اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی واسطے گرفتاری مفرور مذکور کے مامور ہوکر میرے علاقہ مین آئیگا مین نہ صرف اوسکا مقابلہ کرونگا بلکہ شریک اوسکا ہوکر کوشش بیچ گرفتاری مفرور کے کرون گا۔

## شرط چہارم

مین کسی چور اور سارق کو اپنے علاقہ مین رہنے نہین دونگا اور اگر کسی سوداگر یا مسافر متعلق گورنمنٹ انگریزی کا مال میرے دیہات مین چوری جائیگا یا غارت ہوجائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ وہ یا تو مال مسروقہ یا مغروقہ واپس کرادے اور یا مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ کردے اور اگر کوئی شخص مجرم جرم قتل یا کسی اور جرائم کا علاقہ انگریزی مین ہوکر میرے دیہات حکومت مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کر دونگا۔

## شرط پنجم

مین وعدہ کرتا ہون کہ ایک وکیل ہمیشہ حاضر باش خدمت صاحب اجنٹ گورنمنٹ واسطے تعمیل احکام کے رہا کریگا۔

---

ترجمہ سند جو کپتان بیلی صاحب نے ٹھاکر دورجن سنگھ کو مرقومہ ۱۸ ماہ نومبر سنہ ۱۸۲۶ع عطا کی۔

متصدیان سرکار حال و استقبال معلوم ہو کہ

چونکہ از روی عہدنامۂ بسیین کے جو فیمابین گورنمنٹ انگریزی اور مہاراجہ پیشوا کے منعقد ہوا تھا بعض علاقجات ضلع بندیل کھنڈ کے گورنمنٹ انگریزی کو ملے تھے اور واسطے دوام کے شامل علاقہ انگریزی ہوگئے تھے اور چونکہ فوج انگریزی واسطے قبضہ کرنے اون علاقجات کے مامور ہوئی تھی اور ٹھاکر دورجن سنگھ پسر خورد بلی سنگھ حضوری نے جو حاکم پرگنہ میر واقع بالاے گھاٹ تھا تحریرات دوستانہ ساتھ صاحب اجنٹ گورنر جنرل رکھی تھی اور فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی منظور کی تھی اور ہمیشہ بر طبق اوسکی واسطے

## نمبر ۸۸

ترجمہ اقرارنامہ جو ٹھاکر دورجن سنگہ سے لیا گیا بتاریخ ۱۷ ماہ اکتوبر سنہ ۱۸۱۲ء اور جسپر دستخط کپتان بیلی صاحب اجنٹ گورنر جنرل بندیلکھنڈ کے ہین

چونکہ مجہ دورجن سنگہ نے برضا و رغبت اپنے فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی ہے اور درمیان خیرخواہان و متوسلان گورنمنٹ انگریزی شمار کیا گیا اور چونکہ کپتان جان بیلی صاحب نے جو اجنٹ منجانب گورنر جنرل بابتہ اہتمام و حکومت امور بندیلکھنڈ مامور ہین مجہسے ایک اقرارنامہ اوپر شرائط مصرحۂ ذیل کے طلب کیا لہذا مین نے یہ اقرارنامہ اپنی مہر اور دستخط کرکے کپتان بیلی صاحب کے حوالہ کیا اور بذریعہ اس تحریک اقرار کرتا ہون کہ مین ان شرائط سے انحراف نہین کرونگا اور کوئی امر خلاف شرائط مندرجہ اقرارنامۂ ہذا نہ کرونگا —

### شرط اول

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کتابت کسی غارتگر کے ساتہ اندر یا باہر حدود ضلع بندیلکھنڈ کے نرکھونگا اور اپنی جاگیر مین کسی ایسے شخص کو پناہ ندونگا اور اونکے خاندان کو اپنی حکومت مین رہنے نہین دونگا اور ترک کتابت ہر قسم اونکے ساتہ کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین کوئی امر دشمنی کا بخلاف متوسلان و ملازمین گورنمنٹ انگریزی کے نہین کرونگا اور کوئی دقیقہ فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ انگریزی کا فروگذاشت نہین کرونگا

### شرط دوم

درحالیکہ فوج انگریزی گھاٹو نیر جائیگی مین اقرار کرتا ہون کہ مین خود اونکے ہمراہ رہونگا اور جب کبھی کوئی صاحبان انگریزی مین سے میری علاقہ مین سے ناگپور جاتی ہوئے یا وہان سے آتی ہوئے گذر کریگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنی سرحد تک اون کو بحفاظت پہونچا دونگا —

### شرط سوم

اگر کوئی رعایا ئی گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے علاقہ مین ساہ گیر ہوگا مین

انگریزی کی منظوری سے ہے اور راجہ بخت سنگھ نے خود حاضر ہوکر عفو قصورات سابقہ چاہا اور سوا اسکے ایک اقرارنامہ چند شرائط کا جو محتوی اوپر اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کے تھا بمہر و دستخط اپنے داخل کیا ہے اور چونکہ قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا مبنی اوپر ترحم و پرورش و پرداخت ماتحتان کے ہے لہذا اور نیز بلحاظ نصفت و عنایات کے موضع نگوان مع چار دیہات دیگر واقع پرگنہ پنواری جمعی کامل پندرہ ہزار تین سو روپیہ حسب تفصیل منسلکہ بذریعہ اس تحریر کے گورجبن سنگھ کو بطور جاگیر عطا ہوئے جب تک گورجبن سنگھ مذکور تابعدار اور فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کا رہیگا دیہات مذکور ہمیشہ اوسکے قبضہ میں رہیں گے پس گورجبن سنگھ کو واجب ہے کہ اپنی خوش انتظامی سے رعایا و باشندگان کو راضی اور شکرگذار بنا رکھے اور کوشش بلیغ بیچ ازدیاد آسایش اور رفاہ باشندگان جاگیر کرے اور سارقان و دزدان کو اپنے دیہات میں پناہ نہ دے اور باشندگان پر یہ فرض ہے کہ وہ گورجبن سنگھ کو جاگیردار مواضع مذکورہ کا متصور کرکے تمام کاروبار دیہات کا اوسکی زیر حکم سمجھیں اور کسی امر میں اوسکی نافرمانی یا مخالفت نکریں اور تجدید اوسکے سند کی ہرسال ناجایز اسمیں عدول نہ کرو۔

یہ سند اوسوقت جائز ہوگی جسوقت منظوری رایٹ ہنرابل گورنر جنرل بہادر کی ہوجائیگی

تفصیل دیہات

| | |
|---|---|
| نگوان | [illegible] |
| جواری جیواری | [illegible] |
| کبوئی | [illegible] |
| رگولی | [illegible] |
| ✢ کل روپیہ | [illegible] |

المرقوم مقام باندہ روز شنبہ تاریخ ۱۹ ماہ ستمبر سنہ ۱۸۱۲ عیسوی مطابق ۳ ماہ پوس سنہ ۱۲۱۵ ف

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے تاریخ ۱۳ ماہ اکتوبر سنہ ۱۸۱۲ء

✢ واضح ہو کہ اصلی جمع ان دیہات کی صرف مبلغ [illegible] ہے مگر جمع فرضی مبلغ [illegible] واسطے تسلی گورجبن سنگھ کی لکھی گئی۔

متابعت گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی ہے اور بنظر ثبوت میری فرمانبرداری واطاعت کی بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ شرائط ذیل کا پیش کرتا ہون۔

## شرط اول

چونکہ مجھہ کو رچھپن سنگہ نے برضا ورغبت اپنی اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی اور مین اونکے ملازمین اور ماتحتان مین شمار کیا گیا اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب ایجنٹ رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بہادر نے جو واسطے اہتمام امور ضلع بندیل کھنڈ کے مامور ہین مجھسے ایک اقرارنامہ طلب کیا لہذا اور نیز بنظر پرورش جو گورنمنٹ انگریزی نے میری نسبت مبذول فرمائی ہے مین بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ تحریری بمہر و دستخط اپنے پیش کرتا ہون اور بیان کرتا ہون کہ مین ہرگز انفساخ کسی شرط کا نکرونگا اور مین کوئی امر خلاف شرائط مندرجۂ ذیل کے نہین کرونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنی جاگیر کے کسی مقام مین مع اپنے عیال واطفال کر رہونگا اور کہین بغیر اجازت افسران گورنمنٹ انگریزی کے نجاؤنگا۔

## شرط سوم

مین بذریعہ اِس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کسی غارتگر یا قزاق یا سارق یا دیگر بدوضع آدمی سے خصوصاً ارجارام سے اندر یا باہر حدود ضلع بندیل کھنڈ کے کچہ واسطہ نرکھونگا اور کبھی ایسے آدمی کو اپنی جاگیر کے دیہات مین پناہ ندونگا اور اونکے مقامات کی اطلاع جو مجھی ہوگی افسرانِ گورنمنٹ انگریزی کو دونگا اور اون سے کچہ مراسم یا کتابت نرکھونگا اور ملازمین اور ماتحتان گورنمنٹ انگریزی سے کچہ فساد یا تکرار نکرونگا اور اگر کبھی مابین دو ماتحتان گورنمنٹ انگریزی کے نزاع ہوگی تو اون مین سے کیسیکی مدد بغیر اجازت گورنمنٹ کی نہ کرونگا اور ہر وقت وہر موقع پر کوئی دقیقہ اطاعت وفرمانبرداری کا فروگذاشت نکرونگا۔

## شرط چہارم

اگر کوئی باشندہ علاقہ انگریزی مفرور ہوکر میری جاگیر کے کسی گانو مین پناہ گیر ہوگا

اور نیز ضلع گویان کو موقع نمامی حاصل ہو۔

درخواست سوم

جس وقت مین مین فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کا نہین تھا مین ہمیشہ فساد اور غارتگری اموال مثل اسباب و نقدی و اجناس و بردہ مردمان و گھوڑے و شتر و مویشی وغیرہ کے کرتا تھا پس ایسے امور کی نالش میرے نسبت سماعت نہ ہو۔

جواب

دربارہ اون حرکات کی جو تم قبل از تاریخ اطاعت گورنمنٹ انگریزی کرتے تھے گورنمنٹ انگریزی کچھ لحاظ اور سماعت عدالتہاے مالی و فوجداری وغیرہ مین نکرینگے اور نہ تحقیقات نالشات اون حرکات کی ہوگی

درخواست چہارم

اگر کوئی میرا ملازم یا میرا قرضخواہ آپ کے پاس آکر کسی قسم کی نالش نسبت میری کرے اوسکی بھی سماعت نہو۔

جواب

اون مقدمات کی سماعت نہو گی جو قبل از تاریخ اقرارنامہ وقوع مین آئے ہونگے مگر جو مقدمات موقوعہ مابعد کے ہونگے اونمین تم مطیع احکام عدالت متصور ہوگے

درخواست پنجم

میرا بہت اسباب اور میرے دعوی بہت مقامات مین ہین جب مین وہ دعوی آپکے آگے پیش کرون امید ہے کہ آپ اونکو ازراہ فیض عام مجھکو دلادینگے۔

جواب

جب کوئی دعوے نسبت تمہارے بابت معاملات گذشتہ کے سماعت نہو گا تو انصاف یہ ہے کہ تمہارے دعوی بھی بابت معاملات گذشتہ کے سماعت نہون

المرقوم مقام بانڈا روز شنبہ تاریخ ۱۹ ماہ ستمبر ۱۸۰۸ عیسوی مطابق ۳ ماہ پوس ۱۲۱۵ فصلی۔

---

اقرارنامہ مدخلہ گور لچھمن سنگھ

مین گور لچھمن سنگھ بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون اور بیان کرتا ہون کہ

کنج کربارا ——— یک

بتورہ حورد ——— یک

مہرسیم

المرقوم ۲۴ ماہ فروری ۱۸۱۲ء مطابق ۲۷ ماہ پھاگن ۱۹ ۱۲ف
تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۳ اپریل ۱۸۱۲ء

---

## نمبر ۸۷

### واجب العرض مدخلہ گورنجن سنگہ

**درخواست اول**

مین نے خود فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اس امید پر اختیار کی کہ میری پرورش ہوگی اور مین منظور کرتا ہون کہ جو کچہ گورنمنٹ انگریزی بطور پرورش میری واسطے مقرر کرین اور مین اپنی جاگیر کے کسی موضع مین مع اپنے وابستگان کے رہونگا مگر مجھے اختیار حاصل ہو کہ مین جہان چاہون خواہ بندیل کھنڈ مین خواہ کسی اور ملک مین جاکر نوکری کرون

**جواب**

تمکو مانعت روزگار کرنیکی کسی شخص کی نہین ہے جو دشمن یا سرکش گورنمنٹ انگریزی کا نہوگا مگر یہ ضرور ہے کہ تم اس بارہ مین اول درخواست کرکے اجازت گورنمنٹ انگریزی کی حاصل کرلو اور درصورتیکہ کسی دو ماتحتان گورنمنٹ انگریزی مین نزاع پیدا ہوا اور کوئی فریق تمکو واسطے نوکری یا مدد کے طلب کرے تو تمکو ایسی حالت مین واجب ہوگا کہ تم حسب احکام افسران گورنمنٹ عمل ہو

**درخواست دوم**

اگر کوئی شخص ازراہ کینہ یا اپنی غرض سے میری طریق کا بیان غلط آپ سے کرے تو ایسی غلط گوئی بلاتحقیقات منظور نہو

**جواب**

یہ طریق گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ کسیکی غرض گوئی بخلاف کسی دوسرے کی وضع کی سماعت ہو مگر یہ ضرور ہے کہ تم احتیاط ایسے امر کی ہمیشہ رکہو جسکی نسبت شبہہ پیدا ہو

ایک اقرار نامہ اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ جسمین سات شرائط تھین بمہر و دستخط اپنے
داخل کیا لہذا اور نیز از راہ پرورش طبعی دیہات جرولی وغیرہ واقع پرگنہ مذکور بموجب فہرست
منسلکہ کے بذریعہ اس تحریر کے بطور ناںکار باستثناء ان قطعات اراضی کے جو علیحدہ چھوڑ کر
اونکو دیے گئے ہین دیوان گوپال سنگہ مسطور کو عطا ہوئے کہ وہ اور اوسکی اولاد
اپنے قبضہ مین رکھین اور جبتک گوپال سنگہ مذکور اپنے اقرار نامہ کی شرائط پر ثابت قدم
رہیگا اوسوقت تک دیہات مذکور ضبط نہونگے —

پس یہ دیوان گوپال سنگہ مذکور پر فرض ہے کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے
باشندگان اور رعایا کو خوش اور شکر گذار اپنا رکھے اور ہمہ تن مصروف ہو کر کوشش ترقی آسایش
اور آرام اونکے مین کرے اور کسی سارق یا دزد کو اپنے دیہات مین پناہ نہ دے اور یہ فرض
باشندگان کا ہے کہ وہ دیوان گوپال سنگہ مذکور کو اپنا جاگیردار مواضع مذکور کا تصور کرین اور
اوسکا استحقاق نسبت منافع دیہات مذکور کے سمجھین اور دیوان گوپال سنگہ مذکور کی
نافرمانی یا خلاف ورزی نکرین اور نہ تجدید اوسکے سند کی ہر سال چاہین —

یہ سند بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے جائز و واجب التعمیل
تصور کیجائیگی —

## تفصیل دیہات جاگیر دیوان گوپال سنگہ

| موضع | موضع | موضع | موضع |
|---|---|---|---|
| جرولی کوتاہ | یک | کولوارو | یک |
| کرتول | یک | پچھنیا | یک |
| رانی پور | یک | ستار پور | یک |
| کنورہ | یک | براریا | یک |
| ستورہ | یک | تیوریا | یک |
| امان پور | یک | بچوارہ | یک |
| رجارہ | یک | سلاہیت | یک |
| بہرپاپارہ | یک | بچور | یک |

## نہم

یہ کہ قوانین منسلکہ عہدنامہ ہذا کی تعمیل کونسل بشراکت حکام سیامی کرائینگے اور اونکو اختیار
رہیگا کہ جب وہ ضرورت مناسب جانیں تو قوانین جدید بھی واسطے تعمیل شرائط عہدنامہ ہذا
بترتیب دیگر جاری رکھیں۔
تمام زرجرمانہ جو بابت خلاف ورزی شرائط عہدنامہ و قوانین وصول ہوگا گورنمنٹ
سیام کو دیا جائیگا۔
تاوقتیکہ کونسل انگریزی بمقام بانگ کوک میں وارد ہو اور اپنا کام شروع کریں اوسوقت تک
انگریزی جہاز والوں کو اختیار ہے کہ اپنی تجارت کے باب میں حکام سیامی سے اصلاح کریں۔

## دہم

یہ کہ گورنمنٹ انگریزی اور رعایاے انگریزی اون حقوق کے سزاوار ہونگی جو دیگر گورنمنٹ
اور رعایا کو دیے جاتے ہیں۔

## یازدہم

یہ کہ بعد گذرنے دس سال کے تصدیق و منظوری عہدنامہ ہذا سے عہدنامہ ۱۸۲۶ کہ وہ شرائط
جاب قائم ہیں اور قوانین حال و استقبال لائق ترمیم خواہ بدرخواست گورنمنٹ انگریزی خواہ گورنمنٹ
سیام متصور ہونگے اسکے واسطے بارہ مہینے کی اطلاع پیشگی و سیامگی اور کمشنران طرفین سے
مامور ہونگے اور اونکو اختیار ہوگا کہ جو اونکے نزدیک مناسب ہو وہ امنیں سے قائم رکھیں اور جو نامناسب
ہوا اوسکو موقوف کریں اور یہ بھی اونکو اختیار ہوگا کہ اگر وہ مناسب تصور کریں اور تجربہ سے اونکو تحقیق
ہوا ہو تو وہ قواعد جدید قائم کریں۔

## دوازدہم

یہ کہ یہ عہدنامہ انگریزی اور سیامی زبان میں درست ہوا دونون کا ایک ہی مضمون اور منشا ہے
اور تصدیق اسکی پہلے ہی ہو چکی ہے تعمیل اسکی تاریخ ۶ ماہ اپریل ۱۸۵۶ء مطابق یکم ماہ پنجم ۱۲۱۸
سیامی سے ہوگی۔
بصداقت اسکے مختاران مذکورہ بالا نے اپنے دستخط اور مہر چہار نقول پر بمقام بانگ کوک

اور نہ مین کسی اور جگہ بغیر اجازت گورنمنٹ انگریزی سے جاؤنگا۔

شرط چہارم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف واسطہ کسی غارتگر اور قزاق اور راہزن یا بدخواہی اندر یا باہر حدود ضلع بندیل کھنڈ کے یا علاقہ گورنمنٹ انگریزی کے نرکھونگا اور نہ اونکو کسی اپنے جاگیر کے دیہات مین پناہ گیر او مقیم رہنے دونگا بلکہ درباب اونکے مقامات کے جو خبر مجھکو ملے گی وہ مین افسران گورنمنٹ کو دونگا اور اگر ممکن ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اونکو گرفتار کر کے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین تمام مراسم وکتابت مردمان مسبوق الذکر سے نرکھونگا اور کسی ملازم یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے کچھ تکرار یا فساد نہین کرونگا اگر اتفاقا کوئی تکرار فیما بین ماتحتان گورنمنٹ انگریزی کے پیدا ہوگا تو مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین مدد کسی فریق کی بغیر حکم گورنمنٹ کے نہ کرونگا بلکہ اپنے علاقہ مین خاموش رہ کر اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی کرتا رہونگا۔

شرط پنجم

اگر کوئی رعایای گورنمنٹ انگریزی مفرور ہو کر میری جاگیر کے کسی دیہات مین پناہ گیر ہوگی مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ واسطے گرفتاری مفرور مذکور کے مامور ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اوسکا سدراہ نہونگا بلکہ شریک اوسکا ہو کر کوشش بیچ گرفتاری مفرور مذکور کے کرونگا مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین تعمیل احکام عدالتہای مالی و فوجداری وغیرہ کی جو ہر امر مین بعد تاریخ اس اقرار کے پیشگاہ صاحب اجنٹ گورنر جنرل بہادر صادر ہونگے کرونگا اور کسیطرح مصدر فساد و ہنگامہ نہونگا۔

شرط ششم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی چور یا سارق کو اپنے علاقہ کے کسی گانوین بیا کیسعد نہ رہنے دونگا اور اگر مال کسی باشندہ یا مسافر کا میرے علاقہ کے کسی گانوین چوری جائیگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ وہ یا تو معاوضہ

مال مسروقہ کا کرے اور یا مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کردے اور اگر کوئی شخص مجرم جرم قتل یا جسکی سزا ازروے قوانین انگریزی کے واسطے جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی کے ہو سکتی ہو میرے دیہات مین آکر پناہ گیر ہوگا تو مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ پیر اوسکو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا اور یا زمیندار کو روبروی افسران گورنمنٹ انگریزی کے حاضر کردونگا۔

## شرط ہفتم

میری جاگیر کے دیہات کی زمیداران نے جو بندوبست واسطے ادای مالگذاری کے بابتہ ۱۲۱۹ف کے ساتہ صاحب کلکٹر بہادر کے کیا ہے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ تا انقضاے میعاد پٹہ کے اونسے مالگذاری بعد مجرا دینے اوسقدر روپیہ کے جو صاحب کلکٹر بہادر نے وصول کیا ہوگا مطابق قبولیت اور پٹہ موجودہ کے تحصیل کرونگا اور شروع ۱۲۲۰ف سے مین اپنا بندوبست کرونگا مین کسی معافیدار سے جسکے قبضہ مین اراضی معافی ہوگی مزاحم نہونگا اور چونکہ میری جاگیر اب تک زیر حکومت عدالتہاے انگریزی کے تھی پس جو ڈگری بنام میرے کسی رعایا کی جاری ہوئی ہوگی اور حسب الحکم صاحب جنٹ گورنر جنرل بہادر اوسکے اجرا کا حکم جاری ہوگا اوسکی تعمیل بلا پیش کرنے اس عذر کے کہ میرا علاقہ حکومت عدالتہاے انگریزی سے بری ہے کیجائیگی اور مین ایک وکیل ہمراہ صاحب جنٹ گورنر جنرل بہادر کے رکھونگا۔

المرقوم ۲۴۔ ماہ فروری ۱۸۱۲ء مطابق ۲۷۔ ماہ پھاگن ۱۲۱۹ف۔

---

ترجمہ سند جو دیوان گوپال سنگہ کو عطا ہوئی۔

بنام متصدیان سرکار و جاگیرداران و کروریان و چودہریان و قانونگویان حال و استقبال پرگنہ نیواری واقع ضلع بندیل کھنڈ واضح ہو کہ چونکہ دیوان گوپال سنگہ نے تحریک خیال نصفت پروری و عنایت گستری گورنمنٹ انگریزی برضا و رغبت اپنی متابعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی منظور کی ہے اور چونکہ وہ خود حاضر ہوکر عذرخواہ جرائم ماضیہ کا ہوا اور اوسنے

### درخواست دہم

جب مین نے متابعت اختیار کی تھی تو
سات مہینے سنہ ۱۲۱۰ ف کے باقی تھے مجھ
امید ہے کہ اِن سات مہینون کی مالگذاری
مجھے عنایت ہوگی جو زمینداران کے پاس
باقی ہوگا وہ مین وصول کرلونگا اور جو سرکار
نے تحصیل کرلیا ہوگا وہ مجھے واپس ملیگا

### جواب

تمہاری سند کی تاریخ سے تم مستحق پانیکے
ہو جو کچھ اوس عرصہ کا بابتہ سنہ مذکور کے
ہوگا وہ تمکو ملیگا خواہ ذمہ زمینداران ہو خواہ
ذمہ سرکار۔

### درخواست یازدہم

اگر کوئی خدمت نمایان سرکار مجھسے بروے کار
آئیگی تو مجھے امید ہے کہ میری عرض قبول
ہوگی

### جواب

جب تم کوئی خدمت سرکار لائق تعریف کے
کروگے گورنمنٹ خود موافق اوسکے تمکو
انعام دینگے تمکو موقع عرض کرنے کا
باقی نرہے گا۔

### درخواست دوازدہم

اسباب و پارچہ و دیگر اسباب اور
گھوڑے و شتر و نرگاوان مویشی وغیرہ
میرے ہنگام فساد بمقامات اوچہرا و کڑہ
کوٹا و ریوان مین رہ گئے ہین جہان جہان
وہ ہونگے وہان سے مین اونکو طلب کرونگا
اگر مجھے حسب الطلب بلاحجت مل گئے
تو بہتر ورنہ مجھے امید ہے کہ جو تدبیر مناسب
ہوگی اوسکے ذریعہ سے مجھی میرا مال دلوا دیا
جایگا اور گورنمنٹ انگریزی اوسمین توجہ فرمائیگی

### جواب

تم خود اپنی طرف سے کوشش اوسکے
دوبارہ حاصل کرنے مین کرو اور غالب ہے
کہ جب سے تمنے متابعت گورنمنٹ انگریزی
کی قبول کی ہے تو ریئسان جنکے پاس
وہ ہوگا خود دیدینگے ورنہ تم اوسکی مفصل
کیفیت گورنمنٹ مین ارسال کرنا بعد دریافت
حال جو مناسب ہوگا وہ عمل مین آئیگا۔

ترجمہ اقرارنامہ جو دیوان گوپال سنگہ نے منظور کیا

مین گوپال سنگہ بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون اور لکہہ دیتا ہون کہ مین نے بذات خود اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی قبول کی ہے اور بنظر ثبوت میری اطاعت اور فرمانبرداری کے مین بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل مندرج ہیز پیش کرتا ہون۔

## شرط اول

چونکہ مین نے برضا و رغبت اپنے فرمانبرداری و متابعت گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی ہے اور درمیان اونکے ملازمین اور ماتحتان کے شمار کیا گیا اور چونکہ جان رچارڈز صاحب نے جو منجانب رایٹ ہنوربل گورنر جنرل واسطے اہتمام کار متعلقہ ضلع بندیل کھنڈ کے مامور ہوئے ہین مجہسے ایک اقرارنامہ طلب کیا لہذا اور نیز بنظر پرورش نمایان جو بہوڑے عرصہ سے گورنمنٹ انگریزی نے نسبت میرے مبذول فرمائی ہے مین بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ بمہر و دستخط اپنے پیش کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ مین اوس سے انحراف نہین کرونگا اور کوئی امر انفساخ شرائط مندرجہ ذیل کا مین کرونگا۔

## شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار او روعدہ کرتا ہون کہ مین اور میرے برادرزادگان و برادران و رفیقان کبہی مجرم خانگی یا کسی اور امر مجرم زیادتی کے پرگنہ کوٹرا وغیرہ مقبوضہ راجہ بخت سنگہ یا علاقہ مقبوضہ کسی ماتحت گورنمنٹ انگریزی مین نہونگے اگر کوئی میرے واسطہ داران مسبوق الذکر یا رفقا مجرم کسی امر زیادتی کے ہونگے تو مین ذمہ دار اوسکا ہونگا اور جو سزا گورنمنٹ از روی انصاف کے تجویز کرینگے اوسکو مین منظور کرونگا۔

## شرط سوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مع اپنے قبائل و اولاد کے اپنی جاگیر کے کسی موضع مین رہونگا اور اگر مین کسی اور رئیس رفیق گورنمنٹ انگریزی کے علاقہ کے موضع مین رہون یا وہان کوئی مکان سکونت بناؤن تو اول اس بارہ مین اجازت گورنمنٹ انگریزی کی حاصل کرونگا

## درخواست پنجم

مین چاہتا ہون کہ نالشات نسبت میری منجانب ملازمان قرضخواہان وسرداران وبرادران نامنظور ہوکر تحقیقات نکیجائین۔

## جواب

کوئی نالش جو تمہاری ملازمین یا قرضخواہ کی طرف سے بابت معاملات قبل متابعت تمہاری کے ہو گی سماعت نہوگی مگر جو بابت معاملہ مابعد تاریخ متابعت کے ہوگی خواہ منجانب رعایاے انگریزی ہو یا غیر کیطرف سی اوسکی تحقیقات بیشک کیجاویگی۔

## درخواست ششم

وہی مراسم عزت اور توقیر کے جو میری نسبت اتبک مرعی رہے ہین آئندہ بھی جاری رہین

## جواب

وہی مراسم نسبت تمہاری مرعی رہینگے بلکہ افزونی ترقی موافق تمہاری فرمانبرداری کے ہوگی

## درخواست ہفتم

اگر مین اپنی جاگیر کے دیہات مین سے کوئی موضع کسیکو بطور بخشش یا بیع یا تقسیم درمیان اپنی اولاد کے کرون تو موہوب علیہ بھی مستحق رکھنے قبضہ دوامی کا تصور کیا جائے

## جواب

چونکہ تمکو دیہات جاگیر واسطی دوام کی دیگئی ہین لہذا جنکو تم وہ دیہات دوگی وہ بھی اوسی استحقاق کے مستحق تصور کیے جاوینگے مگر کوئی ہبہ یا بیع یا تقسیم جائز تصور نہ کیجاویگی جسکی نسبت منظوری گورنمنٹ کی حاصل نہوئی ہوگی لہذا یہ ضرور ہے کہ اس قسم کے ہر امر مین اول استرضا گورنمنٹ کی حاصل کرو اور بعد ازان ہبہ یا بیع یا تقسیم کرو اور اگر یہ علیحدگی نصف یا کل جاگیر کی ہو تو بھی اوس کے قبضہ مین رہنا منحصر اوپر تمہاری نمک حلالی اور موافقت

ساتہ شرائط اقرارنامہ کے ہوگی۔

درخواست ہشتم

جو دیہات میری جاگیر مین ہین وہ مجھکو بشرط خدمتگذاری واسطے دوام کے گورنمنٹ انگریزی نے عطا کیے ہین جبتک مین زندہ ہون فرمانبرداری گورنمنٹ مین حاضر رہونگا لیکن اگر کوئی میرے جانشینان مین سے یا اولاد مین سے ملزم نافرمانی گورنمنٹ انگریزی کا ہو تو مجھے اعتبار ہے کہ دیہات جو دیگر ورثا کے قبضہ مین ہینگے اوس ایک شخص کے جرم کی علت مین ضبط نہو سنگے۔

جواب

رئیسان خاندان تمہارے ورثا اور جانشینان کا بہی پابند ان شرائط کا تصور کیا جاے گا جو تمہارے ساتہ قرار پائی ہین اور مثل تمہارے ذمہ وار بہی قیاد باتکان کا متصور ہوگا باستثنا اوس جزو جاگیر کے جو کسی غیر حکومت کو منتقل ہو گئی ہوگی درصورتیکہ اسطرح کا انتقال نہوا ہوگا تو رئیس خاندان ذمہ دار طریق ورویہ تمام شخصون کا جنکے پاس کوئی جزو جاگیر بذا ہوگا تصور کیا جاے گا الا یہ بہی واضح رہے کہ تمہارے جانشینان مین سے ایک شخص کے جرم کے عوض باقی شرکا یعنی جانشین کا نقصان نہوگا اور نہ ایک کے جرم سے سب کے دیہات ضبط ہون گے مگر یہ رئیس خاندان پر واجب ہوگا کہ وہ باتفاق واتفاق راے گورنمنٹ انگریزی کے شخص مجرم کو حسب تجویز گورنمنٹ انگریزی سزا دے۔

درخواست نہم

میری جاگیر کے دیہات بہی مثل دیہات اور رئیسونکی حکومت عدالت سے مستثنا ہون۔

جواب

وہ بہی اوسیطرح مستثنا کرداسنے جائینگے جسطرح علاقجات دیگر رئیسان وراجگان کے ہین۔

نمبر ۸۴

واجب العرض مدظلہ دیوان گوپال سنگھ

درخواست اول

مین بخدمت گورنمنٹ انگریزی خوالس امید پر حاضر ہوا ہون کہ میری پرورش ہوگی اور مجھے نفع کثیر حاصل ہوگا اور اس امید پر جو تدبیر یا انتظام آپ نے میرے فائدہ کے واسطے تجویز کیا اوسکو مین نے منظور کیا مین چاہتا ہون کہ ایک سند نانکار بابت اون دیہات کے جو مجھکو عنایت ہوئے اس مضمون سے عنایت ہو کہ دیہات مذکور میرے اور میری اولاد کے قبضہ مین بلا شرط خدمت واسطے دوام کے ہین تاکہ دیہات مذکور میرے اور میری اولاد کے زیر حکم رہین۔

جواب

ایک سند دوامی اور بلا شرط خدمتگذاری تمکو عنایت ہوگی۔

درخواست دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مع اپنے ہمراہیون کے کسی مقام مین جو میری جاگیر مین ہوگا یا مقام باندا مین رہونگا اور اگر مین کہین روزگار کے واسطے جاؤن تو سبب میری جانیکی وجہ دریافت ہوجای تو مجھے ممانعت نہو

جواب

تمہاری نوکری کرنے مین کچھ عذر نہین ہے مگر درباب نوکری دشمنان و سرکشان گورنمنٹ انگریزی کے اور اگر تم کہین تلاش روزگار مین جاؤ تو ضرور ہے کہ اول اجازت گورنمنٹ حاصل کرو اور تم کسی

رعیت گورنمنٹ یا غیر شخص کی مدد بلا منظوری
گورنمنٹ نکرینگے۔

درخواست سوم

قبل از میرے اختیار کرنے متابعت
گورنمنٹ انگریزی کے مین نے فساد اور غارتگری
وغیرہ ملک بندیلکھنڈ مین اور علاقہ
انگریزی مین اور دیگر علاقجات مین کی
ہین اور مین نے اسباب غارتگری
مثل مویشی اور دیگر اسباب ہر قسم
لیا ہے مین چاہتا ہون کہ گورنمنٹ
انگریزی اوسکا اب کچہ خیال نکرین اور
اگر کوئی نالش اس باب مین میرے
اوپر دائر کرے تو اوسکی سماعت نہو۔

جواب

کچہ خیال اوسوقت کی تمہاری حرکات کا
نکیا جائیگا اور نہ کسی مقدمہ کی سماعت گورنمنٹ
انگریزی کرینگے جو موقوعہ قبل تاریخ تمہاری
متابعت اور حاضر ہونے کے ہوگا۔

درخواست چہارم

مین نے متابعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ
انگریزی کی اختیار کی ہے اگر اوسواسطے
کوئی شخص براہ کینہ وری و بدگمانی کے کوئی
بیان خلاف میرے کرے یا میری نسبت
الزام گورنمنٹ کے پیشگاہ لگائے تو اوسکی
سماعت بلا تحقیقات نہو اور اگر یہ ثابت ہو
کہ اوس نے کینہ یا بدگمانی سے یہ
الزام لگایا ہے تو اوسکو سزائے نالش
دروغ دیجائے۔

جواب

کوئی بیان نسبت تمہارے بغیر تحقیقات
اور ثبوت کے اعتبار نکیا جائیگا اور اگر ثابت
ہوگا کہ اوسنے کینہ وری سے یہ الزام غلط
تمپر لگایا ہے تو اوسکی نسبت جیسا وہ مستحق ہوگا
کیا جائیگا۔

نمبر ۱۱۴

واجب العرض بندہا دیوان گوپال سنگھ

## درخواست اول

مین بخدمت گورنمنٹ انگریزی خواس امید پر حاضر ہوا ہون کہ میری پرورشس ہوگی اور مجھے نفع کثیر حاصل ہوگا اور اس امید پر جو تدبیر یا انتظام آپ نے میرے فائدہ کے واسطے تجویز کیا اوسکو مین نے منظور کیا مین چاہتا ہون کہ ایک سند نانکار بابت اون دیہات کے جو مجھکو عنایت ہوئے اس مضمون سے عنایت ہو کہ دیہات مذکور میرے اور میری اولاد کے قبضہ مین بلا شرط خدمت واسطے دوام کے ہین تا کہ دیہات مذکور میرے اور میری اولاد کے زیر حکم رہین ۔

## جواب

ایک سند دوامی اور بلا شرط خدمتگذاری تمکو عنایت ہوگی ۔

## درخواست دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مع اپنے ہمراہیون کے کسی مقام مین جو میری جاگیر مین ہوگا یا مقام باندا مین رہونگا اور اگر مین کہین روزگار کے واسطے جاؤن تو جب میری جانیکی وجہ دریافت ہو جای تو مجھے ممانعت نہو

## جواب

تمھاری نوکری کرنے مین کچھ عذر نہین ہے مگر درباب نوکری دشمنان و سرکشان گورنمنٹ انگریزی کے اور اگر تم کہین تلاش روزگار مین جاؤ تو ضرور ہے کہ اولا اجازت گورنمنٹ حاصل کرو اور تم کسی

اور نیز بنظر پرورش موضع متواری مع دیگر مواضعات واقع پرگنہ ماتوند حسب تفصیل ذیل بذریعہ اس تحریر کے بطور جاگیر شروع ۱۲۱۵ ف سے راجا رام اور اوسکے ورثا کو واسطے دوام کے عطا ہوئے اور جبتک راجا رام موافق شرائط اقرارنامہ مذکور کے کاربند ہوگا اوسوقت تک دیہات مذکور ضبط نہونگے۔

پس راجہ رام مذکور پر یہ واجب ہے کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے باشندگان ورعایاے دیہات مذکور کو راضی اور شکرگذار اپنا رکھے اور کوشش بلیغ بیچ آسایش اور رفاہ باشندگان وغیرہ کے کرے اور اپنے دیہات مین دزدان وسارقان کو پناہ ندے اور باشندگان پر یہ فرض ہے کہ وہ راجا رام کو جاگیردار مواضع مذکور کا تصور کرکے اوسکو مستحق پانے تمام حقوق وابواب وغیرہ متعلقہ دیہات مذکور کا سمجھین اور راجا رام مذکور کے کسیطرح اطاعت اور فرمانبرداری سے باہر نہون اور اوسکی سند کی تجدید ہر سال نچاہئیے یہ سند بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے جائز اور واجب التعمیل تصور کی جاے گی۔

تفصیل دیہات جاگیر راجہ رام

| | |
|---|---|
| متواری | پھریا |
| چندوار | ایشر پور |
| پلیا | ندیولی |
| سیسولر | پڑھی |
| گورہار | بدوار |
| کیرت پور | ہارکھیرا |
| کشن پور | برول |
| تیکری | |

المرقوم ۲۹ ماہ نومبر ۱۸۰۸ء مطابق ۱۵ ماہ اگہن ۱۲۱۵ ف

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۲۰ ماہ فروری ۱۸۰۹ء

مالی و فوجداری وغیرہ تمام امورمین جو بعد از مہر سے اختیار کرنے فرمانبرداری کے وقوع مین آئیگی کرونگا اور کچھ فساد کسی طرحکا برپا نہین کرونگا۔

شرط پنجم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین دزدان و سارقان کو اپنی جاگیر کے کسی موضع مین پناہ نہ دونگا اور اگر مال کسی باشندہ یا مسافر کا میرے دیہات مین چوری جائیگا تو مین اقرار کرتا ہون زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ یا تو وہ معاوضہ مال مسروقہ کا کرے یا مجرم کو گرفتار کرکے گورنمنٹ انگریزی کے سپرد کردے اور اگر کوئی شخص مجرم جرم قتل یا دیگر جرائم سنگین کا جو ازروے قوانین انگریزی کے سزایاب بابتہ جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی کے ہوسکتا ہو اگر میرے علاقہ مین پناہ گیر ہوگا تو مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کردونگا۔

شرط ششم

زمینداران دیہات جاگیر میرے نے جو قبولیت بابت ادای مالگذاری روبروی صاحب کلکٹر بہادر کے کی ہے مین اقرار کرتا ہون کہ تا انقضاے میعاد قبولیت مین اوسیقدر روپیہ اونسے تحصیل کرونگا جو اونکی قبولیت اور پٹہ مین درج ہے۔

المرقوم ۲۹۔ماہ نومبر ۱۸۰۸ع مطابق ۱۵۔ماہ اگہن ۱۲۱۵ف

---

ترجمہ سند جو راجہ رام کو عطا ہوئی۔

بنام متصدیان ماموۂ امور جاگیرداران و کروریان و چودہریان و قانونگویان حال و استقبال پرگنہ بانوند ضلع بندیل کھنڈ معلوم کرین کہ چونکہ راجارام نے بتحریک خیال نصفت پروری و عنایت گستری گورنمنٹ انگریزی برضا و رغبت اپنی متابعت و فرمانبرداری گورنمنٹ مذکور اختیار کی ہے اور چونکہ وہ خود حاضر ہوا اور اوسنے خود عفو تقصیرات ماضیہ چاہی اور ایک اقرارنامہ جسمین شرائط کا شعر اوپر فرمانبرداری اور اطاعت کے بمہر و دستخط اپنے داخل کیا اور چونکہ شعور جرائم و پرورش باتحان تعاقد گورنمنٹ انگریزی مین ہے لہذا

اور نیز بنظر پرورش موضع منوار مع دیگر مواضعات واقع پرگنہ ماتوند حسب تفصیل ذیل بذریعہ اس تحریر کے بطور نانکار شروع ۱۲۱۵ف سے راجارام اور اوسکے ورثا کو واسطے دوام کے عطا ہوئے اور جبتک راجارام موافق شرائط اقرارنامۂ مذکور کے کاربند ہوگا اوسوقت تک دیہات مذکور ضبط نہونگے۔

پس راجہ رام مذکور پر یہ واجب ہے کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے باشندگان درعایاے دیہات مذکور کو راضی اور شکرگذار اپنا رکھے اور کوشش بلیغ بیچ آسایش اور فاہ باشندگان وغیرہ کے کرے اور اپنے دیہات مین دزدان وسارقان کو پناہ نہ دے اور باشندگان پر یہ فرض ہے کہ وہ راجارام کو جاگیردار مواضع مذکور کا تصور کرکے اوسکو مستحق پانے تمام حقوق وابواب وغیرہ متعلقہ دیہات مذکور کا سمجھین اور راجارام مذکور کے کسیطرح اطاعت اور فرمانبرداری سے باہر نہون اور اوسکی سند کی تجدید ہر سال نہ چاہیئے یہ سند بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے جائز اور واجب التعمیل تصور کی جاے گی۔

تفصیل دیہات جاگیر راجہ رام

| | |
|---|---|
| منواری | پہرا |
| چندوار | الیشر پور |
| پلیا | ندہولی |
| سیسولر | پڑہی |
| گورہار | ہدوار |
| کیرت پور | ہارکھیرا |
| کشن پور | برول |
| تیکری | |

المرقوم ۲۹ ماہ نومبر ۱۸۰۸ء مطابق ۱۵ ماہ اگہن ۱۲۱۵ف

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۲۰ ماہ فروری ۱۸۰۹ء

میری جاگیر کے دیہات بھی مثل دیہات دیگر رئیسان کے حکومت عدالت سے بری تصور کیے جائین —

وہ مثل علاقہ جات دیگر رئیسان و راجگان کے بری تصور کیے جائینگے —

### درخواست

جو زمین دہرم ارتھ میرے اور میرے برادران کے علاقہ انگریزی اور علاقہ دیگر رئیسان مین ہے وہ میرے قبضہ مین رہے اور جو ضبط ہوئی وہ واپس ملے —

### جواب

جو ازروے تحقیقات و قوانین سرکاری کے قابل واپسی کے ثابت ہوگی وہ تمکو دیجایگی اور درباب اوس زمین کے جو ضبط نہین ہوئی ہے اوسمین کسیطرح مداخلت خلاف قانون گورنمنٹ نکی جایگی —

### درخواست

اگر ہمین سنگہ دادا یا کوئی اور رئیس پٹیالہ نابہ کچھ درخواست گورنمنٹ مین معرفت میری کیا چاہے مین چاہتا ہون کہ مجھے اجازت ہو کہ ایسی درخواست یا معاملہ مین عرض کیا کرون اور حضور اوسکی سماعت کیا کرین —

### جواب

جو کچھ گفتگو تم سرکار مین منجانب ہمین سنگہ یا کسی اور رئیس کے کروگے وہ سماعت کیجایگی اور جو امر مناسب وقت درباب اوسکی ہوگا وہ عمل مین آئیگا —

المرقوم ۲۹ ماہ نومبر ۱۸۴۶ء مطابق ۱۵ ماہ اگہن سنہ ۱۹۰۳ سمت

---

ترجمہ اقرارنامہ مدھلہ راجا رام —

مین راجا رام بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون اور لکھدیتا ہون کہ مین نے بتابعت خود گورنمنٹ انگریزی کی انتیا کیا ہے اور بنظر ثبوت میری اطاعت اور فرمانبرداری کے مین بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ مشتمل اوپر شرائط ذیل کے پیش کرتا ہون —

### شرط اول

چونکہ مین نے برضا و رغبت اپنی فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی

اختیار کی ہے اور گورنمنٹ کے ملازمین اور ماتحتان مین شمار کیا گیا اور چونکہ جان چارلس
صاحب نے جو منجانب رائٹ آنریبل گورنر جنرل واسطے نگرانی حالات ضلع بندیل کھنڈ
کے مامور ہوئے ہین مجسے ایک اقرارنامہ طلب کیا لہذا اور نیز بنظر پرورش نمایان جو میری
نسبت گورنمنٹ انگریزی نے مبذول فرمائی ہے مین بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ بمہر
و دستخط اپنے پیش کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ مین اوس سے کبھی انحراف نہین کرونگا اور نہ
کوئی امر خلاف اور ناسخ شرائط مذکور کا عمل مین لاؤنگا۔

شرط دوم

یہ اقرار کرتا ہون کہ مین مع اپنے عیال اور اطفال اپنی جاگیر کے کسی موضع مین ہونگا
اور کہین اور بغیر اجازت گورنمنٹ کے نجاؤنگا۔

شرط سوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف کسیواسطہ کسی غارتگر یا قزاق یا دزد یا بدخواہ کے
ساتھ اندر یا باہر حدود ضلع بندیل کھنڈ کے ترکہونگا بلکہ جو اطلاع مجکو درباب اونکے مقامات
کے ہوگی اوسکی اطلاع افسران گورنمنٹ کو دیا کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین کچھ مراسم یا
کتابت ساتھ اشخاص مذکورۂ بالا کے نرکہونگا اور کسی ملازم ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے کچھ
تکرار نکرونگا اور اگر کبھی کوئی تکرار فیمابین رعیتان گورنمنٹ انگریزی پیدا ہوگی تو مین یہ بھی اقرار
کرتا ہون کہ مین بلاحکم گورنمنٹ کے کسی فریقین مین سے رعایت نہ کرونگا بلکہ اپنی علاقہ مین
خاموش رہونگا اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی کرتا رہونگا۔

شرط چہارم

اگر کوئی رعایا سے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر کسی میرے جاگیر کے موضع مین
پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسے گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی
کے کردونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ اوسکی گرفتاری کے واسطے مامور ہوکر
آئیگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اوسکا سدراہ نہونگا بلکہ اوسکا شریک ہوکر
گرفتاری مجرم مین کوشش کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین تعمیل احکام عدالتہائے

تو اوسکی سماعت بلا تحقیقات نہو اور اگر ثابت ہو
کہ اوسنے کینہ یا بدگمانی سے یہ الزام لگایا ہی
تو اوسکو سزای نالش دروغ کی دیجاسے۔

درخواست

مین چاہتا ہون کہ نالشات نسبت اسیری
منجانب ملازمان وقرضخواہان میری کے
نامنظور ہوکر تحقیقات نکیے جائین۔

جواب

کوئی نالش جو تمہارے ملازمین یا قرضخواہان
کی طرف سے بابت معاملات قبل متابعت
تمہارے کی ہوگی سماعت نہوگی مگر جو بابتہ
معاملہ یا بعد تاریخ متابعت کے ہوگی اوسکی
تحقیقات ہوگی۔

درخواست

وہی مراسم عزت وتوقیر کے جو میری
نسبت ابتک مرعی ہین آیندہ بہی جاری رہین

جواب

وہی مراسم نسبت تمہارے مرعی رہینگے
بلکہ اوسمین ترقی موافق تمہاری فرمانبرداری
کے ہوگی۔

درخواست

اگر مین اپنی جاگیر کے دیہات مین
سے کوئی موضع کسیکو بطور بخشش یا بیع یا
تقسیم درمیان میری اولاد کے کرون تو موہوب
علیہ بہی مستحق رکہنے قبضہ دوامی کا تصور کیا جاے

جواب

چونکہ تمکو دیہات جاگیر واسطے دوامی کے
دیے گئے ہین لہذا جنکو تم وہ دیہات
دوگے وہ بہی اوسی استحقاق کے مستحق
تصور کیے جائینگے مگر کوئی ہبہ یا بیع یا
تقسیم جائز تصور نہ کیجائیگی جسکی نسبت منظوری
گورنمنٹ کی حاصل نہوئی ہوگی لہذا یہ ضرور
ہے کہ اس قسم کے ہر امر مین اول استرضا
گورنمنٹ کی حاصل کرو اور بعد ازان ہبہ یا بیع
یا تقسیم کرو اور جائز رہنا ہبہ یا بیع مذکورہ بالا کا

اورحقوق متعلقہ اوسکے منحصراوپر تمہاری موافقت ساتہ شرائط اقرارنامہ کے جوتمنے گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ کیا ہے ہوگی اوراگرتم انفساخ کسی شرط منجملہ شرائط مذکورہ کاکروگے تووہ مواضع سب قابل ضبطی سرکار کے ہونگے ۔

درخواست

جو دیہات میری جاگیرہین اب مجھکو گورنمنٹ انگریزی کی طرف سے عطاہوئے ہین وہ سب واسطے دوام کے بشرط تابعیت گورنمنٹ وسرانجام شرائط اقرارنامہ کے ہین مین چاہتاہون کہ جودیہات میرے جانشینون کے پاس رہین کے وہ ایک شخص کی بدوضعی سے سب ضبط سرکارنہون ۔

جواب

واسطے جرم ایک شخص کے باقی جانشین خمیازہ نہ اوٹہائینگے اورنہ اونکی دیہات ضبط ہونگے ۔

درخواست

اکثرزمیداران پرگنہ جات سرکارنے معافی محاصل بباعث پیس کرنے میری ٹیپ اورسنادکے پائی ہے مگراب بہی بہت ٹیپ زمیداران کے پاس باقی ہین لہذا مجھے امید ہے کہ جومعافی اونکو ملی ہے اوسمین جوحصہ اونکے ذمہ باقی ثابت ہو وہ مجھکوعنایت ہو ۔

جواب

جوکچہ باقی ذمہ زمیداران کے ثابت ہوگی وہ مال سرکارکاہے مگربنظرتمہاری خیرخواہی گورنمنٹ کی ایک جزواوسکا جب وصول ہوگاتومنظوری گورنمنٹ بطوربخشش تمکو دیاجائیگا ۔

درخواست

جواب

بہبود و آراستگی علاقہ مین رہین اور فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی مین بموجب شرائط اقرارنامہ کے ثابت قدم رہین —

بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے دوسری سند بمہر و دستخط رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بالعوض اس سند کے جو صاحب ایجنٹ گورنر جنرل بہادر نے دی ہے عطا ہوگی —

المرقوم ۱۸ - ماہ جولائی ۱۸۶۰ء مطابق ۲۱ - ماہ اساڑہ ۱۲۶۷ ف —

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۱۴ مین درج ہے —

---

## نمبر ۸۵

### ترجمہ واجب العرض مدخلہ راجارام

| درخواست | جواب |
| --- | --- |
| مین بخدمت گورنمنٹ انگریزی خود اس امید پر حاضر ہوا ہون کہ میری پرورش ہوگی اور مجھے نفع کثیر حاصل ہوگا اور اسی امید پر جو تدبیر یا انتظام آپ نے میرے فائدہ کے واسطے تجویز کیا اوسکو مین نے منظور کیا مین چاہتا ہون کہ ایک سند نانکار بابتہ اون دیہات کے جو مجھکو عنایت ہوئے اس مضمون سے عنایت ہو کہ دیہات مذکور میرے اور میری اولاد کے قبضہ مین بلا شرط خدمت واسطے دوام کے رہین تا دیہات مذکور میرے اور میری اولاد کے زیر حکم رہین — | ایک سند دوامی اور بلا شرط خدمتگذاری تمکو عنایت ہوگی — |

### درخواست

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مع اپنی ہمراہیونکے کسی مقام مین جو میری جاگیر مین ہوگا یا مقام باندا مین رہونگا اور اگر مین کہین روزگار کے واسطے جاؤن تو جب میرے جانیکی وجہ دریافت ہوجاے تو مجھے ممانعت نہو۔

### جواب

تمہاری نوکری کرنے مین کچھہ عذر نہین ہے مگر درباب نوکری دشمنان و سرکشان گورنمنٹ انگریزی کے اور اگر تم کہین تلاش روزگار مین جاؤ تو ضرور ہے کہ اول اجازت گورنمنٹ حاصل کرو اور تم کسی رفیق گورنمنٹ یا غیر شخص کی مدد بلا منظوری گورنمنٹ نہ کروگے

### درخواست

قبل از میرے اختیار کرنے متابعت گورنمنٹ انگریزی کے مین نے فساد اور غارتگری وغیرہ ملک بندیلکھنڈ اور علاقہ انگریزی اور دیگر علاقجات مین کی ہین اور مین نے اسباب غارتگری مثل مویشی و دیگر اسباب ہر قسم لیا ہے مین چاہتا ہون کہ گورنمنٹ انگریزی اسکا اب کچھہ خیال نہ کرین اور اگر کوئی نالش اس باب مین میرے اوپر دائر ہو اوسکی سماعت نہو۔

### جواب

کچھہ خیال اوسوقت کی تمہاری حرکات کا نہ کیا جائیگا اور نہ کسی مقدمات کی سماعت گورنمنٹ انگریزی کرینگے جو موقوعہ قبل تاریخ تمہاری متابعت اور حاضر ہونیکے ہوگا۔

### درخواست

مین نے متابعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی ہے اگر اسواسطے کوئی شخص از راہ کینہ وری و بدگمانی کے کوئی بیان خلاف میرے کرے یا میری نسبت الزام گورنمنٹ کی پیشگاہ مین لگاوے

### جواب

کوئی بیان نسبت تمہاری بغیر تحقیقات و ثبوت کے اعتبار نہ کیا جائگا اور اگر ثابت ہوگا کہ اوسنے کینہ وری سے یہ الزام غلط تمپر لگایا ہے تو اوسکی نسبت جیسا وہ مستحق ہوگا کیا جائیگا۔

ورصاحب موصوف نے ایک سند مجکو بابت میرے قدیم علاقہ واقع اس ضلع کے دیگئی
مین بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون کہ بلا تامل لحاظ جمیع شرائط اقرارنامہ ہذا کا رکھونگا
اور کسی شرط کا انفساخ یا خلاف ورزی کسی شرط کی نکرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کچہ واسطہ کسی غارتگر یا قزاق سے
اندر یا باہر حدود ضلع بندیل کھنڈ کے نرکھونگا اور نہ اونکو پناہ دونگا اور نہ اونکے خاندان اور
اولاد کو اپنے علاقہ مین رہنے دونگا اور اونکے ساتہ مراسم و کتابت کرنے سے اجتناب کرونگا
مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین تکرار یا نزاع کسی ماتحت یا ملازم گورنمنٹ انگریزی سے نہین کرونگا
اور اگر کبہی کوئی تکرار بابتہ محال یا موضع یا کسی اور وجہ کے فیمابین میرے اور راجگان اور
رئیسان اس ملک کے جو ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے ہون پیدا ہووین اقرار کرتا ہون کہ وہ
مقدمہ مذکور فوراً سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کے واسطے فیصلہ کرنے کے کرونگا اور
جو فیصلہ وہ کر دینگے اوسکی منظوری اور تعمیل مین بلاتفاوت کرونگا اور مین یہ بہی اقرار کرتا ہون
کہ مین عوض کسی تکلیف گذشتہ کا کسی سے نلونگا اور اپنی فوج سے تدارک کسی تکلیف کا بلا اجازت
گورنمنٹ انگریزی کے نکرونگا اور ہمیشہ مطیع اور فرمانبردار گورنمنٹ کا ہونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ گھاٹون کے راستہ کی حفاظت جو میرے علاقہ مین ہونگے
اسطرح کرونگا کہ جس سے انسداد تمام ڈاکوان اور غارتگران اور بدخواہان کا ہو اور وہ گھاٹ پر
اون رستون سے جا نسکین اور نہ اوتر سکین اور نہ علاقہ انگریزی مین بہ نیت برپا کرنے
فساد کے جا سکین اور اگر کوئی سردار فوج ہمسایہ ارادہ حملہ آوری کا اوپر علاقہ انگریزی کے
میرے دیہات مین سے گذر کر کریگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ فی الفور اوسکی اطلاع موقع پر افسران
گورنمنٹ انگریزی کو کرونگا اور ہر ایک تدبیر جو میرے امکان مین ہوگی اوسکی سدراہ ہونیکے لیے کرونگا

## شرط سوم

جب کبہی فوج انگریزی کو ضرورت میرے ۱۰ ... کے ... استواء

یہ اقرارنامہ نوشتہ شرائط کا مین نے بمہر و دستخط اپنے داخل گورنمنٹ انگریزی کیا ہی اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین مطابق شرائط مذکورۂ بالا کے کاربند ہونگا اور کسیطرح انحراف اون سے نہین کرونگا۔

المرقوم ۱۶- ماہ جولائی ۱۸۰۹ء مطابق ۱۹- ماہ اساڑہ ۱۲۱۶ف -

---

ترجمہ سند جو لعل امان سنگہ کو عطا ہوئی۔

بنام چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان پرسہا دل وری گانو واقع تعلقۂ درگاپور ونرسنگہ پور ضلع بندیل کہنڈ معلوم ہو کہ چونکہ لعل امان سنگہ نے جو ایک رئیس موروثی ضلع بندیل کہنڈ کے ہین اوسوقت سے جبسے یہ ضلع شامل ممالک ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی ہوا ہے ہمیشہ دوستانہ طریق رکہا ہے اور غارتگری اور بدوضعی سے اجتناب کیا ہے اور اب چاہتے ہین کہ اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی کرین اور کچہ عرصہ گذرا کہ اونہون نے ایک اقرارنامہ داخل گورنمنٹ انگریزی کیا ہے اور درخواست کی ہے کہ ایک سند اونکو بابتہ مواضع کے جو اونکے قبضہ مین ہین ملے اور وہ اسی غرض سے یہ اقرارنامہ نوشتہ شرائط کا جس سے اطاعت اور فرمانبرداری اونکی نسبت گورنمنٹ کے مترشح ہے منظور کرتے ہین لہذا اور نیز براہ اطمینان گورنمنٹ انگریزی کے اور بنظر قائم رہنے اونکے دعوے ریاست موروثی ضلع بندیل کہنڈ کے دیہات مندرجہ فہرست منسلکہ جو اونکی قدیم سے ہین اور اب بہی اونکے قبضہ مین ہین بذریعہ اس تحریر کے لعل امان سنگہ کو حوالہ کی ہین اور دیہات مذکور لعل امان سنگہ اور اونکے ورثا کے پاس حسب اوسکے دوامی رہینگے جبتک وہ اور اونکے ورثا مطابق شرائط اقرارنامہ کے کاربند ہونگے اور مطیع و فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کے رہینگے اوسوقت تک دیہات مفصلۂ ذیل اونکے اور اونکے ورثا کے نام الاخراج جاری رہینگے۔

پس چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان دیہات مذکور اپنا اپنا کار مفوضہ حسب دستور زیر حکم لعل امان سنگہ کے کرتے ہین اور لعل امان سنگہ کو واجب ہوگا کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے رعیت اور زمینداران کو راضی او رشکرگذار کرین اور ہمہ تن مصروف ترقی

راجہ مذکور کو راج اوچہرا سے برخاست کیا گیا چونکہ راجہ رگہونند سنگہ پسر کلان راجہ بلبہدر سنگہ
مذکور نے جنکی تربیت مولوی حیدر علی نے کی تہی اور اب سن بلوغ پہونچے تہے روبروی
سر چارلس فریزر صاحب اجنٹ گورنر جنرل بہادر کے حاضر ہوئے اور ایک اقرارنامہ جسمین
سات شرائط تہین اور جس سے اونکی دلی اتحاد اور وفاداری نسبت گورنمنٹ کے پیدا تہی
(اس اقرارنامہ کی نقل دفتر مین موجود نہین ہی) منظور کیا اور درخواست دی کہ اوسکے موروثی
دیہات معافی جنکی تفصیل سند سابقہ مین درج ہے اوسکو واپس لین پس دیہات مفصلہ ذیل
جنکی تفصیل سند سابقہ ۱۸۰۹ع مین درج ہے بلحاظ اونکے دعوے حقیت کے عطا
ہوتے ہین راجہ مذکور اور اوسکی اولاد کے قبضہ مین یہ دیہات اوسوقت تک رہین گے
جب تک وہ مطابق شرائط اقرارنامہ کے کاربند ہونگے او اپنی متابعت گورنمنٹ انگریزی
مین ثابت قدم رہین گے چودہریان وغیرہ کو لازم ہے کہ اطاعت راجہ مذکور کی کرکے
آمدنی دیہات مذکور کو اونکو دیتے رہین اور راجہ پر یہ واجب ہوگا کہ وہ داد دہی سے رعایا او
زمیداران کو خوش اور راضی رکہین اور آبادی ملک مین ترقی کرین اور آمدنی ان دیہات کی
باتباع شرائط اقرارنامہ وتعمیل احکام گورنمنٹ اپنے تصرف مین لائین۔

المرقوم ۲۷ ماہ دسمبر ۱۸۳۳ع مطابق ۱۱ ماہ اگہن سمت ۱۸۹۰۔

---

## نمبر ۸۳

ترجمہ سند جسکے روسے ایک جاگیر راجہ ناگود کو عطا ہوئی۔

المرقوم ۲۲ ماہ اکتوبر ۱۸۵۹ع

چونکہ از روی رپورٹ صاحب پولیٹکل اجنٹ ریوان ظاہر ہوا کہ درمیان بلوہ کے
تمنے خدمات گورنمنٹ انجام دین اور اپنی فوج ہمراہ صاحب موصوف کے رکہی جس سبب سے
صاحب موصوف نے تمسے وعدہ کیا تہا کہ بعد فرو ہونے بلوہ کے تمکو جاگیر سرکار سے
عطا ہوگی برطبق اوسکے مین بذریعہ اس تحریر کے تمکو واسطے دوام کے دیہات مفصلہ ذیل
واقع علاقہ بجراگڑہ جمعی مبلغ [illegible] سالیانہ جاگیر مین دیتا ہون واضح ہو کہ جاگیر مذکور شامل

جاگیر سابقہ تمہارے تحت انتظام افسران انگریزی کے رہین گے ۔

| | نام دیہات | جمع |
|---|---|---|
| ۱ | امتارا | للالسہ |
| ۲ | دہری | مالسہ |
| ۳ | ایلیا | ماصہ |
| ۴ | کوروواہ | سماولسہ |
| ۵ | کرواجگوا | صماسہ |
| ۶ | دہرم پور | ماصمہ |
| ۷ | پپرا | سماسہ |
| ۸ | چوری | مائیمہ |
| ۹ | کولاری | مارسہ |
| ۱۰ | ہرروا | مالسہ |
| ۱۱ | دہنواہی | ماصہ |
| | میزان کل | عمہ لکار |

## نمبر ۸۴

### ترجمہ اقرارنامہ مدخلہ نول امان سنگہ سوہاول وری گانووالہ

چونکہ مجہہ نعل امان سنگہ نے بصدق دل اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کرکی بلاتفاوت تعمیل احکام اون صاحب افسران کی جو واسطے نگرانی ملک بندیلکہنڈ کے اوسوقت سے جبسے یہ ضلع شامل ممالک انگریزی ہوا ہے مامور ہوئے ہین کی ہی اور چونکہ ایک اقرارنامہ کچہہ عرصہ سے مجہسے مطلوب ہی لہذا اور نیز بنظر ثبوت میری اطاعت اور فرمانبرداری نسبت گورنمنٹ انگریزی کے یہ نیتے تیار کرکے بذریعہ اس تحریر کے ایک اقرارنامہ جسمین نوشتہ ذیل طرح ہین مستر جان رچارڈسن صاحب کی خدمت مین پیش کیا

سرانجام کریگا اور اگر صاحب موصوف اوس سے کسیوجہ سے ناراض ہوجاوینگے تو مین اوسکو طلب کرکے دوسرے کو بجاے اوسکے تعینات کرونگا۔

یہ اقرارنامہ نوشرائط کا مین نے بمہر و دستخط اپنے داخل گورنمنٹ انگریزی کیا ہے اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین مطابق شرائط مذکورۂ بالا کے کاربند ہونگا اور کسی طرح انحراف اون سے نکرونگا۔

المرقوم ۱۱ ماہ مارچ ۱۸۰۹ء مطابق ۱۰ ماہ چیت ۱۲۱۶ف

---

ترجمہ سند جو لعل شیوراج سنگہ کو عطا ہوئی

بنام جمیع چودہریان و قانونگویان و زمیداران و معتدمان ٹپہ ناگودواو پیرا واقع پرگنہ راوہی ضلع بندیل کھنڈ واضح ہو کہ چونکہ لعل شیوراج سنگہ نے جو ایک رئیس موروثی ضلع بندیل کھنڈ کے ہین اوسوقت سے جبسے یہ ضلع شامل ممالک ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی ہوا ہے ہمیشہ دوستانہ طریق رکھا ہے اور غارتگری اور بدوضعی سے اجتناب کیا ہے اور اب چاہتے ہین کہ اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی کرین اور کچہہ عرصہ گذرا کہ اونہونے ایک اقرارنامہ معرفت دیوان دریاوسنگہ داخل گورنمنٹ انگریزی کیا ہے اور درخواست کی ہے کہ ایک سند اونکو بابت مواضع کے ملے جو اونکے قبضہ مین ہین اور اسی غرض سے یہ اقرارنامہ نوشرائط کا جسمین اطاعت اور فرمانبرداری اونکی نسبت گورنمنٹ کی بشرح مستفید کرتے ہین لہذا اور نیز براہ اطمینان گورنمنٹ انگریزی کے اور بہ نظر قائم رکہنے اونکے دعوے ریاست موروثی ضلع بندیل کہنڈ کے دیہات مندرجہ فہرست منسلکہ جو اونکی قدیم سے ہین اور اب بھی اونکے قبضہ مین ہین بذریعہ اس تحریر کے لعل شیوراج سنگہ کو عطا ہوئے اور دیہات مذکور لعل شیوراج سنگہ اور اونکے ورثا کے پاس واسطے دوام کے رہین گی جبتک وہ اور اونکے ورثا مطابق شرائط اقرارنامہ کے کاربند ہونگے اور مطیع اور فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کے رہین گے اوسوقت تک دیہات مفصلۂ ذیل اونکی اور اونکی ورثا کے نام لاخراج جاری رہین گے۔

پس چودہریان وقانونگویان وزمینداران ومقدمان دیہات مذکور کے اپنا کارمفوضہ حسب دستور زیر حکم لعل شیوراج سنگہ کے کرتے رہین اور لعل شیوراج سنگہ کو واجب ہوگا کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے رعیت اور زمینداران کو راضی اور شکرگذار رکہین اور ہمہ تن مصروف ترقی بہبود وآراستگی علاقہ مین رہین اور فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی بموجب شرائط اقرارنامہ کے ثابت قدم رہین —

بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے دوسری سند بمہر ودستخط رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بالعوض اس سند کے جو صاحب ایجنٹ گورنر جنرل بہادر نے دی ہے عطا ہوگی —

المرقوم ۲۰ - ماہ مارچ ۱۸۲۶ء مطابق ۱۹ - ماہ چیت ۱۲۳۳ ف

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۱۳ مین درج ہی —

---

## نمبر ۸۲

ترجمہ سند جو راجہ رگہوبند سنگہ راجہ ناگود واوچیرا کو عطا ہوئی —

المرقوم ۲۷ - ماہ دسمبر ۱۸۳۹ء —

بنام چودہریان وقانونگویان وزمینداران ومقدمان ٹپہ ناگود واوچیرا پرگنہ برکی ضلع بندیل کہنڈ واضح ہو کہ جب سے ضلع بندیل کہنڈ قبضہ گورنمنٹ انگریزی مین آیا لعل شیوراج سنگہ نے جو ایک رئیسان ذیحق ضلع مذکور سے ہین کبہی سرکشی بخلاف گورنمنٹ نہین کی اور نہ کبہی کوئی فساد برپا کیا بلکہ ہمیشہ ثابت قدم وراسخ دم متابعت گورنمنٹ انگریزی مین رہے اور تعمیل احکام افسران گورنمنٹ ممدوح کرتے رہے ایک سند مرقومہ ۲ ماہ مارچ ۱۸۲۶ء مطابق ۱۹ - ماہ چیت ۱۲۳۳ ف گورنمنٹ نے اونکو عطا کی جسکے رو سے چارسو چار مواضع معاف جو اونکی قبضہ مین سابق سے تہے اونکو واسطے دوام کے بشرط نمک حلالی ومتابعت گورنمنٹ کے عطا ہوئے تہے ہنگام وفات لعل شیوراج سنگہ کے اونکا پسر کلان راجہ بلبہدر سنگہ قابض دیہات رہے مگر مطابق مضمون چٹہی صاحب سکرٹری گورنمنٹ مرقومہ ۱۵ - ماہ اگست ۱۸۳۴ء

کرونگا اور ہر ایک تدبیر جو میرے امکان مین ہوگی اونکے سد راہ ہونے مین کرونگا۔

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت میری علاقہ کے راستہ سے گھاٹون پر چڑہنے کی ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اوسکا سد راہ نہونگا بلکہ ایک شخص ہوشیار اونکے ہمراہ دونگا جو اونکو راستہ آسان سے لیجائینگے اور اونکو رسد اور سامان ضروری جبتک وہ میرے علاقہ مین رہینگے یا میرے علاقہ کے قریب رہینگے بہم کرونگا۔

## شرط چہارم

اگر کوئی رعایائے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے کسی گانو مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے شخص مفرور کو فوراً حسب الطلب سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی میر از سیدار یا رعیت مفرور ہوکر علاقہ انگریزی مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نالش نسبت اوس مفرور کے روبروی افسر کلان مقیم تبدیل کمنڈ کے کرونگا اور جو حکم اوسپر وہ حسب قوانین گورنمنٹ صادر کرینگے اوسکو منظور کرونگا اور اپنی طرف سے کوئی تدبیر اوسکی گرفتاری نہین کرونگا۔

## شرط پنجم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین وزدان و سارقان کو اپنے دیہات مین پناہ ندونگا اور اگر مال کسی سوداگر یا مسافر کا کسی موضع زیر حکم میرے مین چوری جاویگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ وہ یا تو معاوضہ مال مسروقہ کا کرے اور یا مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کرے اور اگر کوئی مجرم قتل یا دیگر جرائم سنگین کا جسکی سزایابی ازروی قوانین انگریزی کے بابتہ جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی ہوسکتی ہو اگر میرے کسی گانو مین پناہ گیر ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ ایسے مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور اپنے علاقہ مین سے اوسکو فرار ہونے ندونگا۔

## شرط ششم

چونکہ مین نے ایک تفصیل اور فہرست اون دیہات کی پیش کی جو میری قبضہ مین تھے

اور اوسکے بموجب مجکو سند عطا ہوئی ہے لہذا مین اقرار کرتا ہون اور وعدہ کرتا ہون کہ اگر منجملہ اون دیہات کے جو مین نے بتائے ہین کوئی موضع ثابت ہوگا کہ کسی دوسرے کا ہے اور اوس شخص کا حق نسبت اوسکے ثابت ہوگا اور یہ ظاہر ہوگا کہ عہد نواب علی بہادر مین موضع مذکور یا مواضع مسطور میرے قبضہ مین نہین تھے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین جوکچھ ہدایت اس بارہ مین گورنمنٹ انگریزی جاری کرینگے اوسکی تعمیل کرونگا اور بلا تامل اوسکے بموجب کاربند ہونگا۔

## شرط ہفتم

چونکہ گوپال سنگہ قوم بندہیلا اور بہادر سنگہ قوم برہار نے سرکشی بخلاف گورنمنٹ انگریزی کی ہے اور اونھون نے غارتگری اور لوٹ دیہات بخت سنگہ و کشور سنگہ عطیہ گورنمنٹ انگریزی مین کی ہے لہذا مین اقرار کرتا ہون کہ مین سرکشان مذکورین کو اپنے علاقہ کی کسی جانب مین پناہ نہ دونگا اور اپنے علاقہ سے علاقجات راجگان مذکورۂ بالا مین یا علاقہ انگریزی مین جانے نہ دونگا اور اگر اشخاص مذکور علانیہ یا غایبانہ میرے علاقہ مین آجائین گے تو مین جو تدبیر ممکن الوقوع اونکی گرفتاری مین ہوگی کرونگا اور اگر ان امور مین مین کوئی دقیقہ حزم اور احتیاط کا فروگذاشت کرونگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکے عوض جو گورنمنٹ انگریزی تصور کرین گے اوسطرح جوابدہ اوسکا ہونگا۔

## شرط ہشتم

چونکہ دیہات مندرجۂ سند جواب مجھے گورنمنٹ انگریزی سے مرحمت ہوئی ہے میری جاید اد موروثی اور کئی پشتون کے بعد میرے قبضہ مین آئے ہین اور اب میرے قبضہ مین ہین لہذا مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین بعد حاصل کرنے سند کے گورنمنٹ انگریزی سے درخواست اس امر کی نہ کرونگا کہ وہ مجھے قبضہ کسی موضع منجملہ دیہات مندرجۂ سند کا دلوادین اور نہ اونسے استطلاب اعانت اونکے انتظام مین کرونگا۔

## شرط نہم

مین ایک معتبر آدمی اپنے معتبرین مین سے بطور وکیل مامور کرونگا جو حاضرباش پاس صاحب اجنٹ گورنر جنرل بہادر مقیم بندیل کھنڈ رہیگا اور میرے تمام کاربار متعلقہ کا

اور بنظر قائم رکھنے اونکے دعوے سے ریاست موروثی ضلع بندیل کھنڈ کے دیہات مندرجہ فہرست ملسلکہ جو اونکے قدیم سے ہین اور اب بھی اونکے قبضہ مین ہین بذریعہ اس تحریر کی لعل دنیاپت کو عطا ہوتے ہین اور دیہات مذکور لعل دنیاپت اور اونکے ورثا کے پاس واسطے دوام کے رہین گے جبتک وہ اور اونکے ورثا مطابق شرائط اقرارنامہ کے کاربند ہونگے اور مطیع اور فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کے رہین گے اوسوقت تک دیہات مفصلہ ذیل اونکے اور اونکے ورثا کے نام لاخراج جاری رہین گے۔

پس چودہریان وقانونگویان وزمیداران ومقدمان دیہات مذکور کے اپنا اپنا کار مفوضہ حسب دستور زیر حکم لعل دنیاپت کے کرتے رہین اور لعل دنیاپت کو واجب ہوگا کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے رعیت اور زمیداران کو راضی اور شکرگذار رکھے اور ہمہ تن مصروف ترقی بہبود وآراستگی علاقہ مین رہین اور فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی مین بموجب شرائط اقرارنامہ کے ثابت قدم رہین۔

بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے دوسری سند بمہر ودستخط رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بالعوض اس سند کے جو صاحب ایجنٹ گورنر جنرل بہادر نے دی ہے عطا ہوگی۔

المرقوم ۱۷ ماہ اگست ۱۸۱۰ء مطابق ۲۳ ماہ بہادون ۱۲۱۷ف

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۱۷ ماہ دسمبر ۱۸۱۰ء

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۲ مین درج ہے۔

---

## نمبر ۸۱

ترجمہ اقرارنامہ مدخلہ لعل شیوراج سنگہ اوچہراونا گوڈوالہ۔

چونکہ مجہہ لعل شیوراج سنگہ نے بصدق دل اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کرکے بلاتفاوت تعمیل احکام اون صاحبان افسران کے جو واسطے گرانی ملک بندیل کھنڈ کے اوسوقت سے جبسے یہ ضلع شامل ممالک انگریزی ہوا ہے مامور ہوئے ہین

کی ہے اور چونکہ ایک اقرارنامہ کچھ عرصہ سے مجسے مطلوب ہے لہذا اور نیز بنظر ثبوت بے
اطاعت اور فرمانبرداری نسبت گورنمنٹ انگریزی کے مین نے تیار کرکے بذریعہ اس تحر
کے ایک اقرارنامہ جسمین نو شرائط درج ہین مستر جان رچارڈسن صاحب کی خدمت مین پیش کیا
اور صاحب موصوف نے ایک سند مجھکو بابتہ میرے قدیم علاقہ واقع اس ضلع کی دی ہے
مین بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتاہون کہ بلاتامل لحاظ جمیع شرائط اقرارنامہ ہذا کا رکھونگا اور
کسی شرط کا انفساخ یا خلاف ورزی کسی شرط کی نہ کرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتاہون کہ مین کچھ واسطہ کسی غارتگر یا قزاق سے
اندر یا باہر حدود ضلع بندیل کھنڈ کے نرکھونگا اور نہ اونکو پناہ دونگا اور نہ اونکے خاندان
اور اولاد کو اپنے علاقہ مین رہنے دونگا اور اونکے ساتھ مراسم اور کتابت کرنے سے اجتناب
کرونگا مین یہ بھی اقرار کرتاہون کہ مین تکرار یا نزاع کسی ماتحت یا ملازم گورنمنٹ انگریزی سے
نہین کرونگا اور اگر کبھی کوئی تکرار بابتہ محال یا موضع یا کسی اور وجہ کے فیما بین میرے اور
راجگان یا رئیسان اس ضلع کے جو ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے ہین پیدا ہو مین اقرار کرتاہون
کہ مین مقدمہ مذکور فوراً سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کے واسطے فیصلہ کرنے کے کرونگا
اور جو فیصلہ وہ کردینگے اوسکی تعمیل اور منظوری مین بلاتفاوت کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتاہون
کہ مین عوض کسی تکلیف گذشتہ کا کسی سے نلونگا اور اپنی فوج سے تدارک کسی تکلیف کا
بلا اجازت گورنمنٹ انگریزی کے نہ کرونگا اور ہمیشہ مطیع اور فرمانبردار گورنمنٹ کا رہونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتاہون کہ گھاٹون کے رستون کی حفاظت جو میرے علاقہ مین ہونگے
اسطرح کرونگا کہ جس سے انسداد تمام ڈاکوان اور غارتگران اور بدخواہان کا ہو اور وہ گھاٹون پر
اون رستون سے جانسکین اور نہ اوتر سکین اور نہ علاقہ انگریزی مین بہ نیت برپا کرنے فساد
کے جاسکین اور اگر کوئی سردار فوج ہمسایہ ارادہ حملہ آوری کا اوپر علاقہ انگریزی کے یا میرے
دیہات مین سے گذر کریگا تو مین اقرار کرتاہون کہ مین اوسکی اطلاع موقع پر افسران گورنمنٹ انگریزی کو

مین اقرار کرتا ہون کہ مین وزواق وسلدقان کو اپنے دیہات مین پناہ ندونگا اور اگر
کسی سوداگر یا مسافر کا کسی موضع زیر حکم میرے مین چوری جائیگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین
موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ وہ یا تو معاوضہ مال مسروقہ کا کرے اور یا مجرم کو گرفتا
کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کردے اور اگر کوئی مجرم قتل یا دیگر جرائم سنگین کا
جسکی سزا پھانسی ازروی قوانین انگریزی کے ہوسکتی ہو اگر میرے کسی گانون مین پناہ گیر ہوگا تو مین
اقرار کرتا ہون کہ ایسے مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا اور اپنے علاقہ مین
سے فرار ہونے ندونگا۔

## شرط ششم

چونکہ مین نے ایک تفصیل اور فہرست اون دیہات کی پیش کی جو میرے قبضہ مین
تھے اور اوسکے بموجب مجھکو سند عطا ہوئی ہے لہذا مین اقرار کرتا ہون اور وعدہ کرتا ہون
کہ اگر منجملہ ان دیہات کے جو مین نے بتلائے ہین کوئی موضع ثابت ہوگا کہ کسی دوسری کا ہی
اور اوس شخص کا حق نسبت اوسکے ثابت ہوگا اور یہ ظاہر ہوگا کہ عہد نواب علی بہادر مین موضع مذکور
یا مواضع مسطور میرے قبضہ مین نہتے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین جو کچھ ہدایت اس بارہ مین
گورنمنٹ انگریزی جاری کرینگے اوسکی تعمیل کرونگا اور بلا تامل اوسکے بموجب کاربند ہونگا۔

## شرط ہفتم

چونکہ گوپال سنگہ قوم بندیلا نے سرکشی بخلاف گورنمنٹ انگریزی کی ہے اور اوسنے
ارتگری اور لوٹ دیہات بخت سنگہ اور کشنگو عطیہ گورنمنٹ انگریزی مین کی ہے لہذا مین
رار کرتا ہون کہ مین سرکش مذکور کو اپنے علاقہ کے کسی جانب مین پناہ ندونگا اور اپنی علاقہ
سے علاقجات راجگان مذکورہ بالا مین یا علاقہ انگریزی مین جانے ندونگا اور اگر شخص مذکور
ہ یا نجایا نہ میرے علاقہ مین آجاے گا تو مین ہر تدبیر ممکن الوقوع اوسکی گرفتاری مین
ا اور اگر ان امور مین کوئی دقیقہ جزم و احتیاط کا فروگذاشت کرونگا تو مین اقرار کرتا ہون
اوسکی عوض جو گورنمنٹ انگریزی مناسب تصور کرینگے اوسطرح جوابدہ اونکا ہونگا۔

## شرط ہشتم

چونکہ دیہات مندرجہ سند جو اب مجھے گورنمنٹ انگریزی سے عنایت ہوئے ہیں
میری جائداد موروثی اور کئی پشتون کے بعد میرے قبضہ مین آئے ہین اور اب میرے
قبضہ مین ہین لہذا مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین بعد حاصل کرنے سند کی
گورنمنٹ انگریزی سے درخواست اس امر کی نہ کرونگا کہ وہ مجھے قبضہ کسی موضع منجملہ دیہات مندرجہ
سند کا دلوادین اور نہ اون سے استطلب تعلقات اونکے انتظام مین کرونگا۔

## شرط نہم۔

مین ایک معتبر آدمی اپنے معتبرین مین سے بطور وکیل مامور کرونگا جو حاضر پاس صاحب
اجنٹ گورنر جنرل بہادر مقیم بندیلکھنڈ رہیگا اور میرے تمام کارہاے متعلقہ کا سرانجام کریگا
اور اگر صاحب موصوف اوس سے کسیوجہ سے ناراض ہوجاینگے تو مین اوسکو طلب کرکے
دوسرے کو بجاے اوسکے تعینات کرونگا۔

یہ اقرار نامہ نو شرائط کا اپنے بمہر و دستخط اپنے داخل گورنمنٹ انگریزی کیا ہے اور
مین اقرار کرتا ہون کہ مین مطابق شرائط مذکورہ بالا کی کاربند ہونگا اور کسی طرح انحراف اونسے نکرونگا
المرقوم ۱۶ ماہ اگست ۱۸۶۰ء مطابق ۲ ماہ بہادون ۱۸۶۰ ف۔

---

ترجمہ سند جو لعل دیناپت کو عطا ہوئی۔

بنام چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان پرگنہ کوتی ضلع بندیل کھنڈ ملک
بندیل کھنڈ واضح ہو کہ چونکہ لعل دیناپت نے جو ایک موروثی رئیس ضلع بندیل کھنڈ کے ہین
جب سے یہ ضلع شامل ممالک ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کے ہوا ہے ہمیشہ دوستانہ طریق رکہا ہی
اور غارتگری اور بدوضعی سے اجتناب کیا ہے اور اب چاہتے ہین کہ اطاعت اور فرمانبرداری
گورنمنٹ انگریزی کی کرین اور کچہ عرصہ گذرا کہ اونہون نے خود ایک اقرار نامہ داخل گورنمنٹ
انگریزی کیا ہے اور درخواست کی ہے کہ ایک سند اونکو بابتہ مواضع کے ملے جو اونکے قبضہ
مین ہین اور وہ اسی غرض سے یہ اقرار نامہ نو شرائط کا جس سے اطاعت اور وفاداری اونکی
نسبت گورنمنٹ کے مترشح ہے منظور کرتے ہین لہذا اور نیز براہ اطمینان کی گورنمنٹ انگریزی

نہ کرونگا اور اگر کوئی نافرمانی کریگا اوسکو سزا دیجائیگی تدارک کیا جائیگا۔
اور اگر کوئی راستہ روکیگا تو سب مجھے امید ہے
کہ گورنمنٹ فوج کشی کرینگے۔

المرقوم ۱۷ ماہ اگست ۱۸۵۶ء مطابق ۳۰ ماہ بہادون ۱۲۶۳ ف۔

---

ترجمہ اقرارنامہ مدخلہ لعل وینایت۔

چونکہ مجھہ وینایت نے بصدق دل اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کرکے بلاتفاوت تعمیل احکام اوس صاحب افسران سے کے جو واسطے نگرانی ملک ہند یا پہنڈے اوسوقت سے جبسے یہ ضلع شامل ممالک انگریزی ہوا ہے مامور ہوئے ہین کی ہے اور چونکہ ایک اقرارنامہ کچہ عرصہ سے مجھسے مطلوب ہے لہذا اور نیز بنظر ثبوت میری اطاعت اور فرمانبرداری نسبت گورنمنٹ انگریزی کے سینے تیار کرکے بذریعہ اس تحریر کے ایک اقرارنامہ جسمین نو شرائط درج ہین مسٹر جان رچارڈسن صاحب کی خدمتمین پیش کیا اور صاحب موصوف نے ایک سند مجھکو بابت میرے قدیم علاقہ واقع اس ضلع کے دی ہے مین بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون کہ بلا تامل لحاظ جمیع شرائط اقرارنامہ ہذا کا رکھونگا اور کسی شرط کا انفساخ یا خلاف ورزی کسی شرط کی نہ کرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کچہ واسطہ کسی غارتگر یا قزاق سے اندر یا باہر حدود ضلع سنبدیل کنڈ کے نرکھونگا اور نہ اونکو پناہ دونگا اور نہ اونکے خاندان اور اولاد کو اپنے علاقہ مین رہنے دونگا اور اونکے ساتہ مراسم و کتابت کرنے سی اجتناب کرونگا مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین تکرار یا نزاع کسی ماتحت یا ملازم گورنمنٹ انگریزی سے نہین کرونگا اور اگر کبھی کوئی تکرار بابتہ محال یا موضع یا کسی اور وجہ سے فیما بین میرے اور راجگان یا رئیسان اس ضلع کے جو ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے ہون پیدا ہو مین اقرار کرتا ہون کہ مین مقدمہ مذکور فوراً اسپر دافسران گورنمنٹ انگریزی کے واسطے فیصلہ کرنے کے کرونگا اور جو فیصلہ وہ کرینگے

اوسکی تعمیل اور منظوری مین بلا تفاوت کرونگا اور مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ عوض کسی تکلیف گذشتہ کا کسی سے نلونگا اور اپنی فوج سے تدارک کسی تکلیف کا بلا اجازت گورنمنٹ انگریزی سے کے نہ کرونگا اور ہمیشہ مطیع اور فرمانبردار گورنمنٹ کا رہونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ گھاٹون سے راستون کی حفاظت جو میرے علاقہ مین ہونگی اسطرح کرونگا کہ جس سے انسداد تمام ڈاکوان و غارتگران و بدخواہان کا ہو اور وہ گھاٹون پر اون راستون سے جانہ سکین اور نہ اوتر سکین اور نہ علاقہ انگریزی مین بہ نیت برپا کرنے فساد کے جاسکین اور اگر کوئی سردار فوج ارادہ حملہ آوری کا اوپر علاقہ انگریزی سے کے میری دیہات مین سے گذر کریگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکی اطلاع موقع پر افسران گورنمنٹ انگریزی کو کرونگا اور ہر ایک تدبیر جو میرے امکان مین ہوگی اوسکے سد راہ ہونے مین کرونگا۔

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت میری علاقہ کے راستہ سے گھاٹو پر چڑہنے کی ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین تو صرف اوسکا سد راہ نہونگا بلکہ ایک شخص ہوشیار اونکے ہمراہ دونگا جو اونکو راستہ آسان سے لیجاسکے اور اونکو رسد اور سامان ضروری جبتک وہ میرے علاقہ مین رہین گے یا میرے علاقہ کے قریب رہین گے بہم کرونگا۔

## شرط چہارم

اگر کوئی رعایا ے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے کسی گانون مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے شخص مفرور کو فوراً حسب الطلب سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی میرا زمیدار یا رعیت مفرور ہوکر علاقہ انگریزی مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نالش نسبت ایسے مفرور کے روبروی افسر کلان مقیم بندیلکھنڈ کے کرونگا اور جو حکم وہ اوسپر حسب قوانین گورنمنٹ صادر کرینگے اوسکو منظور کرونگا اور اپنی طرف سے کوئی تدبیر اوسکی گرفتاری مین نہین کرونگا۔

## شرط پنجم

میری جاید او موروثی سے کہ جنکا ذکر ہین سے
تم سے لیا ہے مع تمام منافع وغیرہ سے مجھے
عنایت ہو۔

درخواست پنجم

اگر کوئی مہاجن یا ملازم بابتہ کسی قرضہ
کے جو اوسکا ہو آپ سے نالشی ہو تو مجھے
امید ہے کہ اوسکی سماعت نہوگی۔

جواب

کوئی نالش بابتہ قرضہ یا مالگذاری کے
گورنمنٹ انگریزی سماعت نکریگی۔

درخواست ششم

اگر کوئی سردار بند ہیلا یا کوئی آدمی آپکے
گورنمنٹ کا حملہ آور ہو کر میرے علاقہ کو لوٹیگا
تو امید یہ ہی کہ آپ اوسکا علاج کیجئیگا۔

جواب

مالک کو لازم ہے کہ وہ اپنے علاقہ کی
آپ خبرداری کرے اور ہماری گورنمنٹ
کے کسی آدمی کا یہ اختیار نہین کہ تمہاری
علاقہ پر دست انداز ہو اور اگر کوئی ایذا نین کا
تمہارے علاقہ مین کچھ نقصان کریگا تو بروقت
استغاثہ اوسکا فیصلہ کیا جائیگا۔

درخواست ہفتم

جب تمہاری فوج گہاٹو نیر جانے والی
ہو تو مجھکو ایک مہینا پیشتر اطلاع دیجاوے اور
حکم محکم افسران فوج کو دیا جاوے کہ وہ
اپنے سپاہی اور ہر کارون کو ممانعت کرین
کہ وہ میری رعایا سے کوئی چیز نہ لین اور مجھکو
اطلاع دیجاوے جو جو چیز ضروری درکار ہو
تا کہ مین کوشش کر کے وہ سب مہیا اور
موجود رکھون۔

جواب

یہ طریق ہماری فوج کے سپاہیون کا نہین
کہ وہ کسی سے کوئی چیز لین جس چیز کی ضرورت
اونکو ہوگی اوسکی قیمت واجبی دیکر وہ خریدینگے

### درخواست ہشتم

اگر کوئی چور وغیرہ تمہارے گورنمنٹ یا مالک یا تمہاری ماتحتان سے کے علاقہ کا اگر میرے علاقہ مین چوری کرے مجھے امید ہے کہ بروقت ثبوت سبھے مال واپس دلایا جاوے تا کہ مظلوم کو واپس دیا جاوے۔

### جواب

اگر تم کسی چور کو اپنے علاقہ مین گرفتار کرو تو جب اوسکے خلاف نالش تم دائر کروگے تو اوسکی سزا حسب قانون انگریزی دیجایگی اور اگر تم ہمارے ماتحتان سے کے علاقہ مین کسی چور کی نشاندہی کروگے یا کسی ماتحت پر چوری ثابت کروگے تو جو مناسب ہوگا وہ عمل مین آویگا۔

### درخواست نہم

میری نسبت وہی عزت اور توقیر مرعی رہے جو دیگر رئیسان بندھیلا کی نسبت ہوتی ہے

### جواب

البتہ

### درخواست دہم

اگر کوئی رشتہ دار میرا تلاش روزگار کین جانیکا ارادہ کرے تو وہ منظور ہو۔

### جواب

اونکو ممانعت نوکری کرنیکی مین ہے مگر اونکو نچاہیے کہ نوکری کسی دشمن گورنمنٹ کی کرین اور اگر وہ ایسا کرینگے تو بروقت اصدار حکم گورنمنٹ اونکو ترک روزگار کرنا واجب ہوگا اور ہماری فوج کی مقابلہ مین جنگ کرنا مناسب نہوگا

### درخواست یازدہم

اگر کوئی میرے آدمی مفرور ہوکر تمہاری پار آئین یا تمہاری ماتحتان سے کے پاس جائین وہ ہمکو واپس ملین۔

### جواب

اگر کوئی ہماری حکومت مین رہیگا اوسکی تحقیقات ہم کرینگے اور اگر وہ ہماری ماتحتان سے کے پاس جائیگا تو اوسکا سلاج کیا جاویگا۔

### درخواست دوازدہم

مین کچھ قصور نہیں بندوبست گھاٹون کی

### جواب

جب ایسی حال سے اطلاع ہوگی اوسکا

مرحوم مین میرے قبضہ مین تہا مگر مین نے اوسکا قبضہ بعد وفات نواب مرحوم کے کرلیاہی
تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین موضع مذکور کو بلا وقت و تامل کے حوالہ افسران
گورنمنٹ انگریزی کے کردونگا اور کوئی عذر اس امر کا اوسکے حوالہ کرنے مین نہ کرونگا کہ یہ موضع
شامل سند عطیہ گورنمنٹ انگریزی ہے —

المرقوم روز سہ شنبہ تاریخ ۲۲ - ماہ ستمبر ۱۸۰۸ء مطابق ۷ - ماہ اسون یعنی کوار ۱۲۱۵ فصلی
اور ۱۹ - ماہ رجب ۱۲۲۲ھ مقام باندا —

---

## سند جو دیوان پرتاب سنگہ کو عطا ہوئی —

بنام چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان پرگنہ نیواری ضلع بندیل کہنڈ
واضح ہو کہ چونکہ دیوان پرتاب سنگہ قوم پہارے نے کہ ایک رئیسان ذیشان ضلع بندیل کہنڈ کا ہی
بہ ثبوت اطاعت و فرمانبرداری خود پاس افسران گورنمنٹ انگریزی کے حاضر ہوئے اور جبسے
کہ ضلع بندیل کہنڈ شامل ممالک انگریزی کے ہوا ہے تمام دقائق اطاعت و فرمانبرداری کا لحاظ
غایت درجہ رکہا ہے اور علاوہ برین ایک اقرارنامہ مہر و دستخطی اپنے جس سے اطاعت و فرمانبرداری
اوسکی نسبت گورنمنٹ انگریزی کے واضح اور شائع ہے داخل سرکار گورنمنٹ کیا ہے لہذا اور
نیز براہ مہربانی و پرورش کے دیہات مفصلہ ذیل جو قدیم سے قبضہ دیوان پرتاب سنگہ مذکور مین
ہین بذریعہ اس تحریر کے دیوان مذکور کو بطور لاخراج گورنمنٹ انگریزی نے عطا کیے جبتک
دیوان پرتاب سنگہ مذکور اور اوسکے ورثا شرائط اقرارنامہ پر قائم رہین گے اور دقائق فرمانبرداری
و اطاعت گورنمنٹ ملحوظ رکہین گے اوسوقت تک دیہات مذکور اونکے پاس لاخراج
واسطے دوام کے رہین گے —

پس چودہریان و قانونگویان و زمینداران وغیرہ کو لازم ہے کہ دیوان مذکور کی
اطاعت مین رہین اور مالگذاری و دیگر ابواب و رسوم دیہات مذکور کی جسطرح وہ ابتک ادا کرتی ہین
اوسطرح آیندہ دیوان مذکور کو دیا کرین اور دیوان پرتاب سنگہ مذکور پر یہہ واجب ہو گا کہ وہ اپنی
خوش انتظامی سے زمینداران اور باشندگان کو راضی اور شکرگذار رکہیگا اور ہمہ تن مصروف ہو کر

ترقی آبادی و زراعت اپنے علاقہ کی کریگا۔

یہ سند بعد منظوری رایٹ ہنوریبل گورنر جنرل بہادر کے جائز متصور ہوگی اور دوسری سند بمہر و دستخط رایٹ ہنوریبل گورنر جنرل بہادر کے عطا ہوگی۔

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۱۱ ماہ اپریل ۱۸۶۰ء

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۱ مین درج ہے۔

---

## نمبر ۸۰

### ترجمہ واجب العرض مدخلہ لعل دینا پت

**درخواست اول**

مجھے یقین ہے کہ جو کچھ میری نسبت بیان ہوگا یقین بلا تحقیقات نہو۔

**جواب**

یہ طریق گورنمنٹ انگریزی کا نہین ہے کہ جو کچھ لوگ کہین اوسکا اعتبار بغیر تحقیقات راستی کے کیا جاوے۔

**درخواست دوم**

اگر کوئی میرا ماتحت یا رشتہ دار میری نافرمانی کرے تو جو کچھ مین اوسکی نسبت عرض کرون وہ منظور ہووے

**جواب**

چونکہ تم قابض اپنے علاقہ پر ہو اور کل مالک ہو تم استحقاق استطلاب مداخلت گورنمنٹ اپنی علاقہ کے بندوبست مین نہین رکھہ سکتے

**درخواست سوم**

اگر کوئی میرا رشتہ دار نافرمانی عمل کرے اور اوسکی معافی کا روپیہ وغیرہ ضبط ہو اور وہ نالش گورنمنٹ مین کرے تو مجھے امید ہے کہ اوسکی سماعت نہوگی۔

**جواب**

کوئی نالش تمہارے ملازم یا رشتہ دار کی سماعت نہوگی۔

**درخواست چہارم**

ایک سند دوامی نانکار کی بابتہ براسی موضع

**جواب**

حسب درخواست تمہاری سند تمکو دیجاویگی۔

سماعت بغیر وجہ کافی کے نہو۔

اور اونکی اجازت حاصل کرلین اور در صورتیکہ
دشمنی نیا ہین گورنمنٹ انگریزی سے پیدا ہو
اور فریقین ہمکو تحریر کرین کہ تم جاکر اونکی مدد
کرو اور شریک اونکے ہو تو ایسی حالت مین
ہمکو حسب ہدایت گورنمنٹ انگریزی کاربند
ہونا ہوگا۔

المرقوم روز سہ شنبہ یکم فروری ۱۸۰۶ء مطابق ۱۵ ماہ ماگھ ۱۲۱۵ف۔

## اقرارنامہ

مین دیوان پرتاب سنگہ بیان کرتا ہون کہ مین نے خود اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی قبول کی اور بنظر ثبوت میری اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کے مین بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین پیش کرتا ہون۔

### شرط اول

چونکہ اوسوقت سے جبسے فوج انگریزی اول واسطے فتح کرنے اور سزا دینے سرکشان ضلع بندیل کھنڈ کے آئی مین نے برضا و رغبت اپنے فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی منظور کی اور اوسکے امتحان مین شمار کیا گیا اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب نے جو عرصہ قلیل سے منجانب رایٹ ہونربل گورنر جنرل بابتہ نگرانی اور حکومت ضلع بندیل کھنڈ کے مامور ہوئے ہین مجھسے اقرارنامہ طلب کیا لہذا اور نیز بنظر پرورش نمایان جو گورنمنٹ انگریزی نے خوش ہوکر میری نسبت مبذول فرمائی ہے مین نے تیار کرکے بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین بمہر و دستخط اپنے پیش کیا اور اقرار کرتا ہون کہ مین شرائط اقرارنامہ مذکور سے انحراف نہین کرونگا اور نہ کوئی امر خلاف اونکی مجھسے وقوع مین آئیگا۔

### شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کسیطرح کے مراسم یا سروکار یا کتابت

کسی غارتگر یا بدخواہ سے اندر یا باہر حدود ضلع بندیلکھنڈ کے مرعی نہین رکھونگا اور نہ ایسے شخصونکو اپنے علاقہ مین پناہ گیر ہونے دونگا اور جب کبھی مجھکو اطلاع اونکے مقامات کی ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اونکی گرفتاری اور حوالہ کرنے مین پاس افسران گورنمنٹ انگریزی کے جد بلیغ کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی ملازم یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے تکرار نہین کرونگا اور کسی ماتحت گورنمنٹ انگریزی کی مدد بیچ تنازعات باہمی اونکے بلا حکم گورنمنٹ انگریزی نہین کرونگا اور ہر وقت لحاظ مطلق اطاعت و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کا رکھونگا

## شرط سوم

اگر کوئی رعایاے علاقہ انگریزی مفرور ہو کر میرے علاقہ کے کسی موضع مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے سپرد ملازمان گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی واسطے گرفتاری ایسے مفرور کے مامور ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اوسکا سدراہ نہونگا بلکہ اوسکے شریک ہو کر مفرور مذکور کی گرفتاری مین کوشش کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین تعمیل احکام عدالتہاے مالی و فوجداری وغیرہ ہر موقع پر کرونگا ۔

## شرط چہارم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی چور یا قزاق کو اپنے دیہات مین رہنے ندونگا اور اگر مال کسی باشندہ یا مسافر کا کسی میرے گانو مین چوری جایگا یا غارت ہوگا تو مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار اسکا کرونگا کہ وہ جوابدہ مال مسروقہ کا ہے اور یا مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ کے کردے اور اگر کوئی شخص جو قوانین انگریزی کے روسے بابت جرم قتل یا دیگر جرائم موقوعہ علاقہ گورنمنٹ انگریزی کے سزایاب ہوسکتا ہو مفرور ہو کر کسی میرے موضع مین پناہ گیر یا متواری ہو تو مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا ۔

## شرط پنجم

چونکہ سند جو مجھکو گورنمنٹ انگریزی سے ملی ہے مطابق میری سند قدیم کے تیار ہوئی ہے اگر بعد ازین یہ ثابت اور تحقیق ہو کہ کوئی موضع جو اس سند مین شامل ہے وہ عہد نواب علی بہادر

یہ سند بعد منظوری رایٹ ہنوبل گورنر جنرل بہادر کے جائز تصور کیجائیگی اور دوسری سند بعد ازین بمہر و دستخط رایٹ ہنوبل گورنر جنرل بہادر کی عطا ہوگی۔

تفصیل دیہات

| | |
|---|---|
| بیتھم | یک موضع |
| کوٹرا | یک |
| کونیان | یک |
| تکریا | یک |
| نی پورہ | یک |
| نی پورہ ثانی | یک |
| علی پورہ | یک |
| | معہ م |

المرقوم روز سہ شنبہ تاریخ ۲۲۔ ماہ ستمبر ۱۸۰۷ء مطابق ۷۔ ماہ اسوان یعنی کوار ۱۲۱۵ف اور ۱۹۔ ماہ رجب ۱۲۲۲ہجری مقام باندا۔

---

ایک سند اسی مضمون کی دیوان چوتھاری کو بابتہ موضع لوہار گانو کے عطا ہوئی۔

---

نمبر ۷۹

واجب العرض مدخلہ دیوان پرتاب سنگھ المرقوم یکم ماہ فروری ۱۸۰۸ء عیسوی مطابق ۲۰۔ ماہ ماگھہ ۱۲۱۵ف۔

| درخواست اول | جواب |
|---|---|
| چونکہ میںنے خود حاضر ہو کر تابعت گورنمنٹ انگریزی قبول کی ہے اور اوسکے ماتحتان مین شمار ہوا لہذا مین یہ چاہتا ہون کہ کوئی بیان | یہ قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بلا ثبوت بیان کسی غرضگو یا نمام کا سماعت کرین۔ |

خلاف میرے بلا تحقیقات کامل سماعت نہو

درخواست دوم

اگر کوئی برادر یا رفیق میرا جو اب میرے ماتحت ہے اور گذارہ نقد یا علاقہ سے پاتا ہے کسی بدوضعی کے سبب میری ملازمی سے برخاست کیا جاوے اور کسی افسر گورنمنٹ انگریزی کے حضور جا کر بہ گذارہ کے بارہ مین نالشی ہو تو ایسے دعاوی کی سماعت نہو

جواب

برخاست کرنا کسی ماتحت کا نوکری سے یا بحال رکھنا اوسکا نوکری مین تمہاری مرضی پر منحصر ہے اس بارہ مین کسی نالش کی سماعت نہوگی مگر درصورتیکہ کوئی ملازم تمہارا مجرم بدکرداری یا بدوضعی کا بیچ ممالک انگریزی کے ہوگا تو اوسکی جوابدہی تمہارے ذمہ گردانی جاویگی۔

درخواست سوم

چونکہ میرا علاقہ ملحق علاقہ عمیاگڈہ کے ہے اگر کوئی تکرار باہمی بابتہ سرحد کے پیدا ہو تو مین چاہتا ہون کہ اوسکا فیصلہ گورنمنٹ انگریزی کرین اور جو فیصلہ گورنمنٹ انگریزی کر دینگے وہ مجھکو منظور ہوگا۔

جواب

ایسی مقدمہ مین جو کچھ مناسب ہوگا عمل مین آئیگا۔

درخواست چہارم

بیچ علاقہ انگریزی کے پولس تھانجات مقرر ہین مین چاہتا ہون کہ تھانجات میری جاگیر کے کسی گانو مین مقرر نہون۔

جواب

حکومت پولس کی تمہارے علاقہ مین بھی اوسیقدر رہیگی جسقدر علاقجات دیگر راجگان و رئیسان ضلع سندیل کھنڈ مین ہے۔

درخواست پنجم

اگر کوئی میرا رشتہ دار ماتحت بارادہ نوکری کے کسیطرف تلاش روزگار مین جاوے اور کوئی بدگمان آدمی اوسکے اس ارادہ کو دگرگون ظاہر کرے تو ایسی بیان خلاف تحقیق

جواب

کچھ عذر اونکی نوکری اختیار کرنے مین نہیں مگر دشمنان و سرکشان گورنمنٹ انگریزی کی ملازمی نہ کرین اور یہ ضرور ہے کہ وہ اول اپنے ارادہ کی اطلاع افسران گورنمنٹ انگریزی کو کرین

کسی غارتگر یا بدخواہ سے اندر یا باہر حدود ضلع بندیل کھنڈ کے مرعی نہین رکھین گے اور نہ ایسے شخصون کو اپنے علاقہ مین پناہ گیر ہونے دینگے اور جب کبھی ہمکو اطلاع اونکے مقامات کی ہوگی تو ہم اقرار کرتے ہین کہ ہم اونکی گرفتاری مین اور حوالہ کرنے مین پاس افسران گورنمنٹ انگریزی کے جہد بلیغ کرینگے ہم اقرار کرتے ہین کہ ہم کسی ملازم یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے تکرار نہین کرینگے اور کسی ماتحت گورنمنٹ انگریزی کی مد بیچ منازعات باہمی اونکے بلا حکم گورنمنٹ انگریزی نہ کرینگے اور ہر وقت لحاظ مطلق اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کا رکھین گے۔

## شرط سوم

اگر کوئی رعایاے علاقہ انگریزی مفرور ہو کر ہماری جاگیر کے کسی موضع مین پناہ گیر ہوگا ہم اقرار کرتے ہین کہ ہم اوسکو گرفتار کر کے سپرد ملازمان گورنمنٹ انگریزی کے کر دینگے اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی واسطے گرفتاری ایسے مفرور کے مامور ہوگا تو ہم اقرار کرتے ہین کہ ہم نہ صرف اوسکے سدراہ نہونگے بلکہ اوسکے شریک ہو کر کوشش مفرور مذکور کی گرفتاری مین کرینگے اور ہم یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ ہم تعمیل احکام عدالتہاے مالی و فوجداری وغیرہ ہر موقع پر کرینگے

## شرط چہارم

ہم اقرار کرتے ہین کہ ہم کسی چور یا قزاق کو اپنے دیہات مین رہنے نہ دینگے اور اگر مال کسی باشندہ یا مسافر کا کسی ہمارے گانو مین چوری جایگا یا غارت ہوگا تو ہم زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار اوسکا کرینگے کہ وہ جوابدہ مال مسروقہ کا ہے اور یا مجرم کو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کرے اور اگر کوئی شخص جو قوانین انگریزی کے رو سے بابتہ جرم قتل یا دیگر جرائم موقوعہ علاقہ گورنمنٹ انگریزی کے سزایاب ہو سکتا ہو مفرور ہو کر کسی ہمارے موضع مین پناہ گیر یا متواری ہو تو ہم یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ ہم اوسکو گرفتار کر کے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کر دینگے۔

## شرط پنجم

چونکہ سند جو ہمکو گورنمنٹ انگریزی سے ملی ہے مطابق ہماری سند قدیم کے تیار ہوئی ہے اگر بعد ازین یہ ثابت اور متحقق ہو کہ کوئی موضع جو اس سند مین شامل ہے وہ عمداً یا سہواً غلطی سے ہمارے جاگیر

ہمارے قبضہ مین تہا مگر بہنے اوسکا قبضہ بعد وفات نواب مرحوم کے کرلیا ہے تو ہم بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ ہم موضع مذکور کو بلا وقت و تامل حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کر دینگے اور کوئی عذر اس امر کا اوسکے حوالہ کر دینے مین نہ کرینگے کہ یہ موضع شامل سند عطیہ گورنمنٹ انگریزی ہے۔

المرقوم روز سہ شنبہ تاریخ ۲۲ ماہ ستمبر ۱۸۰۸ء مطابق ۷ ماہ اسون یعنی کوار ۱۲۱۵ف اور ۱۹ ماہ رجب ۱۲۲۳ھ مقام باندا۔

---

## سند جو دیوان اپرل سنگھ کو عطا ہوئی۔

بنام چودہریان و قانونگویان و زمینداران و معتمدان پرگنہ نواری واقع ضلع بندیلکھنڈ

واضح ہو کہ چونکہ دیوان اپرل سنگھ بندیلا جو ایک سردار باوقار ضلع بندیل کہنڈ کا ہے بہ ثبوت اپنی فرمانبرداری اور اطاعت کی حاضر خدمت افسران گورنمنٹ انگریزی ہوا اور شروع سے جبسے ضلع بندیل کہنڈ شامل علاقہ انگریزی ہوا ہے تمام دقائق اطاعت و فرمانبرداری کا لحاظ رکہا ہے اور سوا اسکے گورنمنٹ انگریزی مین ایک اقرارنامہ بمہر و دستخط اپنے جسمین پانچ شرائط درج ہین اور جنسے اطاعت و فرمانبرداری دلی نسبت گورنمنٹ انگریزی کے ظاہر ہوتی ہے داخل کیا ہے لہذا اور نیز از راہ عنایت و مہربانی کے دیہات مفصلہ ذیل جو قدیم سے قبضہ دیوان اپرل سنگھ مین تھے بذریعہ اس تحریر کے گورنمنٹ انگریزی نے اوسکو معاف دی جبتک دیوان مذکور اور اوسکی اولاد مطابق شرائط اقرارنامہ ہذا عمل رہین گے اور دقائق اطاعت و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کا لحاظ رکہین گے اوسوقت تک دیہات مذکور اونکے قبضہ مین معاف واسطے دوام کے رہینگے۔

تم سب چودہریان و زمینداران و قانونگویان وغیرہ پر فرض ہے کہ تم دیوان مذکور کی اطاعت کرو اور مالگذاری اور ابواب مقررہ جسطرح ابتک دیتے تہے اوسیطرح اب دیوان مذکور کو دو اور دیوان مذکور پر یہ واجب ہوگا کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے رعایا و باشندگان کو خوش اور راضی رکہے اور ہمہ تن مصروف بیچ آبادی و بہبودی زراعت مین رہے۔

## درخواست دوم

اگر کوئی ہمارا برادر یا رفیق جواب ماتحت ہمارے
ہین اور گذارہ نقد یا علاقہ مین سے پاتے ہین
کسی بدوضعی کے سبب ہماری ملازمی سے
برخاست کیے جائین اور کسی افسر گورنمنٹ
انگریزی کے حضور جاکر اپنے گذارہ کے بارہ
مین نالشی ہون تو ایسے دعاوی کی سماعت نہو

## جواب

برخاست کرنا کسی ماتحت کا نوکری سے
یا بحال رکھنا اوسکا نوکری مین تمہاری مرضی پر
منحصر ہے اس بارہ مین کسی نالش کی سماعت
نہوگی مگر درصورتیکہ کوئی ملازم تمہارا مجرم بدکردار
یا بدوضعی کا بیچ ممالک انگریزی کے ہوگا تو
اوسکی جوابدہی تمہارے ذمہ گردانی جائیگی۔

## درخواست سوم

چونکہ ہمارا علاقہ ملحق علاقہ جہانسی کے ہی
اگر کوئی تکرار باہمی بابتہ سرحد کے پیدا ہو تو اوسکا
فیصلہ گورنمنٹ انگریزی کرین اور جو فیصلہ وہ
کردینگے وہ ہمکو منظور ہوگا۔

## جواب

ایسے مقدمات مین جو کچھ مناسب متصور ہوگا
عمل مین آئیگا۔

## درخواست چہارم

بیچ علاقہ انگریزی کے پولس کے تہانجات
مقرر ہین ہم چاہتے ہین کہ تہانجات ہماری
جاگیر کے کسی گانو مین مقرر نہون۔

## جواب

حکومت پولس کی تمہاری علاقہ مین بہی
اوسیقدر رہیگی جسقدر علاقجات دیگر رجگان
و رئیسان ضلع بندیل کہنڈ مین ہے۔

## درخواست پنجم

اگر کوئی میرا رشتہ دار یا ماتحت بارادہ
نوکری کسیطرف تلاش روزگار مین جائے
اور کوئی بدگمان آدمی اونکے اس ارادہ کو
دگرگون ظاہر کرے تو ایسے بیان خلاف
واقعہ کی سماعت بغیر وجہ کافی کے نہو۔

## جواب

کچھ عذر اونکی نوکری اختیار کرنے مین
نہین ہے مگر دشمنان و سرکشان گورنمنٹ
انگریزی کی ملازمی نہ کرین اور یہ ضرور ہے کہ
وہ اول اپنے ارادہ کی اطلاع گورنمنٹ انگریزی
کے افسران کو دین اور اونکی اجازت حاصل
کرلین اور درصورتیکہ دشمنی فیمابین رفیقان

گورنمنٹ انگریزی سے پیدا ہوا اور فریقین تمکو
تحریر کرین کہ تم جا کر اونکی مدد کرو اور شریک
اونکے ہو تو ایسی حالت مین تمکو حسب ہدایت
گورنمنٹ انگریزی کے کاربند ہونا ہوگا۔

المرقوم روز سہ شنبہ تاریخ ۲۲ ماہ ستمبر ۱۸۰۸ء مطابق ۷ ماہ اسون یعنی کوار ۱۲۱۵ فصلی اور ۱۹ ماہ رجب ۱۲۲۳ ہجری۔

---

## اقرارنامہ

ہم دیوان اپرل سنگہ دیوان چوتہاری بیان کرتے ہین کہ ہمنے تابعداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی ہے اور بنظر ثبوت اپنی اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کے ہم بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ مشتمل اوپر شرائط ذیل کے پیش کرتے ہین

### شرط اول

چونکہ اوسوقت مین جب فوج انگریزی اول واسطے فتح کرنے اور سزا دینے سرکشان ضلع بندیل کھنڈ کے آئی ہمنے اپنی رضا و رغبت سے اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی اور اب اونکے امتحان مین شمار ہوئے اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب نے جنکو عرصہ قلیل سے رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بہادر نے واسطے نگرانی و حکومت ضلع بندیل کھنڈ کے مامور کیا ہے ہمسے واسطے داخل کرنے ایک اقرارنامہ کے کہا لہذا اور نیز بنظر پرورش شایان جو گورنمنٹ انگریزی نے خوش ہوکر ہماری کی ہے ہمنے تیار کرکے بذریعہ اس تحریر کے یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین پیش کیا جو شرائط اس مین درج ہین اونسے ہم اقرار کرتے ہین کہ انحراف نہین کرینگے اور کوئی امر خلاف اقرارنامہ کے شرائط کے نہ کرین گے۔

### شرط دوم

ہم بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ ہم کسیطرح کے مراسم یا سروکار یا کتابت

نمبر ۶۷

سند جو چوبے نولکشور کو عطا ہوئی المرقوم ۱۱ ماہ جنوری ۱۸۱۸ء

بنام چودہریان وقانونگویان و زمینداران پرگنہ ٹہری وکونس واقع ضلع بندیلکھنڈ واضح ہو
کہ چونکہ بروقت واپسی قلعہ کالنجر افسران گورنمنٹ انگریزی کو ایک اقرار ہوا تھا جسمین یہ شرط
ہوئی تہی کہ چوبے نول کشور و بیوہ بہرت جیو چوبے کو جو مالک دو حصہ منجملہ آٹھ حصص جاگیر سابق
کالنجر کے ہین جسکی سند بنام چوبے دریاؤ سنگھ قلعدار سابق کالنجر کے دی گئی تہی سرکار انگریزی
سے معاوضہ بابتہ اوس جزو اونکے حصص دیہات وغیرہ کے جو گورنمنٹ انگریزی کو دیا جائیگا ملیگا
اور نولکشور و بیوہ بہرت جیو چوبے نے دیہات بہیسونت وغیرہ چھہ موضع واقع پرگنہ ٹہری وکونس
ضلع ہذا بابتہ معاوضہ لینے اون دیہات کے جو سرکار انگریزی کو دیے گئے پسند کیے اور نیز
اونہون نے درخواست کی کہ اونکے دو حصون کی بابتہ ایک ہی سند عطا ہو لہذا ایک سند مشترکہ
اونکو بتاریخ ۴ ماہ جولائی ۱۸۱۲ء عطا ہوئی تہی جسکے رو سے اونکو اور اونکے ورثا کو واسطے
دوام کے دیہات مفصلہ ذیل دیے گئے یعنی بہیسونت بگن پور برواراا بہر مکری
بہرایچ تہری سات مواضع واقع پرگنہ ٹہری وکونس وکوہاری غازی پور مع کانہا سے الماس
راسے بنی مع کان الماس و چہارم حصہ سیہو مع کان الماس چار مواضع اونکی جاگیر قدیم کے جو
اونکے پاس رہے تہے اور چونکہ اب نقیض فیما بین نول کشور او بیوہ بہرت جیو چوبے کی پیدا ہوا
جس سبب سے بیوہ بہرت جیو چوبے نے چاہا کہ اوسکا حصہ چوبے نولکشور کے حصہ سے
جدا ہو کر اوسکو ملے اور چونکہ رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل بخوشی اوسکی درخواست منظور
کرتے ہین اور حکم دیتے ہین کہ دیہات مفصلہ ذیل آیندہ علیحدہ جاگیر چوبے نولکشور مین رہینگے
اور تقسیم دونون حصص کی ازروے حقوق ہر دو حصہ دار کے اور نیز بپسند دونون کی ہوئی ہی
لہذا دیہات مفصلہ ذیل مع آمدنی و دیگر ابواب سائر وغیرہ و محاصل و حقوق بذریعہ اس سند کے
بطور نانکار چوبے نولکشور اور اوسکے ورثا اور جانشینون کو واسطے دوام کے دیے گئے
جبتک چوبے او اوسکے ورثا ثابت قدم اور وفادار شرائط اقرارنامہ مرقومہ ۱۹ ماہ جولائی ۱۸۱۲ء

مطابق ۲۵ جیٹھ سنہ ۱۲۱۹ف کے رہین گے اور جو شرائط کہ اسنے بیوہ بہرت جیو چوبے کے ساتھ کیے ہین اونکا سرانجام کرینگے اوس سے مزاحمت بیچ دیہات مذکورہ کے نہوگی تمکو لازم ہے کہ تم نولکشور مذکور کو معافیدار اور حاکم دیہات مذکورہ کا سمجھو اور جب ضرورت ہو اوسکے پاس حاضر ہو اور ہر امر مین اوسکی خیرخواہی مدنظر رکھو اور چوبے نولکشور پر یہ فرض ہوگا کہ وہ ہمہ تن مصروف ہوکر ترقی رفاہ و آسایش زمینداران و رعیت مین کوشش کرے اور بیچ موفورہ بیچ آبادی و بہبودی و بہتری دیہات کے کرے اور آمدنی اوسکی بخیرخواہی و نمک حلالی گورنمنٹ انگریزی اپنے تصرف مین لائے۔

بھیسونت بگن پور بروارا تہری کوہاری غازی پور مع کانہای الماس و ہشتم حصہ موضع سیہو مع کان الماس۔

---

ایک اسی مضمون کی بعد تبدلات ضروری بتاریخ ۱۱ ماہ جنوری سنہ ۱۸۱۲ عیسوی بیوہ بہرت جیو چوبے کو عطا ہوئی۔

تفصیل دیہات جو بیوہ بہرت جیو چوبے کو عطا ہوئی۔

مکری بمہرا بہرایچ راسے بنی مع کان الماس و ہشتم حصہ موضع سیہو مع کان الماس متعلقہ۔

---

## نمبر ۷۸

واجب العرض مدخلہ دیوان ابریل و دیوان چوتہاری

| درخواست اول | جواب |
|---|---|
| چونکہ تمنے خود حاضر ہوکر متابعت گورنمنٹ انگریزی قبول کی ہے اور اوسکے ماتحتان مین شمار ہوئے لہذا ہم یہ چاہتے ہین کہ کوئی بیان خلاف ہمارے بلاتحقیقات کامل مسموع نہو۔ | یہ قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بلا ثبوت بیان کسی غرضگو یا نمام کا سماعت کرین۔ |

پہرا ---- یک
تہنا ---- یک
ارو پور ---- یک
محکم گڈہ ---- یک
تیرا جو شامل سند تیر سال کی ہی چار سو بیگہہ زمین موئی ورثلث بنام کیشورائے چوبے اور پنا لعل کے ہین جو شامل سند چوبے گیا پرشاد کے ہے - یک
صہ م

سالگ پور مع کان الماس ---- یک
سبہو مع کان الماس ایک جزو ہشتم حصہ کا - یک
دو مواضع

ایک سند اسی مضمون کی بابتہ دیہات ذیل کے تیر سال اور اوسکی والدہ کو عطا ہوئی

دیہات پرگنہ ٹہبری و کونس

بہرت پور ---- یک
نوگانو ---- یک
پترا باستثنار اراضی چار سو بیگہہ شامل سند چوبے سالک رام ---- یک
بیرا ---- یک
گوباریا خورد ---- یک
امی پور ---- یک
بہائی ---- یک
برئی ---- یک
انگہری ---- یک
بیر توت ---- یک

دیہات جاگیر سابقہ جنکی تبدیلی نہین ہوئی

برشنگر ---- یک
جکنی بدارک ٹہاکر جگل کشور بنام گوپی کنت - یک
جتا لعل پور مع کان الماس باستثنار سند لعل وینایت ---- یک
سیہو مع کان الماس چہارم حصہ ---- یک
چوپرا مع کان الماس باستثنار سند راجہ کشور سنگہ ---- یک
صہ م

بہیکم پور

یک

لیسم

ترجمہ سند جو گوپال لعل کو عطا ہوئی المرقوم ۴ ماہ جولائی ۱۸۱۲ء

چودہریان و قانونگویان و زمینداران پرگنہ ٹہبری و کونس واقع ضلع بندیل کہنڈ کو واضح ہو کہ چونکہ ہنگام واپسی قلعہ کالنجر گورنمنٹ انگریزی کو ایک اقرارنامہ گورنمنٹ انگریزی سے نے ساتھ چوبے دریاؤ سنگہ و نولکشور وغیرہ شرکا کے کیا تہا کہ جسقدر دیہات جاگیر کالنجر وہ گورنمنٹ انگریزی کو دینگے اونکا معاوضہ اونکو ملیگا برطبق اسکے اشخاص مذکورہ نے اپنی اپنی درخواست مع تفصیل دیہات جو وہ بمعاوضہ دیہات سپردشدہ گورنمنٹ انگریزی چاہتے تہے پیش کی اور چونکہ اشخاص مذکورہ نے بیان کیا ہے کہ درمیان دیہات اونکی جاگیر کے قطعات زمین جمعی مالیت گوپال لعل عہد بزرگون سے ملی ہے اب کہ اراضی مذکور شامل اون دیہات کی ہوگئی جو سپرد گورنمنٹ انگریزی ہوئے ہین اور سند بابتہ اون دیہات کے معاوضہ کے ہر ایک کو جداگانہ دی گئی جو اوسکی جاگیر سابقہ مین سے گورنمنٹ انگریزی کے سپرد ہوئے سجے لال کو ایک سند جداگانہ بابتہ اون قطعات اراضی کے معاوضہ کے عنایت ہونی چاہئے لہذا دیہات کوپتیا اور گولہ واقع پرگنہ مذکور بالعوض قطعات اراضی مذکورہ و باغ و اراضی ملحقہ واقع شہر ترہتی جو مستثنار تبادلہ سے ہوئے تہے اب بذریعہ اس تحریر کے گوپال لعل مذکور کو واسطے دوام کے نسلاً بعد نسل واسطے ہمیشہ کے بطور مالکانہ گورنمنٹ انگریزی سے عطا ہوتی ہے (باقی مضمون آیندہ موافق سند دریاؤ سنگہ کے ہی)

| دیہات پرگنہ ٹہبری و کونس | | باغ و اراضی ملحقہ واقع شہر ترہتی پرگنہ کالنجر شامل جاگیر سابقہ جواب تبادلہ مین آگئے | |
|---|---|---|---|
| کوپتیا | یک | اندرون باغ | للومنگہ |
| رگولہ | یک | اراضی مشہور بنام کچرا کوچی دیگر | عمسنگہ |
| | | دومواضع | جسنگہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| پلالو | یک | دیا | یک |
| بہنہ | یک | چندورا | یک |
| بہگوعلی | یک | ساہو مع کان الماس ایک حصہ ہشتم حصہ کا | یک |
| روہنیا | یک | درگاپور مع کان الماس | |
| ربوتا | یک | باستثنار سند راجہ کشور سنگہ | یک |
| | | | ۴ م |

سائر نواگوہا ہشتم حصہ

یہ شامل جاگیر چوبے چہترسال اور اونکی والدہ کی ہی

۵ م

دیہات پرگنہ برگڈہ

| | |
|---|---|
| شہراوار | یک |
| لالہ پورہ | یک |
| دوروواہ | یک |
| کہرہا | یک |
| برہولی | یک |
| | ۵ م |

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے تبارٰیخ ۱۴ ماہ اگست ۱۸۱۲ء

---

ایک سند اسی مضمون کی لوکرپرشاد کو بابتہ مواضع ذیل کے عطا ہوئی —

| دیہات پرگنہ بہٹری وکونس | | دیہات جاگیر سابقہ جنکی تبدیلی نہین ہوئی | |
|---|---|---|---|
| قصبہ پوروا | یک | نگوا مع کان الماس | یک |
| موضع اکبرپور | یک | سیہو ہشتم حصہ مع کان الماس | یک |
| چلکن ونڈی | یک | | دو موضع |
| باغ قلعہ | یک | | |

ھم

ایک سند اسی مضمون کی بابتہ دیہات مفصلہ ذیل گیا پرشاد کو عطا ہوئی ۔

| دیہات پرگنہ بہتری وکونس | | دیہات جاگیر سابقہ جنکی تبدیلی نہین ہوئی | |
|---|---|---|---|
| ترون | یک | پتھالیا مع کان الماس | یک |
| پتھروندی | یک | ساہو ایک حصہ ہشتم حصہ کا مع | |
| کھروہیا | یک | کان الماس | یک |
| سوبہاپور | یک | | دو موضع |
| موہی حصہ سوم | یک | | |
| | ھم | | |

ایک سند اسی مضمون کی بابتہ دیہات ذیل کلنورا ور پس ماندہ بھرت جیو کو عطا ہوئی ۔

| دیہات پرگنہ بہتری وکونس | | دیہات جاگیر سابقہ جنکی تبدیلی نہین ہوئی | |
|---|---|---|---|
| بہی سنت | یک | کوہاری | یک |
| بھگن پور | یک | غازی پور مع کان الماس | یک |
| بروارا | یک | راہی بنی مع کان الماس | یک |
| بمبر | یک | سیسو مع کان الماس چہارم حصہ | یک |
| مکری | یک | | للعہم |
| برائچ | یک | | |
| تہانی | یک | | |
| | ۷ موضع | | |

ایک سند اسی مضمون کی بابت دیہات ذیل سکے سالگرام کو عطا ہوئی ۔

| دیہات پرگنہ بہتری وکونس | دیہات جاگیر سابقہ جنکی تبدیلی نہین ہوئی |
|---|---|

گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرے اور اگر کوئی شخص مجرم جرم قتل یا کوئی اور جرم جو شمار مین ... بموجب قانون انگریزی واسطے کسی جرم موقوعہ علاقہ انگریزی ہوسکتا ہے میری علاقہ مین اگر پناہ گیر ہوگا مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرونگا یا بسید ... روبروے افسران گورنمنٹ انگریزی حاضر کرونگا —

## شرط نہم

چونکہ دیہات بلدیو وغیرہ جو اب شامل میری جاگیر کے ہوگئے ہین اور سابق متعلق قوانین وضوابط انگریزی تھے اگر کوئی ڈگری یا کوئی مقدمہ کسی رعیت یا زمیندار دیہات مذکور پر ہوگا اور حکمنامہ واسطے اجراے ڈگری مذکور کے محکمہ صاحب اجنٹ گورنر جنرل حال سے جاری ہوگا تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین تعمیل احکام کرونگا اور عذر سلب ہونے علاقہ کے بری ہونے کا احکام عدالت سے ایسے مقدمات مین پیش نہ کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین ایک وکیل معتبر ہمراہ صاحب اجنٹ گورنمنٹ انگریزی رکھونگا —

## شرط دہم

اگر بیچ دیہات بلدیو وغیرہ کے جو مجھے جاگیر کین سے ملے ہین کوئی رقم مالگذاری یا تقاوی کی کسی زمیندار کے ذمہ گورنمنٹ انگریزی کی باقی ہوگی مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو وصول کرکے بلاعذر وحیلہ داخل گورنمنٹ انگریزی کرونگا —

---

اقرارنامجات بعینہ اسی مضمون کے بہ تبدلات ضروری اپنے اپنے حصہ کی بابت

پوکر پرشاد

---

گیا پرشاد

---

نولکشور وبسن ماندہ بہرت جو

---

سالک رام

---

چھترسال مع والدہ

---

گوپال لعل

نے باستثنا رشرائطتین اورچار کے داخل کیے۔

---

ترجمہ سند جو چوبے دریاؤسنگہ کودی گئی

چودہریان وقانونگویان وزمیداران حال واستقبال پرگنہ ٹہبری وکونس وغیرہ واقع ضلع تبدیل کنند واضح ہوکہ چونکہ ہنگام واپسی قلعہ کالنجر افسران گورنمنٹ انگریزی کو ایک اقرار ساتہ چوبے دریاؤسنگہ کے کیا گیا تہا کہ بالعوض اون دیہات جاگیر سابقہ اوسکی جو اوسکے ہوئی تہی اور جنکو وہ سپرد گورنمنٹ انگریزی کریگا اوسکو اوسکا حصہ بالعوض اونکی سوا حصص نولکشو وغیرہ ساتہ حصہ داروں کے یکجا برطبق اوسکے چوبے مذکور نے ایک درخواست دی ہی کہ دیہات پلالو حسب تفصیل ذیل متعلق پرگنہ مذکور اوسکو دیے جاوین جس سبب سے دیہات مذکورہ مع مال ومحصولات وتمام حقوق والواب باستثنا اوس اراضی کے جو جدا ہوگئی ہے اور جو بندوبست انگریزی مین نہین آئی ہے بالعوض اون دیہات کے جو اوسکی جاگیر مین سے لیے گئے ہین مع دیہات اوسکی جاگیر قدیم کے جو گورنمنٹ انگریزی کو نہین دیے گیے ہیں مطابق تفصیل ذیل کے بذریعہ اس سند کے چوبے دریاؤسنگہ کو واسطے دوام کی نسلاً بعد نسل بطور ننکار گورنمنٹ انگریزی سے عطا ہوئے جبتک چوبے دریاؤسنگہ مذکور اور اوسکے ورثا ثابت اور مطیع موافق شرائط اقرارنامہ کے جو اوسنے گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ کیا ہے رہین گے اوسوقت تک دیہات مذکور چوبے دریاؤسنگہ اور اوسکے ورثا کے قبضہ مین واسطے دوام کے معاف اور بلا مزاحمت احدے رہین گے لہذا تمکو لازم ہے کہ تم چوبی دریاؤسنگہ مذکور کو مالک معافیدار اور حاکم دیہات مذکور تصور کرکے اوسکے پاس حاضر ہو اور ہر امر مین اوسکی بہبودی کی ترقی کا خیال رکہو اور چوبے دریاؤسنگہ پر یہ لازم متحتم ہوگا کہ کوشش بیچ رفاہ اور آسایش زمیداران ورعایا سے کے کرے اور تدابیر شایستہ بروے کار لاکر اپنے دیہات کو آباد اور سیر حاصل کرے اور اونکی آمدنی بیچ دعاگوئی ونمک حلالی گورنمنٹ انگریزی سے کے اپنے تصرف مین لائے۔

| دیہات پرگنہ ٹہبری وکونس وغیرہ | دیہات جاگیر سابق جنکی تبدیل نہین ہوئی |
| --- | --- |

اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے رئیس کے ساتھ مراسم کتابت کرنے سے اجتناب کرونگا اور اپنے ملک مین اونکو یا اونکے رشتہ داران کو پناہ ندونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین تکرار یا نزاع کسی رئیس سے نہ کرونگا جو فرمانبردار یا مطیع گورنمنٹ انگریزی ہوگا اور اگر اتفاقاً کسی وقت مین تکرار فیمابین میرے اور کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے پیدا ہو تو ہر حالت مین مین اقرار کرتا ہون کہ مین مقدمہ نزاع کو واسطے فیصلہ کے گورنمنٹ انگریزی کے سپرد کرونگا۔

## شرط سوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین تمام راستہ گھاٹون کے جو میری حکومت مین واقع ہون گے حفاظت کرونگا تاکہ تمام غارتگران و قزاقان و بدخواہان گھاٹو نپر چڑہنے اور اوترنے نپائین اور میرے علاقہ کے راستون سے ممالک انگریزی مین جانے نپائین اگر کوئی رئیس قرب وجوار یا حاکم فوج خیال تاخت لانے کا بیچ ممالک انگریزی کے یا کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ کے علاقہ کے میرے علاقہ کے کسی راستہ سے گذر کریگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین افسران گورنمنٹ انگریزی کو اسکی اطلاع قبل رئیس مذکور کے میرے علاقہ کے نزدیک آنے سے کرونگا اور کوشش جہانتک ممکن ہوگی اوسکی پیش قدمی کی روکنی کی کرونگا۔

## شرط چہارم

جب کبہی فوج انگریزی کو ضرورت ہوگی کہ میرے علاقہ کے کسی راستہ سے گھاٹون پر چڑہے مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف سدراہ اوسکا نہونگا بلکہ معتبر اور ہوشیار آدمی اوسکی ساتھ دونگا جو راستہ آسان سے اونکو پہونچائین گے اور رسد وغیرہ ضروریات کا سامان اوس وقت تک کرینگے جبتک وہ میرے علاقہ مین یا میرے علاقہ کے متصل رہین گے۔

## شرط پنجم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنے جاگیر کے کسی موضع مین مع اپنے عیال و اطفال کے رہونگا اگر میری مرضی ہوگی کہ مین کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے گانو مین رہون یا

کوئی مکان کسی کے وہان بناؤن تو مین پہلے اجازت گورنمنٹ انگریزی کی حاصل کرونگا اور کسی اور جگہ بغیر حکم گورنمنٹ انگریزی کے نبناؤنگا۔

## شرط ششم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف کچہ واسطہ کسی غارتگر یا راہزن یا بدخواہ سے اندر یا باہر حدود بند بندیلکھنڈ کے یا ممالک گورنمنٹ انگریزی کے نرکہونگا اور نہ صرف اونکو اپنے دیہات جاگیر مین پناہ گیر اور آباد ہونے دونگا بلکہ مین ہر طرح کی اطلاع جو مجھکو درباب مقامات اونکے ہوگی افسران گورنمنٹ انگریزی کو دونگا اور اگر ممکن ہوگا تو اونکو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ سبطرح کے مراسم اور کتابت ایسے شخصون کے ساتہ موقوف کرونگا اور تکرار کسی ملازم یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ نکرونگا اگر اتفاقاً کوئی تکرار فیمابین ماتحتان گورنمنٹ انگریزی کے پیدا ہو تو مین بیچ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین کسی کی مدد بغیر احکام گورنمنٹ انگریزی کے نہ کرونگا بلکہ اپنے علاقہ مین خاموش باطاعت گورنمنٹ انگریزی رہونگا۔

## شرط ہفتم

اگر کوئی رعایا سے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر کسی میری جاگیر کے گانون مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور اگر کوئی شخص واسطے گرفتاری مفرور مذکور کے منجانب گورنمنٹ انگریزی مامور ہوکر آئیگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سد راہ نہونگا بلکہ شریک اوسکا ہوکر کوشش بیچ گرفتاری مفرور کے کرونگا مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین متابعت احکام عدالتہاے دیوانی و فوجداری ہر امر مین جو بعد تاریخ اس اقرارنامہ کے واقع ہوگا اور جو احکام مجریہ صاحب ایجنٹ گورنر جنرل بہادر ہونگے کرونگا اور کسیطرح کا فساد یا تکرار پیدا نکرونگا۔

## شرط ہشتم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی چور یا راہزن کو اپنے علاقہ کے کسی موضع مین پناہ نہ دونگا اور اگر مال کسی باشندہ یا مسافر کا میرے کسی گانون مین چوری جائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو دسمدار اسکا کرونگا کہ وہ یا تو معاوضہ یا واپسی مال مسروقہ کی کرے اور یا مجرم کو

ایک واجب العرض بعینہ اوسی مضمون کی جو نولکشور نے داخل کی چوبے چیر سال
نے بہی داخل کی —

---

## ترجمہ واجب العرض گوپال لعل

### درخواست اول

چونکہ دیہات کومتیا اور رنگوالہ واقع پرگنہ
بھٹری وکونس بالعوض میرے حصہ جاگیر سابق
کالنجر مجھکو دیے گئے اور جو جاگیر بنام چوبے
دریاؤسنگہ عطا ہوئی اور چونکہ گورنمنٹ انگریزی
کو موافق شرائط کے جنکے روسے واپسی قلعہ کالنجر
کی ہوئی دیے گئے مجھے امید ہے کہ دیہات
مذکورہ بالا حکومت عدالتہاے انگریزی سے
بری رہین —

### جواب

چونکہ دیہات مذکورہ بالا تمکو بالعوض تمہاری
حصہ کے جو جاگیر سابق کالنجر مین تہا اور جو
متعلق ساتہ گورنمنٹ انگریزی کے ہوا دیے
گئے اور چونکہ یہ وعدہ ہوا تہا کہ جو علاقہ مثل اسکے
بالعوض علاقہ جاگیر سابق جو متعلق گورنمنٹ انگریزی
کے ساتہ ہوئی ہے دیا جائیگا وہ حکومت عدالتہا
انگریزی سے بری تصور کیا جائیگا پس جسطرح
تمام علاقہ جاگیر سابق کے بری تہے اوسیطرح
تمہارے دو مواضع مذکورہ بالا بہی حکومت عدالتہا
گورنمنٹ انگریزی سے بری رہین گے —

### درخواست دوم

چونکہ چوبے دریاؤسنگہ وغیرہ حصہ داران
نے ایک درخواست گورنمنٹ انگریزی مین
داخل کی ہے اور مجھسے وعدہ کیا تہا کہ ایک
سند بابتہ دیہات مذکورہ بالا کے مجھے
گورنمنٹ مذکور سے دلوا دینگے لہذا مین امیدوار
ہون کہ آیندہ رباب دیہات مذکورہ بالا کے
چوبی مذکور کچہ واسطہ یا حکومت دیہات مذکورین کرکہ

### جواب

چونکہ سند بابتہ دیہات معلومہ کے حسب
درخواست چوبے دریاؤسنگہ و دیگر برادران
حصہ داران عطا ہوئی ہے اسصورت مین
حکومت کسی کی سوا ہے گورنمنٹ انگریزی کی
مداخلت ساتہ تمہارے دربارہ دیہات مذکور
کے نہین کر سکتے —

| درخواست سوم | جواب |
| --- | --- |
| چونکہ مین نے ایک اقرارنامہ داخل گورنمنٹ انگریزی کیا ہے اور اوسکی شرائط کا انصرام کرونگا مجھے امید ہے کہ بابتہ طریق اور وضع چوبون کے (یعنی دریاؤسنگہ و دیگر برادران حصہ داران کے) میری ذمہ داری متصور نہو | تم ذمہ دار بابت طریق اور وضع چوبونکے نہوسگے۔ |

درخواستہاے چہارم و پنجم بعینہ مثل درخواستہاے ہفتدہم و ہیژدہم واجب العرض دریاؤسنگہ کے ہین۔

---

ترجمہ اقرارنامہ چوبے دریاؤسنگہ سابق قلعدار کالنجر

المرقوم ۱۹- ماہ جون ۱۸۱۲ء

مین چوبے دریاؤسنگہ نے چونکہ بحکام گورنمنٹ انگریزی ہنگام شامل ہونے ضلع بندیلکھنڈ کے ساتھ علاقۂ انگریزی کے اقرارنامہ متابعت اس نظر سے داخل کیا کہ تعمیل شرائط اقرارنامہ کو اور بھی استحکام ہو گورنمنٹ انگریزی نے مجھکو ایک سند واسطے دوام کے نسلاً بعد نسل بابت جاگیر کالنجر مع قلعہ کے عنایت کی مگر میری طرف سے اور میری سرکار کی جانب سے چنانچہ بایدتعمیل اور انصرام شرائط اقرارنامہ اطاعت کا نہوا باوجود اسکے حکام گورنمنٹ نے ہماری جرم کو غلط فہمی پر گمان کرکے اسیقدر پر راضی ہوئے کہ قلعہ کالنجر جو باعث ہماری سرکشی کا تھا ضبط کرین اور حسب درخواست میرے دیہات پلالو وغیرہ واقع پرگنہ بہٹری و کوس وغیرہ بالعوض میرے حصۂ جاگیر سابقہ کے عطا کیے لہذا مشتہر نے اپنی رغبت طبیعت اور خوشی خاطر سے یہ اقرارنامہ داخل کیا اور بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ثابت قدمی سے موافق شرائط کے کاربند ہونگا اور انصرام شرائط کرونگا۔

شرط اول

اگر کوئی رئیس گردنواح کا بخلاف حکومت گورنمنٹ سرکشی کرے گو وہ رشتہ دار قریبہ جو

درخواست اول سے چہاردہم درخواست تک بعینہ مطابق درخواستہاے واجب العرض چوبے دریاو سنگہ کے ہین اور درخواست پانزدہم و شانزدہم مطابق درخواست ہفدہم و هیژدہم واجب العرض مذکورۂ بالا کے ہین —

درخواست ہفدہم

سابق جب تقسیم حصص جملہ براداران حصہ داران کی ساہو جاگیر کالنجر مین ہوئی تہی تو تقسیم مساوی مواضعات و نقد و جواہرات و جنس کی کی گئی تہی مگر اکثر ڈبہ زیورات طلائی و جواہرات کے جو ہر ایک بہائی حصہ دار کے گہر مین علیحدہ علیحدہ رکہے تہے وہ اونکے قبضہ میں رہے اونکا حساب کچہ نہین ہوا اور نہ قیمت منقح ہو کر برابر تقسیم اوسکی ہوئی لہذا مجہے امیدوار کہ جب مین نالش بابت اون ڈبون کی کرون تو جیسا حساب مین گذرانون ویساہی حساب اور سب بہائی حصہ دارون سے بموجب قیمت اونکے حصہ برابر اون مین کا مجہے بہی ملے —

جواب

جب تم اپنا دعوے روبرو سرکار گورنمنٹ انگریزی پیش کروگے اوسوقت جو مناسب ہوگا عمل مین آئیگا —

درخواست ہیژدہم

مین چاہتا ہون کہ جب مین دعوے قرضہ ڈگری اپنے بہائیون کا دائر کرون اوسوقت جو واجب ہو مجہے دلایا جاوے —

جواب

جب تم اپنا دعوی پیش کروگے اوسوقت بعد تحقیقات جو کچہہ مناسب ہوگا کیا جائیگا —

درخواست نوزدہم

دیہات پرگنہ بہیورجاگیر مشترکہ جملہ بہائی

جواب

چونکہ سند بابتہ دیہات مشترکہ جاگیر سابق کالنجر

حصہ داران سابق جاگیر دار کالنجر کی ہے چوبے
دریاؤ سنگہ نے وہ پرگنہ راجہ کشور سنگہ کو دیا
ہے لہذا اب مجھے امید ہے کہ جب مین دعوے
اپنا پیش کرون اوسوقت مجھے چوبے مذکور
سے اپنا حصہ پرگنہ مذکور کا دلایا جاوے۔

چوبے دریاؤ سنگہ کو عطا ہوئی اور چونکہ
اوسوقت گورنمنٹ انگریزی کو یہ معلوم نہتا
کہ سوائے چوبے مذکور کے کوئی اور بھی
موجود ہے جسکا کچھ حق جاگیر مذکور مین ہے
اور چونکہ دیہات پرگنہ جیپور و بر ہوشال سند
چوبے دریاؤ سنگہ ہوسئے مگر قبضہ لچھمن دیو
مین تہے اور بعد اخراج اوسکے دریاؤ سنگہ
نے راجہ کشور سنگہ کو جو اصل اور حقدار مالک
اونکا بموجب منظوری گورنمنٹ انگریزی کے
تہا دی اور چونکہ تمکو معاوضہ مساوی جمع اپنے
حصہ کے علاقہ واقع جاگیر کالنجر ملا اور روہ
از روے شرائط واپسی قلعہ کالنجر گورنمنٹ
انگریزی کو انتقال ہو کر ملا پس ان وجوہات
سے تمہارا دعوے اوپر چوبے دریاؤ سنگہ
کے بابتہ اپنے حصہ پرگنہ مذکور کا قابل التفات
کے نہین ہے۔

درخواست بستم

درمیان فساد اور زیادتی لچھمن دیو مفرور کے
خرچ فوج و دیگر مصارف حفاظت دیہات جاگیر
مین نے اور چوبے چیتر سال نے کیا ہے
کسی اور بہائی نے شرکت اخراجات مذکور
بالا مین نہین کی لہذا مین امیدوار ہون کہ جب مین
دعوی کرون تو جو مناسب ہے حصہ میرا ادنکے مجکو دلایا جاوے

جواب

جب تم دعوی اپنا مع فرد اخراجات مذکور دائر
کروگے اوسوقت جو مناسب تصور ہوگا عمل
مین آئیگا۔

وعدہ کرتا ہون کہ مین اس علاقہ کا
اضافہ کی بباعث مذکورۂ بالا یعنی حدود غیر
منفصلہ کی درخواست نہ کرونگا۔

### درخواست ہشتم

چونکہ دیہات میری جاگیر کے مع زمین اور
مالگذاری وسائر و دیگر حبوب آبکاری وغیرہ گورنمنٹ
انگریزی نے مجکو عطا فرمائے ہین مجھے امید
ہے کہ گورنمنٹ انگریزی کچھ مداخلت یا مجھکو
ممانعت تحصیل کرنے محصول آبکاری وراہداری
سے نہ کرینگے۔

### جواب

جسطرح درباب علاقجات دیگر رئیسان بندیلکھنڈ
کے کارروائی ہوتی ہے اوسیطرح نسبت تمہاری
علاقہ کے کارروائی ہوگی اور کچھ مداخلت منجانب
گورنمنٹ انگریزی نہوگی۔

### درخواست نہم

چونکہ اسناد جداگانہ ہر ایک حصہ دار سابق
جاگیر کالنجر کو عطا ہوئی ہین پس جو کوئی مجرم
کسی جرم بخلاف گورنمنٹ انگریزی کے ہوگا
اوسی شخص کو بعد تحقیقات سزا دیجاے اور کوئی
شخص ذمہ دار بدوضعی دوسرے کا شمار نکیا جاے

### جواب

ہر ایک قابض سند ماتحت جداگانہ گورنمنٹ
انگریزی کا متصور ہوتا ہے کوئی شخص ذمہ دار
یا سزایاب بابت بدوضعی دوسرے کے
نہوگا بشرطیکہ وہ شریک کار یا ترغیب دہندہ
ثابت نہوگا۔

### درخواست دہم

مین کوشش بلیغ جہانتک ممکن ہوگا بیچ حفاظت
رستون کے جو میرے علاقہ مین واقع ہے
کرونگا اگر کوئی غارتگر یا قزاق میرے علاقہ مین
سے گذر کر علاقہ انگریزی مین جاے اور وہان
غارتگری کرے اور مجھے اوسکی اطلاع نہوئی ہو
یا میرے پاس جمعیت کافی اوسکے سدراہ ہونیکی نہو

### جواب

درباب ایسی غارتگری کے جیسا تم بیان کرتی ہو
جو کوئی غارتگری کرے اور دریافت ہو کہ تمہاری
شرکت ایسے غارتگر کے ساتھ نہین ہے اور نہ
تمہاری طرف سے کچھ کوشش اسکے روکنے مین
نہین ہوئی تو تمہاری ذمہ داری کچھ متصور نہوگی
اور نہ تمہاری نسبت نارضامندی گورنمنٹ انگریزی کا

### درخواست ہفدہم

شرط دہم اقرارنامہ مین یہ لکھا ہے کہ اگر
کچھ باقی بابتہ مالگذاری یا زرتقاوی کے اون
دیہات مین رہی ہوگی جو گورنمنٹ انگریزی سے
مجھے عنایت ہوئے ہین تو مین اوسکو وصول
کرکے داخل گورنمنٹ کرونگا پس اب میرا بیان
یہ ہے کہ مین گورنمنٹ انگریزی مین جسقدر
زمینداران سے یا اونکے مال کے فروخت
سے وصول ہوگا اوسقدر داخل کرونگا زیادہ کا
مطالبہ مجھسے گورنمنٹ انگریزی نہ کرین اگر کچھ
باقی رہجائیگا تو مین زمیندار کو حاضر کردونگا پس
ایسے باقیدار کی بابت میری ذمہ داری نکیجاے

### جواب

چونکہ بقایا ایسی حالت مین رعیت یا زمیندار وغیرہ
بنفسہ دینگے پس اسصورت مین جایداد اونکی
ذات خاص اون شخصون کی ذمہ دار ہے
کچھ جوابدہی درباب اون شخصون کے یا اونکی
جایداد کے ایسے مقدمات مین تمہارے
متعلق نہین مگر جن مقدمات مین تمنے ہوشیاری
لاتقصیح قرق کرنے جائداد ایسے باقیدار کے
نہین کی ہوگی اونمین تمہاری ذمہ داری رہیگی۔

### درخواست ہیژدہم

درباب شرط نہم اقرارنامہ کے جو دربارہ تحصیل
ڈگریات مجریہ عدالتہاے انگریزی کے ہے
قاعدہ مذکورہ بالا حاوی تصور کیا جاے۔

### جواب

وہی قاعدہ دربارہ اجراے ڈگریات عدالتہاے
انگریزی مرعی رہیگا جسکا حوالہ شرط نہم اقرارنامہ
مین دیا گیا ہے۔

---

واجب العرض اسی مضمون کی بہ تبدلات ضروریہ بابت اپنے اپنے حصہ کی جداگانہ
پوکر پرشاد
گیا پرشاد
وسالگرام نے داخل کی۔

---

ترجمہ واجب العرض چوبی نولکشور مع جوابات اسکے مرقومہ ۴ ماہ جولائی ۱۸۱۲ء

طرف سے مامور ہوگا واسطے تعمیل احکام کے حاضر رہیگا۔

منظور کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۲۵ ماہ ستمبر ۱۸۱۶ء

فہرست دیہات متدعویہ تتمہ نمبر ۱ مین درج ہے۔

---

## نمبر ۷۶

ترجمہ واجب العرض چوبے دریاؤ سنگہ اور جوابات اوسکے مرقومہ ۴ ماہ جولائی ۱۸۱۲ء

### درخواست اول

عرض غرضگویان بلا تحقیقات سماعت نہو۔

### جواب

یہ قاعدہ حکام گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بلا دریافت و تحقیقات کے سماعت بیان کسی شخص کا نسبت دوسری کی کرین۔

### درخواست دوم

چونکہ مین فرمانبردار احکام گورنمنٹ انگریزی کا ہون مجھے امید ہے کہ ہر وقت میری حالت اور حال پر لحاظ رہیگا۔

### جواب

چونکہ تم نمک حلال اور فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کے ہو تمہاری حالت پر ہر وقت ویسا ہی لحاظ رہیگا جیسا اور نمک حلال ماتحتان گورنمنٹ انگریزی کے حال کا رہتا ہے۔

### درخواست سوم

میرا رتبہ اور قدر اور القاب بوقت تحریر ویسا ہی رہے جیسا راجگان و رئیسان بندیل کھنڈ کا گورنمنٹ انگریزی سے کہتے ہین۔

### جواب

تمہارا رتبہ اور قدر اور القاب بوقت تحریر جبتک تم نمک حلال اور فرمانبردار رہوگے ویسا ہی رہیگا جیسا اب تک رہا ہے۔

### درخواست چہارم

اگر باعث نزاع سابقہ کوئی رئیس بندیل کھنڈ میری نالش گورنمنٹ انگریزی مین پیش کرے اوسکی سماعت نہو۔

### جواب

دربارہ غارتگری و دیگر زیادتی سابقہ کوئی نالش سماعت نہوگی مگر دربارہ دیگر نالشات کی تحقیقات ہوکر حسب مناسب عمل مین آویگا۔

درخواست پنجم

اگر کوئی میرا برادر یا برادرزادہ یا رشتہ دار یا ملازم یا مہاجن بباعث دعاوی سابقہ کے نالش کرے اونکی نالش کی سماعت گورنمنٹ انگریزی سے نہووے

جواب

نالش تمھارے رشتہ داران و برادران و برادرزادگان کی جنکے نام درج سند عطیہ نہین ہین اور لوازمات مین بھی جو گورنمنٹ کے ساتھ ہوا ہے ثبت نہین ہین سماعت نہوگی اور نہ گورنمنٹ انگریزی سماعت نالشات ملازمین و مہاجنان کی کریگی

درخواست ششم

اگر مین چاہون کہ نوکری کسی رئیس یا راجہ علاقہ ملحقہ کی کرون اوسکی منظوری گورنمنٹ انگریزی کی مرحمت ہو

جواب

ملازمی اون رئیسان کی جو ماتحت یا رفیق گورنمنٹ انگریزی کے ہین منع نہین ہے مگر یہ ضرور ہے کہ قبل تمھارے اختیار کرنے نوکری کسی رئیس کے تم اول منظوری گورنمنٹ انگریزی طلب کرو اگر بعد اختیار کرنے ملازمی رئیس کے وہ رئیس سرکشی یا جنگ بخلاف گورنمنٹ انگریزی کرے تو تم فوراً اوسکی ملازمی ترک کرو اور وس سے علٰحدگی اختیار کرو اور مراسلہ اور کتابت اوس سے موقوف کروگے۔

درخواست ہفتم

چونکہ علاقہ جو مین نے اب پایا ہے بالعوض میرے حصہ جاگیر سابقہ کے ہے پس اس حالت مین مجھے امید ہے کہ بعد ازین کوئی جزو اوسکا بباعث تکرار حدود غیر منفصلہ کے مجھسے نہ لیا جائیگا اور مین اونھی علاقجات کا قبضہ ہمیشہ رکھونگا جو مجکو عنایت ہوئے ہیں اور ہین۔

جواب

جسقدر زمین اب شامل حدود دیہات عطیہ کے ہوئی ہے وہ ہمیشہ تمھارے پاس رہیگی گورنمنٹ انگریزی اسکا ثبوت کچھ طلب نہین کریگی

شمار کیا گیا اور چونکہ بیتے عرصہ قلیل گذرا ایک ماواجب العرض بچند شرائط روبروی کپتان جان بیلی صاحب پولیٹیکل اجنٹ منجانب ہانورابل گورنر جنرل بابتہ اجراے امور بندیل کھنڈ داخل کیا اور تمام واجب العرض کا جواب یا اوسکی منظوری حسب الیسان میرے ہو چکی اور چونکہ ایک اقرار نامہ فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کپتان جان بیلی صاحب موصوف نی طلب کیا ہے لہذا مین نے یہ اقرارنامہ بمہر و دستخط اپنے جسمین سات شرائط ہین ترتیب دیکر داخل کیا جسکی ہر ایک شرط کی تعمیل کا مین اقرار واثق کرتا ہون اور وعدہ کرتا ہون کہ مین ہرگز کسی شرط سے انحراف نکرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کسی دشمن اندرونی و بیرونی ہنوربل کمپنی کی ملک بندیل کھنڈ مین مدد یا اعانت نہ کرونگا اور کسی ایسے شخص کو پناہ قلعہ کالنجر مین ندونگا اور نہ کسی موضع اپنے علاقہ و حکومت مین رہنے دونگا اور مین یہ بھی وعدہ کرتا ہون کہ مین ایسے شخصون کے خاندان یا اولاد کو بھی اپنے علاقہ کے کسی گانو مین رہنے ندونگا اور ہر طرح کی مراسم و کتابت سے ساتھ ایسے شخصون کے اجتناب کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی رئیس متعلق یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے تکرار یا نزاع نکرونگا اور نہ خلاف ورزی عقائد فرمانبرداری و اطاعت کی کرون گا۔

## شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین محافظت تمام راستہ ہای واقع گھاٹ کی جہان تک میرے علاقہ مین ہونگے کرونگا اور تمام غارتگران و قزاقان کو اون رستون سے گھاٹون پر چڑہنے اور اوترنے ندونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین محافظت علاقہ انگریزی کی ان رستون سے غارتگری ہونے سے کرونگا۔

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت گھاٹ پر جانے کی میرے علاقہ کالنجر کے کسی راستہ سے ہوگی تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین صرف مقابلہ اونکی پیش روئی کا نہ کرونگا اور نہ سد راہ اونکا ہونگا بلکہ بخلاف اسکے اونکے ہمراہ معتبر اور ہوشیار آدمی روانہ کرونگا کہ اونکو

راستہ آسان سے لیجائیں ۔

## شرط چہارم

چند دیہات جو روبرو گھاٹ کے واقع ہین اور اون مین کانہائے الماس ہین اور سب مجھے بطور نانکار سے ملے ہین مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ کانہائے مذکور کو کندہ نہین کراؤنگا (یہ ممانعت بعدازین حسب الحکم گورنمنٹ انگریزی موقوف ہوئی یعنی اوسکو اختیار الماس نکالنے کا دیا گیا) صرف اونہین سے الماس کندہ کراؤنگا جو سب مجھے عطا ہوئے ہین اور اگر آیندہ کبھی افسران انگریزی واسطے کندہ کرانے کانہائے مذکور کے مامور ہونگے مین وعدہ کرتا ہون کہ مین اونکے سپرد کانہائے مذکور کرونگا اور اونکے کار مفوضہ مین حتی الامکان مدد دہی کرونگا ۔

## شرط پنجم

اگر کوئی رعایائے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے علاقہ کے دیہات مین پناہ گیر ہونگے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون اور وعدہ کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی واسطے گرفتاری اون مفروران یا قیدار کے مامور ہوگا تو مین یہ بھی وعدہ کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا مقابلہ نہین کرونگا بلکہ اونکی مدد جہان میرے اختیار مین ہوگی بیچ گرفتاری ایسے مفرورین کے کرونگا

## شرط ششم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین اپنے دیہات مین دزدان وسارقان کو پناہ یا مدد نہ دونگا اور اگر مال کسی سوداگر یا مسافر کا کسی میرے علاقہ کے گانو مین چوری جائیگا تو مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ یا تو ذمہ دار مال مسروقہ کا ہو یا مجرم کو گرفتار کرکر حوالہ کردے اور اگر کوئی مجرم قتل یا دیگر جرائم کا قابل سزایابی از روی قوانین انگریزی کے ہوگا اور میرے علاقہ مین مفرور ہوکر پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ جب اوسکی طلبی ہوگی مین گرفتار کرکے حوالہ کردونگا ۔

## شرط ہفتم

ایک میرا قریب رشتہ دار ہمیشہ بطور وکیل بخدمت افسر کلان ضلع ہذا جو گورنمنٹ انگریزی کا

### درخواست سوم

مین چاہتا ہون کہ کوئی دعوے یا نالش بابت غارتگری کے جو میرے لوگون سے قبل از تاریخ میری اطاعت کی کی ہو اوسکی سماعت گورنمنٹ انگریزی مین نہو

### جواب

کسیطرحکی سماعت اون جرائم کی نہوگی جو منجملہ تمہارے یا تمہارے ہمراہیون سے قبل از تاریخ ... فرمانبرداری اختیار کرنے کی سرزد ہوے ہونگے مگر آئندہ تمکو ضرور ہے کہ تم اپنے ملازمین کو منع کرو کہ وہ حرکات زیادتی یا غارتگری نہ کرین اور کوئی نالش بخلاف تمہارے بابت ایسے تمام امور [illegible] سماعت نہوگی۔

### درخواست چہارم

مین چاہتا ہون کہ وہی مراسم و مراتب توقیر جو میرے خاندان کے نسبت راجگان سابق ملک کرتے تھے گورنمنٹ انگریزی سے بھی مرعی رہین۔

### جواب

بنظر بحال رکھنے تمہارے رتبہ اور مرتبہ کے وہی مراسم توقیر تمہارے نسبت افسران گورنمنٹ انگریزی سے مرعی رہینگے جو راجگان سابق اس ملک کے نسبت تمہارے مرعی رکھتے تھے۔

### درخواست پنجم

مین چاہتا ہون کہ کوئی نالش جو بنام میرے کوئی میرے برادران یا برادرزادگان یا کوئی اور میرے خاندان کا خواہ ملازم یا غیر ملازم کرے اوسکی سماعت گورنمنٹ نہ کرے۔

### جواب

کوئی نالش جو تمپر تمہارے برادران یا برادرزادگان دائر کرینگے اوسکی سماعت نہوگی۔

### درخواست ششم

جو شرائط میرے ساتھ قرار پائین مین چاہتا ہون کہ وہ دوامی اور واسطے ہمیشہ کے متصور کیجاوین اور میرے اطمینان کے واسطے مین چاہتا ہون

### جواب

جبتک کہ تم ثابت قدم اور وفادار اپنی شرائط تابعداری اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی ملحوظ رہوگے اوسوقت تک تمہارے اصلی اقرارنامہ کی

کہ اب اوسمین مجھے اطمینان دین اور تصدیق اوسکی گورنمنٹ کلکتہ کرین۔ شرائط سے انحراف ہوگا۔

درخواست ہفتم

جب مین آپکی خدمتمین حاضر ہون تو مین چاہتا ہون کہ ضمانت مرزا جعفر اور دو اور اشخاص معتبرین کی جنکو وہ پسند کرین بابتہ میری حفظ جان کی دیجاوے

جواب

ہمنے مرزا جعفر کو کہدیا ہے کہ وہ اپنی ضمانت تمہارے پاس بہیجدیگا اوسکو تم بجاے ضمانت گورنمنٹ انگریزی کے تصور کرنا اور اوسپر تم اپنا اعتبار کلی رکھکر ہمکو امید ہے کہ تم یا خود یہان آؤگے اور یا اپنے فرزند کو مع اقرار نامہ مہری و دستخطی اپنے اور کلید قلعہ کالنجر بہیجدوگے بعد آنے اوسکے تمکو سند بابتہ حکومت قلعہ اور بابتہ محالات اور کانہاے الماس مذکورہ بالا کی دیجائیگی

درخواست ہشتم

چونکہ مطالب مہاراجہ کا ابھی تصفیہ نہین پایا ہے اور نہ مطالب مذکور ابھی قرار پاے ہین لہذا مین چاہتا ہون کہ اونکا تصفیہ اوسوقت ہو جسوقت ہم آپکے پاس آوین اور ایک سند بھی راجہ کو اوسوقت عنایت ہو۔

جواب

درباب تمہاری درخواست دربارہ مطالب مہاراجہ کشور سنگہ کے یہ ہے کہ جب مہاراجہ یہان خود تشریف لائینگے تو شہر پنا اور جاگیر موافق مرتبہ اور شان کے علاقہ بیرون گھاٹ سے دیجائیگی اور مصلحت اور تجویز شرائط عطیہ مذکور جو بنام مہاراجہ ہوگی تمہارے پاس اوسیوقت کیجائیگی۔

اقرار نامہ منجانب چوبی دریاؤ سنگہ قلعدار قلعہ کالنجر

چونکہ مجھہ دریاؤ سنگہ چوبے نے برغبت وصدق دلی فرمانبرداری و اطاعت ہنوربل صاحب اٹہر یا کمپنی اختیار کی ہے اور درمیان ملازمین اور ماتحتان گورنمنٹ انگریزی واقع بندیل کہنڈ

نسبت گورنمنٹ انگریزی کے ظاہر کی ہے اور عرصہ قلیل گذرا کہ ایک اقرارنامہ اوسنے جسمین شرائط
کامل جسنے متابعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی مترشح ہے داخل کیا ہے لہذا اور نیز بنظر
اطمینان راجہ مذکور کے اور بحال رکھنے اوسکے دعوے کی بطور رئیس موروثی ضلع ہذا دیہات
مندرجہ فہرست ملحقہ جو قدیم سے راجہ مذکور کے قبضہ مین ہین بذریعہ اس تحریر کے راجہ کو عطا
ہوتے ہین اور دیہات مذکورہ قبضہ دوامی راجہ اور اوسکے ورثا مین رہینگے جبتک کہ وہ
اور اوسکے ورثا بلا تفاوت و تساہل تعمیل شرائط اقرارنامہ کرتے رہینگے اور مطیع و فرمانبردار
گورنمنٹ انگریزی کے رہین گے۔

چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان پرگنہ جات مذکور اپنے اپنے موضع
مین اپنا اپنا کام مثل سابق ماتحت راجہ کے کرتے رہین اور راجہ کو یہ واجب ہے کہ وہ اپنی
خوش انتظامی سے رعیت اور زمینداران کو راضی اور شکرگذار رکھے اور ہمہ تن مصروف بہتری
اور بہبودی علاقہ مین رہے اور اطاعت و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی مین ثابت قدم ہے
یہ سند بعد حاصل کرنے منظوری ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل جائز تصور کیجائیگی اور اوسوقت
ایک اور سند مہر و دستخط ہنوربل گورنر جنرل بہادر بالعوض اسکے عطا ہوگی۔

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۱۹- ماہ جولائی ۱۸۱۲ء

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۹ مین درج ہے۔

---

## نمبر ۸۵

### واجب العرض منجانب قلعدار چوبی دریاؤ سنگہ

| درخواست اول | جواب |
|---|---|
| ایک علاقہ جمعی چار لاکھ روپیہ اور جووہ کان الماس کا مع قلعہ کالنجر نواب علی بہادر نے وعدہ مجھکو دینے کا کیا تھا تہوڑا سا علاقہ اسمین سے واقعہ گہاٹون پرگنہ پیتا مین ہے | باعتبار تمہارے قول اور تابعداری و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کے ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل نے خوش ہوکر تمکو حکومت قلعہ کالنجر کی مع انتظام اندرونی و اختیار محافظت قلعہ مذکور کے |

اور ایک جزو ضلع عطا کرتی ہین بلحاظ وعدہ مذکورہ
بالا شمشیر بہادر نے جب وہ دکھن سے آئے
جمکو ایک سند بابتہ تمام علاقہ مذکورہ کے عطا
کی اور وہ سند اب میرے پاس موجود ہے
تفصیل علاقہ جو میرے پاس بلا تفاوت
رہا ہے ذیل مین درج ہوتی ہے۔

قلعہ کالنجر مع دیہات متعلقہ

پرگنہ چھیپور

موضع وزمین برئی بالای گھاٹ

موضع دتیا بالای گھاٹ

آٹھہ کانہاے الماس کی تفصیل یہ ہے
اول سیہو دوم سالگیون سوم چوپرا
چہارم رام نپی پنجم جہرالال پور ششم
غازی پور ہفتم سندہی پور ہشتم گرل
ان سب کی بابت مین گورنمنٹ سے
سند چاہتا ہون۔

عطا ہوا اور واسطے اخراجات قلعداری کے
اور بنابر پرورش تمہاری کے منور بل گورنر جنرل
نے اور بھی از روے خوشنودی مزاج اکثر
دیہات پرگنہ کالنجر اور چھیپورا اور بر بود دیہات
دتیا اور آٹھہ کانہاے الماس جنکی تفصیل بہت
منسلکہ مین درج ہے عہد شرائط ضروری جنکی
تفصیل تمہارے اقرارنامہ مین درج ہے عطا
کیے جب تمہارا اقرارنامہ بمہر و دستخط تمہارے
پہونچیگا اوسوقت تمکو ایک سند میری مہر اور
دستخط سے بابتہ قلعداری قلعہ و دیہات مذکورہ بالا
بتفصیل ملیگی اور بعد ازین عوض اس سند کے
تمکو ایک سند بمہر و دستخط گورنر جنرل ان
کونسل عطا ہوگی۔

## درخواست دوم

بعد قبول اور منظور ہونے میری شرائط
فرمانبرداری کے اگر کوئی باشندہ اس
ملک کا خواہ وہ خاتر ہو یا نہو اپنی عادت
قدیم کو ترک کرکے فرمانبرداری گورنمنٹ کی
اختیار کرنی چاہے تو مین چاہتا ہون کہ اوس سے
معاملہ میری معرفت ہوا کرے۔

## جواب

بنظر زیادہ کرنے تمہاری عزت اور دبدبہ کے
اگر کوئی باشندہ اس ملک کا خواہ وہ بالای
گھاٹ یا پائین گھاٹ رہتا ہوگا درخواست فرمانبرداری
انگریزی تمہارے توسط سے کریگا تو وہ منظور
ہوگی۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین حفاظت تمام راستون کی جو اوپر گھاٹون کے واقع ہین اسطرح کرونگا کہ تمام غارتگران و قزاقان و بدخواہان اون راستون سے گھاٹونپر چڑھنے اور گھاٹون سے اوترنے نپاوینگے اور نہ واسطے برپا کرنے فساد کے ملک انگریزی مین جانے پاوینگے اور اگر کوئی سردار یا افسر فوج خیال یا ارادہ کریگا کہ میرے علاقہ کے رستون سے گذر کر ممالک انگریزیمین حملہ آور ہو تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین موقع پر اوسکی اطلاع افسران گورنمنٹ انگریزی کو دونگا اور کوشش ممکن اونکی پیش قدمی کے روکنے مین کرونگا۔

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت میرے علاقہ کے راستہ سے گھاٹونپر چڑھنے کی ہوگی مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سد راہ نہونگا بلکہ معتبر اور ہوشیار آدمی اونکے ہمراہ دونگا جو اوسکو اچھے اور آسان راستہ سے پہونچا دینگے اور اوسکو رسد وغیرہ ضرورت جبتک وہ میرے علاقہ یا متصل میرے علاقہ کے رہینگے بہم کر دینگے۔

## شرط چہارم

اگر کوئی رعایاے گورنمنٹ انگریزی سے مفرور ہو کر میرے دیہات مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین ہنگام طلب فوراً ایسے شخص کو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور اگر کوئی میری رعیت یا زمیداران مین سے مفرور ہو کر ملک انگریزی مین پناہ گیر ہوگا مین وعدہ کرتا ہون کہ مین ایسے شخص مفرور کی نسبت جو وجوہات نالش ہونگے اونکو صاحب افسر اعلی ملک بندیل کھنڈ کے پاس بھیجدونگا اور متابعت اون احکام کی کرونگا جو از روے قوانین انگریزی متعلقہ مین صادر ہونگے اور اپنی طرف سے کوشش یا تدبیر بیچ گرفتاری اوسکے نہ کرونگا۔

## شرط پنجم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین دزدان و سارقان کو اپنے دیہات مین پناہ نہ دونگا اور اگر مال کسی سوداگر یا مسافر کا کسی میرے علاقہ کے دیہہ مین چوری جائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیدار موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ وہ یا تو معاوضہ مال مسروقہ کا کرین اور یا مجرم کو گرفتار کرکے

حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کرین اور اگر کوئی مجرم جرم قتل یا دیگر جرائم قبیحہ یا کوئی مجرم جسکی سزا وہی بموجب قوانین انگریزی کے بابتہ جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی ہوسکتی ہو اور وہ مفرور ہوکر میرے دیہات مین پناہ گیر ہو مین اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے مجرم کو گرفتار کر کے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور اپنے علاقہ سے اونکو فرار ہونے نہ دونگا۔

## شرط ششم

چونکہ سند بابتہ مواضع مقبوضہ میرے جو مجھکو سرکار انگریزی سے عطا ہوئی ہے بموجب فہرست مدخلہ میرے روبروے صاحب ایجنٹ گورنر جنرل بہادر تیار ہوئی ہے لہذا اگر بعد ازین یہ دریافت ہو کہ کوئی موضع منجملہ مواضع مذکورہ میرے قبضہ مین عہد حکومت نواب علی بہادر مرحوم اور مجھے بعد وفات نواب مرحوم کے حاصل ہوا ہے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین موضع مذکور بلا تامل حوالہ گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور عذر اس سبب سے پیش نہ کرونگا کہ وہ شامل میری سند کے ہے۔

یہ اقرارنامہ چھ شرائط کا داخل گورنمنٹ انگریزی کر کے مین بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتا ہون کہ مین شرائط اقرارنامہ مذکور بلا تفاوت سرانجام کرتا رہونگا اور کسی شرط کی تعمیل سے پہلوتہی یا انحراف نہ کرونگا۔

دستخط راجہ موہن سنگھ

جو اقرارنامہ بالا مین درج ہے مین سب کی تعمیل کرونگا۔

المرقوم ۲۱- ماہ جون ۱۸۶۲ء مطابق یکم ماہ اساڑھ ۱۲۶۹ ف

مقام باندا ۲۱- ماہ جون ۱۸۶۲ء

---

ترجمہ سند جو راجہ موہن سنگھ کو عطا ہوئی۔

جمیع چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان پرگنہ بیرگڈہ و نانی واقع ضلع بندیل کھنڈ کو واضح ہو کہ چونکہ راجہ موہن سنگھ نے جو ایک رئیس ہوروتی ضلع بندیل کھنڈ کا ہے اوس وقت سے کہ جب سے ضلع مذکور شامل ممالک مفتوحہ ایسٹ انڈیا کمپنی ہوا ہے اپنی فرمانبرداری اور تابعداری

بنام گور بخش وغیرہ – المرسوم جمعی

بنام گور بخت سنگہ – مرسوم جمعی

بنام گور ہمت سنگہ – مرسوم جمعی –

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۱۱ ماہ جنوری سنہ ۱۸۱۷ع

---

## نمبر ۳۷

سند جسکے روسے علاقہ چھتر پور جگت راج کو عطا ہوا

المرقوم مقام فورٹ ولیم تاریخ ۵ ماہ ستمبر سنہ ۱۸۵۴ع

واضح ہو چودہریان و قانونگویان و زمینداران بندیل کہنڈ کو

کہ بباعث وفات پانے لاولد راجہ پرتاب سنگہ راجہ مرحوم چھترپور واقع ضلع بندیل کہنڈ علاقہ مذکور ضبط سرکار گورنمنٹ انگریزی ہوگیا اور اب اوسکے قبضہ اختیار مین ہے مگر بنظر وفاداری سوفسائی اور اوسکے جانشین راجہ پرتاب سنگہ مرحوم کے جو اونہون نے نسبت گورنمنٹ انگریزی کے ظاہر کی ہے اور نیز بلحاظ رفاہ علاقہ چھترپور جو خوش انتظامی اور خوش وضعی راجہ مرحوم سے علاقہ مذکور حاصل ہوئی ہے گورنمنٹ انگریزی خوش ہوکر یہ تجویز کرتے ہین کہ دیہات علاقہ چھترپور جسطرح راجہ پرتاب سنگہ مرحوم کے قبضہ مین تہے جگت راج فرزند برادر زادہ راجہ پرتاب سنگہ کو اور اوسکے ورثاے اصلی و صلبی کو عطا ہون لہذا دیہات علاقہ چھترپور بذریعہ اس سند کے بطور علامت مہربانی سرکار جگت سنگہ اور اوسکے ورثاے اصلی و صلبی کے معہ خطاب راجگی عطا ہوتی ہین

واضح ہو کہ جبتک جگت راج مذکور اور اوسکے ورثاے اصلی صلبی فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی رہین گے اونسے مزاحمت دربارۂ دیہات و علاقہ مذکور کے نہوگی –

لہذا تمکو لازم اور فرض ہے کہ تم جگت راج کو جاگیردار علاقہ چھترپور تصور کرکے فرمانبرداری اوسکی کرو اور اپنے تئین جوابدہ اوسکا بابتہ حقوق اور معافیات وغیرہ متعلقہ علاقہ مذکور کے تصور کرو

جگت راج پر یہ امر فرض ہوگا کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے کاشتکاران و باشندگان کو راضی اور شکر گذار رکہے اور ہمہ تن مصروف ازدیاد آبادی و بہبودی جاگیر مین رہے اور محاصل ٹہایان کو

بیچ حد تنگذاری گورنمنٹ انگریزی کے اپنے تصرف مین لائے۔

---

## نمبر ۴۷

### ترجمہ اقرارنامہ مدخلۂ راجہ موہن سنگہ

چونکہ مجہ راجہ موہن سنگہ نے بصدق دل تابعداری و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی قبول کرکے بلاتفاوت اپنی فرمانبرداری افسران جو واسطے انتظام بندیلکھنڈ کے مامور ہوئے اوسوقت سے جب سے یہ ملک شامل ممالک انگریزی ہوا ظاہر کی ہے اور چونکہ ایک اقرارنامہ عرصۂ قلیل سے مجہسے مطلوب ہی لہذا اور نیز بنظر ثبوت اطاعت و فرمانبرداری اپنے مینے یہ اقرارنامہ جنبہ شرائط کا تیار کرکے پاس مستر جان رچارڈسن صاحب کے داخل کیا اور صاحب موصوف نے ایک سند بابتہ اون دیہات وغیرہ کے عطا کی جو قدیم سے میری قبضہ مین تہے اور مین بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون کہ مین بلاتامل تمام شرائط اقرارنامہ کا لحاظ رکہونگا اور ہرگز کسی شرط کی تعمیل مین پہلوتہی یا خلاف ورزی نہین کرونگا۔

### شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین شرکت کسی نمازنگر یہ قزاق کی ساتہ اندر اور باہر حدود ملک بندیل کنڈ کے نہین کرونگا اور اونکو اپنے علاقہ مین پناہ ندونگا اور نہ اونکے خاندان یا اولاد کو اپنے دیہات مین رہنے دونگا اور ہر طرح کے مراسم و کتابت سے اونسے اجتناب کرونگا مین یہ بہی وعدہ کرتا ہون کہ مین کسی ماتحت یا ملازم گورنمنٹ انگریزی سے تکرار یا نزاع نہ کرونگا اور اگر کبہی کوئی تنازع بابت کسی محال یا مواضع یا کسی اور سبب کی فیما بین میرے اور کسی راجہ یا رئیس اس ملک کے جو ماتحت گورنمنٹ انگریزی کا ہوگا پیدا ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین ایسی تکرار یا نزاع کو فوراً واسطے فیصلہ کے سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور جو فیصلہ وہ کرینگے اوسکو بلاتامل منظور کرونگا مین یہ بہی وعدہ کرتا ہون کہ مین کسی سے معاوضہ بابت زیادتی کسی ایام گذشتہ کی نہ لونگا اور نہ بزور کسی تکلیف کا بدلہ بغیر اجازت گورنمنٹ انگریزی کے لونگا اور ہر مقدمہ مین اطاعت و فرمانبرداری گورنمنٹ مدنظر رکہونگا۔

جوابدہ گور صاحب کی تم رہوگی اور گور پرتاب سنگہ کو یہ لازم ہوگا کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے کاشتکاران اور باشندگان کو راضی اور شکرگذار رکھیگا اور ہمہ تن مصروف بیچ آبادی اور بہبودی جاگیر مذ رہیگا اور اوسکی آمدنی سے بیچ خدمتگذاری گورنمنٹ انگریزی کے متمتع رہیگا۔

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۱۸ جنوری ۱۸۱۲ء

فہرست تتمہ نمبر ۸ مین درج ہے۔

---

اقرارنامہ دستخطی کوچک برادران پرتاب سنگہ المرقوم ۱۲ ماہ ستمبر ۱۸۱۶ء

گورنمنٹ انگریزی نے ازراہ مہربانی بہ لحاظ و خواہش میری والد گور سونی ساہ کی میرے بابت گذارہ کے تا حین حیات میرے علاقجات و دیہات مندرجہ فہرست جو مجھکو جداگانہ صاحب سپرنٹنڈنٹ پولٹیکل سے حاصل ہوئی ہین اور جو سند گور پرتاب سنگہ مین بہی تصریح درج ہین اس شرط پر عطا ہوئے کہ مین متابعت پرتاب سنگہ کی بحیال اوسکے رئیس خاندان ہونے کے کیا کرون مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ساتہ پرتاب سنگہ کے اوس لحاظ اور اطاعت سے پیش آؤنگا جو رئیس خاندان کی نسبت ہونا چاہیئے اور چونکہ گورنمنٹ انگریزی نے خوش ہوکر مجھسے وعدہ کیا ہے کہ دست اندازی بیجا گور پرتاب سنگہ سے مجھکو محفوظ رکھینگے مین بہی اقرار کرتا ہون کہ مین احکام و نگرانی ضروری گور پرتاب سنگہ کی جو وہ بنظر اپنی ذمہ داری مندرجہ اقرارنامہ جو اوسنے گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ کیا ہے عمل مین لاؤنگا اور نیز جو واسطے بہبودی اور بہتری جاگیر کی ہونگی تعمیل کیا کرونگا۔

## شرط دوم

چونکہ مجھکو ایک نقل مصدقہ اوس اقرارنامہ کی ملی تہی جو گور پرتاب سنگہ نے ساتہ گورنمنٹ انگریزی کے کیا ہے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ تمام شرائط اقرارنامہ مذکور کی جہان تک میرے خاص علاقہ کی نسبت ہونگی مجھپر بہی فرض ہونگی ۔ اور مین بقول صالح اقرار کرتا ہون کہ مین تمام شرائط کی جو گور پرتاب سنگہ پر بموجب اوس اقرارنامہ کے فرض ہین تعمیل بلاتفاوت کیا کرونگا اور جو امر متعلق اون شرائط کے ہوگا خواہ گورنمنٹ انگریزی مجھے ارشاد کرین خواہ گور پرتاب سنگہ

اوسکے ذاتی کار بد ہونگا۔

## شرط سوم

چونکہ مجھے بدل یقین ہوا ہے کہ میری اور میرے خاندان کی بہتری اور بہبودی ہماری باہمی اتفاق سے ہی ہین بصدق دل اقرار کرتا ہون کہ مین تمام دشمنی سابقہ جو فیمابین میرے اور میری بہائی گوربرتاب سنگہ کے تہی فراموش کردونگا اور آیندہ سکے فساد سے پرہیز کرونگا اور اپنے بہائیون کے ساتہ باتحاد دلی و محبت برادرانہ بسر کرونگا

---

ترجمہ سند جو گوربرتاب سنگہ کے بہائیون کو بدستخط صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹکل عطا ہوئی

چونکہ گوربرتاب سنگہ بعد وفات گورسو نے ساہ جانشین جاگیر راج گڈہ وغیرہ ہوا ہے اور چونکہ گورنمنٹ انگریزی نے بلحاظ خواہش گورسونے ساہ اور بنظر پرورش گوربرتہی سنگہ پسر دوئمی گورسونے ساہ و خاندان برتہی سنگہ تجویز کی کہ گوربرتہی سنگہ مذکور سند تاحین حیات دیہات مفصلہ ذیل منجملہ جاگیر مذکور بجہد شرایط اطاعت گورنمنٹ انگریزی و فرمانبرداری گوربرتاب سنگہ بیئیں خاندان عطا کیے جائیں اور چونکہ گوربرتہی سنگہ نے مسترواشوپ صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹکل کے پاس ایک اقرارنامہ جسمین تین شرایط درج ہین اور جس سے فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی و اطاعت گوربرتاب سنگہ مترشح ہے داخل کیا اور گوربرتہی سنگہ نے درخواست ایک سند کی بابت دیہات کے جو اوسکے نام ہوئے ہین کی لہذا حسب درخواست گوربرتہی سنگہ یہ سند بعد منظوری رابرٹ ملنو بل گورنر جنرل مرقومہ ۱۰ ماہ اپریل ۱۸۵۱ع بابت دیہات مفصلہ ذیل کے دیجاتی ہے اور یہ دیہات اوسکے پاس تاحین حیات بشرط انصرام بلاتفاوت جمیع شرائط اقرارنامہ کی رہین گے اور بعد ازان بعد وفات اوسکے گوربرتاب سنگہ کے سپرد ہونگے۔

بیان فہرست موالیصم جمعی اندازہ مطابق فہرست مندرجہ سند گوربرتاب سنگہ درج ہے۔

---

اسی مضمون اور الفاظ سے سند باقیماندہ تین برادران کو بہی عطا ہوئی حسب تفصیل دیہات مندرجہ ذیل

وکور ہندوپت و کور بخت سنگہ اور میرا بہائی جو عیر منگو حد سے سے ہیں جیسے کور ہمت سنگہ اپنے اپنے علاقہ پر حسب تصریح سند قابض کیے جائین اور مین قول صالح کرکے اقرار کرتا ہون کہ مین علاقجات اونکے مین اونسے تاحین حیات اونکے مزاحم نہونگا چونکہ مین رئیس خاندان ہون لہذا مین سمجھتا ہون کہ میرا کام اونکی بہبودی کی ترقی کرنے کا ہے اور مجھے چاہیے کہ مین اونسے اور اونکے خاندان اور اولاد سے بمہربانی و توجہ و فیاضی پیش آؤن اور اونکو بہی آپس مین اسی طرح رہنا چاہیے درصورتیکہ کوئی تنازع فیمابین میرے اور میرے کسی بہائی کے کسی سبب سے پیدا ہو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکی کیفیت واسطے ملاحظہ اور فیصلہ کے گورنمنٹ انگریزی مین بہیجدونگا اور جو کچہ فیصلہ وہ کردینگے اور جو سزا نسبت زیادتی کرنے والے کے اور جسکی وجہ سے وہ از روے نصفت پروری و تجویز اپنے کے کردینگی وہ منظور ہوگا مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین جہانتک میرے اختیار مین ہوگا فیمابین میرے اور میرے بہائیون کی مصالحت اور یکجہتی پیدا کرونگا اور تمام دشمنی سابقہ فراموش کردونگا اور باتفاق اور محبت برادرانہ بسر کرونگا

## شرط دہم

مین وعدہ کرتا ہون کہ مین ایک معتبر آدمی اپنی طرف سے بطور وکیل خدمت مین صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹیکل ملک بندیل کہنڈ حاضر رکہونگا جو آمادہ تعمیل احکام جو اوسکے نام جاری ہونگے رہیگا اور اگر کسی سبب سے صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹیکل وکیل مذکور سے ناراض ہونگے تو مین اوسکو طلب کرکے دوسرے شخص کو اوسکی عوض وہان مامور کرونگا۔

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کسطرح انصرام شرائط بالا مین جو ذیل شرائط مندرجہ اقرارنامہ بالا مین پہلوتہی نہین کرونگا ۔

المرقوم مقام باندا تاریخ ۱۵ ماہ جولائی ۱۸۱۲ عیسوی مطابق ۱۶ ساون سمت ۱۸...

---

نمونہ سند جو کور پرتاب سنگہ کو بمہر و دستخط گورنر جنرل ان کونسل عطا ہوئی ۔

المرقوم ۱۱ ماہ جنوری ۱۸۱۳ ع

واضح ہو چودہریان و قانونگویان و زمینداران ضلع بندیل کہنڈ کہ چونکہ ۱۸۰۶ عیسوی

مطابق سمت ۱۸۶۳ مین گورسو نے ساہ نے اطاعت و فرمانبرداری منظور کرکے گورنمنٹ انگریزی
کو شہر چتر پور و قلعہ و سالت مع مواضع متعلقہ دیے اور گورنمنٹ انگریزی نے ایک سند معافی بابتہ
باقیماندہ علاقہ کے جو اوسکے قبضہ مین تہا اوسکو عطا کی اور چونکہ ۱۸۰۸ء مین گورنمنٹ انگریزی نے
خوش ہوکر شہر موصوف ساہ کو واپس دیا اور چتر پور اوسکے پسر کلان کور پرتاب سنگہ کو عنایت ہوا
اور چونکہ بسبب وفات گورسو نے ساہ کے جو تاریخ ۴ ماہ مئی ۱۸۱۶ء مطابق ۲۰ ماہ بیساکھ
سمت ۱۸۷۳ وقوع ہوئی اور بباعث تقسیم غیر مساوی و غیر مناسب کا جو گور مذکور نے قبل از وفات کی
اپنے علاقہ کی کی تہی سب فرزندان اوسکے سرخود ہوگئے اور کسیکی موافقت کسیکو ضرور تا نرہی
لہذا گورنمنٹ انگریزی کو ضرور ہوا کہ اپنی مداخلت از روی اوس اختیار کے جو اوسکو درباب اپنے
رفقا کے حاصل ہے کرے تا کہ تکلیف عام جسکا اندیشہ انقسام غیر مساوی سے پیدا ہونیکا
تہا رفع ہوا اور چونکہ گورنمنٹ انگریزی نے اوس اختیار کے رو سے اور نیز بنظر آسایش و جمعیت عام
کے یہ تجویز مناسب متصور کی کہ گور پرتاب سنگہ اپنے والد گورسو نے ساہ کی جاگیر مین جانشین
کیا جاوے بشرطیکہ وہ گذارہ معقول اپنے برادران اور اونکے خاندان کے واسطے تجویز کردے
اور چونکہ گور پرتاب سنگہ نے منظور کرکے ایک اقرارنامہ خرچ داخل کیا جسمین دس شرائط مندرج
مین اور جس سے متابعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی مترشح ہے اور اوسمین وہ یہ بہی
اقرار کرتا ہے کہ وہ اپنے چہوٹے بہائیون سے اونکے علاقہ مین جو ذیل سند ہذا مین اونکے
واسطے تجویز ہوئے ہین تاحیات اونکے مزاحم نہونگا لہذا و نیز بنظر مراتب مصرحہ بالا
دیہات و علاقجات مندرجہ فہرست منسلکہ باستثنار جاگیرھین حیات برادران جنکی تفصیل بہی فہرست
مذکور مین درج ہے بذریعہ اس تحریر کے گور پرتاب سنگہ اور اوسکے ورثا کو واسطے دوام کے
عنایت ہوتے ہین جبتک گور پرتاب سنگہ اور اوسکے ورثا تابعدار و فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی
کے رہینگے اور شرائط اقرارنامہ کی بلاتفاوت تعمیل کرتے رہین گے اوسوقت تک اونکے
علاقجات مین مزاحمت و مداخلت نہوگی ۔

لہذا تمپر فرض ہے کہ تم گور پرتاب سنگہ کو جاگیردار مستقل گور کا سمجہکر اوسکو اپنا مالک
جانو اور تابعداری اوسکی کرو اور جو حقوق وغیرہ متعلق دیہات مذکور کے ہین اونکے

گورنمنٹ انگریزی سے کرونگا اور جو حکم وہ دینگے اوسکی تعمیل کا مین اقرار واثق کرتا ہون —

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنے جاگیر کے تمام استون کی اسطرح محافظت کرونگا کہ غارتگری غارتگران و قزاقان کا انسداد ہوا اور نیز تمام دشمنان گورنمنٹ انگریزی کی سدراہ ہوا اور اوسکو بستہ میری علاقہ سے ملک انگریزی مین جانے کا نلے اور اگر کوئی دشمن یا سرغنہ فوج علاقجات ہمسایہ ارادہ میرے علاقہ سے گذر کر ملک انگریزی مین جانے کا کرے گا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکی اطلاع افسران انگریزی کو قبل اونکے آنے متصل سرحد میرے علاقہ کی دونگا اور کوشش بیخ اونکے مقابلہ مین کرونگا —

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت میرے علاقہ مین سے گذر کرنے کی واسطے اوپر جانے مکانون کے خواہ واسطے کسی اور طرف جانے کے ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا مقابلہ نہین کرونگا بلکہ ذی عزت اور ہوشیار آدمی اونکے ہمراہ دونگا کہ اونکو جس راستہ اونکی مرضی کی ہو پہنچا دین گے اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین متابعت ... طرف ... حاضر ہونگا جہاں اور تعمیل احکام صاحب افسر ... کی جو واسطے بہم رسانی ... سے صاحب ... ہونگے اور خواہ واسطے ... کے ... رسد اور دیگر ضروریات کے ... کرکے ... واسطے انصرام کار مطلوبہ ہونگے کرونگا —

بذریعہ اس تحریر
اقرارنامہ بالا
ماماا

## شرط چہارم

... انگریزی کا مفرور ہوکر میری جاگیر کے کسی موضع مین پناہ گیر ہوگا ... تیار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی ... مذکور کے مامور ہوکر آئیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکی ... ہوکر گرفتاری مفرور مین کوشش کرونگا —

## شرط پنجم

مین کسی چور یا ڈاکو کو اپنی جاگیر کے کسی موضع مین پناہ نہ دونگا ... اقرار کرتا ہون کہ ... جاگیر مین ...

موضع مذکور کو ذمہ دار اس امر کا کرونگا کہ وہ یا تو معاوضہ مال مسروقہ کا کرین یا چور وغیرہ کو گرفتار کرکے حوالہ افسران انگریزی کے کر دین اور اگر کوئی شخص قابل سزایابی از روے قوانین انگریزی بابتہ جرم قتل یا دیگر جرائم موقوعہ ممالک انگریزی کے ہوگا اور میرے علاقہ مین آکر پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ اوسکو گرفتار کر کے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی اوسکے تعاقب مین مامور ہوکر آئیگا اوسکی اعانت جہانتک ممکن ہوگی کرونگا

## شرط ششم

اور اگر کبہی بعد ازین ایسا حسب اطمینان رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل ثابت ہو کہ کوئی موضع جو شامل اس سند کے ہے جو مجھکو گورنمنٹ انگریزی سے اب حاصل ہوئی ہے مگر میرا استحقاق اوسپر نہین پہونچتا تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین موضع مذکور کو بلا دقت اور تامل سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور کوئی عذر اس بات کا پیش نکرونگا کہ موضع مذکور شامل میری سند کے ہے۔

## شرط ہفتم

چونکہ علاقجات ۱۰ دیہات مندرجہ سند اب میرے قبضہ مین ہین مین بذریعہ اس تحریر کے تمام حقوق مددیابی گورنمنٹ انگریزی خواہ واسطے قائم کرنے میری حکومت کے بیچ ان علاقجات اور مواضع کے خواہ کسی موضع کے دوبارہ حاصل کرنے کے جو بعد ازین مجھ سے نکل جائے ترک کرتا ہون۔

## شرط ہشتم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مدد صریح یا باطنا کسی شخص یا رئیس دشمن گورنمنٹ انگریزی سے کبہی نہین کرونگا اور مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین خود ملازمی کسی رئیس کی جو خیرخواہ دوست گورنمنٹ انگریزی کا ہو یا نہو نہ کرونگا اور نہ اپنے ہمراہیون کو اجازت اس امر کی دونگا بغیر منظوری صریح گورنمنٹ انگریزی کے۔

## شرط نہم

مین بذریعہ اس تحریر کے رضامندی اپنی ظاہر کرتا ہون کہ میرے تین حقیقی بہائی گوربخش سنگہ

## درخواست ہفتم

مین مطیع احکام عدالتہاے سرکاری مثل راجگان چرکاری وجیت پور و بجاور جو مستثنا احکام عدالت سے تصور کیے گئے ہین بری متصور کیا جاؤن۔

## جواب

یہ درخواست منظور ہے۔

## درخواست ہشتم

اگر کوئی رشتہ دار یا واسطہ دار میرا ازروی کینہ جوئی کے یا بدخواہی سے کوئی نالش بخلاف میرے دائر کرے وہ سماعت نہو

## جواب

اسکا جواب درخواست دوم مین ہو چکا۔

## درخواست نہم

لیکن اگر مین روبروے آپکے اپنا دعوی بابت دیہات کے جنکی نسبت میرا استحقاق بلااشتباہ ہو اور جو میرے قبضہ سے کچھ عرصہ سے خارج ہون تو میرا دعوی سماعت کیا جاوے۔

## جواب

اس درخواست کا جواب خود تمہاری شرط اول اور شرط ششم اقرارنامہ سے کیے دیے ہین

## درخواست دہم

اگر کوئی راجہ یا رئیس ازراہ تکلیف دہی یا زیادتی کے میرے موضع پر جو شامل سند ہے اور جو مجھے سرکار سے عنایت ہوا ہے دست اندازی کرے تو آپ میری مدد اور رعایت فرمائیگا

## جواب

اس قسم کے تمام مقدمات کا فیصلہ گورنمنٹ انگریزی بمقتضاے نصفت اوسط حسب کریگی جسطرح تمہاری شرط اول اقرارنامہ مین درج ہے۔

## درخواست یازدہم

اگر کوئی میرا رشتہ دار یا واسطہ دار کسی اور ملک مین تلاش روزگار بغیر میری مرضی کے

## جواب

اسکا جواب تصریح شرط ہشتم اقرارنامہ مدخلہ تمہارے مین درج ہے۔

چلا جائیگا تو مین اوسکی اطلاع آپکو دونگا۔

---

## ترجمہ اقرارنامہ مرخلہ گور پرتاب سنگہ

چونکہ بیچ ۱۸۱۰ع مطابق ۱۸۶۷ سمت میرے والد گور سونی ساہ نے فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی منظور کرکے بہ ثبوت اپنی اطاعت و فرمانبرداری کے گورنمنٹ انگریزی کو شہر دیو کی چتر پور و شہر مئو و شہر سالت دیے اور کرنیل جان بیلی صاحب وسوقت مین ایجنٹ گورنر جنرل تہے ایک سند دوامی بابت علاقجات و دیہات کے جو اونکے قبضہ مین تہے پائی اور چونکہ بیچ ۱۸۱۸ع گورنمنٹ انگریزی نے خوش ہوکر شہر مئو واپس میرے والد کو دیا اور شہر چتر پور مجھکو جاگیر مین دیا اور چونکہ بباعث وفات میرے والد کے اور بنظر پرورش میرے برادران کے ایک اقرارنامہ فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی طلب ہوا کہ قبل میرے حاصل کرنے قبضہ علاقجات جاگیر میرے والد گور سونی ساہ کے مین اوسکو داخل کرون لہذا اور نیز بہ ثبوت میری فرمانبرداری و وفاداری و اتحاد گورنمنٹ انگریزی کے یہ اقرارنامہ تیار کرکے روبروی مستر جان وشوپ صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹکل ملک بندیل کھنڈ ماموره منجانب رایٹ ہنوربل گورنر جنرل داخل کرتا ہون اسمین دس شرائط ہین جنکے خلاف ورزی سے مین باقرار صالح بیان کرتا ہون کہ مین نہین کرونگا اور ہرگز اون سے منحرف نہونگا۔

### شرط اول

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مراسم کسی سرغنہ غارتگران سے خواہ اندر خواہ باہر حدود ملک بندیلکھنڈ کے نہین رکھونگا اوسکے خاندان کو اور اونکو اپنی جاگیر مین پناہ ندونگا اور اون سے کسی طرح کی خط کتابت نہین کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین تکرار یا نزاع کسی دوست یا تحت گورنمنٹ انگریزی سے نہین کرونگا اور درصورتیکہ کوئی راجہ یا رئیس ملک ہذا ما تحت گورنمنٹ انگریزی میرے ساتہ تکرار درباب سرحد کسی موضع یا محال کے کریگا یا کسی اور وجہ سے نزاع کرے گا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین تمام کیفیت اوسکی گورنمنٹ انگریزی کو بہیجونگا تاکہ وہ تصفیہ اوسکا کردین اور جو فیصلہ وہ کرینگے اوسکی تعمیل بلاتفاوت سب مجہے منظور ہوگی اور مین خود اپنے اختیار سے معاوضہ اوسکا بغیر حکم

## نمبر ۷۲

### ترجمہ واجب العرض بگوبند پرتاب سنگہ مرقومہ ۲۸ ماہ جولائی سنہ ۱۸۰۳ء

**درخواست اول**

بابت اون دیہات کی جو آپ نی مجھکو دیے ہین ایک سند بمہر و دستخط گورنمنٹ جسکے رو سے وہ میرے ورثا کو بہی واسطے دوام سے کے بحال رہین دی جاوے۔

**جواب**

تمکو ایک سند دوامی بعد شرط استثنیات کی بمہر و دستخط گورنر جنرل ان کونسل عطا ہوگی

**درخواست دوم**

اگر کوئی راجہ یا رانی اس ملک کی ساتھ دعوی غلط کے یا کوئی میرے خاندان کا یا رشتہ دار ازراہ دشمنی کے آپکے روبرو خیالات بد نسبت میرے بیان کرے اونکے غلط گوئی کی سماعت نہو۔

**جواب**

درباب راجگان و رانی ہاے اس ملک کے تمہاری شرط اول اقرارنامہ بخوبی حاوی ہے درباب تمہارے برادران سے کے یہ ہے کہ اونکے حقوق کی نسبت شرط نہم اقرارنامہ مین تصریح ہوچکی ہے اور درباره تمہارے ملازمین اور ماتحتان کے یہ ہے کہ اونکے بارہ مین اوسوقت تک مداخلت نہوگی جبتک تم اپنے عہدنامہ کے مطابق کاربند ہوگے

**درخواست سوم**

اگر حکم واسطے دینے سواران و پیادگان کے بابتہ خدمت سرکار کے صادر ہوگا تو اونکی تنخواہ سرکار سے ملے۔

**جواب**

جواب ذیل جو تمہارے والد کی واجب العرض کے جواب مین تحریر ہوا تہا تمہاری اس درخواست سے بہی متعلق ہوسکتا ہے۔

اگر گورنمنٹ انگریزی کسیوقت تمہاری فوج سے کوئی خاص کام لینگے تو جبتک وہ مصروف اوس کام مین رہیگی اوسوقت تک اونکو خرچہ

باویگا تمکو اس امر کا خیال ہے کہ تم متصل اپنے
دیہات سے کسی شخص مفسد یا بدخواہ کو رہنے
ندو بلکہ بخلاف اسکے اگر کوئی ایسا شخص مخل
بیچ ملک انگریزی کے متصل تمہارے علاقہ
کے ڈالے تو تمکو لازم ہوگا کہ تم اوسکو نکالدو
اور سزا دو اور یہ امر تمہارے واسطے باعث
خوشنودی و مہربانی گورنمنٹ انگریزی ہوگا۔

درخواست چہارم

جو مراتب ابتک نسبت میرے رتبہ اور حال
کے مرعی رہتے ہین وہی آئندہ بہی قائم رہیں

جواب

جبتک تم ایمانداری اور فرمانبرداری سے رہوگے
اور متابعت گورنمنٹ انگریزی کی کرتے رہوگے
وہ سب مراسم عزت و توقیر بلاتفاوت مرعی
رہینگے۔

(یہ مطابق جواب درخواست پنجم واجب العرض
سونے ساہ کے ہے)

درخواست پنجم

اگر کوئی شخص کوئی دعوی روپیہ کا بابتہ قرضہ
سابق کے یا بابتہ کسی اور دعوی کے پیش
کرے اوسکی نالش سماعت نہو۔

جواب

جو جواب تمہارے والد کو اس بارہ مین دیا گیا
تہا وہی تمسے بہی متعلق رہیگا یعنی کوئی دعوی
کہنہ نسبت تمہارے سماعت نہوگا۔

درخواست ششم

چونکہ دیہات جو بموجب فہرست اوپر پیش کردہ
تمہارے سے کے ہمارے قبضہ مین قدیم سے
ہین لہذا اگر کوئی دعوی اپنا کسی موضع کا کرے
اوسکا دعوی سماعت نہو۔

جواب

اسکا جواب بتصریح تمام تمہاری شرط اول و
شرط ششم اقرارنامہ مین درج ہے۔

گورنمنٹ انگریزی مرعی رہیگا

درخواست ششم

اگر کوئی شخص دعوے روپیہ کا پیش کرے
اوسکی سماعت نہو۔

جواب

کوئی دعوی کہنہ سماعت نہوگا

درخواست ہفتم

چونکہ محالات جو گورنمنٹ انگریزی نے میرے
بحال رکھے ہین وہ مدت سے میرے قبضہ
مین تہے لہذا مین اقرار کرتاہون کہ جو حال
اونکا میرے وکیل نے بیان کیا ہے مین
اوسکی راستی اور صداقت کا ذمہ دار ہون۔

جواب

تمہارے وکیل نے بیشک حال راست وصحیح
اِن دیہات کا بیان کیا ہے اگر کوئی اختلاف
کبھی آیندہ پایا جایگا اوسکے تم ذمہ دار ہوگی

درخواست ہشتم

میرا علاقہ بہی حکومت عدالتہائے انگریزی سے
بری ہے جسطرح علاقہ چرکاری و علاقہ جیتپور
و علاقہ بیجاور و دیگر علاقجات ضلع ہذا بری ہیں

جواب

حکومت عدالتہای انگریزی کے مستثنیات
جو دیگر رئیسان وراجگان کے علاقہ مین جائز
ہین تمہارے علاقہ مین بہی جائز رہیگی مگر یہ
ضرور ہے کہ تم انتظام اور درستی دیہات مقبوضہ
اپنے مین قائم رکھو اور تم اپنے علاقہ مین کسی
غارتگر یا راہزن کو پناہ ندو اگر آیندہ کسیوقت
رعایائے گورنمنٹ انگریزی مجرم دزدی یا
راہزنی یا قتل مفرور ہوکر تمہارے دیہات
مین پناہ گیر ہو تو تمکو لازم ہے کہ تم اوسکو فوراً
گرفتار کرکے حوالہ حکام انگریزی کردو اور اگر
کوئی باشندہ تمہارے علاقہ کا کوئی جرم
منجملہ جرائم مذکورہ بالا تمہارے علاقہ مین

اور رعیت تمام افسران گورنمنٹ انگریزی کے حوالہ شہر جیتپور اور چار چوکیان جو اوسکے قبضہ مین
بیچ عہد نواب علی بہادر کے تہین مع شہر موُ وسالت و دیگر ملحقات اوسکے جسکا قبضہ اوسنے
بعد وفات نواب علی بہادر کے حاصل کیا تہا کردیے اور چونکہ گورسیو نے ساہ بندگور نے اپنے
پسر کلان گور پرتاب سنگہ کو روانہ کیا کہ بحضور کپتان بیلی صاحب اجنٹ گورنر جنرل بہادر حاضر
ہوکر قصور عدم حاضری اپنے کا قبل اوسکے معاف کرادی اور ایک اقرارنامہ اطاعت گورنمنٹ
انگریزی جسمین پانچ شرائط درج ہین منظور کرکے بدستخط اپنے داخل کیا لہذا اور نیز بنظر حفاظت
حقوق اون لوگون کے جنہون نے فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی قبول کی ہے جنکی
حفاظت ایک قاعدہ عام نصفت پروری وعطوفت گستری گورنمنٹ انگریزی کا مالک ہندمین
ہے دیہات مفصلہ ذیل مع قلعہ جو قدیم سے قبضہ گورشو نے ساہ مین تہے اور ۱۲۱۳ف
تک رہی تو اب بذریعہ اس تحریر کے اوسکے قبضہ مین بحال اور برقرار رکہے گئے کہ وہ زیر حکم
گورنمنٹ انگریزی کے رہ کر اونپر قابض رہے اور جبتک گورشیو نے ساہ تعمیل شرائط فرمانبرداری
وتابعداری گورنمنٹ انگریزی کی کریگا اور شرائط مندرجہ واجب العرض کا جو اوسنے داخل کی ہی
سرانجام دیتا رہیگا اوس سے کسی امر مین دربارہ قبضہ دوامی دیہات وقلعہ مذکورہ پائین کی
مزاحمت نہوگی —

تفصیل دیہات وقلعہ جات

دیہات خالصہ ........ لعہ م
نانکار ........ بعہ م
پدارک ........ ـــہ م
مدد معاش ........ لہسم

کل نانکار وغیرہ ماعہ م
کل دیہات مالعہ م

تصدیق کیا گورنر جنرل بہادر اِن کونسل نے بتاریخ ۵ ماہ جون سنہ ۱۸۱۲ع

گورنمنٹ انگریزی مرعی رہیگا

درخواست ششم

اگر کوئی شخص دعوے روپیہ کا پیش کرے
اوسکی سماعت نہو۔

جواب

کوئی دعوی کہنہ سماعت نہوگا

درخواست ہفتم

چونکہ محالات جو گورنمنٹ انگریزی نے میرے
بحال رکھے ہین وہ مدت سے میرے قبضہ
مین تھے لہذا مین اقرار کرتا ہون کہ جو حال
اونکا میرے وکیل نے بیان کیا ہے مین
اوسکی راستی اور صداقت کا ذمہ دار ہون۔

جواب

تمہارے وکیل نے بیشک حال راست وصحیح
ان دیہات کا بیان کیا ہے اگر کوئی اختلاف
کبہی آیندہ پایا جایگا اوسکے تم ذمہ دار ہوگی

درخواست ہشتم

میرا علاقہ بہی حکومت عدالتہاے انگریزی سے
بری رہے جسطرح علاقہ چرکاری وعلاقہ جیتپور
وعلاقہ بجاور ودیگر علاقجات ضلع ہذا بری ہین

جواب

حکومت عدالتہاے انگریزی کے مستثنیات
جو دیگر رئیسان وراجگان کے علاقہ مین جائز
ہین تمہارے علاقہ مین بہی جائز رہیگی مگر یہ
ضرور ہے کہ تم انتظام اور درستی دیہات مقبوضہ
اپنے مین قائم رکہو اور تم اپنے علاقہ مین کسی
غارتگر یا راہزن کو پناہ ندو اگر آیندہ کسیوقت
رعایاے گورنمنٹ انگریزی مجرم دزدی یا
راہزنی یا قتل مفرور ہوکر تمہارے دیہات
مین پناہ گیر ہو تو تمکو لازم ہے کہ تم اوسکو فوراً
گرفتار کر کے حوالہ حکام انگریزی کردو اور اگر
کوئی باشندہ تمہارے علاقہ کا کوئی جرم
منجملہ جرائم مذکورہ بالا تمہارے علاقہ مین

گورنمنٹ انگریزی ہوگا۔

### درخواست چہارم

گورپرتاب سنگھ جو میرے خاندان کا نام نشان ہے کچھ پرورش و مدد معاش چاہتا ہے۔

### جواب

بلحاظ دلائل تابعداری و فرمانبرداری جو گورپرتاب سنگہ نے حاضرہ کر ظاہر کی ہین اور بنظر اسکے کہ تمنے شہر چترپور و چوکیات مذبورہ ذیل بخوشی ہنوبل کمپنی دیئے ہین وہ مالگذاری جو تم عہد نواب علی بہادر مین ادا کرتے تہے اور اہلکاران نواب سے دریافت ہوتا ہے کہ تم بعض اوقات ایک روپیہ سالانہ ادا کرتے تہے اس سے زیادہ کبہی نہین دیتے تہے وہ تمکو واسطے پرورش اور مدد معاش گورپرتاب سنگہ کے معاف ہوگی اب اوسکو لازم ہے کہ ہمیشہ بہوشیاری اور چالاکی کے بیچ محافظت چترپور کے مصروف رہے۔

تفصیل چوکیات

چوکی توری
چوکی کرئی
چوکی پسارئی
چوکی کنتی

### درخواست پنجم

جو مراسم اور مدارج مقررہ ہین انکو میری نسبت مرعی رہین۔

### جواب

جبتک کہ تمہارا طریق ایمانداری و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ رہیگا اوسوقت تک مراسم توقیر نسبت تمہارے منجانب سرکار

دیے گئے اور نقل اقرارنامہ و واجب العرض و سند رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کی حسب تجدید
واسطے حاصل کرنے ایک سند جدید بمہر و دستخط رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بہادر ارسال
کی گئی مگر چونکہ شرط سوم واجب العرض دیوان مین یہ درج ہے کہ اوسکے علاقہ مقبوضہ احکام
عدالتہای انگریزی سے بری رہین اور چونکہ اقرار مذکور بباعث اسکے کہ موضع آمیری وجیلی و باندی بزرگ
مع گرہا و موضع برتپی علاقہ انگریزی سے شامل ہین گورنمنٹ انگریزی سے نامنظور ہوا تھا مگر دیوان کو
اختیار دیا گیا کہ وہ چاہے تو بدلہ ان دیہات کا دیگر مواضع سرحدی علاقہ انگریزی سے کر لے
جو شامل علاقہ انگریزی نہون اور یا اس درخواست سوم کو مع جواب کی اپنی واجب العرض مین سے
دور کر دے برطبق اسکے دیوان نے قرار دیا کہ اونکو بدلہ اون مواضع کا اون مواضع سے جو سرحدی علاقہ
انگریزی ہون منظور ہے لہذا حسب الحکم گورنمنٹ انگریزی موقوعہ ۲۵ ماہ اگست سنہ ۱۸۱۶ع اور بموجب
منظوری بلا واسطہ احدی اور تعمیل حکم گورنمنٹ انگریزی موضع آمیری وغیرہ تصرف گورنمنٹ مین
در آئی اور بالعوض اسکے موضع بیری کرسیاپور اور موضع بزیل پور اسلام پور اور موضع لوچی پور
اور موضع گکیرو اور موضع پتیرتیا واقع پرگنہ جلالپور اور موضع پارہ واقع پرگنہ ہمیرپور مع بیس بیگہ زمین
باغ واقع موضع آمیری جسمین سمادھ یعنی قبر والد دیوان مذکور کی ہے مع جملہ حقوق و ملحقات انکی
واسطے دوام کے نسلاً بعد نسل دیوان مذکور کو دیے گئے جبتک کہ دیوان مذکور اور اسکے ورثا
تعمیل شرائط اقرارنامہ و عہدنامہ جو اونہون نے گورنمنٹ انگریزی کے ساتھ کیے ہین رہینگے
اوس سے کسیطرح کی مزاحمت نہوگی اور نہ کوئی مقام ضبط ہوگا تمکو یہ لازم ہے کہ تم دیوان مذکور کو
مالک اصلی مقامات مذکورہ کا تصور کرو اور دیوان کو یہ واجب ہوگا کہ وہ ہمہ تن مصروف ہوکر
آبادی دیہات کری اور رعایا اور کاشتکاران کو ساتھ مہربانی اور انصاف اور دلدہی کے رکھے
اور محاصل اسکا ساتھ فرمانبرداری اور خیرخواہی گورنمنٹ انگریزی تصرف مین لائے جب دوسری سند
گورنر جنرل بہادر کی پاس سے آئیگی تو سند اوسکی ساتھ جو مزین بدستخط گورنر جنرل بہادر ہوگی تبدیل ہوکر یہ سند منسوخ متصور ہوگی

تفصیل دیہات

| | |
|---|---|
| بیری کرسیاپور | گکیرو |
| بزیل پور اسلام پور | پتیرتیا |

بوجی پور　　پارہ نو

معہ بیس بیگہ زمین باغ واقع موضع آسیری -

## نمبر ۷

سند جسکے رو سے اختیار متبنی کرنے کا بشن سنگھ بہری والہ کو عطا ہوا -

المرقوم ۱۱ ماہ مارچ ۱۸۶۲ء -

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان و رئیسان ہندوستان کی جو
اب اپنے اپنے علاقہ مین حکمران ہین واسطے دوام کے رہے اور شان و شوکت اونکی خاندان
کی جاری رہے بانصرام اس خواہش کے یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور تمکو اطمینان دیا جاتا ہے کہ در صورت
نہونی وارث اصلی کے گورنمنٹ انگریزی تمکو اختیار متبنی کرنیکا دیگی اور اوسکو منظور کریگی جسکو تم یا بعد تمہارے
کوئی رئیس تمہاری علاقہ کا حسب قواعد دہرم شاستر و رواج خاندان متبنی کریگا بشرط اسکے کہ جب وارث
اصلی جانشین ہو تو چہارم آمدنی سال اور جب کوئی متبنی جانشین ہو تو نصف آمدنی سالانہ علاقہ
بطور نذرانہ دیجاوے -

اطمینان رکھو کہ کوئی امر مخل اس شرط کا جو تمہاری ساتھ کیجاتی ہے جبتک کہ تمہارا خاندان
نمک حلال تخت و تاج شاہی رہیگا اور جبتک شرائط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات جو گورنمنٹ
انگریزی کے ساتھ ہوئے ہین تعمیل ہوتی رہینگی -

دستخط کیننگ

اسی قسم کی اسناد چوبہای کالنجر و جاگیرداران بہت و کوتی وجرولی و نیا گانو بی و جاگیرداران
بشمت بہیا کو عطا ہوئی ہین -

## نمبر ۱۷

واجب العرض جو منجانب گورسونی ساہ گذری

جواب

وہ دیہات جو تمہاری پاس ہنگام ختم ہونے عہد

مہر دیوان
جگل پرشاد

---

ترجمہ سند جو دیوان جگل پرشاد کو تباریخ ۲۵ ماہ اگست ۱۸۶۹ء عطا ہوئی۔

بنام قانونگویان وچودہریان پرگنہ جلالپور واقع ضلع بندیل کھنڈ ۔ واضح ہو کہ چونکہ دیوان
جگل پرشاد جو ایک اولاد خاندان ذیعزت و قدیم رئیسان ضلع ہذا کا ہے اور جسنے ہنگام تسلط
انگریزی ملک بندیل کھنڈ مین سے آجتک کبھی خلاف گورنمنٹ انگریزی کے کام نہین کیا ہے
اور نہ کسی موقع پر طبیعت سرکشی و نافرمانبرداری کی ظاہر کی ہے اور چونکہ اوسکے پاس موضع آمیری
معاف ہے اور چونکہ اوسنے یعنی جگل پرشاد نے اب ایک عرضی حضور مین گذرانی کہ اوسکو موضع
چیلی واقع پرگنہ جلالپور اور موضع ددری واقع پرگنہ کرکا بوجہ اسکے کہ وہ قدیم سے اوسکے پاس معاف
اور واگذار تھے اور ہنگام تسلط انگریزی گورنمنٹ نے ضبط کر لیے ہین اوسکو واپس ملین اور چونکہ کواغذ
تحقیقات اس دعوے کی رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کی خدمت مین پیش ہوئی تہی اور استحقاق
دیوان مذکور کا نسبت ان مواضع کے پایہ ثبوت کو پہونچا مگر چونکہ قبل ازاس تحقیقات کے
موضع ددری مذکور ناناصاحب کالپی کو مع دیگر دیہات کے واسطے ایک خاص بندوبست کے
حسب الحکم گورنمنٹ دیا گیا ہے اور اس سبب سے اب وہ ناناصاحب موصوف سے واپس
نہین لیا جاتا لہٰذا بوجوہات بالا گورنمنٹ کا یہ حکم ہوا کہ دیوان مذکور کو کوئی اور موضع بالعوض ددری
کے دیا جاوے بلحاظ حسب تحقیقات و تجویز بورڈ آف کمشنر و صاحب کلکٹر بندیل کھنڈ انتقال موضع
باندی بزرگ مع کرہا و موضع بریتی واقع پرگنہ جلالپور بالعوض ددری کے گورنمنٹ نے تباریخ ۲۲
ماہ جولائی ۱۸۶۹ء معاوضہ کافی تصور کر کے منظور کیا کہ یہ دیوان مذکور کو دیے جاوین لہٰذا حسب
روئداد بالا مواضع آمیری و چیلی علاقہ مقبوضہ قدیم و مواضع باندی بزرگ و کرہا و موضع بریتی بالعوض
ددری کے مع تمام ملحقات دیوان جگل پرشاد کو معاف اور واگذار واسطے دوام کے نسلاً
بعد نسل عطا ہوئے جبتک کہ دیوان اور اوسکے ورثا تعمیل بشرائط اقرارنامہ و عہدنامہ جو اوسنے
داخل گورنمنٹ کیے ہین رہیگا اوس سے کسیطرح کی مزاحمت نہوگی اور نہ کوئی مقام ضبط ہوگا

بعد اسکو یہ لازم ہے کہ دیوان مذکور کو مالک اصلی مقامات مذکورکا تصور کرو اور دیوان کو یہ واجب ہے کہ ہمہ تن مصروف ہوکر آبادی دیہات کرے اور رعایا و کاشتکار کو ساتہ مہربانی اور انصاف اور دلجوہی سے رکہین اور محاصل اسکا ساتہ فرمانبرداری اور گورنمنٹ انگریزی کے تصرف مین لایٔین جب دوسری سند گورنر جنرل بہادر کے پاس سے آئیگی تو یہ سند اوسکے ساتہ جو مزین بدستخط گورنر جنرل بہادر ہوگی تبدیل ہوکر یہ سند منسوخ متصور ہوگی۔

فہرست دیہات

چیلی۔
باندی بزرگ مع گرہا و بریتی۔

---

نمبر ۶۹

ترجمہ سند جو دیوان جگل پرشاد کو تباریخ ۔ ماہ جنوری ۱۸۱۱ء عطا ہوئی۔

بنام قانونگویان وچودہریان پرگنہ جلالپور و ہمیرپور واقع ضلع نبدیل کنند واضح ہو کہ چونکہ دیوان جگل پرشاد جو ایک اولاد خاندان ذیعزت اور قدیم رئیسان ضلع ہذا کا ہے اور جسنے ہنگام تسلط انگریزی ملک بندیل کنڈ سے آجتک کبہی خلاف گورنمنٹ انگریزی کے کام نہین کیا اور نہ کسی موقع پر طبیعت سرکشی و نافرمانبرداری کی ظاہر کی ہے اور چونکہ اوسکے پاس موضع آمیری معاف ہے اور چونکہ اوسنے یعنی جگل پرشاد نے ایک عرضی حضور مین گذرانی کہ اوسکو موضع چیلی واقع پرگنہ جلالپور اور موضع دوری واقع پرگنہ کرکا بوجہ اسکے کہ وہ قدیم سے اوسکی پاس واگذاشتہ تہے اور ہنگام تسلط انگریزی گورنمنٹ نے ضبط کر لیے ہین اوسکو واپس ملین اور چونکہ کواغذ تحقیقات اس دعوی کے رایٔٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کی خدمتین تباریخ ۳ ماہ اپریل ۱۸۱۰ء پیش ہوئی تہی اور استحقاق دیوان مذکور کا نسبت ان مواضع کے پایہ ثبوت کو پہونچا مگر چونکہ قبل از استحقیقات کی موضع دوری مذکور ناناصاحب کالپی کو مع دیگر دیہات کی واسطے ایک خاص بندوبست کے حسب الحکم گورنمنٹ دیاگیا ہے اور اس سبب سے اب وہ ناناصاحب موصوف سی واپس نہین لیاجاتا لہذا بالعوض موضع دوری کے موضع باندی بزرگ مع گرہا و موضع بریتی واقع پرگنہ جلالپور دیوان مذکور کو

درخواست چہارم

اگر کوئی میرا رشتہ دار یا ماتحت تبلاش روزگار کسی جانب جاوی اور کوئی غرض گو اوسکے ارقام تو عدیگر بیان کری تو ایسی غرضگوئی اوسکی بلا ثبوت کافی سماعت نہو۔

جواب

کچھ عذر ایسے لوگون کی ملازمی مین نہین ہے مگر دشمنان و سرکشان گورنمنٹ انگریزی کی نوکری نہ کرین اور یہ بہی ضروری ہی کہ اول اپنا ارادہ روبروی افسران گورنمنٹ انگریزی ظاہر کر کے منظوری حاصل کرین اور درصورتیکہ رفیقان و ماتحتان گورنمنٹ انگریزی مین کسیطرحکا فساد یا تکرار باہمی پیدا ہوا ور دونون فریق تمکو واسطے شریک ہونے کے اور مدد کرنے کے طلب کرین تو ایسے حال مین بہی تمکو حسب ہدایت افسران انگریزی کاربند ہونا ہوگا۔

---

اقرارنامہ مدخلہ دیوان جوگل پرشاد

مین دیوان جگل پرشاد بیان کرتا ہون کہ مین سے نے بذات خود تابعداری گورنمنٹ انگریزی کی منظور کی ہے اور بنظر ثابت کرنے اپنی فرمانبرداری اور تابعداری نسبت گورنمنٹ انگریزی کی مین بذریعہ اس تحریر کی یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین پیش کرتا ہون۔

شرط اول

چونکہ جسوقت سی فوج انگریزی اول واسطے تادیب اور سزادہی سرکشان ملک بندیل کھنڈ کے آئی تہی مین سے نے بخوشی ورغبت اپنی فرمانبرداری وتابعداری گورنمنٹ انگریزی کی منظور کی ہی اور اوسکی ماتحتون مین شمار کیا گیا اور چونکہ جے رچارڈسن صاحب نی جنکو رائیٹ ہنوربل گورنر جنرل بہادر نے واسطے نگرانی اور حکومت ملک بندیل کھنڈ کے مامور کیا مجہسے ایک اقرارنامہ طلب کیا لہذا اور نیز بلحاظ پرورش بیحد جو گورنمنٹ انگریزی نی میری نسبت مبذول کی ہے مین یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین بمہر و دستخط اپنے تیار کر کے داخل کرتا ہون اس اقرارنامہ کی شرائط سی

مین اقرار کرتا ہون کہ کبھی انحراف نہین کرونگا اور نہ کوئی امر خلاف اونکے عمل مین لاؤنگا۔

## شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین مراسم و سروکار و کتابت کسی غارتگر یا بدخواہ سے اندر یا باہر حدود ملک بندیل کنندے کے نہین کرونگا اور نہ کسی شخص کو کسی اپنے علاقے کے گانو مین پناہ دونگا یا رہنے دونگا اور جب کبھی مجکو اطلاع ایسے شخصون کے مقام قیام سے ہوگی مین اقرار کرتا ہون کہ مین گرفتار کرکے سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور مین وعدہ کرتا ہون کہ مین ہرگز کسی ملازم یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے تکرار نہ کرونگا اور نہ کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ انگریزی کی بیچ تکرار باہمی کے بغیر احکام افسران گورنمنٹ انگریزی کے مدد کرونگا اور ہمیشہ بلا تامل دقائق فرمانبرداری و تابعداری گورنمنٹ انگریزی ملحوظ رکھونگا۔

## شرط سوم

اگر کوئی رعایای گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میری جاگیر کی کسی دیہہ مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی شخص واسطے گرفتاری ایسے شخص کے منجانب گورنمنٹ انگریزی مامور ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اوسکا مقابلہ نہیں کرونگا بلکہ اوسکا شریک ہوکر بیچ گرفتاری ایسے شخص کے کوشش کرونگا اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین ہر موقع پر اطاعت احکام عدالتہای دیوانی و فوجداری وغیرہ کرونگا۔

## شرط چہارم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین دزدان و سارقان کو اپنے دیہات مین رہنے نہ دونگا اور اگر مال کسی سوداگر یا باشندہ کا کسی میرے موضع مین چوری جائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار کرونگا کہ وہ مال مسروقہ پیدا کرے یا مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرے اور اگر کوئی شخص جو بموجب قوانین انگریزی کے سزایاب جرم قتل و دیگر جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی کا ہوسکتا ہے اور مفرور ہوکر میرے علاقہ مین پناہ گیر ہوگا تو مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرونگا۔

المرقوم ۲۳ - ماہ اگست ۱۸۶۲ء

## شرط ششم

اگر کبھی یہ امر نزدیک رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے ثابت ہو کہ کوئی موضع جو میری سند مین ہے میر انتایا میر اکچہ استحقاق نسبت اوسکے نہین ہے تو مین بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتا ہون کہ مین موضع مذکور بلا وقت تامل حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور کچہ عذر اسکا یہ نکرونگا کہ موضع مذکور شامل میری سند کے ہے۔

## شرط ہفتم

قلعہ جو سابق حسب الحکم مسٹر رچارڈسن صاحب سابق ایجنٹ گورنر جنرل مقیم ملک سندھ کے ویران ہو گیا ہے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکی مرمت نکرونگا مگر اوسکو اوسحالت مین اپنے قبضہ مین رکھونگا جس حالت مین وہ قبل ۱۸۴۳ء مطابق سمت (نامعلوم) تھا۔

## شرط ہشتم

چونکہ علاقجات و دیہات مندرجہ سنداب میری قبضہ مین ہین مین بذریعہ اس تحریر کے تمام حقوق اپنے بابت اعانت گورنمنٹ انگریزی کے خواہ واسطے قائم کرنے میری حکومت کی اوپر علاقجات و دیہات مذکور کے اور خواہ بابت دوبارہ حاصل کرنے قبضہ کے درصورتیکہ کبھی مین بیدخل اونسے ہو جاؤن ترک کرتا ہون۔

## شرط نہم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین اور نہ کوئی میرا ہمراہی کسی رئیس غیر کی ملازمی گو وہ رئیس دوست گورنمنٹ انگریزی کا ہو یا نہو بغیر منظوری صریح گورنمنٹ انگریزی کے اختیار نہ کرونگا۔

## شرط دہم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین ایک شخص معتبر بطور وکیل ہمراہ صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹکل ملک سندھ کے مامور کرونگا جو آمادہ تعمیل احکام رہیگا اور اگر کسیوجہ سے صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹکل ممدوح اوس وکیل سے ناراض ہونگے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو طلب کر کے دوسرا بجای اوسکے مامور کرونگا۔

اطمینان رکہو کہ کوئی امر مخل اس شرط کا نہو گا جو تمہارے ساتھ کیجاتی ہے جبتک کہ تمہارا خاندان نمک حلال تخت و تاج شاہی کا رہیگا اور جبتک کہ شرائط عہدنامجات و اقرارنامجات و عطانامجات جو گورنمنٹ انگریزی سے کے ساتھ ہوئے ہین تعمیل ہوتے رہین گے۔

دستخط کیننگ

---

## نمبر ۶۸

واجب العرض مدخلہ دیوان مجلل پرشاد مرقومہ ۲۵ - ماہ اگست ۱۸۰۹ء مع جوابات منجانب صاحب ایجنٹ گورنر جنرل ۔

### درخواست اول

چونکہ مین بذات خود حاضر گورنمنٹ انگریزی کا ہوا ہون اور ماتحتون مین شمار کیا گیا مین چاہتا ہون کہ عرض غرضگویان نسبت میری بلا تحقیقات سماعت نہو ۔

### جواب

یہ قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا نہین ہے کہ بغیر ثبوت کے غرض کسی غرضگو اور تمام کی سماعت اور منظور کیجاے ۔

### درخواست دوم

اگر کوئی میرا برادر یا رفیق جواب میری ماتحت ہین اور مجھسے پرورش نقد یا علاقہ مین پاتے ہین بباعث بدوضعی کے خدمت سی برخاست کیا جاے اور نالش افسران گورنمنٹ انگریزی کی روبرو بابتہ اپنے گذارہ کے کری ایسی نالش سماعت نہو

### جواب

برخاستگی اپنے ملازمین کی یا بحالی اونکی کلیہ تمہارے اختیار مین ہے اس بارہ مین کسی نالش کی سماعت نہوگی لیکن اگر کوئی ملازم تمہارا مجرم کسی بدوضعی یا بدکرداری کا علاقہ انگریزی مین ہوگا تو اوسکی جوابدہی تمہاری تعلق ہے ۔

### درخواست سوم

ممالک انگریزی مین تہانہ جات پولس مقرر ہین مین چاہتا ہون کہ میری علاقۂ جاگیر مین تہانہ جات مقرر کیے جائین

### جواب

حکومت پولس کی اوسیقدر تمہارے علاقہ مین موثر ہوگی جسقدر علاقجات دیگر راجگان و رئیسان ملک بندیل کہنڈ مین تاثیر پذیر ہے ۔

چونکہ گورنمنٹ انگریزی نے بحال میری نسل اور حقوق سابقہ کے اور میری بدل اور بہمتن فرمانبرداری سے ازراہ دریادلی میرے تئین اپنے ماتحتان مین شمار کیا اور علاقہ جسمین جو میری قبضہ مین تھا بحال رکہا اور چونکہ مسٹر واشوپ سپرنٹنڈنٹ امور بندیل کہنڈ منجانب رایٹ آنرابل گورنر جنرل ان کونسل نے مجہسی اقرار نامہ طلب کیا لہذا اور نیز بنظر پرورش بیحد جو گورنمنٹ نے ازراہ خوشنودی مزاج نسبت میرے مبذول فرمائی ہے مین یہ اقرارنامہ جسمین ذیل شرائط درج ہین تیار کر کے بمہر و دستخط اپنے داخل کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ کوئی امر خلاف شرائط ذیل نہین کرونگا اور کبہی اون شرائط سے انحراف نہین کرونگا۔

## شرط اول

مین اقرار کرتا ہون کہ مین سراسم کسی غارتگر سے اندر یا باہر حدود ملک بندیل کہنڈ نرکہونگا اور اپنی جاگیر مین اوسکو اور اوسکے خاندان کو پناہ ندونگا اور ہر طرح کی کتابت سے اونکے ساتھ احتیاط رکہونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین تکرار یا نزاع کسی رفیق یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے نکرونگا و رجبوقتیکہ کوئی راجہ یا رئیس دوست گورنمنٹ میرے ساتھ تکرار درباب حدود محالات دیہات میرے کے یا کسی اور باب مین کریگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین کیفیت تمام اوس مقدمہ تنازع کی گورنمنٹ انگریزی کی خدمت مین متوقع فیصلہ نزاع ارسال کرونگا اور جو فیصلہ وہ کردینگے اوسکو منظور کرونگا اور کوئی تدبیر اپنی طرف سے واسطے لینے معاوضہ کے بغیر حکم گورنمنٹ انگریزی کے عمل مین نہین لاونگا اور جو حکم گورنمنٹ کا ہوگا اوسکی تعمیل کلیہ کرونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ میں بیچ علاقہ کے تمام رستون کی نگرانی اور حفاظت رکہونگا تاکہ غارتگر یا قزاق یا کوئی دشمن گورنمنٹ انگریزی کا غارتگری یا زیادتی نکرے اور کوشش کر کے اونکا سدراہ ہونگا تاکہ وہ میرے علاقہ مین سے گذر کر کے ممالک انگریزی مین نجاسکے اور اگر کوئی رئیس یا حاکم فوج علاقجات قرب وجوار ارادہ کریگا کہ میرے علاقہ سے گذر کر ممالک انگریزی مین جاوے تو مین اقرار کرتا ہون کہ اوسکے اس ارادہ سے افسران گورنمنٹ انگریزی کو قبل اوسکی اطلاع دونگا کہ وہ میری جاگیر کی حدود دیر آئین اور کوشش بلیغ کر کے جہانتک میری قدرت مین ہوگا اونکا

سدراہ ہونگا۔

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت میری جاگیر مین گذر کرنے کی ہوگی خواہ واسطے چڑھنے گھاٹون کے خواہ واسطے جانے کسی اور طرف کے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف انکا مقابلہ کرونگا اور نہ سدراہ ہونگا بلکہ ذیعزت اور ہوشیار آدمی اونکے ساتھ دونگا کہ وہ اونکو جسطرف فوج جانیوالی ہوگی اوسطرف آسان راستہ سے لیجائینگے اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ بجالاؤنگا تمام احکام صاحب افسر کمانڈنگ فوج مذکور کی تعمیل خواہ وہ بمطلب انسداد و دیگر ضروریات ہون اور خواہ بمطلب فوج واسطے انصرام کار مدد غیرہ کے ہونگے بدل کرونگا۔

## شرط چہارم

اگر کوئی باشندہ ممالک انگریزی مفرور ہو کر میرے کسی جاگیر کے موضع مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ صاحب افسر گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی واسطے گرفتاری ایسے مفرور کے مامور ہو کر آئیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف ایسے شخص کا مقابلہ کرونگا بلکہ اوس کے ساتھ شریک کار بیچ گرفتار کرنے مفرور کے ہونگا۔

## شرط پنجم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی چور یا ڈاکو کو اپنے جاگیر کے کسی گانو مین پناہ نہ دونگا اور اگر مال کسی باشندہ یا مسافر کا میرے علاقہ کے کسی موضع مین چوری جائیگا یا غارت ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار واسطے واپسی مال مسروقہ کے اور یا واسطے گرفتاری سارق مذکور کے اور آنکے سپرد کر دینے پاس افسران انگریزی کے شمار کرونگا اور اگر کوئی شخص لائق سزا پانے حسب قوانین انگریزی بابت جرم قتل و دیگر جرائم موقوعہ علاقہ گورنمنٹ انگریزی ہوگا اور میرے کسی موضع مین آکر پناہ گیر ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ اوسکو گرفتار کرکے ایسے مفرور کو حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور یہ بھی وعدہ کرتا ہون کہ مین اوسکو ہر طرح کی مدد دونگا جو منجانب گورنمنٹ انگریزی بیچ تعاقب ایسے مجرم کے مامور ہو کر آئیگا۔

کردونگا اور کوئی دعوے اِس سبب سے پیش نکرونگا نسبت اوسکے کہ وہ شامل سند متعلقہ
گورنمنٹ انگریزی تہا۔

المرقوم ۱۰ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۱۱ء مطابق ۱۳ اگہن سنہ ۱۲۱۸ ف

---

ترجمہ سند جو راو پرتہی سنگہ جاگیردار جگنی کو عطا ہوئی

چودہریان و قانونگویان و زمینداران و مقدمان پرگنہ ٹنپواری واقع ملک بندیل کہنڈ معلوم کرو
چونکہ راو پرتہی سنگہ قوم بندیلہ اور ایک منجملہ رئیسان ذی رتبہ ملک بندیل کہنڈ برہ گذر فرمانبرداری
واطاعت کے افسران گورنمنٹ انگریزی کے پاس حاضر ہوا اور شروع شامل ہونے ملک
بندیل کہنڈ سے ساتہ ممالک انگریزی کے کلیہ لحاظ فرمانبرداری و اطاعت کا رکہا ہے اور سوائے
اِسکے ایک اقرارنامہ مہر و دستخط اپنے جس سے فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ مترشح ہے داخل
کیا اسواسطے اور نیز ازراہ مہربانی و عنایات کے دیہات مفصلہ ذیل جو قدیم سے راو پرتہی سنگہ
مذکور کے پاس تہے اور اب بہی اوسکے قبضہ مین ہین بذریعہ اس تحریر کے معاف اور واگذار گورنمنٹ
انگریزی نے اوسکو دیے اور جبتک کہ راو صاحب موصوف اور اونکی اولاد حسب شرائط اقرارنامہ
کاربند رہینگے اور وثائق فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ انگریزی ملحوظ رکہینگے دیہات مذکور
واسطے دوام کے اونکے پاس معاف رہینگے۔

پس چودہریان و قانونگویان و زمینداران وغیرہ کو لازم ہے کہ راو پرتہی سنگہ کی اطاعت
کرین اور آمدنی اور دیگر رسوم دیہات مذکور کی مثل سابق اونکو دیتے رہین اور راو پرتہی سنگہ کو یہ
مناسب ہے کہ وہ اپنی خوش انتظامی سے کاشتکاران و باشندگان کو شکرگذار اور راضی رکہین اور
ہمہ تن مصروف بیچ ترقی بہبود آبادی دیہات مذکور رہین اور آمدنی اونکی ساتہ فرمانبرداری اور
اطاعت گورنمنٹ انگریزی کے اپنے صرف مین لائین یہ سند بعد منظور ہونے رائٹ ہنوریبل
گورنر جنرل بہادر کے جائز تصور ہوگی۔

فہرست دیہات

---

جگنی ۲ بیل گانون

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | اتولیا | ۵ | گندھر |
| ۴ | امرپورا | ۶ | بنگرا |

المرقوم ۱۱ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۱۱ع مطابق یکم ماہ پوس سنہ ۱۲۱۹ف

## نمبر ۶۴

سند جسکی روسے اختیار متبنی کرنیکا بھوپال سنگہ جاگیردار جگنی کو حاصل ہوا۔

المرقوم ۱۱ ماہ مارچ سنہ ۱۸۶۲ع

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان و رئیسان ہند کی جو اب اپنے اپنے علاقہ مین حکمران ہین استمرار رہے اور شان و شوکت اونکے خاندان کی جاری رہے بنظر تعمیل خواہش شاہنشاہی کے یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور تمکو اطمینان دیا جاتا ہے کہ درصورت نہونے وارث اصلی کے گورنمنٹ انگریزی تمکو اجازت دیکر اوس متبنی وارث کو منظور کریگی جو تم یا بعد تمہارے کوئی رئیس تمہاری علاقہ کا حسب منشاء دہرم شاستر و رواج قدیم خاندان کے متبنی کریگا اس شرط پر کہ جب وراثت کسی غیر کو سواے وارث اصلی کے پہونچیگی تو چہارم آمدنی ایک سال کی بطور نذرانہ داخل کرنی ہوگی۔

کہ جبتک تمہارا اطمینان رکہو کہ کوئی امر مخل اس شرط کا جو تمہارے ساتہ کیجاتی ہے نہوگا اوس وقت تک کہ جبتک تمہارا خاندان نمک حلال تخت و تاج شاہی کا رہیگا اور جبتک شرائط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات کے جو گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ ہوئے ہین تعمیل صحیح ہوتی رہیگی

دستخط کیننگ

ایک اسی قسم کی سند جاگیردار علی پورہ کو عطا ہوئی ہے۔

## نمبر ۶۵

ترجمہ اقرارنامہ مدخلۂ دیوان مورت سنگہ

چرہارون کو اور ملازمین کو دی جاتی تہی اگر
کوئی مہاجن یا ملازم یا بیدارک واسطے کسی مقدمہ
ماضیہ یا حال مین گورنمنٹ سے نالش کرے تو ہمہ
امید ہی کہ اوسکی سماعت نہو۔

المرقوم ۱۱ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۱۲ء مطابق یکم پوس سنہ ۱۲۲۰ف

---

اقرارنامہ راؤ پرتہی سنگہ جاگیردار جگنی

مین راؤ پرتہی سنگہ بیان کرتا ہون کہ مین سنے تابعداری گورنمنٹ انگریزی کی قبول کی
اور بنظر ثابت کرنی اپنی فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی کے مین اس اقرارنامہ کو جسمین
شرائط ذیل درج ہین داخل کرتا ہون۔

شرط اول

چونکہ جبکہ فوج انگریزی واسطے زیر کرنے اور سزادہی سرکشان کے ملک بندیل مین
آئی مین سنے بخوشی و رغبت فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی منظور کی اور درمیان
اوسکے ماتحتان کے شمار کیا گیا اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب بہادر جنکو عرصہ قلیل سے رائٹ
ہنوربل گورنر جنرل نے واسطے نگرانی وحکومت امور بندیل کہنڈ کے درباب مالگذاری وغیرہ کے
مامور کیا ہے مجہسی ایک اقرارنامہ مضمون ذیل طلب کیا لہذا بلحاظ پرورش کافی جو گورنمنٹ انگریزی نی
ازراہ خوشنودی مزاج میری فرمائی ہے مین سنے یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین بمہر
دستخط اپنے تیار کرکے داخل کیا اور اقرار کرتا ہون کہ ان شرائط سے مین ہرگز منحرف نہونگا اور
کوئی امر خلاف انکی مجہسے وقوع مین نہین آئیگا۔

شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین گفتگو یا سروکار یا خط کتابت کسی غارتگر یا
بدخواہ شخص سے اندر حدود و باہر حدود ملک بندیل کہنڈ کے نہین رکہونگا اور کسی ایسے شخص کو اپنے
ملک مین پناہ ندونگا اور نہ رہنے دونگا اور جب مجہی اطلاع ایسے شخصون کے مقام قیام سے ہوگی

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کوشش اونکی گرفتاری مین کرکے اور گرفتار کرکے اونکو حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین تکرار کسی ملازم یا ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے نکرونگا اور کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ انگریزی کی مروج تکرار باہمی سے بغیر حکم افسران انگریزی کے ندونگا مین اپنے مکان مین رہونگا اور ہر موقع پر بجا لانے کی بابت فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ انگریزی کی کرونگا

## شرط سوم

اگر کوئی رعایای گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر کسی میری جاگیر کے موضع مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ ملازمان گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی واسطے گرفتاری ایسے شخص کے مامور ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ نہ صرف سدراہ اوسکا نہونگا بلکہ اوسکے ساتھ شریک ہوکر گرفتاری مفرور مین کوشش کرونگا اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین متابعت احکام عدالتہای سول و فوجداری برابر مین کرونگا۔

## شرط چہارم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی دزد یا غارتگر کو اپنے علاقہ کے موضع مین رہنے نہ دونگا اور اگر مال کسی باشندہ یا سوداگر کا کسی میرے موضع مین چوری جائیگا یا غارت ہوجائیگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو جوابدہ مال مسروقہ کا گردانونگا اور ذمہ دار بابت گرفتاری ایسے شخص دزد یا غارتگر کے اور سپردگی اوسکی پاس افسران گورنمنٹ انگریزی کے گردانونگا اور اگر کوئی شخص قابل سزا یابی از روی قوانین انگریزی کے واسطے جرم قتل و دیگر جرائم کے موقعہ ممالک انگریزی کے ہوسکتا ہوگا اور میرے کسی علاقہ کے گانو مین آکر پناہ گیر ہوگا تو مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مجرم مذکور کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا۔

## شرط پنجم

چونکہ سند جو مجھکو گورنمنٹ انگریزی سے حاصل ہوئی ہے مطابق فہرست دیہات کی جو میرے قبضہ مین ہستے تیار ہوئی ہے اگر بعد ازین یہ امر دریافت ہو کہ کوئی ان مواضع کا بیچ عہد نواب علی بہادر مرحوم کے میرے قبضہ مین نتھا اور اوسکو مین نے بعد وفات حاصل کیا ہے تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین موضع مذکور کو بلا دقت و تامل سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی

مندرجہ ذیل دستخط ہون —

اول ایک سند بابت دیہات جاگیر کی حسب تفصیل مع آمدنی مال وسائر و آبکاری سرکار انگریزی سے مجھکو واسطے دوام کے مرحمت ہو تا کہ کوئی شخص کسی معاملہ مین کبھی مداخلت نہ کرے —

درخواست دہندہ کو سند ملیگی اور وہ ہمیشہ اوسوقت تک ملحوظ رہیگی جبتک تابعداری حسب شرائط مندرجہ اقرارنامہ جاری رہیگی

دوم موضع ڈکوا مع دیگر مواضع کل دس موضع جنکی آمدنی استمراری دو ہزار روپیہ ہے عہد مسٹر جان ہیلی صاحب تک ہمیشہ میرے نام رہے ہین امیدوار ہون کہ استمراری دیہہ بابت اون مواضع کے سرکار سے مجھے عنایت ہو —

دیہات مالگذاری پاس درخواست دہندہ کے ہین جب حکومت گورنمنٹ قائم ہوگی تو حسب قاعدہ گورنمنٹ بندوبست ساتھ زمینداران مواضع مذکور کے کیا جائیگا اگر درخواست دہندہ کو دعوی مالکانہ کا ہوگا تو اوسکو نالش عدالت دیوانی مین کرنی ہوگی بعد ازان جسکا حق تحقیقات سے ثابت ہوگا اوسکو ملینگے —

سوم بیان غرضگویان کا بلا تحقیقات منظور ہو

یہ قاعدہ افسران گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بیان غرضگویان بلا تحقیقات منظور کرین —

چہارم چونکہ درخواست دہندہ فرمانبردار و ماتحت گورنمنٹ کا ہے اور چونکہ بامید مہربانی و مراعات نسبت اپنی حسب قاعدہ صحیحہ گورنمنٹ جسکے بموجب مہربانی افسران گورنمنٹ نسبت ماتحتان کے فرماتے ہین اوسنے متابعت گورنمنٹ اختیار کی اور ماتحتان گورنمنٹ مین اپنے تئین شمار کیا لہذا امید رکھتا ہے کہ مراعات و مہربانی ہمیشہ نسبت اوسکے مرعی رہیگی —

درخواست دہندہ نے ازراہ مہربانی دیہات جاگیر اپنے گورنمنٹ سے پائے ہین اور جبتک حسب اقرارنامہ کے عمل مین آئیگا اوسوقت تک مراعات اور مہربانی منجانب گورنمنٹ نسبت اوسکے مرعی رہیگی —

پنجم اگر کوئی زمیندار یا اہلکار میرے علاقہ کا

جب درخواست دہندہ گورنمنٹ مین نالش کریگا

مفرور ہوکر علاقہ گورنمنٹ مین آباد ہو تو امید یہ ہے کہ افسران گورنمنٹ اوسکو حوالہ میری کردینگے۔

اوسوقت جو ازروی انصاف مناسب ہوگا کیا جایگا مگر یہ مناسب اور ضرور ہے کہ وہ کسی مفرور سے علاقہ انگریزی مین بازپرس خود نکرے مگر اوسکی کیفیت گورنمنٹ مین ارسال کرے اور مطابق حکم مناسب فیصلہ گورنمنٹ کاربند ہو

ششم وہ توقیر اور مراسم جو اوسکی بزرگون کی تہی اور جس سے سب بندیل کھنڈ واقف ہے نسبت درخواست دہندہ کے مرعی رہو

جبتک تابعداری قائم رہیگی کسیطرحکی کمی درباب مراسم وغیرہ کے نہوگی۔

ہفتم قواعد کارروائی بابتہ رئیسان بندیل کھنڈ کے اس مضمون سے منعقد ہوئے ہین کہ مقدمات راجگان و رئیسان بندیل کھنڈ احکام عدالتہای انگریزی سے بری ہین لہذا مجھے امید ہے کہ احکام عدالتہای گورنمنٹ میرے علاقہ مین موثر نہ ہون۔

درباب دیہات تمہاری جاگیر کے جو سرحد علاقہ گورنمنٹ پر واقع ہین وہی قواعد مرعی رہین گے جو دربارہ دیگر علاقہ داران کے ملحوظ ہین۔

ہشتم اگر کوئی میرے بہائی یا رشتہ دار کوئی پاس آپکے نالش کرین مین امیدوار ہون کہ گورنمنٹ اوسکی سماعت نکرے۔

نالش کسی کی سماعت نہوگی مگر یہ مناسب ہے کہ حسب رواج قدیم ہر ایک کی پرورش ہو اگر کوئی تمہارا رشتہ دار یا متوسل بدوضعی کریگا تمکو اوسکا ذمہ دار ہونا ہوگا۔

نہم چونکہ سابق میرے بزرگ علاقہ جسمی بائیس لاکہ روپیہ کا رکہتے تہے مقدمات داد وستد مہاجنان اکثر لوگون کے ساتہ۔ ابتک بہت زمین معاف وبیدارک اکثر لوگون کو دی گئی ہے اور زمین بابت تنخواہ کے دی گئی ہے اور نقدی اکثر

نالشات نسبت مقدمات سابقہ کی سماعت نہوگی مگر یہ مناسب ہی کہ تم معافی وبیدارک وغیرہ جو قدیم سے کے ہین قائم رکہو اور درباب زمین جو واسطے خدمت کے دی گئی ہے اوسکا اختیار تمکو ہے چاہو قائم رکہو چاہو اونکو برخاست کرو۔

اور خیرخواہی گورنمنٹ انگریزی کی کی ہے چنانچہ مین اسواسطے علاقہ اجی گڈہ مجدداً باستثنائے حقوق اندرونی شہر باندا راجہ رنجور سنگہ بہادر کو جو بہائی دوسری والدہ سے راجہ بجی سنگہ کا ہے اور اوسکے ورثا سے مذکور اصلی وصلبی کو مع خطاب راجہ بہادر کے اس شرط پر دیتا ہون کہ جبتک راجہ رنجور سنگہ بہادر اور اوسکے ماتحتان تابعداری گورنمنٹ مین ثابت قدم رہینگے اوس سے اور اوسکے ورثای مذکور اصلی وصلبی سے مزاحمت بیچ قبضہ علاقہ مذکور کے نہوگی۔

---

## نمبر ۶۲

ترجمہ سند جو راجہ تیج سنگہ راجہ سریلا کو عطا ہوئی۔

المرقوم ۱۷ ماہ جنوری سنہ ۱۸۰۸ع

در ینولا ہو صاحبان جج وکلکٹر حال واستقبال ومتصدیان ملازم گورنمنٹ وجاگیرداران وکووریان وچودہریان وقانونگویان پرگنہ جلال پور متعلق صوبہ الہ آباد پرگنہ راتہہ متعلق صوبہ مذکور کہ چونکہ مہاراجہ تیج سنگہ بہادر نے جو اولاد مہاراجہ جگت راج مین سے ہین ومنجملہ رئیسان ذیحق ہین اپنی خواہش شروع حکومت گورنمنٹ ملک ہذا سے بدرخواست حفاظت ازراہ مہربانی ودریاولی افسران آنحریبل کمپنی ظاہر کی ہے لہذا بلحاظ تابعداری مہاراجہ مذکورہ بالا کے موضع سریلا بطور مدد خرچ اور قلعہ واسطے سکونت خاندان مہاراجہ کے عطا ہوا اس شرط پر کہ اگر اونکی اطاعت وفرمانبرداری نسبت افسران گورنمنٹ کے جاری رہیگی تو اس مدد خرچ مین ایزادی دیجاویگی۔

چونکہ مہاراجہ نے طریق فرمانبرداری باحسن وجوہ جاری رکہا اور بغیر مکتفی ہونے آمدنی مقررہ کا بیان کیا لہذا بنظر پرورش وپرداخت مہاراجہ وایفائے وعدہ کہ سابقہ دیہات مفصلۂ ذیل باستثنائے پدرک ومعافی ولاخراج زمین مہاراجہ کو شروع فصل خریف سنہ ۱۲۱۴ف حسب الحکم عالی ہز ایکسلنسی گورنر جنرل بہادر بطور جاگیر موروثی وتمغہ عطا ہوئی۔

لازم ہے کہ مہاراجہ طریق فرمانبرداری ونمک حلالی گورنمنٹ مین ثابت قدم رہکر آمدنی جاگیر سے بسر اپنی کرین اور متوجہ بہبودی دیہات جاگیر ہوکر کوئی دقیقہ دقائق خیرخواہی

وہ مصروفیت فروگذاشت نکرین اور اپنی رعایا و باشندگان کو خوش انتظامی سے راضی او شکرگذار رکھین اور اپنی کوشش بلیغ سے پرورش اور رضاجوئی باشندگان مین ترقی دین اور اپنے دیہات مین دزدان و سارقان کو پناہ یا جگہ ندین بلکہ افسران انگریزی کی مدد سے اونکی گرفتاری کرین اور اعانت بیچ تعمیل احکام و قوانین مجریۂ گورنمنٹ انگریزی کے کرتے رہین۔

اور رعیت اور باشندگان دیگر کو مناسب ہی کہ مہاراجہ کو جاگیردار دیہات مذکورہ کا تصور کرکے جانین کہ تمام امور و کاروبار ضروری دیہات جاگیر مذکور بعوض اونکے ہین اور اوسے کبھی بمقابلہ پیش نہ آئین اور ہر سال سند جدید طلب کرین اور معلوم کرین کہ حکم محکمہ اس بارہ مین نافذ پایا اور مطابق تحریر بالا کے کاربند ہون۔

المرقوم ١١ - ماہ جنوری ١٨٤٦ء مطابق یکم ذیقعدہ ١٢٦١ھ

دستخط جے بیلی

ایجنٹ گورنر جنرل

تفصیل دیہات

علاقہ جالپور

١ سرٹی

٢ واندول

٣ ٹنکیری

٤ پیکھودہ

٥ جریارسوپور

٦ برگودا

٧ کاچورا

٨ چمہ بانی

٩ پرچا

١٠ رگھوا با بزرگ

علاقہ بات

١١ کوریاری

نمبر ٦٣

ترجمہ واجب العرض راو پرتھی سنگہ جاگیردار جگنی

درخواست | جواب
--- | ---
او پرتھی سنگہ بعیدہ کتاب کے گورنمنٹ | تفصیل مذکورہ تمام وکمال شدہ۔

## شرط ہشتم

ایک میرا رشتہ دار قریبیہ ہمیشہ ہمراہ صاحب کلان گورنمنٹ انگریزی کے واسطے تعمیل احکام کے رہا کریگا۔

## شرط نہم

مین بذریعہ اِس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ذمہ دار تمام نقصان کا ہونگا جو بعد ازین گورنمنٹ انگریزی کا بباعث غارتگری راجارام وگوتی جمعدار و بھیم دیو و دیگر غارتگران کے ہوگا جو بہ ارادہ غارتگری کرنے بیچ ملک انگریزی کے عرصہ قلیل گذرا گھاٹون سے اوترے ہین اور جہانتک میری قدرت اور اختیار مین ہوگا مین کوشش بیچ استیصال وخرابی اون غارتگرون کے کرونگا۔

---

## نمبر ۶۰

ترجمہ سند جو راجہ بخت سنگہ کو بمہر و دستخط رایٹ آنریبل گورنر جنرل اِن کونسل کے عطا ہوئی۔

المرقوم ۲۵ - ماہ ستمبر ۱۸۱۲ء۔

بنام چودہریان و قانونگویان و زمینداران و تعلقداران پرگنہ کوٹرا و یوئی و اجی گڈہ واقع ملک بندیل کھنڈ معلوم کرو۔

چونکہ بعد حاصل ہونے اور شامل ہونے ملک بندیل کھنڈ کے ساتہ ممالک انگریزی کر راجہ بخت سنگہ بر پوتا راجہ جگت راج اور ایک رئیسان موروثی بندیل کھنڈ مین کاروبروی حکام گورنمنٹ انگریزی اِس غرض سے حاضر ہوا کہ تابعداری اور نمک حلالی گورنمنٹ انگریزی کی کرے اور حکام انگریزی نے بنظر پرورش و پرداخت خاندان قدیم و مردمان ذی رتبہ کے جو ایک قاعدہ مستمرہ گورنمنٹ انگریزی کا ہے تین ہزار روپیہ ماہواری کی پنشن راجہ مذکور کو عنایت کی اور چونکہ اوسیوقت یہ بہی اقرار راجہ کی ساتہ ہوا تہا کہ مثل دیگر راجگان اصلی ملک کی اوسکو بہی علاقہ بالعوض اِس پنشن کے ملیگا لہذا حسب درخواست راجہ مسطور و بنظر الفیائی قاعدہ مذکورہ بالا

بماہ جون ۱۸۰۳ء جب اوسنے اقرارنامۂ فرمانبرداری و نمک حلالی گورنمنٹ انگریزی داخل کیا تو حکام انگریزی سنے پرگنہ کوترا و پونی اوسکو جاگیر مین دی اور بعد واپس لینے جاگیر اجی گدہ کے راجہ بخت سنگہ جو دیہات پرگنۂ اجی گڈہ مین ستہے جاگیر مین سلے (یہ مواضع مقام قیام اوسکے بزرگون کے تہے) جو اوسکی موروثی ملکیت مین ستہے بالعوض بعض دیہات پرگنۂ پوئی کے اور چونکہ سند مین وقبل ازین راجہ مذکور کو دیے گئے تہے نام دیہات جو اوسکو ملے مذکور نتہے اور چونکہ راجہ مذکور نے اب درخواست کی کہ ایک سند اوسکو مع تفصیل دیہات جواب اوسکے قبضہ مین پرگنہ جات مذکورہ مین ہین عنایت ہو اس سبب سی ایک سند جسکے روسے اوسکو دیہات منصلۂ ذیل مع مال وسائر ومحصول راہداری و آبکاری و دیگر حقوق وجوب متعلقہ بصیغۂ معاف راجہ مذکور کو ازراہ دریادلی عنایت ہوسے جبتک راجہ اور اوسکے رفقا تعمیل بشرائط اقرارنامہ بلاتفاوت کرینگے راجہ اور اوسکے ورثا و جانشین بلا مزاحمت احدی قبضہ پرگنہ جات مفصلۂ ذیل کار کہینگے لہذا انکو لازم ہے کہ تم راجہ کو اپنا مالک اور حاکم بالذات دیہات مندرجۂ سند کا تصور کرو اور راجہ پر یہ فرض ہوگا کہ وہ آبادی اور بہتری دیہات مذکور کی کرے اور کاشتکاران اور باشندگان کو خوش اور راضی رکہے اور ہر طرح سے جو اوسکے امکان مین ہو اونکی رفاہ کو ترقی دے اور بدستور علاقہ جات بہ نمک حلالی و تابعداری گورنمنٹ انگریزی اپنے تصرف مین رکہے

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۲۵ ماہ ستمبر ۱۸۱۲ء

فہرست دیہات تتمۂ نمبر ۶ مین درج ہے

---

نمبر ۶۱

ترجمہ سند عطیۂ گورنر جنرل بہادر جسکے روسے علاقہ اجی گڈہ مع خطاب راجہ بہادر رنجور سنگہ کو جو دوسری والدہ سے بہائی راجہ بجے سنگہ مرحوم کا تہا دیا گیا۔

المرقوم ۵ ماہ ستمبر ۱۸۵۹ء

چونکہ اندروی رپورٹ ایجنٹ گورنر جنرل سنٹرل انڈیا دریافت ہوا کہ راجہ بجے سنگہ والی اجی گڈہ لاولد فوت ہوا اور یہ کہ رانی و والدہ راجہ مرحوم نے ابتدا سے انتہا تک بلوہ گذشتہ مین نمک حلالی

مجھسے ایک اقرارنامہ اطاعت گورنمنٹ انگریزی بہ مضمون ذیل طلب کیا لہذا بنظر دریا دلی و مرحمت گورنمنٹ جو سابق میری نسبت مبذول ہوئی تہی مین سنے تیار کرکے ایک اقرارنامہ جسمین نو شرائط ہین حسب قاعدہ پاس کپتان بیلی صاحب کی بمہر و دستخط اپنے داخل کیا مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون اور بیان کرتا ہون کہ مین ہرگز کسی شرط کے خلاف نکرونگا اور جسقدر شرائط اوسمین درج ہین سبکا لحاظ بالتحقیق رکھونگا ــــ

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز کسی غارتگر کی مدد اندر یا باہر حدود علاقہ مقبوضہ انگریزی ملک بندیل کھنڈ کے نہ کرونگا اور نہ کچہ رسم اونکے ساتہ رکہونگا اور نہ غارتگرون کو قلعہ اجی گڈہ مین یا اوسکے متصل آنے دونگا اور نہ کسی موضع زیر حکومت اپنی مین اونکو پناہ دونگا مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین خاندان غارتگران و قزاقان کو اپنے علاقہ کے کسی موضع مین رہنے ندونگا اور اوس قسم کے لوگون سے ساتہ رسم خط کتابت نرکہونگا اور ملازمان و ماتحتان گورنمنٹ انگریزی سے کبہی تکرار یا فساد نکرونگا اور ہمیشہ بے تامل دقائق رفاقت و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی مرعی رکہون گا ــــ

## شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین محافظت تمام راستون کی جو میرے علاقہ کے گہاٹون مین واقع ہین اسطور پہ کرونگا کہ تمام غارتگران اون پر نہ چڑہ سکین گے اور نہ اوسکے علاقہ آجنٹ بیل کہنڈ مین جا سکین گے اور مین ذمہ دار ہوتا ہون کہ مین علاقہ انگریزی کی حفاظت کرونگا تاکہ غارتگر میرے علاقہ کے رستون سے تاخت اوسپر نکر سکین ــــ

## شرط سوم

اگر کبہی فوج انگریزی کو حکم ہوگا کہ کسی گہاٹ پر میرے علاقہ کے رستون سے چڑہین تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سد راہ نہوگا بلکہ بخلاف اسکے مین ذلیغرسے اور ہوشیار آدمی ہمراہ دونگا کہ وہ آسان رستہ سے اونکو پہونچائین گے ــــ

## شرط چہارم

چونکہ چند دیہات گماٹون مین جو مجکو ملتے گئے ہین بعض کان الماس کے ہین لہذا
مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین دست انداز اون کانہاے الماس پر نہونگا
جو در اصل حصہ جگت راج اور پیشوا مین تہے اور صرف اوسیقدر پر کفایت کرونگا جو حصہ خاندان
ہردے ساہ مین ہوگا اور جو مجکو عطا ہوا ہے اور مین اقرار کرتا ہون کہ باقیماندہ کانہاے الماس
مین اوس شخص کو دونگا جسکو گورنمنٹ انگریزی کی خوشی دینے کی ہوگی اور اونکی مددبیچ اجراے
حقوق اونکے کرونگا —

## شرط پنجم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ بعد انقضاے دو سال تاریخ تحریر اقرارنامہ ہذا
سے مین بلا تامل و بلا توقف قلعہ اجی گڈہ حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور اوس عرصہ تک
مین اقرار کرتا ہون کہ مین چار ہزار روپیہ سالیانہ بطور خراج خزانہ مین داخل کرتا رہونگا ماوراے
مالگذاری بیجاند جو مجکو بطور استمرار دیا گیا ہے —

## شرط ششم

اگر کوئی رعایاے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہو کر میرے کسی موضع مین پناہ گیر ہوگی مین
اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور اگر کوئی
منجانب گورنمنٹ اونکی گرفتاری کے واسطے آئیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکا مقابلہ نکرونگا
بلکہ اوسکی مددبیچ گرفتاری اوس باقیداری کرونگا —

## شرط ہفتم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی دزد یا سارق کو کسی اپنے موضع مین پناہ نہ دونگا اور نہ
اونکی حفاظت کرونگا اور اگر مال کسی سوداگر یا مسافر کا کسی موضع علاقہ میرے مین چوری جائیگا
تو مین اقرار کرتا ہون کہ زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار کر کے یا تو مال مسروقہ واپس دلوا دونگا اور
یا چور کو گرفتار کروا دونگا اور تمام غارتگران و دیگر مجرمان جو قانون انگریزی کے بموجب سزایاب
واسطے جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی کے ہوسکتے ہون اگر مفرور ہو کر میرے علاقہ کے کسی گانو
مین پناہ گیر ہونگے وہ فوراً گرفتار ہو کر حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کیے جاینگے —

مقرر ہو کہ وہ اپنے مرتبہ کے موافق اپنی بسر تا حیات کرتے رہین —

یہان آیا ہے پس اسکا تصفیہ حسب ہدایات میرے سطے ہو جائیگا مگر یہ تمپر اور قلعدار کا نجرو فرض ہے کہ تم دونون وفادار اور خیر خواہ اپنے قدیم مالک کے رہو —

## درخواست پنجم

مین چاہتا ہون کہ قلعہ کشن پورا اور جو دیہات آپ نے راجارام کے واسطے تجویز کیے ہیں مجھکو دیے جائین اس صورت مین وہ آپکے ہمراہ بطور ماتحت راجہ بخت بلی سنگہ رہیگا

المرقوم ۱۲ - ماہ اگھن بدی سمت ۱۸۶۳ مطابق عہ ماہ دسمبر ۱۸۰۶ء موافق ۲۰ - ماہ رمضان ۱۲۲۱ھ

## جواب

کشن پور کبھی راجارام کے واسطے تجویز نہیں ہوا تھا اور نہ وہ اوسکو کبھی دیا جائیگا جو محالات مختلفہ اب انکو ملے ہین وہ کافی واسطے تعمیل ہدایات مندرجہ جواب درخواست دوم مقصود ہو سکتے ہین آیندہ اگر راجارام درخواست عفو جرائم ماضیہ کریگا اوسوقت مدد حفاظت گورنمنٹ کریگا اوسوقت مدد معاش معقول اوسکے واسطے تجویز ہولی —

---

ترجمہ واجب العرض ہندی منجانب لچھمن سنگہ جو خود لچھمن سنگہ کی لکھی ہوئی تھی اور معرفت لچھمن لال کے داخل ہوئی —

## درخواست اول

جب مین قلعہ واپس دونگا تو مجھے امید ہے کہ کافی معاوضہ علاقہ مین میرے تئین گورنمنٹ انگریزی سے مرحمت ہوگا —

## جواب

درصورت تمہارے واپس دینے قلعہ کے بموجب وعدہ کے جو تمنے گورنمنٹ انگریزی سے کیا ہے وہ علاقہ جو تمکو ازروی سند ملا ہے وہ واسطے دوام کے تمہارے حوالہ کیا جائیگا سوائے اسکے تمکو قیمت غلہ و دیگر اسباب قلعہ خزانہ سے ملیگا اور ہر طرح کا مرا

فیض بخشی جسکے تم مستحق متصور ہوگے گورنمنٹ انگریزی کی طرف سے مرعی رہینگے —

### درخواست دوم

جسقدر علاقہ اب میرے پاس ہے وہ میرے قبضہ مین حسب اقرارنامہ ہے اور اوسکا کوئی جزو کسی باشندہٗ ملک ہذا کو نکلے مین اقرار کرتا ہون کہ مین وہ آپ کو جب آپ طلب کرینگے دیدونگا صرف پنا مین بخوشی راجہ کو دونگا اور اسے لیکے مین اور علاقہ دینے سے انکار کرتا ہون —

### جواب

جسقدر دیہات و علاقجات اب تمہارے قبضہ مین ہین اونمین سے کوئی نہین کسی اور کو دیا جائیگا باستثنار شہر پنا و حصہ ہردی ساہ جو کان الماس مین آوسکا ہے یہ دونون بموجب درخواست چہارم تمہارے اقرارنامہ کے مہاراجہ کشور سنگہ کو دیے جائین گے

### درخواست سوم

مین صرف ماتحت گورنمنٹ انگریزی شمار کیا جاؤن اور کسی اور کا ماتحت نہ ہون —

### جواب

چونکہ تمنے اپنا اقرارنامہ بلا وساطت کسی رئیس کے داخل گورنمنٹ کیا ہے اسوجہ سے تم کسی اور دوسری کے ماتحت متصور نہین ہوسکتے مگر تمکو لازم ہے کہ تم تکرار یا فساد کسی دوست یا تابعدار گورنمنٹ انگریزی سے نکرو —

---

## اقرارنامہ لچھمن سنگہ اچی گڑہ والہ

المرقوم ۹ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۰۷ع

چونکہ مجبہ لچھمن سنگہ نے بصدق دل فرمانبرداری اور اطاعت گورنمنٹ آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کی اختیار کی ہے اور اپنے تئین درمیان ماتحتان وفادار و رفقا شمار کیا ہے اور چونکہ کپتان جان بیلی صاحب ایجنٹ جناب آنریبل گورنر جنرل بابت انتظام امور بندیل کھنڈ کے

محالات منفصلہ ذیل کا جو میرے قبضہ مین ہنوز سے ہے اوسوقت تک کہ جبتک حکومت گورنمنٹ علاقہ چرکاری و دیگر علاقجات پر مبسوط نہو اور جب علاقہ چرکاری و علاقہ سونی ساہ و علاقہ بجاور و علاقہ کالنجر گورنمنٹ انگریزی کے قبضہ و تصرف مین آجائینگے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین بہی حوالہ گورنمنٹ محالات ذیل کرونگا یعنی شہر اتوا و پنا و امان گنج و جوذیپور و شیوراج پور مع تمام اصلی علاقہ مقبوضہ خاندان ہردی ساہ۔

تفصیل محالات

قلعہ اجی گڈہ مع دیگر دیہات متعلقہ

اول اتوا

دوم پنا

سوم امان گنج

چہارم جوذیپور

پنجم شیوراج پور

بجاور والہ و چوبے دریاؤ سنگہ قلعدار کالنجر نے فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی اور اقرارنامجات میرے پاس داخل کیے بلحاظ سبب جسکے محالات و دیہات و قلعہ جات جو درحقیقت اونکے قبضہ مین تہے سرکار انگریزی نے اونکو عطا فرمائے اور اوس سے مزاحمت بابت علاقجات مقبوضہ اونکے اوسوقت تک نہوگی جبتک وہ اپنے اپنے اقرارنامہ کی شرائط کی تعمیل کرتے رہینگے مگر تمہارا مقدمہ اونکے مقدمہ سے بالکل علیحدہ اور مختلف ہے یہانتک کہ قبضہ اجی گڈہ و دیگر محالات جنکا تم دعوی کرتے ہو وہ تمکو بعد قائم ہونے حکومت انگریزی کے ملک بندیل کھنڈ مین تمہارے قبضہ مین آئے ہین باوجود اس حالت کی بلحاظ تمہاری دلی اتحاد نسبت گورنمنٹ انگریزی کے اور بشرط تمہاری دوامی فرمانبرداری و تابعداری و تعمیل شرائط اقرارنامہ جو تم سے طلب ہوئے تم بہی اپنے علاقہ مقبوضہ حال پر بحال رکہے جاؤگے باستثناء شہر پنا و حصہ کان الماس ہردی ساہ (اونکا قبضہ مہاراجہ کشور سنگہ کو ملنا چاہیے) اور نیز باستثناء قلعہ اجی گڈہ جو بموجب تمہارے اقرار کے بعد دو سال کے گورنمنٹ انگریزی کو واپس دیا جائیگا۔

### درخواست دوم

جسطرف ملک بندیل کھنڈ مین سرکار گورنمنٹ
کا ارادہ ملک گیری کا ہو مین چاہتا ہون کہ میری
خدمتگذاری بہی اوسمین ہے تاکہ بطور دلاوری
وگرم جوشی خدمتگذاری کے گورنمنٹ مجسے
خوشنود اور راضی رہین۔

### جواب

خوشنودی گورنمنٹ انگریزی کی صرف ساتہ
زیادہ کرنے رفاہ وخوشنودی رعایا کے
متصور ہے اور اونکی محافظت غارتگران سے
کرنے سے حاصل ہوسکتی ہے صرف اس
غرض اور نیت سے یہ بڑا علاقہ جو بے شبہ ملکیت
گورنمنٹ ہے اب تمکو دینا منظور کیا گیا ہے
لہذا یہ تمپر فرض ہے کہ تم محافظت رعایای
گورنمنٹ انگریزی کی غارتگری راجارام ودیگر
غارتگران سے کرو اس طریقہ سے تم خوشنودی
گورنمنٹ حاصل کروگے اور ثبوت اپنے
لیاقت کا ظاہر کروگے۔

### درخواست سوم

میری خواہش یہ ہے کہ مین ایک اپنا رشتہ دار
قریبہ ہمیشہ ہمراہ حاکم اعلی انگریزی ملک بندیلکھنڈ
رکہون لہذا مین چاہتا ہون کہ بہیانگری اوسکی
مجہے دیجاے اور جو سپاہ اوسکے ہمراہ ہیگی
مجہے امید ہے کہ اوسکے مصارف گورنمنٹ
عنایت کرینگے۔

### جواب

تمکو بہیانگری تمہارے وکیل کی ضرور ملیگی
مگر کچہ ضرورت نہین کہ تم سپاہ ہمراہ اوسکے
یہان بہیجو۔

### درخواست چہارم

چونکہ مین ملازم مہاراج کشور سنگہ کا ہون جو
قابض اصلی حصہ سرداری ساہ کے ہین مین
چاہتا ہون کہ مہاراجہ کے واسطے ایسا مدخرچ

### جواب

تصفیہ مدخرچ راجہ کشور سنگہ کے بوساطت
جوبے دریاو سنگہ قلعدار کالنجر کے درپیش ہے
اور راج دہیر واسطے بند و بست کرنے اس امر کے

## شرط دہم

مین اقرار کرتا ہون کہ ایک میرا برادر یا معتبر ہمیشہ بطور وکیل ہمراہ افسر گورنمنٹ انگریزی اس ملک مین رہیگا تاکہ جو حکم ہو اوسکی تعمیل کرے اور درصورتیکہ صاحب افسر موصوف کسیوجہ سے وکیل مذکور سے ناراض ہونگے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین فوراً دوسرا شخص بجای اوسکے مامور کرونگا

## شرط یازدہم

اگر کوئی میرا رفیق یا اہلکار یا اصحاب مجرم کسی بدچلنی کا نسبت گورنمنٹ انگریزی کے ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے شخص کو بروقت اطلاع فوراً موقوف کرونگا اور اوسکی حفاظت صریحاً یا باطناً نہ کرونگا اور اگر گورنمنٹ انگریزی اوسکو طلب کرینگے تو مین اوسکو حوالہ اونکے کرونگا—

یہ اقرارنامہ گیارہ شرائط کا مہر و دستخط اپنے داخل سرکار انگریزی کرکے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ہمیشہ تمام شرائط مندرجہ اقرارنامہ مذکور کی تعمیل کیا کرونگا ہرگز کوئی شرط فروگذاشت نہوگی—

المرقوم مقام باندا تاریخ ۸۔ ماہ جون ۱۸۱۲ء مطابق ۱۸۔ ماہ جیٹھ ۱۲۱۹ فصلی موافق ہفتم ربیع الثانی ۱۲۲۷ھ روز دوشنبہ—

(دستخط ہندی مین ہین
راجہ بخت سنگہ سوائی

---

سند جو راجہ بخت سنگہ کو عطا ہوئی تاریخ ۸۔ ماہ جون ۱۸۱۲ء

چودھریان و قانونگویان و زمیداران و مقدمان و تعلقداران پرگنہ جات کوترا و لوہی واقع ملک بندیل کھنڈ واضح ہو کہ چونکہ بعد شامل ہونے ملک بندیل کھنڈ کے ساتہ ممالک آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کے جب فوج انگریزی مصروف ملک گیری کے اور سزادہی سرکشان کے تہی راجہ بخت سنگہ پوتا مہاراجہ جگت راج اصالت منجملہ اصلی مالکان ملک ہذا ازراہ فرمانبرداری تابعداری بخدمت صاحب افسر گورنمنٹ انگریزی حاضر ہوئے. لہذا گورنمنٹ انگریزی نے تحریک دریا دلی اور خواہش قائم رکہنے مرتبہ خاندانہای مشہورہ کے جو شامل طریق گورنمنٹ مذکور سے راجہ بخت سنگہ کو

بطور مد خرچ دوامی چتیس ہزار روپیہ سالیانہ دیا اور چونکہ ایک اقرارنامہ بعد ازین راجہ سے کیا گیا کہ مثل
دیگر راجگان موروثی اِس ملک کی اوسکو بھی علاقہ بالعوض مد خرچ نقد مذکورۂ بالا کے دیا جایگا اور
راجہ مذکور سے نے چند مرتبہ درخواست ایفاے وعدہ مذکور کی کی اور ایک اقرارنامہ جسمین گیارہ شرائط
درج تھین بمہر ودستخط اپنے داخل کیا لہذا پرگنہ جات مفصلۂ ذیل واقع ملک بندیل کھنڈ جو بالفعل
غیر ذیحق آدمیون کے پاس ہین جنکا کچھ حق نسبت اونکی ازروی وراثت یا بخشش کے نہین ہے
اب راجہ بخت سنگہ کو جسکے حقوق نسبت اونکے متحق سرکار انگریزی ہوچکے ہین عطا کرتے ہین اور
جبتک راجہ اور اوسکے رفقا فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی کے رہینگے اور شرائط اقرارنامہ کو
بلاتامل سرانجام دینگے اوسوقت تک راجہ مذکور اور اوسکے ورثا و جانشین بلامزاحمت قبضہ پرگنہ جات
مفصل ذیل کا رکھینگے پس یہ لازم ہے کہ باشندگان پرگنہ جات مذکور مطیع راجہ مذکور کے اور
جسکو راجہ یہ پرگنہ جات سپرد کرین اوسکے تابعدار رہین اور خیال کرین کہ جو ابواب یا حقوق متعلق
پرگنہ جات کی ہین وہ سب راجہ کے ہین اور کسی دوسرے کو اپنا مالک نہ سمجھین اور راجہ کو یہ لازم
ہے کہ وہ باشندگان و زمیداران و تعلقداران کو اپنی خوش انتظامی سے خوش و راضی رکھے
اور ہمتن مصروف بہتری خلائق و بہبودی ملک مین مصروف رہے اور وفادار اور فرمانبردار گورنمنٹ
انگریزی کا رہے۔

یہ سند بعد منظوری آنریبل گورنرجنرل بہادر کے جائز تصور کیجاۓگی اور پھر دوسری سند
مہری و دستخطی گورنرجنرل بہادر بالعوض اِسکے دیجایگی۔

المرقوم مقام باندا تاریخ ۸۔ ماہ جون ۱۸۱۲ء مطابق ۱۸۔ ماہ جیٹھ ۱۲۱۹ ف موافق یکم
ربیع الثانی ۱۲۲۷ھ روز دوشنبہ۔

تصدیق کیا گورنرجنرل ان کونسل نے بتاریخ ۱۹۔ ماہ جون ۱۸۱۲ء

## نمبر ۵۹

واجب العرض مدخلا لچھمن سنگہ

درخواست اول | جواب
--- | ---
مین چاہتا ہون کہ میری پاس بلامزاحمت قبضہ | مہاراجہ بہادر و گورسونی ساہ و راجہ کیسری سنگہ

قبل از ایسے شخص کے میرے علاقہ کے متصل آنے کے اطلاع دونگا اور کوشش بلیغ بیچ روکنے اوسکے کے کرونگا۔

## شرط سوم

جب کبھی فوج انگریزی کو موقع کماؤن پر چڑہنے کا میرے علاقہ کے کسی راستہ سے ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف سد راہ اونکا نہ ہونگا بلکہ معتبر اور ہوشیار لوگ اونکے ساتہ دونگا جو اونکو آسان راستون سے پہونچاوینگے اور رسد ضروری جبتک وہ میرے علاقہ مین یا نزدیک میرے علاقہ کے رہین گے بہم پہونچاوینگے۔

## شرط چہارم

گورنمنٹ انگریزی نے جو مجکو پرگنہ کوٹرا وغیرہ دیے ہین جو دیوان گوپال سنگہ نے چہین لیے تہے اور ابتک اوسکے قبضہ غیر واجب مین ہین بذریعہ اس تحریر کے بایمانداری اقرار کرتا ہون کہ مین انسداد گوپال سنگہ اور اوسکے زمیداران کا کرونگا تاکہ وہ ممالک انگریزی مین اگر فساد برپا کرین اور مین ذمہ دار اوس نقصان کا ہونگا جو کسی رعایای گورنمنٹ انگریزی کا ہوگا اگر یہ امر وقوع مین آیا یعنی گوپال سنگہ وغیرہ نے غارتگری کی۔

## شرط پنجم

چونکہ راجا رام پنڈا ساجو سابق میرے ماتحت تہا اور اب مشہور غارتگر اور ڈاکو ہے اور ہر ایک قابو واسطے دق کرنے اور لوٹنے رعایا او زمیداران گورنمنٹ انگریزی ڈہونڈتا ہے مین بذریعہ اسکے اقرار کرتا ہون کہ مین راجا رام مذکور کو مجبور کرکے مثل سابق مطیع و فرمانبردار کرونگا اور بعد حاصل کرنے عفو جرائم سابقہ اوسکے اوس سے ایک اقرار نامہ فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی اور ترک عادات غارتگری داخل کراونگا اور جو پرگنہ مجکو اب ملے ہین اونکی آمدنی مین سے اوسکی پرورش معقول کرونگا لیکن اگر راجا رام مذکور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی سے انکار کریگا تو مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ذمہ دار اوس نقصانی رعایائے ممالک گورنمنٹ انگریزی ہونگا جو اوسکے نسبت بعد قائم ہونے میری حکومت کے بیچ پرگنہ جات مذکورہ بالا کے واقع ہوگا۔

## شرط ششم

درصورتیکہ گورنمنٹ انگریزی کسیوقت مجھے حکم دینگے کہ کسی راجۂ ملک ہذا کو کسیقدر مواضع پرگنہ جات مذکورۂ بالا جنکی آمدنی بالاجمال لاکھہ روپیہ سالیانہ کی ہوگی دیدوین اقرار کرتا ہون کہ وہ مواضع مین بلا تامل دیدونگا اور کبھی کیسطرح عذر نسبت مواضع مذکورسکے نبطر اونکے شامل سند ہونے کے یا قبضہ کو پالسنگہ مین ہونیکے پیش نہ کرونگا۔

## شرط ہفتم

مین بذریعہ اس تحریر کے تمام دعوی زر مدخرچ چھتیس ہزار روپیہ کا جو مجھکو ابتک سرکار گورنمنٹ سے ملتا ہے ترک کرتا ہون اور اقرار یہ ہے کہ جب میری حکومت و قبضہ پرگنہ جات مذکورۂ بالا مین قائم ہوگا اوسوقت یہ وجہ کفاف موقوف ہوجائگا۔

## شرط ہشتم

اگر کوئی رعایای گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے مواضع مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حسب مطلب حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی رعیت یا زمیندار میرے ملک کا مفرور ہوکر علاقہ انگریزی مین پناہ گزین ہوگا تو بعد داخل کرنی تفصیل دعوی نسبت اوسکی مین اقرار کرتا ہون کہ جو فیصلہ حسب قاعدہ انگریزی اوس نالش کا ہوگا اوسکو مین منظور کرونگا اور خود اوسکی گرفتاری مین کوشش یا تدبیر مین کرونگا۔

## شرط نہم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین دزدان یا سارقان کو اپنے ملک علاقہ کی دیہات مین پناہ ندونگا اور اگر مال کسی مہاجن یا مسافر کا میرے علاقہ کے کسی موضع مین چوری جائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع مذکور کو ذمہ دار گرواؤنگا کہ وہ یا تو مال مسروقہ پیدا کرین یا دزدان وغیرہ کو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کردین اگر کوئی مجرم یا مجرم جرم قتل یا کوئی اور شخص جو سزایاب بموجب قوانین انگریزی کے واسطے جرائم موقوعہ ممالک انگریزی کے ہوسکتا ہے اگر میرے دیہات مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اوسکی مفروری اپنے علاقہ سے ہونے دونگا

## درخواست نہم

درباب راجہ رام سے ملنے اول ہی سے اپنے اقرارنامہ مین وعدہ کیا ہے کہ اگر تابعداری منظور کرکے انکی خدمت مین حاضر ہوکر عفو جرائم ماضیہ چاہے گا تو مین اوس سے ایک اقرارنامۂ متابعت داخل کراونگا اور اگر وہ ضد کرکے انکار اس امر سے کریگا تو نیز اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو سزای اعمال دونگا مگر درصورتیکہ راجارام بلاوساطت میرے انکی خدمت مین حاضر ہوکر تصفیہ شرائط تابعداری کرائے تو مین چاہتا ہوں کہ درخواست انکی منظور نہ ہو—

## جواب

یہ تمپر فرض ہے کہ بموجب شرائط اپنی اقرارنامہ کے ہر طرح کی کوشش عمل مین لاکر راجارام کو ترغیب دو کہ متابعت گورنمنٹ اختیار کرے ورنہ ہم اسکو اسطرح کا زیر کرو کہ وہ قابل غارتگری کرنے کے نہے کوئی تدبیر جو باعث مخلصی گورنمنٹ اس شخص سے غارتگری سے ہوگا وہ منظور کیا جائیگا

المرقوم مقام باندا تاریخ ۸- ماہ جون ۱۸۰۴ء مطابق ۱۸- ماہ جیٹھ ۱۲۱۱ فصلی موافق یکم ماہ ربیع الثانی ۱۲۱۹ھ روز دوشنبہ—

---

## اقرارنامہ راجہ بخت سنگھ

چونکہ جب فوج انگریزی بندیل کھنڈ مین واسطے تسلط ملک کے آئی کپتان جان بیلی صاحب کو گورنر جنرل بہادر نے واسطے نگرانی و تصفیہ امور اس ملک کے مامور کیا اور چونکہ مجھکو علی بہادر نے اپنے راج اور علاقہ سے خارج کردیا تھا کپتان جان بیلی صاحب موصوف نے ازراہ دادرسی و نصفت بہ وکیل جو بادی طریق افسران گورنمنٹ انگریزی ہے مجکو اپنے مکانات پر جو باندا مین تھے قابض کردیا اور میرے واسطے تین ہزار روپیہ گوہر شاہی ماہواری مقرر کیا اور یہ روپیہ مجھے آجکے روز تک ملتا ہے اور چونکہ بنظر رفاہیت و خوشنودی باشندگان اور بباعث رفع فساد و تنازعات کے اکثر محالات اس ملک کے ستھان ذیل سے تفویض [illegible]

جو مثل دیگر ریسیان کے دعویدار ذیحق تصور ہوا درخواست بخدمت کپتان جان بیلی صاحب موصوف گذرانی کہ ایک سند مجھکو بھی بابت پرگنہ کوٹرا و دیگر محالات کی عنایت ہو کیونکہ وہ سب علاقہ موروثی تھے اور اب قبضہ گوپال سنگہ غیر ذیحق مین ہین یہ درخواست میری منظور ہوئی اور وعدہ ہوا کہ آیندہ مجھکو سند ملیگی اور چونکہ مسٹر جیارڈسن صاحب بہ اسطے نگرانی امور بندیلکھنڈ کے مامور ہوئے ہین مین نے اونکو درخواست دیکر عطیہ محالات مذکورۂ بالا کا حاصل کیا لہذا او بنظر ثبوت تابعداری اور وفاداری اپنی نسبت گورنمنٹ انگریزی کے مین نے یہ اقرارنامہ تیار کیا اور اب داخل کرتا ہون اسمین شرائط ذیل درج ہین اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین اون سی سرمو انحراف نہ کرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین واسطہ کسی غارتگر یا قزاق سے درمیان حدود ملک بندیل کھنڈ یا باہر حدود مذکور کے نرکہونگا اور نہ اونکو پناہ دونگا اور نہ اونکو اور نہ انکی خاندان کے آدمیون کو اپنے علاقہ مین رہنے دونگا اور ہر طرح کی تحریر سے ساتہ اُنکے اجتناب کرونگا مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین کوئی تکرار یا نزاع ساتہ ماتحت یا ملازم گورنمنٹ انگریزی کے نہین کرونگا اور اگر کوئی تکرار فیما بین میرے اور کسی راجہ یا رئیس بندیل کھنڈ ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے پیدا ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ ایسی تکرار کو مین سپرد افسران گورنمنٹ انگریزی واسطے تحقیقات کے کرونگا اور جو فیصلہ وہ کردینگے اوسکو بلا تامل منظور کرونگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین عوض کسی تکلیف دہی کا کسی سے خود نہ لونگا اور نہ بغیر حکم گورنمنٹ انگریزی کے خود جا کر بدلہ کسی زیادتی کا خود لونگا جو حکم گورنمنٹ کا ہوگا اوسکی اطاعت اور تعمیل ہمیشہ کیا کرونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین حفاظت راستہ ہای گہاٹون کی جو میرے علاقہ مین ہونگی کرونگا تاکہ تمام غارتگران و قزاقان و بدخواہان گہاٹون پر چڑہ کر یا اوس سے اوتر کر ممالک انگریزی مین کسی میرے علاقہ کے راستہ سی گذر نکرین اور اگر کوئی رئیس یا سرغنہ گرد نواح کا خیال کریگا کہ میرے علاقہ سی گذر کر ممالک انگریزی مین تاخت لاوے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین افسران گورنمنٹ انگریزی کو

مقیم ہے نالش کرے کہ میری حکومت کے قائم ہونے سے اوسکو ایذا پہونچی ہے اور اسکی نالش اونکے پاس جاکر کرے تو مین چاہتا ہون کہ ایسی نالش بہی سماعت نہو

کے تم طریقہ ملائم و معتدل اختیار کرو لیکن اگر کوئی شخص فساد تمہارے پرگنہ مین پیدا کرے یا ارادہ تہ وبالا کرنے تمہاری حکومت کا کرے تو تمکو اختیار حاصل ہے کہ تم ایسے شخص کو اپنے ملک مین سزا دو اور گورنمنٹ انگریزی اوسکو مدد نہ دیگی ـــ

درخواست ہفتم

میرا مکان جو اس جانب نالہ نمی کے واقع ہے اور جسکے متعلق ونلس بارہ باغات ہین جنہین میرے آدمی اور ملازمین ماتحتان میرے رہتے ہین اور جنہین وہ لوگ اوسوقت سے ہین جب سے وہ میری ملازمین مین آئے ہین اور جو ہنگام مداخلت گورنمنٹ انگریزی سے کلیہ میرے زیر حکومت ہین اور کسیطرح کی مزاحمت یا مداخلت اوسمین کسی کی نہین ہے لہذا مین چاہتا ہون کہ میری مراعات اونکے نسبت جاری اور قائم رہے ـــ

جواب

وہ لوگ جس حال مین اب ہین اوسیمین بحال رہین گے ـــ

درخواست ہشتم

مین چاہتا ہون کہ جو لحاظ اور مراسم میرے مرتبہ کے ہین وہ ہمیشہ افسران گورنمنٹ انگریزی سے مرعی اور ملحوظ رہین ـــ

جواب

چونکہ یہ بہی ایک قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا ہے کہ تمبر قدیم راجگان و رئیسان کا بحال ہے اور مراسم جو اونکے ساتہ ہین مرعی رہین لہذا تمہارے نسبت کوئی امر رتبہ شناسی کا فروگذاشت نہوگا ـــ

اگر کوئی راجہ یا رئیس میرے ساتھ تکرار بابت کسی موضع کی کریگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین مقدمہ کو سپرد گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور جو فیصلہ وہ کر دینگے اوسکو منظور کرونگا اور مین خود تکرار کسیمقدمہ میں نکرونگا

## شرط یازدہم

مین اقرار کرتا ہون کہ ایک میرا معتبر ملازم ہمیشہ بطور وکیل ہمراہ افسر گورنمنٹ انگریزی اس ملک مین رہا کریگا کہ جو احکام جاری ہون اونکی تعمیل کرے اور کسیوجہ سے صاحب افسر موصوف وکیل مذکور سے ناراض ہون تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین فوراً دوسرا شخص بجاے اُسکے مامور کرونگا ۔

المرقوم ۲۶ ماہ مارچ ۱۸۱۱ع

---

ترجمہ سند جو راجہ رتن سنگہ راجہ بجاور کو عطا ہوئی ۔

چودہریان و قانونگویان وغیرہ پرگنہ کہنولہ و پرگنہ دیولی واقع ملک بندیلکھنڈ واضح ہو کہ چونکہ راجہ کیسری سنگہ راجہ سابق بجاور کے جو ایک ذی عزت موروثی رئیسان بندیل کھنڈ میز سے اور اولاد راجہ جگت راج ہے جسوقت سے ملک بندیلکھنڈ شامل ممالک گورنمنٹ انگریزی ہوا ہے بلا تفاوت طریقہ اپنا فرمانبرداری و متابعت اور اتحاد کا رکھا ہے اور رفاقت میں ثابت قدم رہا ہے اور کسیوقت طریق نمک حلالی و فرمانبرداری سے جو نسبت گورنمنٹ انگریزی کے اونسے واجب تھی انحراف نہین کیا ہے اور چونکہ گورنمنٹ انگریزی نے وعدہ کیا تھا کہ ایک سند جسکی رو سے دیہات و علاقجات اونکے قدیم اُنکے پاس بحال رہین گے اوسوقت دیے جاینگے جب تنازعات و دعاوی جو نسبت حقوق ٹیہ عیسا نگر کے دائر ہین فیصلہ ہو جاینگے اور وہ امر اب ازروے فیصلہ گورنمنٹ انگریزی سے طے ہو چکا مگر اب راجہ مذکور فوت ہو چکا ہے اور اوسکا پسر کلان راجہ رتن سنگہ وارث و جانشین متوفی ازروی منظوری گورنمنٹ انگریزی جانشین علاقہ مقبوضہ والد اپنے کا ہوا اور گورنمنٹ انگریزی میں ایک اقرارنامہ بمہر و دستخط اپنی داخل کیا جسمین گیارہ شرائط مندرج ہین اور درخواست سند کی گورنمنٹ انگریزی سے کی لہذا دیہات متذکرۂ فہرست منسلکہ جو قدیم سے قبضۂ راجہ مرحوم مین تھے اور نیز وہ دیہات

جو گورنمنٹ انگریزی سے ازراہ دریا دلی راجہ مذکور کو واسطے اُسکے ثابت قدم رہنے کے عطا کی تھی مع جملہ حقوق و مال وسائر و قلعہ جات و دیگر مقامات حسب طلب راجہ رتن سنگھ اور اُسکے ورثا کے نام معاف بحال رکھے جاتے ہین اور ایک سند اس بارہ مین عطا ہوتی ہے جبتک راجہ اور اوسکے ورثا اور جانشین اپنے اقرار پر قائم رہین گے اور بصدق دل لحاظ جمیع شرائط اقرارنامہ کار کہین گے مزاحمت یا ضبطی علاقجات مذکور ین منجانب گورنمنٹ انگریزی عمل مین نہین آئیگی

تم سب کو واجب ہے کہ راجہ موصوف کو اپنا حاکم اور مالک علاقہ مذکورہ کا تصور کرو اور راجہ پر اور اوسکے ورثا پر فرض ہوگا کہ وہ کوشش بلیغ کر کے آبادی اور بہبودی دیہات علاقجات مذکور کرے اور رفاہ باشندگان مین مصروف ہے اور آمدنی علاقجات مذکور کو ساتھ فرمانبرداری ومتابعت و نمک حلالی گورنمنٹ انگریزی کے تحت و تصرف مین لائے۔ بعد منظوری آنریبل گورنر جنرل ان کونسل کے دوسری سند اسی مضمون کی بدستخطی رایٹ آنریبل گورنر جنرل بجای سند ہذا کے جو صاحب ایجنٹ گورنر جنرل نے بتاریخ ۲۲ - ماہ مارچ ۱۸۱۵ء عیسوی دی ہے عطا ہوگی —

تصدیق کیا وایس پریسیڈنٹ ان کونسل نے بتاریخ ۱۹ - ماہ اپریل ۱۸۱۵ء

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۵ مین درج ہے —

---

نمبر ۵۸

واجب العرض مدخلہ راجہ بخت سنگھ

| درخواست اول | جواب |
| --- | --- |
| احوال حال علاقہ کو نرا دیوئی اور نہایت دقت جو میری حکومت کی قائم کرنے مین پیدا ہوئی اونکو خوب معلوم ہی ہین اسواسطے امید رکھتا ہون کہ پرورش اور اعانت گورنمنٹ کی ہمیشہ میری نسبت مبذول رہے — | بہت کم شبہہ اس امر مین ہے کہ تم خود بلا اعانت گورنمنٹ انگریزی اپنی حکومت قائم کر سکتے ہو اور بندوبست پرگنہ کر سکتے ہو تاہم ہر طرح کی مدد مناسبہ جو تم طلب کروگے بجا لائیگی بلکہ مدد بیجا نہ کیجائیگی — |

اگر کوئی رعایای گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے علاقہ مین پناہ گیر ہوگا تو بروقت طلب افسران گورنمنٹ انگریزی مین اوسکو سپرد گورنمنٹ انگریزی کرونگا

### شرط چہارم

مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز اپنے علاقہ مین کسی شخص مجرم جرم دزدی یا غارتگری کو پناہ نہ دونگا اگر کوئی چوری واقع ہوگی یا مال کسی سوداگر یا مسافر کا کسی میرے علاقہ کے گاؤن مین چوری جائیگا تو مین باشندگان موضع مذکور کو جوابدہ بابت معاوضہ قیمت مال مسروقہ کے کرونگا یا ذمہ دار واسطہ گرفتار کرکے حوالہ کرنے چور کے کردونگا اور عموماً اگر مجرم قتل یا دیگر جرائم جو سزایاب حسب قوانین فوجداری گورنمنٹ انگریزی بابت جرائم موقوعہ علاقہ انگریزی کے ہوتے ہون اور وہ اگر میرے علاقہ مین پناہ گیر ہون تو مین فوراً اونکو گرفتار کرکے حوالہ حکام انگریزی مقیم تبدیل کہنڈ کے کرونگا۔

### شرط پنجم

اگر کوئی رئیسان گردنواح مین سے بخلاف احکام انگریزی سرکشی کریگا گو وہ میرا رشتہ دار قریب ہو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوس سے ہرطرح کی کتابت دوستانہ سی اجتناب کرونگا اور اپنے علاقہ مین اونکو یا اوسکے رشتہ داران کو پناہ نہ دونگا۔

### شرط ششم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی رئیس سے جو مطیع و فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی ہونگے کسیطرح کی تکرار پیش نکرونگا اور اگر کسیوقت کوئی تکرار فیمابین میرے اور کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے پیدا ہوگی تو ہرحالت مین اقرار کرتا ہون کہ مین مقدمہ نزاع کو واسطے فیصلہ کے سپرد گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا۔

### شرط ہفتم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین محافظت تمام گہاٹون کی جو میرے علاقہ مین ہونگے کرونگا تاکہ غارتگر یا قزاق و بدخواہ لوگ اون گہاٹون سے چڑہ کر یا اوتر کر کسی راستہ سے جو میرے علاقہ مین ہوگا گذر کر کے ممالک انگریزی مین داخل نہون اور اگر کوئی رئیس قرب و جوار کا خیال

خیال تاخت لانے اوپر ممالک انگریزی کے میرے علاقہ سے گذر کریگا یا اوسکے علاقہ مین حملہ کرنے کا خیال کریگا جو ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے ہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین افسران گورنمنٹ انگریزی کو اُسکی اطلاع قبل از رئیس مذکور کے میرے علاقے کی قریب آنی سے دونگا او کوشش بلیغ کرکے سدراہ اوسکا ہونگا۔

## شرط ہشتم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت ہوگی کہ میرے علاقہ کے راستہ سے گذر کر گہاٹون پر چڑہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سدراہ نہونگا بلکہ معتبر اور ہوشیار لوگ اونکے ہمراہ دونگا جو اوسکو راستۂ آسان سے لیجائینگے اور رسد ضروری جبتک وہ میرے علاقہ مین یا قریب میری علاقہ کے رہین گے بہم کردینگے۔

## شرط نہم

چونکہ گوپال سنگہ اور راوہمت سنگہ مریاوہ والہ اور ظالم سنگہ بروداہوا اور بدم سنگہ تہبکیا والہ وگوتی جمعدار ومانک جی ماہت گواہ والہ نے سرکشی بخلاف گورنمنٹ انگریزی کی ہے اور مجرم غارتگری وقزاقی کے ممالک گورنمنٹ ممدوح مین ہوئے ہین مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز خط کتابت ساتہ سرکشان مذکورین کے نہین رکہونگا بلکہ بخلاف اسکے جب کبھی میرے گوش زد ہوگا کہ وہ بالاتفاق یا بالانفراد بیچ ممالک گورنمنٹ انگریزی کے یا علاقہ ماتحت گورنمنٹ مذکور کے غارتگری کرتے ہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین جاکر اونپر حملہ آور ہونگا اور حتی المقدور اونکی سزادہی مین کوشش بلیغ کرونگا اور درصورتیکہ کوئی اونمین کا گرفتار ہو تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کردونگا۔

## شرط دہم

چونکہ فیمابین میرے اور راجگان وجاگیرداران بندیلکہنڈ کے اکثر تنازعات ودعاوی بابت دیہات کے باقی تہے جو از روی فیصلہ گورنمنٹ انگریزی اب فیصل او رطے ہوچکے اور چونکہ اب کوئی تکرار یا دعوے باقی نرہا لہذا مین بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ بعد ازین مین تکرار یا نزاع کسی راجہ یا رئیس سے بابت دیہات کی یا قطعات زمین کے نہین کرونگا او

ہنگام ملاقات وہی مراسم مقررہ میری نسبت ملحوظ رہین جنکے مستحق میرے بزرگ تصور کیے گئے تھے۔

مراسم اور مراتب موروثی خاندان قدیم کے ہمیشہ ہر موقع پر گورنمنٹ انگریزی اور اونکے ملازمین سے ملحوظ رکھے ہین ہر طرح کا لحاظ نسبت تمہاری مرعی رہیگا۔

### درخواست ششم

اگر مجھکو حکم ہوگا کہ کچہ مدد سپاہ سے گورنمنٹ انگریزی کی کرون تو مجھے یقین ہے کہ خوراک ضروری میری فوج کی مجکو عنایت ہوگی جبتک وہ خدمتگذاری حاضر رہے گی

### جواب

تمکو مناسب ہے کہ تم اپنی ملازمی مین اوس سے زیادہ فوج نرکہو جو واسطے تحصیل علاقہ کے نہایت ضروری ہو اور نیز واسطے ہمراہی تمہارے اوسقدر ہو جو تمہارے بزرگ ہمیشہ ہمراہ رکہتے تہے اگر گورنمنٹ انگریزی کسیوقت تمہاری مدد زیادہ فوج سے طلب کرینگے تو جسقدر زیادہ فوج ہوگی اوسکا خرچہ دیا جایگا

### درخواست ہفتم

چونکہ یہان اکثر حسابات غیر منفصلہ و قرضہ غیر اداشدہ حکومت سابقہ کا باقی ہے اگر کوئی مہاجن یا ملازم روبروی گورنمنٹ انگریزی کی نالشی ہو تو مین چاہتا ہون کہ اونکی نالش سماعت نہ ہو۔

### جواب

ایسی نالشات کی سماعت گورنمنٹ انگریزی نہین کرینگے۔

### درخواست ہشتم

مجھے امید ہے کہ وہ علاقہ جو مجکے اب سرکار انگریزی سے عنایت ہوا ہے وہ قوانین اور ضوابط انگریزی سے بری رہے۔

### جواب

جسطرح دیگر رئیسان بندیل کھنڈ کا علاقہ قوانین اور ضوابط انگریزی سے بری ہے اوسیطرح تمہارا علاقہ بہی بری رہیگا اور اوسمین قوانین اور ضوابط انگریزی جاری نہونگی۔

ترجمہ اقرارنامہ راجہ رتن سنگہ راجہ بجاور

چونکہ جب سی ملک بندیل کھنڈ شامل ممالک گورنمنٹ انگریزی ہوا ہے میرا والد مرحوم راجہ کیسری سنگہ راجہ بجاور نے اپنی فرمانبرداری اور نمکحلالی ساتہ گورنمنٹ انگریزی کی ظاہر کی ہے اور جبتک زندہ رہا مطیع اور فرمانبردار اوسکا رہا اور اون رئیسون میں شمار ہوا تہا جنہون نی اطاعت منظور کی تہی اور جو بحفاظت گورنمنٹ رہی تہے اور ہمیشہ مطیع الحکم اون افسران انگریزی کا رہا تہا جو واسطے انتظام ملک بندیل کھنڈ کے مامور ہوئے تہے اب اسوقت میں مین مقر راجہ رتن سنگہ پسر کلان راجہ مرحوم نے بنظر اثبات میری فرمانبرداری اور اتحاد گورنمنٹ انگریزی کے یہ اقرارنامہ مہر و دستخط اپنے تیار کرکے اور گیارہ شرائط درج کرکے روبروی مسٹر جان رچارڈسن صاحب اجنٹ گورنر جنرل بندیل کھنڈ کے پیش کیا درخواست یہ ہی کہ ایک سند بابت مواضعات اور علاقجات کی جواب میری قبضہ میں ہین اور جو میرے قدیم مواضع متقبوضہ مین دیجاے لہذا میں بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ مین فی الحقیقت لحاظ تمام شرائط مندرجہ اقرارنامہ کا رکہونگا اور کبہی کسی شرط سی انحراف نکرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ کسی موقعہ پر مین شرکت ساتہ دشمنان اندرونی و بیرونی آنریبل کمپنی کے بندیل کھنڈ مین نہین کرونگا اور ہمیشہ فرمانبردار اور تابعدار مرضی اور احکام گورنمنٹ انگریزی ہر امر مین رہونگا۔

## شرط دوم

اگر کوئی میرے اعزا مین سے یا برادر یا رشتہ دار ممالک انگریزی مین یا علاقجات رئیسان مطیع گورنمنٹ انگریزی مین فساد یا بلوہ کرے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین ہر امر مین جو میرے اقتدار اور اختیار مین ہوگا درباب انسداد اوسکی عمل مین لاؤنگا اور اسپر بہی اگر وہ اپنی ضد پر قائم رہیگا تو مین وعدہ کرتا ہون کہ مین اپنی فوج شریک فوج انگریزی کرکے اونکی سزادہی اور استیصال مین دقیقہ فروگذاشت نکرونگا۔

## شرط سوم

علاقہ مین حکمران ہین واسطے دوام کے رہے اور شان وشوکت اونکے خاندان کی جاری رہے بیچ تعمیل کرنے اِس خواہش شاہنشاہی کے یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور وہ اطمینان اعادہ کیجاتی ہے جو مین نے تمکو دربار کانپور مین بماہ دسمبر ۱۸۵۹ء دی تہی یعنی بصورت نہونے وارث کے گورنمنٹ انگریزی اوس شخص کو منظور کریگی جسکو تم یا بعد تمہارے کوئی سردار تمہارے علاقہ کا حسب رواج قدیم تمہارے خاندان کے متبنی کریگا۔

اطمینان رکھو کہ کوئی امر مخل اِس شرط کا جو تمہارے ساتہ کیجاتی ہے اوسوقت تک نہوگا جبتک تمہارا خاندان نمک حلال تخت وتاج شاہی رہیگا اور جبتک ایفاے شرائط عہدنامجات وعطانامجات واقرارنامجات جو گورنمنٹ انگریزی کے ساتہ ہوئے ہین ہوتا رہیگا۔

دستخط کیننگ

---

## نمبر ۷۵

واجب العرض مدخلہ منجانب راجہ رتن سنگہ بجاور

| درخواست | جواب |
| --- | --- |
| **درخواست اول** | **جواب** |
| الزام دہی بغرض گویان نسبت میرے بلاتحقیقات سماعت نہو۔ | یہ طریق گورنمنٹ انگریزی کا نہین ہے کہ الزام دہی کسی شخص پر بلاتحقیقات کارروائی کیا کرین۔ |
| **درخواست دوم** | **جواب** |
| مثل وفادار وتابعدار ملازم گورنمنٹ انگریزی کے مجہے امید ہے کہ مین ہمیشہ مورد الطاف ومہربانی رہونگا۔ | جبتک تم وفادار وتابعدار رہوگے ہر ایک درجہ مراعات کا تمہاری نسبت مرعی رہیگا۔ |
| **درخواست سوم** | **جواب** |
| اگر کوئی میرا رشتہ دار یا باشندہ اس ملک کا میرے علاقہ مین فساد برپا کریگا تو مجہے یقین ہے | چونکہ تمام تکرار اور نزاع جو اب تک فیما بین رئیسان اِس ملک کے جاری تہے بفیصلہ گورنمنٹ انگریزی [illegible] |

کہ گورنمنٹ انگریزی میری وبیجا اسکی سزاوہی سے کرینگے ۔

ست سطے ہوگئین پس اس صورت مین امید یہ ہے کہ کوئی اوتکرار جدید فیابین رئیسان ماتحت گورنمنٹ انگریزی پیدا نہوگی اگر اتفاقًا کسی سبب نامعلوم سے کوئی تکرار فیابین تمہارے اور کسی اور رئیس کے پیدا ہو تو اوس مقدمہ نزاع کو واسطے ملاحظہ کے سپرد گورنمنٹ انگریزی کے کروگے جو اوسکا فیصلہ حسب روبدا کرینگے اور چونکہ تمہارا علاقہ شامل ملک نبدوبست کے ہے یہ گمان نہین ہوتا کہ کوئی فوج غیر پر حملہ آور ہو کر اجیاتا جو یہ امر غیر ممکن بھی وقوع مین آسکے گا تو تمہارے علاقہ کی حفاظت گورنمنٹ انگریزی کرینگے ۔

## درخواست چہارم

اگر کوئی زمیدار میرے علاقہ کا یا میرا ملازم یا اہلکار مفرور ہو کر علاقہ انگریزی مین سکونت اختیار کریگا تو مجھے امید ہے کہ وہ حوالہ میرے کر دیا جاوے

## جواب

حفاظت کاشتکاران کی اور رعایا ہر قسم کی مطلب صریح گورنمنٹ انگریزی کا ہے جہان اونکی عملداری جاری ہے لہذا یہ ضرور ہے کہ تم ایسا ہی طریق نسبت اپنے زمیداران کے جاری رکھو تاکہ وہ راضی رہین اور کوئی نالش دائر نہو اگر کوئی تمہارا زمیدار یا ملازم حکومت گورنمنٹ انگریزی مین پناہ گیر ہوگا تو وجہ استغاثہ کی دریافت کیجائیگی اور اگر انہون نے کوئی جرم کیا ہوگا تو اونکو سزا دیجائیگی ۔

## درخواست پنجم

## جواب

مین تکرار یا نزاع کسی راجہ یا رئیس سے بابت دیہات کی یا قطعات زمین کے نہین کرونگا اور اگر کوئی راجہ یا رئیس میرے ساتھ تکرار بابت کسی موضع کے کریگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین مقدمہ کو سپرد گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور جو فیصلہ وہ کرینگے اوسکو منظور کرونگا اور مین خود تکرار کسی مقدمہ مین نہین کرونگا

## شرط یازدہم

مین اقرار کرتا ہون کہ ایک میرا معتبر ملازم ہمیشہ بطور وکیل ہمراہ افسر گورنمنٹ انگریزی اس ملک مین رہا کریگا تاکہ جو احکام جاری ہون اونکی تعمیل کرے اور اگر کسی وجہ سے صاحب افسر موصوف وکیل مذکور سے ناراض ہون تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین فوراً دوسرا شخص بجاے اوسکے مامور کرونگا —

---

## ترجمہ سند جو راجہ بجی بہادر راجہ چرکاری کو عطا ہوئی

المرقوم ۲۵ - ماہ مارچ ۱۸۱۱ع

چودہریان و قانونگویان وغیرہ پرگنہ راتہہ و سوندہ و کنولہ وغیرہ واقع ملک بندیلکھنڈ معلوم کرین —

کہ چونکہ راجہ بکرماجیت بجی بہادر جو منجملہ راجگان بندیلکھنڈ ایک قدیم اور موروثی راجہ ہین ہنگام شامل ہونے ملک بندیلکھنڈ کے ساتھ ممالک گورنمنٹ انگریزی اون راجگان بندیلہ مین سے تھا جسنے فرمانبرداری اختیار کی اور حکومت گورنمنٹ کی اطاعت منظور کی اور ہنگام اجنٹی کپتان جان بیلی صاحب سابق اجنٹ گورنر جنرل کے ایک اقرارنامہ داخل گورنمنٹ انگریزی کیا اور ایک سند بابت دیہات اور اراضیات اپنی قبضہ کے حاصل کی اور اوسوقت سے ثابت قدم اور وفادار ہر ایک شرط اقرارنامہ پر رہا ہے اور کسی امر مین اوس سے انحراف نہین کیا اور نہ فرمانبرداری اور نمک حلالی اور اتحاد گورنمنٹ انگریزی سے پہلو تہی کی ہے اکثر دیہات حصہ راجہ مذکور جو اوسوقت مین قبضہ اشخاص غیر ذیحق مین سے تہے اور اوسوقت مین تحقیقات حقوق نہین ہوئی تہی اسلیے اون ہی غیر ذیحق کے قبضہ مین رہے تہے اور شامل سند مذکور نہین ہوے اور بابت اون دیہات جو برطبق مذکورہ سابق مندرج سند نہین ہوے تہے نزاع اور تکرار باقی تہی

ونصف تعلقہ کریلا جو مندرج ہی اوس سند کے تہا جو راجہ نے کپتان جان بیلی صاحب سی حاصل کی تھی حیطۂ ضبط سرکار انگریزی مین مع جایداد راجہ ہمت بہادر رہا تہا بیچ عہد اجنبی مسٹر جان جارڈ آرز صاحب اجنٹ گورنر جنرل بعد تحقیقات کامل راجہ مذکور اور اون دیہات کے جو غیر ذی حق کے پاس تھے قابض کیا گیا اور اوسنی مالگذاری پٹہ چندیلا سے بابت نصف تعلقہ کریلا کے مجرائی پائی اور جو تکرار اور دعاوی فیمابین راجہ مذکور و دیگر رئیسان بندیل کھنڈ باقی تھے سب فیصل ہو گئے اس صورت مین ایک صحیح سند اور اقرار نامہ ضروری متصور ہو کر راجہ مذکور نے برطبق اوسکے ایک اقرار نامہ جدید جسمین گیارہ شرائط درج تھین داخل کیا اور درخواست سند جدید کی بابت اون دیہات اور علاقجات کے طلب کی جو اوسوقت اوسکے قبضہ مین تھے لہذا دیہات اور تعلقہ جات مندرج فہرست منسلکہ راجہ مذکور اور اوسکے ورثا کو مع تمام حقوق وجبوب ذیل وسائر قلعجات وگڈہی وغیرہ بصیغہ معافی گورنمنٹ انگریزی سے واسطے دوام کے عطا ہوئے جب تک راجہ مذکور اور اوسکے ورثا اور جانشین شرائط اقرار نامہ مدخلہ اوسکے کا لحاظ رکھینگے اور سرانجام اوسکا کرتے رہینگے مزاحمت یا ضبطی اون علاقجات اور دیہات کی جو اب اوسکو دیے جاتے ہین سرکار انگریزی سے نہوگی تمکو واجب اور لازم ہے کہ تم سب راجہ مذکور کو اپنا مالک اور رئیس علاقجات عطیہ کا تصور کرو اور راجہ پر یہ فرض ہوگا کہ وہ کوشش بلیغ بیچ ترقی زراعت اور بہبودی علاقجات بذریعہ رفاہ وآسایش باشندگان کرینگے اور نتیجہ انتظام نیک کا ثمرہ ساتہ فرمانبرداری ونمک حلالی گورنمنٹ انگریزی حاصل کرینگے —

تصدیق کیا آنریبل وائیس پریسیڈنٹ کونسل ہند نے تباریخ ۱۹ ماہ اپریل ۱۸۳۱ء —

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۴ مین درج ہی —

---

## نمبر ۵۶

سند جسکی روسے اختیار متبنی کرنے کا مہاراجہ جے سنگہ دیو چرکاری والہ کو عطا ہوا —

المرقوم ۱۱ مارچ ۱۸۶۲ء

جناب ملکہ معظمہ کی خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان ورئیسان ہند جواب اپنے اپنے

گورنمنٹ انگریزی سے کرون تو مجھے یقین ہے
کہ خوراک ضروری میری فوج کی جبتک وہ مصروف
خدمتگذاری رہین عنایت ہوگی۔

اوسقدر سپاہ سے نرکھو جو نہایت ضروری
واسطے تحصیل علاقہ کے اور واسطے ہمراہی
تمہارے سے کے جسقدر سابق تمہارے بزرگ
رکہتے تھے ہو اگر کسی وقت پر سرکار انگریزی
تمہاری خدمتگذاری زیادہ فوج سے طلب
کرینگے تو وہ فوج ایزاد کا خرچہ ایام ضروری
تک دین گے۔

### درخواست ہفتم

چونکہ اکثر حسابات غیر منفصلہ و بقایا ذمہ علاقہ
میرے کے عہد سابق کے باقی ہین اگر کوئی
مہاجن یا ملازم گورنمنٹ انگریزی مین نالشی ہو
تو میری درخواست یہ ہے کہ اوسکی سماعت نہو۔

### جواب

ایسی نالشات کی سماعت پیشگاہ گورنمنٹ انگریزی
سے نہوگی۔

### درخواست ہشتم

مجھے امید ہے کہ جو علاقہ مجھے اب عنایت ہوا
ہے وہ قوانین وضوابط انگریزی سے بری رہے

### جواب

قوانین وضوابط انگریزی تمہارے علاقہ مین
جاری نہونگے۔

المرقوم ۲۵۔ ماہ مارچ سنہ ۱۸۱۱ عیسوی۔

---

ترجمہ اقرارنامہ مدخلہ راجہ بکرماجیت بجی بہادر راجہ چرکاری المرقوم ۲۵۔ ماہ مارچ سنہ ۱۸۱۱ع

چونکہ شروع اشتمال ملک بندیل کھنڈ ساتھ ممالک گورنمنٹ انگریزی کے مین مقر مہاراجہ
بکرماجیت بجی بہادر تمام رئیسان بندیل کھنڈ مین جنہون نے اطاعت حکومت گورنمنٹ انگریزی
اختیار کی اول بیچ فرمانبرداری کے تہا اور ہنگام اجنٹی کپتان بیلی صاحب کے مین نے ایک اقرارنامہ
بمہر و دستخط اپنے جسمین شرائط درج تہین داخل کیا اور ایک سند حاصل کی مگر قبضہ ٹپہ عیسانگر کا جو
شامل سند مذکور تہا باعث دعوی کرنے راجہ بجاور کے نہین پایا تہا اور نہ قبضہ نصف حصہ

علاقہ مین ہوگا گذر کرکے ممالک انگریزی مین داخل نہون اور اگر کوئی رئیس قرب وجوار خیال تاخت لانے اوپر ممالک انگریزی کے میرے علاقہ سے گذر کریگا یا اونکے علاقہ مین حملہ کریکا خیال کریگا جو ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے ہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین افسران گورنمنٹ انگریزی کو اسکی اطلاع قبل از رئیس مذکور کے میرے علاقہ کے قریب آنے سے دونگا اور کوشش بلیغ کرکے سدراہ اونکا ہونگا

## شرط ہشتم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت ہوگی کہ میرے علاقہ کے رستہ سے گذر کر گہاٹون پر چڑہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سدراہ ہونگا بلکہ معتبر اور ہوشیار لوگ اونکے ہمراہ دونگا جو اونکو راستہ آسان سے پونچائین گے اور رسد ضروری جبتک وہ میری علاقہ مین یا قریب میرے علاقہ کے رہین کے بہم کردینگے ۔

## شرط نہم

چونکہ گوپال سنگہ و راوبہت سنگہ مریاداہ والا اور خام سنگہ برد و مو و بدم سنگہ بیگہ والا و کوتی جمعدار و مانگہ جی ماہت گواہ والہ نے سرکشی بخلاف گورنمنٹ انگریزی کی ہے اور مجرم غارتگری و قزاقی کے ممالک گورنمنٹ ممدوح مین ہوئے ہین مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین سرگز خط کتابت ساتہ سرکشان مذکورین کے نہین رکہونگا بلکہ بخلاف اسکی جب کبھی میرے گوش زد ہوگا کہ وہ بالاتفاق یا بالافراد بیچ ممالک گورنمنٹ انگریزی کے یا علاقہ ماتحت گورنمنٹ مذکور کے غارتگری کرتے ہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین جاکر اونپر حملہ آور ہونگا اور حتی المقدور اونکی سزادہی مین کوشش بلیغ کرونگا اور درصورتیکہ کوئی اونمین کا گرفتار ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اسکا حوالہ گورنمنٹ انگریزی کے کردونگا ۔

## شرط دہم

چونکہ فیمابین میرے اور راجگان ورئیسان بندیل کہنڈ کے اکثر تنازعات و دعاوی بابتہ دیہات کر باقی تہے جو انکو فیصلہ گورنمنٹ انگریزی اب فیصل ادسلے ہوگئے اور چونکہ اب کوئی تکرار یا دعوی باقی نرہا لہذا مین بذریعہ اس تحریر کی بیان کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ بعد ازین

واسطے دوام کے عطا ہوتے ہین کہ وہ ماتحت گورنمنٹ انگریزی رہ کر شرائط مندرجہ کی تعمیل کرتے رہین اور یہ بھی بذریعہ اس تحریر کے اقرار ہوتا ہے کہ جبتک مہاراجہ بہادر تعمیل شرائط اقرارنامہ کرتے رہین گے اور فرمانبردار اور مطیع مرضی گورنمنٹ انگریزی رہین گے اوسوقت تک اونسے کوئی مزاحم دربارۂ قبضہ تعلقجات و قلعجات مفصلۂ ذیل نہو گا۔

المرقوم ۲ ستمبر ۱۸۰۴ء

فہرست تعلقہ جات وغیرہ تتمہ نمبر ۳ مین درج ہے۔

---

## نمبر ۵۵

واجب العرض مدخلہ مہاراجہ بکرماجیت بہادر راجہ چرکاری

| درخواست اول | جواب |
|---|---|
| الزام دہی غرض گویان نسبت میرے بغیر تحقیقات کی سماعت نہو۔ | یہ طریق حکام گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ الزام دہی کسی شخص پر بلا تحقیقات کاربند ہون |
| **درخواست دوم** | **جواب** |
| بطور وفادار و فرمانبردار ملازم گورنمنٹ انگریزی کے مجھے امید ہے کہ مین ہمیشہ مورد عنایات رہونگا | جبتک تم وفادار اور فرمانبردار رہوگے اوسوقت ہر طرح کی مراعات نسبت تمھارے مرعی رہیگی |
| **درخواست سوم** | **جواب** |
| اگر کوئی رشتہ دار یا باشندہ اس ملک کا یا کوئی اور شخص میرے علاقہ مین فساد کریگا تو مجھ یقین ہے کہ گورنمنٹ انگریزی میری مدد پہونچ اوسکی سزادہی کے کریگی | چونکہ تمام تنازعات جو فیمابین رئیسان ملک ہذا تھے ازروے انصاف منجانب گورنمنٹ انگریزی فیصلہ ہوچکے ہین اس صورت مین یہ امید ہے کہ کوئی تکرار جدید فیمابین رئیسان مطیع گورنمنٹ ممدوح پیدا نہوگی اگر اتفاقاً کسیوجہ نامعلوم سے کوئی تکرار فیمابین تمھارے اور کسی اور رئیس کے پیدا ہو تو ہم اوس مقدمہ نزاع کو |

واسطے ملاحظہ گورنمنٹ انگریزی کے پیش کرو
اور مقدمہ مذکور ازروی رویداد فیصلہ ہوگا اور
چونکہ تمہارا علاقہ شامل ملک بندیل کھنڈ ہے
یہ ممکن نہین کہ کوئی فوج غیر حملہ آور ہو لیکن اگر
احیاناً کسی وجہ نامعلوم سے یہ واقعہ ہو تو تمہارے
علاقہ کی حفاظت گورنمنٹ انگریزی کرینگے۔

درخواست چہارم

اگر کوئی زمیدار میرے علاقہ کا یا میرا ملازم
یا اہلکار مفرور ہوکر علاقہ انگریزی مین پناہ گیر ہو
تو مجھے امید ہے کہ ایسا شخص میرے حوالہ کیا جا

جواب

حفاظت کاشتکاران ورعایاے ہر قسم کی ظلم
سے مطلب کلی گورنمنٹ انگریزی کا ہے جہان
اونکی حکومت جاری ہے لہذا یہ تمکو واجب ہی
کہ تم بہی اوسی قاعدہ پر نسبت کاشتکاران کے
چلو تاکہ وہ راضی رہین اور کوئی نالش پیش نہو
اگر کوئی تمہارا زمیدار یا ملازم حکومت سرکار انگریزی
مین پناہ گیر ہوگا اوسکی وجہ اشتغاثہ کی تحقیقات
ہوگی اور اگر وہ مجرم قرار دیا جایگا تو اوسکو
سزا دیجایگی۔

درخواست پنجم

ہنگام ملاقات کے وہی مراسم نسبت میری
مرعی رہین جو میرے بزرگان کے ساتہ ایسے
موقع پر رہتے تہے۔

جواب

مراتب و مراسم موروثی خاندانہاے قدیم
کا لحاظ ہر وقت گورنمنٹ انگریزی اور اونکے
ملازمین کے مدنظر رہتا ہے لہذا اسطرح کا
لحاظ تمہاری نسبت بہی مرعی رہیگا۔

درخواست ششم

اگر مجکو حکم ہوگا کہ کوئی خدمت سپاہ واسطے

جواب

یہ مناسب ہی کہ تم اپنی ملازمی مین سواے

کہ گورنمنٹ انگریزی راجہ کی مدد بیچ سزادہی اونکی کرینگے ۔

وسط ملک مین واقع ہے تو وہ ہمراہ اپنے حفاظت وحکومت گورنمنٹ انگریزی مین تبدیل کہمنڈ مین رہے گا ۔

### درخواست پنجم

اگر کوئی زمیندار علاقہ راجہ کا یا اوسکے ملازم یا ہمیم کا مفرور ہو کر ملک انگریزی مین پناہ گیر ہو گا تو اوسکو امید ہے کہ ایسا شخص حوالہ اوسکے کیا جاویگا ۔

### جواب

حفاظت رعایا و کاشتکاران ہر قسم کی اصل مطلب گورنمنٹ انگریزی کا ہے جہان اونکی حکومت پہونچی ہے لہذا راجہ کو یہہ واجب ہی کہ وہ اسطرح کارروائی نسبت کاشتکاران کے کرے کہ وہ لوگ راضی رہین اور کوئی نالش نسبت اوسکے نہو اگر کوئی اوسکا زمیندار یا ملازم حکومت گورنمنٹ انگریزی مین جا کر پناہ گیر ہوگا تو اوسکی تحقیقات استغاثہ کی کیجاوے گی اور اگر اونکے نسبت جرم ثابت ہوگا تو اونکو سزا دی جاوے گی ۔

### درخواست ششم

ہنگام ملاقات وہی مراسم نسبت راجہ کے ملحوظ رہین جو اوسکے بزرگون کے ساتہ مرعی رہتی تہی

### جواب

مراسم اور مدارج خاندانہاے قدیم کے ہمیشہ ایسے موقع پر ملحوظ خاطر گورنمنٹ انگریزی اور اونکے ملازمین کے رہے ہین اور ہر طرح کا لحاظ نسبت راجہ صاحب بہادر کے مرعی رہیگا

### درخواست ہفتم

اگر راجہ کو حکم مدد دہی اپنی فوج کا سرکار انگریزی سے ہو تو اوسکو امید ہے کہ خوراک ضروری اوسکی فوج کی بعد اوسکو عنایت ہوگی جبتک وہ لوگ خدمتگذار رہین

### جواب

راجہ کو لازم ہے کہ وہ اپنی ملازمی مین زیادہ فوج بہ نسبت اوسکے رکہے جو ضروری واسطے تحصیل ملک کے ہو اور جو واسطے ظاہری

اگر کوئی رئیس قرب وجوار بخلاف انگریزی حکومت سرکشی کریگا گو وہ رشتہ دار قریب بجی بہادر کا ہو مگر مہاراجہ بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ ڈرئیس مذکور سے ہر ایک امر دوستی مین اجتناب کرینگے اور اپنے ملک مین کسی اوسکے رشتہ دار یا ملازم کی حفاظت نکوینگے۔

## شرط ششم

مہاراجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ کسی رئیس سے جو فرمانبردار یا تابعدار گورنمنٹ انگریزی کا ہو تکرار یا نزاع نہین کرینگے اور اگر کسیوقت تکرار فیما بین اونکے اور ایسے رئیس تابعدار گورنمنٹ انگریزی کے واقع ہو تو وہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ مقدمۂ نزاع کو واسطے فیصلہ کے سپرد گورنمنٹ انگریزی کرینگے

## شرط ہفتم

مہاراجہ یہ بہی اقرار کرتے ہین کہ وہ کبہی زیادہ نفری سپاہ سوار و پیادہ کی بہ نسبت اوسکے جسقدر ضروری واسطے تحصیل علاقہ کے ہوگی یا واسطے ہمراہی ذات خاص مہاراجہ کے ہوگی بغیر اجازت اور حکم گورنمنٹ انگریزی کے ملازم نرکہین گے اور نہ اپنے پاس موجود رکہین گے۔

---

سند عطیہ دیہات مفصلۂ ذیل منجانب ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی بنام مہاراجہ بکرماجیت بجی بہادر

چونکہ ملک بندیل کھنڈ عرصۂ قلیل سے شامل ممالک مقبوضہ گورنمنٹ انگریزی واقع ہندوستان ہوا ہے اور فوج انگریزی اب مصروف سزادہی و استیصال بدخواہان و مفسدان ملک ہے اور چونکہ مہاراجہ بکرماجیت بجی بہادر نے جو ایک قدیم اور دیحق مالک ایک جزو ملک بندیل کھنڈ کا ہے بصدق دل فرمانبرداری و متابعت گورنمنٹ ہنوربل کمپنی منظور کی ہے اور ایک اقرارنامہ منظور کرکر گورنمنٹ انگریزی کے روبرو بمہر و دستخط اپنے داخل کیا ہے جسمین سات شرائط درج ہین اور اوسکی تعمیل کرنے کا اونہون نے اقرار کیا ہے لہذا و نیز بنظر حفاظت و قیام حقوق و قبضہ رئیسان قدیم ملک کے جو قاعدہ درست اور طریق مراعات گورنمنٹ انگریزی کا یکسان ملک ہندوستان مین واسطے حفاظت و پرداخت کے ہے تعلقہ جات مفصلۂ ذیل مع دیہات و قلعجات ملحقہ جمعی نکاسی مبلغ ۱۷۹۴۲۵ کی جو سابق بزرگان مہاراجہ بکرماجیت بجی بہادر کے پاس تہی اور اب مہاراجہ کے قبضہ مین ہین بذریعہ اس سند کے مہاراجہ اور اونکے ورثا و جانشینون کو

اسی مضمون کی ایک سند جاگیر دار کورہار کو عطا ہوئی ہے۔

## نمبر ۵۳

ترجمہ اقرارنامہ مدخلۂ راؤ ہیرا سنگھ بہادر جاگیردار نوگاسی

المرقوم ۲۵ ماہ جنوری ۱۸۶۲ء

چونکہ ہز اکسیلنسی گورنر جنرل بہادر نے از راہ خوشنودی مزاج مجھکو جاگیر مین مواضع جھینجن ونیم کہار و چوکندہ پرگنہ بنواری و موضع کنرور پرگنہ چیت پور۔ ان شرائط پر عطا کیے کہ جو جنگل کاٹا گیا ہے وہ صاف رہے اور زمین رکھیل جو موضع چوکندہ مین واسطے سرکاری گھوڑونکے جو متعلق چھاونی نوگانو ہین لی گئی ہے اور جسکے معاوضہ مین مبلغ للعہ سرکار سے مجرا ہوا ہے حفاظت مین رہے اور صفائی جنگل کی دو سو گز عرض مین رہے اور ایک راستہ بیس فیٹ چوڑا درمیان اُسکے تیار ہو تاکہ دو چھکڑہ برابر بلا کسی روک کے اوسمین سے گذر سکین لہذا مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ شرائط ذیل مجھے منظور ہین۔

کہ مقامات مفصلۂ ذیل مین دو سو گز جنگل عرض مین صاف رکھون گا اور اوسمین جنگل نہ بڑھنے دونگا۔

اور زمین صاف شدہ مین مین راستہ بطور مرقومہ بالا تیار کرونگا۔

اور مین نگہبانی زمین رکھیل کی موضع چوکندہ مین کرونگا اور کسیطرح کا نقصان اوسمین نہو گا

موضع جھینجن سے تا بہ سرحد جوناؤ۔

موضع جھینجن سے براہ کروری ایک راستہ جدید تا بسرحد نوگانو۔

اور ایک راستہ جھینجن سے تا بہ سانا واندھیریا۔

موضع دوتی علاقہ چھترپور سے ایک راستہ ماجہ گانون تک۔

## نمبر ۵۴

واجب العرض مدخلۂ منجانب راجہ بجی بہادر چرکاری والہ بتاریخ ۲۹ ماہ جولائی ۱۸۰۹ء

### درخواست اول

ایک سند سرکار انگریزی سے بابت ملک چار لاکھ روپیہ کے مع قلع چرکاری و دیگر قلعجات خورد جواب قبضہ راجہ مین ہین حسب تفصیل فہرست منسلکہ دیجاے اور ایک اقرارنامہ کپتان بیلی صاحب لکھہ دین کہ آیندہ کوئی مزاحم راجہ سے بیچ قبضہ قلعہ و ملک کی نہو گا۔

### جواب

چونکہ یہ ارادہ گورنمنٹ انگریزی کا نہین ہے کہ کسی خاندان یا علاقہ مقبوضہ راجگان قدیم و ذیحق ملک ہذا سے حلاً آور یا مزاحم ہون جبتک کہ وہ فرمانبرداری و تابعداری و ایمانداری ظاہر کرینگے اور اوس مطابق کاربند ہونگے اور قلعہ چرکاری اور تمام مقبوضات موروثی جو ظاہراً راجہ بجے بہادر کے قبضہ مین ہنگام معدومی حکومت نواب علی بہادر مرحوم کے ثابت ہونگی وہ راجہ بجے بہادر کے قبضہ مین رہین گے بشرطیکہ شرائط فرمانبرداری و تابعداری بلا تفاوت بیچ تعمیل احکام گورنمنٹ انگریزی عمل مین آئیگی۔

### درخواست دوم

الزام وہی عرض گویان بلاتحقیقات نسبت راجہ کے سماعت نہو۔

### جواب

کوئی الزام بلاتحقیقات و ثبوت کامل نسبت راجہ کے کارگر نہو گا۔

### درخواست سوم

بطور وفادار و تابعدار ملازم گورنمنٹ انگریزی کے راجہ کو امید ہے کہ وہ ہمیشہ مورد عنایات و حفاظت سرکار رہیگا۔

### جواب

جبتک راجہ وفادار و تابعدار رہیگا اوسوقت تک ہر طرح کی مراعات نسبت اوسکی مرعی رہیگی

### درخواست چہارم

اگر کوئی رشتہ دار راجہ یا باشندہ اس ملک کا راجہ کے علاقہ مین فساد برپا کریگا تو اوسکو امید ہے

### جواب

فوج انگریزی اب مصروف سزادہی سرکشان ملک ہذا ہے اور چونکہ علاقہ راجہ بجے بہادر کا

اس تحریر سے اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے دیہات بلاتکرار اور عذر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کر دونگا اور اونکے سپرد کرنے مین کچہ حیلہ اور عذر بیان نہ لاؤنگا کہ یہ دیہات شامل سند ہین جو مجہے گورنمنٹ انگریزی سے حاصل کی ہے -

المرقوم ۹ - ماہ دسمبر ۱۸۰۶ء مطابق ۷ - ماہ پوس ۱۲۱۶ ف

---

سند جو دیوان دیورتیجہ سنگہ کو ۱۸۰۶ء عیسوی مین عطا ہوئی

بنام قانونگویان وچودہریان وزمینداران ومقدمان پرگنہ پنواری واقع ملک بندیل کہنڈ

واضح ہو کہ جو کہ دیوان دیورتیجہ سنگہ قوم بندیلا جو ایک رئیس ذی رتبہ ملک بندیل کہنڈ سے ہے بثبوت اطاعت وفرمانبرداری خود بخدمت افسران گورنمنٹ انگریزی حاضر ہوا اور شروع سے جبسے ملک بندیل کہنڈ شامل ممالک انگریزی ہوا ہے تمام دقیقہ اطاعت وفرمانبرداری کے ملحوظ رکہے ہین اور سوا اسکے ایک اقرارنامہ جسمین پانچ شرائط درج ہین اور جس سے اوسکی خدمتگذاری وفرمانبرداری واتحاد دلی نسبت گورنمنٹ انگریزی کے ظاہر ہوتی ہین بمہر ودستخط اپنے داخل سرکار کیا ہے اسواسطے اور نیز از راہ مہربانی وایمانداری کے دیہات مفصلۂ ذیل جو مدت سے قبضہ دیوان دیورتیجہ سنگہ مذکور مین تہے اوسکو معاف گورنمنٹ انگریزی سے دیے جاتی ہین اور جبتک دیوان دیورتیجہ سنگہ مذکور اور اوسکی اولاد مطابق شرائط اقرارنامہ کے کاربند رہین گے اور جبتک وہ لحاظ دقائق فرمانبرداری واطاعت گورنمنٹ کا رکہین گے اوسوقت تک دیہات مذکورۂ ذیل اونکے قبضہ مین معاف واسطے دوام کے رہین گے -

پس یہ فرض ہے کہ چودہریان وقانونگویان وزمینداران وغیرہ مطیع الحکم دیوان دیورتیجہ سنگہ مذکور کے رہین اور اوسکو آمدنی مقررہ مع ابواب دیہات مذکور دیا کرین جسطرح وہ اب یہان دیتے ہین اور دیوان دیورتیجہ سنگہ پر فرض ہوگا کہ وہ کاشتکاران وباشندگان کو شکرگذار اور راضی اپنی خوش انتظامی سے رکہین اور ہمہ تن مصروف بیچ ترقی آبادی وبہبودی زراعت اپنے دیہات کے رہے -

یہ سند بعد منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل کے جائز تصور کی جائگی

اور سند ثانی بعد ازین بمہر و دستخط رایٹ ہنوربل گورنر جنرل عطا ہوگی۔

تفصیل دیہات

| | |
|---|---|
| موضع لوگاسی | موضع برہات |
| موضع گورساری | موضع سریری |
| موضع بہداسور | موضع پپیورہ |
| موضع مندرکا | موضع تیگر |
| موضع تونا | موضع دھندھیر |
| موضع دوتا | |

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۲۰ ماہ مارچ ۱۸۶۰ع

## نمبر ۵۲

سند جسکے روسے اختیار متبنی کرنیکا ہیرا سنگہ لوگاسی والہ کو عطا ہوا المرقوم ۱۱ ماہ مارچ ۱۸۶۲ عیسوی۔

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان و رئیسان ہندوستان کی جو اب اپنے اپنے ملک مین حکمران ہین دوامی ہو اور شان و شوکت اونکی خاندان کی جاری رہے پس واسطے انصرام اس خواہش کے یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور اعادہ اوس اطمینان کا کیاجاتا ہے جو تمکو دربار کانپور مین بماہ دسمبر ۱۸۵۹ع دیا گیا تہا کہ درصورت عدم موجودگی وارث کے گورنمنٹ انگریزی کسی متبنی کو جو تم یا بعد تمہارے کوئی رئیس تمہارے علاقہ کا حسب رواج قدیم اپنے خاندان کے کریگا وہ منظور اور جائز تصور کیا جایگا۔

اطمینان رکہو کہ کوئی امر مخل اس شرط کا نہوگا جو تمہارے ساتہ کی جاتی ہے جبتک تمہارا خاندان نمک حلال تخت و تاج شاہی کا رہیگا اور سرانجام شرائط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات کا جو نسبت گورنمنٹ انگریزی کے ہوئے ہین کرتے رہین گے۔

دستخط کیننگ

اجازت حاصل کرین اور درصورتیکہ دشمنی فیمابین
کسی رفقای گورنمنٹ انگریزی سے پیدا ہوا ور سرکار
جانب تمکو طلب کرین اور تمہاری شرکت چاہین
تو ایسی صورت مین بہی تمکو حسب ہدایت افسران
انگریزی کاربند ہونا ہوگا۔

---

## اقرارنامہ

مین دیوان دیو رچہ سنگہ بیان کرتا ہون کہ مین بذات خود مطیع گورنمنٹ انگریزی ہوا اور
بنظر ثابت کرنی اپنی فرمانبرداری اور اطاعت سرکار انگریزی کے مین یہ اقرارنامہ مشعر اوپر شرائط
ذیل کے پیش کرتا ہون۔

### شرط اول

چونکہ جبسی کہ فوج انگریزی اول واسطے فتح کرنے اور سزا دینے سرکشان ملک بندیل کہنڈ کے
آئی تہی اوسوقت سے مینے بخوشی ورغبت اپنی اطاعت و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی
اور اُنکے ماتحتان مین شمار کیا گیا اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب نے جنکی سپرد عام نگرانی وحکومت
ملک بندیل کہنڈ کی رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بہادر نے کی ہے مجہسی کہا کہ اقرارنامہ اطاعت
داخل کرو۔ لہذا بنظر اسکے کہ گورنمنٹ انگریزی نے بخوشی وخوشنودی گزارہ کافی میرے واسطے
تجویز کیا ہے مین نے تیار کرکے بذریعہ اس تحریر کے ایک اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل مندرج
ہین مہر ودستخط اپنے داخل کیا اور مین اقرار کرتا ہون کہ اس اقرارنامہ کی شرائط سے ہرگز انحراف
نہین کرونگا اور ہرگز کوئی امر خلاف شرائط ذیل کے عمل مین نہین لاؤنگا۔

### شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کتابت یا سروکار و تحریر کسی غارتگر یا شخص طینت بد
سے علاقہ بندیل کہنڈ مین یا باہر علاقہ مذکور کے نکرونگا اور نہ ایسے شخص کو اپنے دیہات مین پناہ
دونگا اور نہ رہنے کی اجازت دونگا اور جب کبہی مجہے اطلاع اُنکے مقام مخفی سے ہوگی تو مین

اقرار کرتا ہون مین کوشش حتی الوسع کرکے اونکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور مین اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز تکرار کسی ملازم یا تحت گورنمنٹ انگریزی سے نکرونگا اور کسی رئیس تحت گورنمنٹ انگریزی کو ایسی نزاع سین جو فیما بین اونکے پیدا ہوگی بغیر حکم افسران انگریزی سے نہین دونگا اور ہر موقع پر دراصل فرمانبرداری و اطاعت گورنمنٹ انگریزی ملحوظ رکھونگا

## شرط سوم

اگر کوئی رعایای گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے جاگیر کے دیہات مین پناہ گیر ہوگی مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو گرفتار کرکے سپرد ملازمان گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی شخص منجانب گورنمنٹ انگریزی ایسے مفرور کے گرفتاری کے واسطے مامور ہوگا تو مین وعدہ کرتا ہون کہ مین نہ صرف ایسے شخص کا مقابلہ نہین کرونگا بلکہ اوسکے ساتھ بیچ گرفتاری شخص مفرور کے شرکت کرونگا اور اقرار کرتا ہون کہ مین ہر موقع پر تعمیل احکام عدالتہاے دیوانی و فوجداری وغیرہ کرونگا

## شرط چہارم

مین اقرار کرتا ہون کہ دزدان و سارقان کو اپنے علاقہ کے کسی گانو مین رہنے نہین دونگا اور اگر مال و اسباب کسی باشندہ یا مسافر کا میرے علاقہ کے کسی دیہہ مین چوری جائگا یا غارت ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمینداران موضع مذکور کو جوابدہ بابتہ مال مسروقہ یا واسطے پیدا کرنے اور گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کرنے کے ذمہ دار سمجھونگا اور اگر کوئی شخص جو بموجب قوانین انگریزی کے سزایاب بابت کسی جرم قتل یا دیگر جرائم سو قوعہ ممالک انگریزی ہوسکتا ہو اور وہ اگر میرے دیہات مین پناہ گیر ہو تو مین یہ بھی وعدہ کرتا ہون کہ مین ایسے مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کردونگا۔

## شرط پنجم

چونکہ یہ سند جو مینے گورنمنٹ انگریزی سے حاصل کی ہے مطابق میری اسناد سابقہ کے جو مینے پیش کی تہین لکھی گئی ہے لہذا یہ امر اگر بعد ازین واضح ہوگا کہ کچھ دیہات جو سند مذکور مین درج ہین بیچ عہد حکومت نواب علی بہادر مرحوم میرے قبضہ مین نہ تھے تو مین بذریعہ

اجازت حاصل کرین اور درصورتیکہ دشمنی فیمابین
کسی رفقای گورنمنٹ انگریزی سے پیدا ہو اور سرکار
جانب تمکو طلب کرین اور تمہاری شرکت چاہین
تو ایسی صورت مین بہی تمکو حسب ہدایت افسران
انگریزی کاربند ہونا ہوگا۔

---

## اقرارنامہ

مین دیوان دیوریچہ سنگہ بیان کرتا ہون کہ مین بذات خود مطیع گورنمنٹ انگریزی ہوا اور
بنظر ثابت کرنی اپنی فرمانبرداری اور اطاعت سرکار انگریزی سے کے مین یہ اقرارنامہ مشعر اوپر شرائط
ذیل سے کے پیش کرتا ہون۔

### شرط اول

چونکہ جبسی کہ فوج انگریزی اول واسطے فتح کرنے اور سزا دینے سرکشان ملک بندیل کھنڈ کے
آئی تہی اوسوقت سے مینے بخوشی ورغبت اپنی اطاعت و فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی کی اختیار کی
اور اُنکے ماتحتان مین شمار کیا گیا اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب نے جنکی سپرد عام نگرانی و حکومت
ملک بندیل کھنڈ کی رایٹ ہنوریبل گورنر جنرل بہادر نے کی ہے مجہسی کہا کہ اقرارنامہ اطاعت
داخل کرو۔ لہذا بنظر اسکے کہ گورنمنٹ انگریزی نے بخوشی و خوشنودی گذارہ کافی میرے واسطے
تجویز کیا ہے مین نے تیار کرکے بذریعہ اس تحریر کے ایک اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل مندرج
ہین مہر و دستخط اپنے داخل کیا اور مین اقرار کرتا ہون کہ اس اقرارنامہ کی شرائط سی ہرگز انحراف
نہین کرونگا اور ہرگز کوئی امر خلاف شرائط ذیل کے عمل مین نہین لاؤنگا۔

### شرط دوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کتابت یا سروکار و تحریر کسی غارتگر یا شخص طینت بد
سے علاقہ بندیل کھنڈ مین یا باہر علاقہ مذکور کے نکرونگا اور نہ ایسے شخص کو اپنے دیہات مین پناہ
دونگا اور نہ رہنے کی اجازت دونگا اور جب کبہی مجہے اطلاع آمد انکے مقام مخفی سے ہوگی تو مین

واجب العرض پیش کردہ دیوان دیورچہ سنگہ مرقومہ ۹ - ماہ دسمبر ۱۸۰۵ عیسوی مطابق ۷ ماہ پوس سنہ ۱۲۶۲ ف -

**درخواست اول**

جب مین خود حاضر بخدمت گورنمنٹ انگریزی ہو مراہ سکہ ماتحتون مین شمار کیا گیا تو مین چاہتا ہون کہ بیان بدگمانی نسبت میرے بغیر وجہ کافی کے سماعت نہو -

**جواب**

یہ قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بغیر وجہ کافی کے بیان کسی غرض گو یا تمام کا سماعت کیا جاے -

**درخواست دوم**

اگر کوئی میرا بھائی یا متوسل جو اب ماتحت میرے ہے اور گذارہ نقد یا علاقہ سے پاتا ہے کسی بدوضعی کے سبب خدمت سے برخاست کیا جاے اور کسی افسر گورنمنٹ انگریزی کے روبرو نالش واسطے دوبارہ پانے گذارہ کے ہو تو ایسی نالشات سماعت نکیجائین -

**جواب**

برخاستگی اپنے ملازمین و متوسلین کی یا بحالی اونکی کلیۃً تمہاری راے پر منحصر ہے اس امر مین کسی نالش کی سماعت نہوگی لیکن اگر کوئی ملازم تمہارا جرم کسی امر قبیحہ کا یا بدوضعی کا ممالک انگریزی مین ہوگا تو اوسکی ذمہ داری تمہاری تصور کیجاےگی -

**درخواست سوم**

ممالک انگریزی مین تھانجات پولس قائم ہین مین چاہتا ہون کہ وہ میری علاقہ کے کسی دیہہ مین نہون -

**جواب**

اختیار پولس کا اوسقدر تمہارے علاقہ مین قائم ہوگا جسقدر علاقجات دیگر راجگان و رئیسان ملک بندیل کہنڈ مین جاری اور قائم ہے -

**درخواست چہارم**

ملازم ارادہ کسیطرف اور کوئی شخص بدگمان ہو کرے تو ایسی بیان وجہ قوی سماعت نہو -

**جواب**

کوئی عذر اوسکی نوکری بجبر کرنے مین نہین باستثنای اونکے جو دشمن اور سرکش گورنمنٹ سی ہین مگر یہ ضرور ہوگا کہ اول وہ اپنے ارادہ کو کسی افسر گورنمنٹ انگریزی کے روبرو ظاہر کرین اور اونکا

مالک و حاکم دیہات مذکورۂ بالا کا تصور کرو مہاراجہ مذکور کو یہ کرنا مناسب ہی کہ وہ کوشش حتی المقدور دیہات مذکور کی ترقی زراعت و بہبودی مین کرے اور رفاہ و بہتری رعایا مد نظر رکہے اور جو محاصل اوسکو وصول ہو اوسکو ساتہ فرمانبرداری و نمک حلالی و تابعداری گورنمنٹ انگریزی مین صرف کرے بعد وصول ہونے منظوری رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل دوسری سند اسی مضمون کی دستخطی رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل سند حال کے عوض جو صاحب اجنٹ گورنر جنرل سے دی ہے دیجائیگی —

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۳- ماہ مئی ۱۸۶۱ء —

فہرست دیہات تتمہ نمبر ۲ مین درج ہے —

## نمبر ۵۰

سند جسکے روسے اختیار متبنی کرنے کا راجہ نرپت سنگہ راجۂ پنا کو عطا ہوا المرقوم ۱۱- ماہ مارچ ۱۸۶۲ عیسوی —

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان و رئیسان ہندوستان کی جو اب اپنے اپنے علاقہ مین حکمران ہین واسطے دوام کے رہے اور شان اور شوکت اونکی خاندان کی جاری رہے اس خواہش کے سر انجام کرنے کو یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور اعادہ اوس اطمینان کا کیا جاتا ہی جو تمکو بمقام دربار میرٹھ بماہ دسمبر ۱۸۵۹ء دیا گیا تہا کہ درصورت عدم موجودگی وارث کے گورنمنٹ انگریزی اوس متبنی کو منظور کریگے جو تم یا تمہارے بعد تمہارے ملک کی کوئی اور راجہ واسطے اپنی جانشینی کے حسب رواج قدیم خاندان اپنے کے کریگا —

اطمینان رکہو کہ کوئی مخل اس شرط کا نہوگا جو تمہارے ساتہ کیجاتی ہے جبتک تمہارا خاندان نمک حلال تخت و تاج شاہی کا رہیگا اور جبتک سر انجام شرائط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات کا جو نسبت سرکار انگریزی کے تحریر ہوئے ہین ہوتا رہیگا

دستخط کیننگ

---

## نمبر ۵۱

واجب العرض پیش کردہ دیوان دیورچہ سنگہ مرقومہ ۹ - ماہ دسمبر ۱۸۰۸ عیسوی مطابق ۷ - ماہ پوس ۱۲۱۶ ف -

## درخواست اول

جب مین خود حاضر بخدمت گورنمنٹ انگریزی ہو اور اوسکے ماتحتون مین شمار کیا گیا تو مین چاہتا ہون کہ بیان بدگمانی نسبت میرے بغیر وجہ کافی کے سماعت نہو -

## جواب

یہ قاعدہ گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بغیر وجہ کافی کے بیان کسی غرض گو یا نمام کا سماعت کیا جاے -

## درخواست دوم

اگر کوئی میرا بہائی یا متوسل جو اب ماتحت میرے ہے اور گذارہ نقد یا علاقہ ست پاتا ہے کسی بدوضعی کے سبب خدمت سے برخاست کیا جاے اور کسی افسر گورنمنٹ انگریزی کے روبرو نالشی واسطے دوبارہ پانے گذارہ کے ہو تو ایسی نالشات سماعت نکیجائین -

## جواب

برخاستگی اپنے ملازمین و متوسلین کی یا بحالی اونکی کلیۃ تمہاری راے پر منحصر ہے اس امر مین کسی نالش کی سماعت نہوگی لیکن اگر کوئی ملازم تمہارا مجرم کسی امر قبیحہ کا یا بدوضعی کا ممالک انگریزی مین ہوگا تو اوسکی ذمہ داری تمہاری تصور کیجاگی -

## درخواست سوم

ممالک انگریزمین تہانجات پولس قائم ہین مین چاہتا ہون کہ وہ میری علاقہ کے کسی دیہہ مین قائم نہون -

## جواب

اختیار پولس کا اوسقدر تمہارے علاقہ مین قائم ہوگا جسقدر علاقجات دیگر راجگان و رئیسان ملک بندیل کھنڈ مین جاری اور قائم ہے -

## درخواست چہارم

اگر کوئی میرا رشتہ دار یا ملازم ارادہ کسیطرف جانیکا بہ تلاش روزگار کرے اور کوئی شخص بدگمان اوسکے ارادہ کو دگرگون ظاہر کرے تو ایسے بیان خلاف واقعہ کی سماعت بلاوجہ قوی سماعت نہو -

## جواب

کوئی عذر اوسکی نوکری بجبر کرنے مین نہین باستثناے انکے جو دشمن اور سرکش گورنمنٹ سے ہین مگر یہ ضرور ہوگا کہ اول وہ اپنے ارادہ کو کسی افسر گورنمنٹ انگریزی کے روبرو ظاہر کرین اور اونکا

جو اونکو بہتر راستہ سے پہونچائین گے اور اشیا ضروری اونکے واسطے بہم کر دینگے جبتک وہ میرے علاقہ
مین یا قریب میرے علاقہ کے رہین گے ۔

## شرط نہم

چونکہ گوپال سنگہ در اُوہمت سنگہ مریاڈاوالہ و ظالم سنگہ بروداہو والہ و پدم سنگہ نہنگ اور
وگوتی جمعدار وبانک جی ہاہت گوہاوالہ نے سرکشی بمقابلہ گورنمنٹ انگریزی کی ہے اور مجرم غارتگری
قزاقی ممالک گورنمنٹ ممدوح مین ہوئے ہین مین اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز خط کتابت اونکے ساتھ نرکھونگا
بلکہ بخلاف اسکے جب کبھی مجھے معلوم ہوگا کہ کوئی اونمین کا واحداً یا باتفاق کسی علاقہ گورنمنٹ انگریزی
مین یا کسی علاقہ ماتحت گورنمنٹ انگریزی غارتگری کرتے ہین تو مین اونپر حملہ آور ہونگا اور جہان تک
ممکن ہوگا اونکی سزادہی مین کوشش کرونگا اور اگر کوئی اونمین کا گرفتار ہوگا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو
حوالہ گورنمنٹ انگریزی کر دونگا ۔

## شرط دہم

چونکہ فیما بین میرے اور رجگان و رئیسان بندیل کھنڈ کے اکثر تنازعات بابت دیہات کے تہے اور اب
وہ حسب فیصلہ گورنمنٹ انگریزی سطے ہو چکے اور چونکہ اب کوئی دعوی یا تنازع باقی نہین ہے لہذا
مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ بعد ازین مین کسی راجہ یا رئیس سے تکرار بابت دعوے
کسی موضع یا قطعہ زمین کے نہین کرونگا اگر کوئی راجہ یا رئیس مجہسے تکرار بابت کسی موضع یا زمین
کے دعوے کریگا تو مین وعدہ کرتا ہون کہ مین مقدمہ کو سپرد گورنمنٹ انگریزی کے کرونگا
اور جو فیصلہ گورنمنٹ کر دینگے اوسکو منظور کرونگا مین خود تکرار یا فساد اوسمین نکرونگا ۔

## شرط یازدہم

مین اقرار کرتا ہون کہ ایک ملازم معتبر میرا بطور وکیل ہمیشہ ہمراہ افسر گورنمنٹ انگریزی مقیم ملک ہذا
واسطے تعمیل احکام کے رہیگا اور اگر کسیوجہ سے صاحب افسر موصوف میرے وکیل کو نامنظور کرینگے
تو مین دوسرا وکیل فوراً بجای اسکے مقرر کرونگا ۔

المرقوم ۲۲ - ماہ مارچ سنہ ۱۸۱۱ع ۔

ترجمہ سند جو راجہ کشور سنگہ بہادر راجہ پنا کو ۱۸۱۱ء مین دی گئی۔

تمام چودہریان وقانونگویان وغیرہ پرگنہ کہتولہ پرگنولی وغیرہ واقع ضلع بندیل کھنڈ معلوم کرو
کہ چونکہ مہاراجہ کشور سنگہ بہادر نے جو ایک قدیم اور موروثی رئیس بندیل کھنڈ کے اور وارث اور
مالک حصۂ ہردی ساہ کے ہین (جو راجہ ہردی ساہ راجگان بندیل کھنڈ مین سردار تہی) جب سے
ملک بندیل کھنڈ شامل ممالک گورنمنٹ انگریزی کے ہوئے ہین ہمیشہ طریق دوستی وفرمانبرداری مرعی
رکہا ہے اور کسی نوع سے جادۂ نمک حلالی واتحاد گورنمنٹ انگریزی سے انحراف نہین کیا ہے مگر
جب کپتان جان بیلی صاحب اجنٹ تہے تو وہ بچند وجوہ صاحب موصوف کی خدمت مین خود حاضر
نہین ہوا تہا لیکن راج دہرجی سنگہ بہادر کو اپنی طرف سے بہیجا تہا اور ایک فہرست اکثر دیہات
کی روبروی صاحب موصوف کے پیش کر کے سند بابت اونکے حاصل کی تہی مگر قبضہ اونکا اوسوقت
دیہات مرقومہ سند پر نہین ملا تہا اور سوائے اونکے اور اکثر دیہات اور قطعات زمین جو علاقہ راجہ مذکور
مین یعنی حصۂ ہردی ساہ کے تہے اور قبضہ مین اون لوگون کے تہے جنکا کچہ حق نہ تہا اور جنہون نے
زبردستی چہین لیے تہے مگر شامل سند مذکور نہین ہوئے تہے بعد ازان عہد جنسی مستر جان رچارڈسن
صاحب مین راجہ کشور سنگہ مذکور خود صاحب موصوف کی خدمت مین گئے اور حسب الحکم گورنمنٹ
انگریزی قبضہ اونکا تمام دیہات مندرجۂ سند مذکور پر اور نیز اون دیہات پر جو زبردستی اورون کے
قبضہ مین ہو گئے تہے کرا دیا گیا اور جو جو تنازعات فیمابین اونکے اور دیگر راجگان اور رئیسان کے
تہے وہ سب فیصلہ کر دیے گئے اب کہ راجہ مذکور نے ایک اقرارنامہ جسمین گیارہ شرائط درج ہین اور
جس سے اطاعت اور فرمانبرداری گورنمنٹ انگریزی ظاہر ہوتی ہے داخل کیا اور درخواست سند
کی جسکے رو سے یہ تمام دیہات جو اب اوسکے قبضہ مین ہین گورنمنٹ انگریزی کی طرف سے اوسکو عطا ہو
لہذا باعث مذکورۂ بالا دیہات اور قطعات زمین مندرجۂ فہرست مذکور مع جمیع حقوق ورسوم و
مالگذاری وزمین وسائر مع قلعہ جات ومقامات مضبوط مثل گڈہی وغیرہ بذریعہ اس تحریر کے راجہ مذکور
اور اونکے ورثا کو مرفوع القلم واسطے دوام کے دیے جاتے ہین جبتک کہ راجہ کشور سنگہ مذکور اور اونکے
ورثا بشرائط اقرارنامہ کے جو اونسے گورنمنٹ انگریزی مین داخل کیا ہے سرانجام دیتے رہین گے
اوسوقت تک کسیطرح کی مزاحمت یا ضبطی منجانب گورنمنٹ انگریزی نہوگی لہذا اونکو لازم ہے کہ تم راجہ مذکور کو

مین اون سے ملاقات کو گیا اور حسب الحکم رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل بمدد فوج انگریزی
مین نے قبضہ اون دیہات کا پایا جو اصل سند عطیہ گورنمنٹ انگریزی سے تھے اور نیز اون دیہات
کا جو قبضہ مفسدین اور غیر وعویداران کے پاس سے تھے اب بنظر اثبات فرمانبرداری و اتحاد گورنمنٹ
انگریزی کے مین ایک اقرارنامہ بمہر و دستخط اپنے تیار کیا جسمین گیارہ شرائط درج ہین بخدمت مستر
جان رچارڈسن صاحب اجنٹ گورنر مقیم بندیل کھنڈ پیش کرتا ہون اور موقع یہ ہے کہ اب مجھے
ایک سند بابت تمام دیہات و علاقجات کے جو اب میرے قبضہ مین ہین عطا ہو اور مین بذریعہ اس تحریر
کے ظاہر کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ مین فی الحقیقت تمام شرائط مندرجۂ اقرارنامہ کی تعمیل کرونگا
اور ہرگز کسی شرط کا انفساخ یا فروگذاشت نکرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین کسی موقع پر شامل دشمنان ہنوربل کمپنی ملک بندیلکھنڈ
مین نہ ہونگا اور ہمیشہ مطیع اور فرمانبردار استرضا و احکام گورنمنٹ انگریزی ہر امر مین رہونگا۔

## شرط دوم

اگر کوئی میری اولاد یا برادران یا رشتہ داران مین سے ممالک انگریزی مین یا علاقجات
رئیسان رفقاے گورنمنٹ انگریزی مین فساد برپا کریگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین ہر طرح کی کوشش
جو میرے حیطۂ امکان مین ہوگی اوسکے انسداد اور رفع کرنے مین کرونگا اگر وہ اپنے طریق فساد
مین قائم اور جاری رہین گے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنی فوج شامل فوج انگریزی کرکے اونکی
سزادہی اور قلع وقمع مین کوشش کرونگا۔

## شرط سوم

اگر کوئی رعایاے گورنمنٹ انگریزی مفرور ہوکر میرے ملک مین پناہ گیر ہوگی تو جب افسران گورنمنٹ
انگریزی اوسکو طلب کرینگے مین حوالہ گورنمنٹ کردونگا۔

## شرط چہارم

مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین اپنے ملک مین کسی شخص ملازم دزدی یا مشتبہ سرقہ کو پناہ ندونگا اور
اگر دزدی میرے علاقہ کی کسی موضع مین ہوگی یا مال کسی سوداگر یا مسافر کا چوری جائیگا تو مین

باشندگان موضع مذکور کو ذمہ دار معاوضہ یا واپسی مال مسروقہ کا کرونگا یا اونکو ذمہ دار گرفتاری دزدان
گردانونگا اور ہمیشہ تمام مجرمان قتل و دیگر مجرمان کو جو سزایاب ازروی قوانین فوجداری گورنمنٹ انگریزی
ہوسکتے ہین اور جو مرتکب جرم علاقہ انگریزی مین ہو کر میرے علاقہ مین پناہ گیر ہوئی ہونگے تو مین
اونکو گرفتار کر کے حکام گورنمنٹ مقیم بندیل کھنڈ کے حوالہ کر دونگا۔

## شرط پنجم

اگر کوئی رئیس گرد و پیش بخلاف حکومت انگریزی لشکرکشی کریگا گو وہ میرا قرابتدار قریبہ ہو مین
اقرار کرتا ہون کہ مین ایسے رئیس سے تحریرات دوستانہ کرنے سے احتیاط کرونگا اور مین اونکو
یا اونکے رشتہ دارون کو اپنے علاقہ مین پناہ نہ دونگا اور نہ اونکا محافظ ہونگا۔

## شرط ششم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی رئیس سے جو دوست یا مطیع گورنمنٹ انگریزی کا ہوگا تکرار یا فساد
نہ کرونگا اور اگر کسیوقت کچھ فساد یا تکرار فیمابین میرے اور کسی رئیس ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے
پیدا ہو تو دونون صورتون مین مین اقرار کرتا ہون کہ مین مقدمہ کو واسطے تصفیہ گورنمنٹ انگریزی
کے سپرد کرونگا۔

## شرط ہفتم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین محافظت تمام راستون کی جو گھاٹون مین میرے علاقہ مین ہین
کرونگا تاکہ تمام نہارتگران و قزاقان و بدوضعان گھاٹون پر چڑھنے اور اوترنے نپائین اور نہ
ان راستون سے علاقہ سرکار انگریزی مین جانے پائین اور اگر کوئی رئیس قرب و جوار تجویز
کرے کہ میرے علاقہ سے گذر کر ملک انگریزی مین تاخت لائے یا کسی علاقہ دوست سرکار پر
حملہ آور ہو مین اقرار کرتا ہون کہ مین افسران گورنمنٹ انگریزی کو قبل از ایسے مفسد کے میرے
علاقہ کے نزدیک آنے سے اطلاع دونگا اور جہان تک ممکن ہوگا اوسکی پیش قدمی مین سدراہ ہونگا

## شرط ہشتم

جب کبھی سرکار انگریزی کو ضرورت کسی گھاٹ پر چڑھنے کی میرے علاقہ مین سے ہوگی
تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکی سدراہ نہ ہونگا بلکہ اشخاص معتبر و ہوشیار اونکے ہمراہ دونگا

اگر کوئی میرے علاقہ کا زمیندار یا میرا ملازم یا کارپرداز مفرور ہو کر علاقہ انگریزی مین پناہ گیر ہوگا مجھے امید ہے کہ ایسا شخص مفرور مجھے واپس ملیگا۔

حفاظت رعایا و برایا ہر قسم کی زیادتی و ظلم سے اصل غرض گورنمنٹ انگریزی کی ہے جہان اونکی عملداری جاری ہے لہذا یہ ضرور ہے کہ تم بھی اوسی قاعدہ پر کارروائی کرو تاکہ رعایا و برایا تم سے خوشنود اور راضی رہے اور کوئی نالشی نہو اگر کوئی تمہارا زمیندار یا ملازم ممالک گورنمنٹ انگریزی مین پناہ گیر ہوگا تو اونکی وجہ استغاثہ کی تحقیقات ہوگی اگر جرم اُنکی نسبت عائد ہوگا تو اونکو سزا دیجائیگی۔

### درخواست پنجم

ہنگام ملاقات اون سب مراتب کا لحاظ میری نسبت بھی رہے جو میرے بزرگون کے ساتھ مرعی تھے۔

### جواب

مراتب اور مدارج موروثی قدیم خاندانون کر ہر موقع پر گورنمنٹ انگریزی سے بحال رکھے ہین اور اونکے ملازم اونکی رعایت کرتے ہین لہذا ہر طرح کا لحاظ اونکی نسبت مرعی ہوگا

### درخواست ششم

اگر مجھے حکم ہوگا کہ مین فوج سے مدد گورنمنٹ انگریزی کی کرون تو امید ہے کہ جبتک میری فوج ایسی خدمت مین مصروف رہے اوسکی خوراک عنایت ہوا کرے۔

### جواب

یہ تمکو مناسب ہی کہ تم بجز سپاہ ضروری واسطے تحصیل مال کے اور جسقدر اپنے ہمراہ تمہارے بزرگ بطور تجمل کے رکھتے تھے اوس سے زیادہ تم ملازم نرکھو اگر سرکار انگریزی کو کسیوقت ضرورت تمہاری فوج کی سوا اُسکے ہوگی تو جسقدر فوج جدید ملازم رہیگی اوسکا خرچہ سرکار سے ملیگا۔

### درخواست ہفتم

### جواب

| | |
|---|---|
| چونکہ اکثر حساب ملک ابہی فیصلہ نہین ہوئی ہین اور اکثر قوم قرضہ سابقہ کا تصفیہ نہین ہوا ہی اگر کوئی مہاجن یا ملازم گورنمنٹ انگریزی میرا اسامی ہو تو میری درخواست یہ ہے کہ اوسکی سماعت نہو۔ | ایسی نالشات کی سماعت گورنمنٹ انگریزی نہین کریگی ۔ |
| درخواست ہشتم | جواب |
| میری درخواست اور امید یہ ہی کہ جو علاقہ مجکو ملا ہے اوسمین قوانین وضوابط انگریزی جاری نہون۔ | جسطرح دیگر رئیسان بندیل کھنڈ کا علاقہ اجرای قوانین وضوابط انگریزی سے بری رکہا گیا ہی تمہارا علاقہ بہی بری رہیگا اور قوانین اورضوابط انگریزی اوسمین جاری نہونگے ۔ |

المرقوم ۲۷ ماہ مارچ ۱۸۱۱ء

ترجمہ اقرارنامہ مدخلہ راجہ کشور سنگہ بہادر راجہ پنا

چونکہ جیسے کہ ملک بندیل کہنڈ شامل ملک گورنمنٹ انگریزی ہوا ہے مین راجہ کشور سنگہ بہادر اور مالک حصہ ہردی ساہ نے (جو ہردی ساہ تمام راجگان بندیل کہنڈ کا سردار تہا) متابعت اور رفاقت اختیار کی اور فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی رہا اور کبہی کسی موقع پر دقیقہ فرمانبرداری و نمک حلالی کا مثل رعایا فروگذاشت نہین کیا مگر ہنگام اجنبی کپتان بیلی صاحب بباعث چند منفعت خود حاضر خدمت صاحب موصوف نہین ہوا گو مینے اپنی طرف سے صاحب کی پاس براج دہرج سنگہ بہادر کو بہیجکر درخواست سند گورنمنٹ انگریزی سے کی تہی اور برطبق اسکے راج دہرج سنگہ بہادر مذکور نے ایک اقرارنامہ میری مہر اور دستخط سے داخل کیا اور بابت اکثر دیہات کے سند حاصل کی مگر اکثر دیہات جو اوسوقت مین ظالمان وسرکشان کے قبضہ مین تہے وہ داخل سند نہین ہوئے اور پیچ حاصل کرنے قبضہ اکثر اون دیہات کی جو داخل سند تہے اور قبضہ مین دیو وغیرہ مفسدین مین تہے مجہے ضرورت فوج کشی کی ہوئی مگر بباعث میری کم قوت کے اور نہ ملنے مدد گورنمنٹ انگریزی کے مجہے قبضہ اون دیہات کا نہین ملا تہا بعد آنے مستر جان رچارڈسن صاحب

جمیع چودہریان و قانونگویان و زمیداران و مالگذاران و متعلقداران اوس جز و حصۂ بندیلکھنڈ

بالائی گہاٹ کی جو سابق قبضہ ہردیساہ مین تہا معلوم کریں —

کہ چونکہ اصل مطلب گورنمنٹ انگریزی کا بہبودی حالات رعایا و عطائی حقوق بحقداران ذیحق

ہے اور چونکہ بتحریک اس غرض کے آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی نے ازراہ دریا دلی یہ مناسب تصور

نہین کیا کہ خود متمتع اپنے حق قبضہ تمام ملک بندیلکھنڈ سے ہون جو ازروی عہدنامہ سرکارین جمعی

عہ لاکہ روپیہ کا اونکو مہاراجہ پیشوا سے ملا ہے مگر صرف اوسقدر پر راضی ہوئے جو اب اونکے

قبضہ مین ہے اور باقی اونہون نے اون رئیسان ملک کو عطا کیا جو ذیحق تہے اور اونکو جو قبل دخل

ہونے سرکار انگریزی کے اس ملک مین قابض تہے اور اونکو جنہون نے بعد قائم ہونے کے

اپنی وفاداری اور اتحاد ظاہر کیا ہے یہ صرف اس غرض سے کیا کہ تمام ساکنان ملک امیر و غریب

زیر حمایت گورنمنٹ انگریزی بآسایش و آرام بسر کرین اور چونکہ مہاراجہ کشور سنگہ پوتا مہاراجہ ہردیساہ

مرحوم نے جو مثل دیگر راجگان ملک دعوی رکہتا تہا اور جسنے اتحاد گورنمنٹ انگریزی اپنی حرکات سے

ظاہر کی ہے اور فرمانبردار رہا ہے اور اپنے وزیر راج دہرجی سنگہ کو باستدعای عنایات و تفضلات

گورنمنٹ بہیجا ہے لہذا محالات و دیہات و کان الماس مفصلۂ ذیل واقع بالائی گہاٹ بذریعہ اس تحریر

کے مہاراجہ ممدوح کو گورنمنٹ انگریزی سے عطا ہوئی —

لازم ہے کہ مہاراجہ شکرگذاری اس عنایات بیغایات کی شرائط اقرارنامہ کا سرانجام بالانفاق

کرے جس حالت مین اوس سے ہرگز مزاحمت یا ممانعت گورنمنٹ انگریزی نہین کرینگے بلکہ اپنے

علاقہ مقبوضۂ حال مین وہ بلا دقت خوش رہیگا

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۲۶ ماہ مئی ۱۸۰۶ء

تفصیل دیہات تتمہ نمبر ا مین درج ہے —

---

نمبر ۹۴

واجب العرض جو منجانب راجہ کشور سنگہ بہادر راجہ پنا پیش ہوئی -

درخواست اول

جواب

الزام دہی نوخشگویان میری نسبت بلاتحقیقات سماعت نہو۔

یہ طریق حکام گورنمنٹ انگریزی کا نہین کہ بلا تحقیقات مطابق الزام دہی کسی شخص کے کاربند ہون ۔

درخواست دوم

بطور فرمانبردار و وفادار ملازم گورنمنٹ انگریزی کے مجھے امید ہے کہ مین ہمیشہ مورد مہربانی و عنایات سرکار رہونگا ۔

جواب

جب تک تم فرمانبردار اور وفادار رہوگی ہر طرحکی مراعات و مہربانی نسبت تمہاری مبذول رہیگی

درخواست سوم

اگر کوئی میرا رشتہ دار یا باشندہ اس ملک کا یا ملک غیر کا میرے علاقہ مین فساد برپا کریگا مجھے امید اور اعتبار ہے کہ گورنمنٹ انگریزی میری اعانت بیچ اوسکی سزادہی کے کرینگے

جواب

چونکہ تمام نزاع اور فساد جو آپس فیمابین اونکے رئیسان اس ملک کی جاری تھے اونکی تصفیہ گورنمنٹ انگریزی نے کردیا ہے پس اس حالت مین یہ یقین ہے کہ آیندہ کوئی تکرار فیمابین رئیسان متعلق گورنمنٹ پیدا نہوگی اگر اتفاقاً کسی وجہ نامعلوم سے کوئی تکرار فیمابین تمہارے اور کسی اور رئیس کے پیدا ہو تو تم اوسکی کیفیت واسطے ملاحظہ گورنمنٹ انگریزی کے بھیجدینا اور گورنمنٹ حسب روئداد مقدمہ فیصلہ کردیگی اور چونکہ تمہاری علاقہ مقبوضہ ملک بندیلکھنڈ مین واقع ہے لہذا یہ غیر ممکن ہے کہ غیر کوئی شخص اوسپر حملہ آور ہو لیکن درصورتیکہ یہ امر غیر ممکن بھی وقوع مین آئے تو گورنمنٹ انگریزی تمہارے علاقہ مقبوضہ کی حفاظت کرینگے ۔

درخواست چہارم

جواب

گورنمنٹ انگریزی رکہے گئے تہے مجکو عنایت ہوئے ہیں اسواسطے بہ ثبوت فرمانبرداری واتحاد گورنمنٹ انگریزی سے مینے یہ اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل درج ہین تیار کرکے بمہر و دستخط اپنے اور اپنے وزیر راج دہر گہ سنگہ کے داخل کرتا ہون اور بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز ان شرائط سے انحراف نکرونگا۔

## شرط اول

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ مین ہرگز مدد یا اعانت کسی غارتگر کی اس ملک بندیلکھنڈ مین یا باہر حدود ملک ہذا کے نکرونگا اور نہ اونکو اپنے ملک مین پناہ دونگا اور نہ اونکی خاندان کو اس ملک مین جو میرے تحت وقبض مین ہے رہنے دونگا اور اونکے ساتہ تحریر کتابت سے بہی اجتناب کرونگا اور مین یہ بہی اقرار کرتا ہون کہ مین کسی دوست یا رفیق گورنمنٹ انگریزی سے دشمنی نکرونگا بلکہ ہمیشہ فرمانبردار اونکا رہونگا۔

## شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین اسطرح حفاظت اون راستون گہاٹ کی کرونگا جو میرے علاقہ مین ہین کہ غارتگران وقزاقان گہات کی راہ سے آمدرفت کرکے ان راستون مین نہ آسکین اور ممالک سرکار انگریزی اونکی غارتگری وقزاقی سے براہ ان راستون کے محفوظ رہین۔

## شرط سوم

جب کبہی ضرورت جانے کی فوج انگریزی کو کسی راستہ واقع علاقہ مقبوضہ میرے سے گہاٹون پر ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف سد راہ اونکا نہونگا بلکہ اہلکاران ہوشیار و دیگر اونکے ہمراہ دونگا کہ وہ اونکو اچہے اور بہتر راستہ سی لیجاینگے۔

## شرط چہارم

چونکہ گورنمنٹ انگریزی سے ازراہ نصفت پروری وعدالت گستری مجکو ایک سند بابت ایک جزو علاقہ بالائے گہاٹ عطا کی ہے اور چونکہ اکثر دیہات علاقہ مذکورہ کے سابق بالگذاری مین اکثر اشخاص فرمانبردار و وفادار کو میرے بزرگون سے دیے ہین اور اکثر اون مین کے سرکشان اور مفسد لوگون سے جنہون نے میری حکومت کے خلاف سرکشی اختیار کی تہی چہین لیے ہین

لہذا مین بذریعہ اس تحریر کی قرار صالح کرتا ہون کہ مین ذمہ دار ہونگا کہ وہ ممالک انگریزی مین کوئی فساد نہ کرینگے۔

## شرط پنجم

اگر کوئی رعایائے سرکاری مفرور جو کہ میرے علاقہ کسی گانون مین آکر پناہ گیر ہو گا مین اقرار کرتا ہون کہ بروقت طلب مین فوراً اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسر انگریزی کرونگا۔

## شرط ششم

مین کسی دزد یا چور کو اپنے علاقہ کے کسی موضع مین رہنے نہ دونگا اور اگر اسباب کسی تجار یا اوسکے سوا اگر کا میرے علاقہ کے کسی دیہہ مین چوری ہو گا تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوس موضع کے زمیدار کو ذمہ دار گردانکر اوس سے معاوضہ اسباب مسروقہ کا کرادونگا اور یا مجرم کو گرفتار کرکے حوالہ گورنمنٹ انگریزی کرادونگا اور اگر کوئی مجرم جرم قتل یا بدمعاش یا کوئی اور شخص جو از روے قوانین انگریزی کے سزایاب ہو سکتا ہے کوئی جرم ملک انگریزی مین کرکے پناہ گیر میرے علاقہ کے کسی گانو مین ہو گا مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکو حوالہ افسر گورنمنٹ انگریزی کی کر دونگا۔

## شرط ہفتم

ایک بڑا اہلکار معتبر ہمیشہ حاضر باش بخدمت صاحب افسر کلان مقیم ملک ہذا کے رہا کریگا تاکہ جو کچھ حکم ہو اوسکی تعمیل کیا کرے۔

مین راج بہرگج سنگہ وزیر مہاراجہ کشور سنگہ بہادر بطور معتبر مہاراجہ ممدوح اپنی مہر اور دستخط اس اقرارنامہ پر کرکے اور گورنمنٹ انگریزی کے دفتر مین داخل کرکے اقرار کرتا ہون کہ ہمیشہ لحاظ کافی ان شرائط کا رہیگا اور کسی شرط مندرجہ کے سرانجام مین تغافل اور تساہل نہوگا اور بعد حاضر ہونے بخدمت مہاراجہ مین اقرار کرتا ہون کہ ایک اقرارنامہ مشعر اوپر شرائط مذکورہ کے بتصحیح مہری مہاراجہ نیز میری مہر او دستخط سے حاصل کرکے داخل دفتر سرکار کرونگا بعد ازان میرا یہ اقرارنامہ الیس ہوگا

المرقوم ۱۸۔ ماہ ذیقعدہ ۱۲۲۱ ہجری مطابق ۲۸۔ ماہ جنوری ۱۸۰۶ء موافق پنجم ماہ ماگہہ بدی سمت ۱۸۶۳۔

---

ترجمہ سند جو مہاراجہ کشور سنگہ کو ۱۸۰۶ء میں دی گئی تھی

چرگانو ۱۸۴۱ء مین بعلت سرکشی بخت سنگہ جاگیردار کے ضبط سرکار ہوگئی پس اب اون آٹھہ حصص مین سے جنمین جاگیر پرگانو منقسم ہوئی تہی صرف چار باقی ہین —

بودہ سنگہ دوروئی والے کے بعد جسکو سنہ ۱۸۲۳ء مین عطا ہوئی تہی اوسکا پسر ناہر سنگہ نامے جانشین ہوا اور اوسکے بعد سنہ ۱۸۵۱ء مین اوسکا بیٹا رجور سنگہ نامے جاگیردار حال جانشین ہوا اور زبر سنگہ بجنا والے کے بعد سنہ ۱۸۳۹ء مین اوسکا پسر کہندی راؤ نامے جانشین ہوا اور اوسکے بعد سنہ ۱۸۵۰ء مین اوسکا بیٹا مکند سنگہ جاگیردار توری فتحپور ہر پرشاد نامے نے اپنے حین حیات مین بتاریخ ۱۹ ماہ نومبر سنہ ۱۸۵۸ء پرتہی سنگہ کو جو خاندان بجنا مین سے تہا متبنی کیا اور جانشینی اوسکی گورنمنٹ نے منظور کی اس شرط پر کہ تا بالغ ہونے اُسکے بیوہ ہر پرشاد کارپرداز ہے الیشری سنگہ بہاڑی والے کا جانشین سنہ ۱۸۶۷ء مین اوسکا پسر کلان سبجے بہادر نامے ہوا تمام ان جاگیردارون کو اختیار متبنی کرنیکا بموجب سند نمبر ۲۷ کے حاصل ہے —

رقبہ ان چارون جاگیرون کا تخمیناً پچاسی میل مربع ہے اور آبادی قریب اٹھارہ ہزار نفر کے اور آمدنی مبلغ الـ ۔ روپیہ ہے —

## کینیا دہانا

اگرچہ یہہ بہی مطیع گورنمنٹ انگریزی اوسوقت سے ہے جب سے پیشوا نے حکومت شاہانہ بندیل کہنڈ کی سنہ ۱۸۱۷ء مین سرکار کو دی تہی مگر اس رئیس نے سنہ ۱۸۶۲ء تک کوئی اقرارنامہ تحریری داخل نہین کیا تہا اسوقت مین ضروری متصور ہوا شرائط دوستی و فرمانبرداری تحریر نمبر ۹۵ مین آئی قبل اوس سے کہ اختیار متبنی کرنے کا حسب سند نمبر ۲۶ کے اوسکو عطا ہو جاگیر کینیا دہانا دراصل جزو ریاست تہری تہی اور اودت سنگہ نے اپنی برادر خورد امان سنگہ کو سنہ ۱۷۳۰ء مین دی تہی بعد منقسم ہوجانے ریاست تہری کے عہد مرہٹا مین پیشوا نے ایک سند جاگیر کی امیر سنگہ اہرولی کو سنہ ۱۷۵۱ء مین دی تہی بعدازین حکومت کینیا دہانا کی باعث تکرار فیمابین مرہٹا ریاست جہانسی و تہری کے رہی اور جب جہانسی گورنمنٹ انگریزی کے قبضہ مین آگئی تو تکرار بہی اوسکے ساتہ کو یا منتقل ہوئی جاگیردار نے دعوے آزادی دونون سرکارون سی یعنی گورنمنٹ انگریزی اور سرکار تہری سے کیا مگر سنہ ۱۸۶۲ء مین یہہ فیصلہ ہوا کہ مثل جاگیر ہشت بہیا جاگیر کینیا دہانا ماتحت گورنمنٹ انگریزی

سے کے سبب اسوجہ سے کہ جاگیر مذکور جز و علاقہ مقبوضہ مرہٹہ واقع بندیل کھنڈ تھی اور پیشوا نے امیر سنگہ کو عطا کی تھی اور اس امیر سنگہ کے حقوق سب گورنمنٹ انگریزی کو حاصل ہوئے اور نیز یہ بھی وجہ تھی کہ قریب پچاس سال سے تہری کی کچھ حکومت یا استحقاق کنیا دہانا مین نہین ہا تھا
آبادی کنیا دہانا کی قریب چھہ ہزار نفری ہے اور آمدنی تخمینا مبلغ ... روپیہ سالیانہ ہے
گمان سنگہ جاگیر دار حال ماہ جون سنہ ۱۸۶۲ع مین اپنے والد کا جانشین ہوا ہے -

---

## نمبر ۴۸

اقرارنامہ مہاراجہ کشور سنگہ دستخطی و مہری اونکے وزیر راج دہیج سنگہ کا المرقوم مقام مودہا تاریخ ۴ ماہ فروری سنہ ۱۸۱۲ع-

چونکہ از روی عہدنامہ بسین کے ملک دہرسا و نور و عدلیار جو دراصل قبضہ سرینت پنڈت پردہان سوائے باجی راؤ پیشوا بہادر کے تہا اور آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کو سابق مین دیا گیا تہا اور چونکہ از روی عہدنامہ ثانی و بعد ازان فیمابین سرکارین منعقد ہوا تہا یہ ملک دوبارہ پیشوا کو دیا گیا تہا اور بالعوض اسکے اور بدلہ چند دیگر لحاظ جنکا ذکر عہدنامہ مذکورہ مین درج ہے ضلع بندیلکھنڈ جمعی چھتیس لاکہ سولہ ہزار روپیہ کا مہاراجہ پیشوا نے آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کو واسطے حکومت شاہانہ دوام کے دیا اور اونکے ممالک مقبوضہ مین شامل کر دیا اور چونکہ ایک فوج انگریزی اس ملک مین واسطے بندوبست کرنے ملک کے اور سزا دہی سرکشان آئی تمام راجگان اس ملک نے اور علاقجات قرب وجوار نے شہرت نصفت دہی و عطوفت و ایمانداری سرکار جو گورنمنٹ کی ہر امر سے ظاہر تہی گوش زد کر کے حمایت سرکار کی درخواست کی اور داخل محفوظ ہو کر مورد عنایات و بخشایش ہوئے لہذا وہ اپنے اپنے علاقہ مین بحال اور برقرار کئے گئے اور وہ اب تک باسایش و آرام بسر کرتے ہین اور چونکہ مین مہاراجہ کشور سنگہ بہادر اولاد مہاراجہ ہردی ساہ مرحوم اور منجملہ دیگر راجگان مقتدر اس ملک کا ہو کر بہ نیت صدق اتحاد گورنمنٹ انگریزی اپنے وزیر راج دہیج سنگہ کو بھیجتا ہون کہ وہ درخواست عنایات و تفضلات گورنمنٹ کریگا اور بنظر از دیاد رفاہ باشندگان ملک ہذا ایک سند بعض محال و دیہات واقع بالای گہاٹ جو از روی عہدنامہ بسین کے ماتحت

نہو گا لہذا جائز ہونا سند کا ایک تحریر مین منظور ہوا جو گورنر جنرل بہادر نے بنام نواب بتاریخ ۲۴ ماہ دسمبر ۱۸۶۲ع مین بہادر کی تہی آیندہ کوئی دعوی آزادی کا اگر سرکار انگریزی کی حکومت سی نواب مذکور اس فیصلہ پر بنیاد کرتا تو وہ بہی ۱۸۶۱ع مین معدوم ہو گیا کیونکہ پیشوا نے کل حکومت و اختیار شاہانہ سرکار انگریزی کو دیدیا تہا۔

نصیر الدولہ بمقام کالپی بتاریخ ۱۱ ماہ مئی ۱۸۱۵ع فوت ہوا اور اوسکا پسر امیر الملک نامی اوسکا جانشین ہوا اور اوسکے بعد ۱۸۳۸ع مین اوسکا فرزند محمد حسین خان نامے اوسکا جانشین ہوا ۱۸۵۶ع مین نواب سنے درخواست کی کہ اوسکو اجازت مکہ معظمہ جانے کی عطا ہو اور اوسکا پسر کلان مہدی حسین خان اوسکا جانشین قرار دیا جاوے اور بنظر اسکے کہ آیندہ فساد نہو اوسنے مبلغ نو ہزار روپیہ اور وابستگان خاندان سکے نام مقرر کیا یہ درخواست اوسکی منظور ہوئی مگر بباعث بلوہ و دیگر وجوہ سے نواب مکہ کو نگئے مگر تاہم مہدی حسین خان کو خطاب نوابی کا دیا گیا کل اختیار نظم و نسق کا اوسکے ہاتہہ مین حیات لوسکے والد محمد حسین خان سکے رہا محمد حسین خان ۱۸۵۹ع مین فوت ہوا بعد وفات اوسکے ایک بیٹا اوسکا عبد اللہ حسین نامے نے جد کرکے اصلیت مہدی حسین خان مین شبہہ ڈالا اور چاہا کہ خود جانشین ریاست ہو مگر بعد تحقیقات گورنمنٹ نے مہدی حسین خان کو اصل وارث بحال رکہا اوسکو بعد ازین بموجب سند نمبر ۹۳ کے اطمینان بخشی کی کہ جو کوئی اصل وارث اوسکا بموجب شرع محمدی کے ہوگا اوسکی منظوری سرکار سے ہوگی اور جب کوئی وارث اصلی نہو گا جانشینی اور رشتہ دار کے نام ہوگی تو اوسوقت نصف آمدنی ملک بطور نذرانہ دینی ہوگی ۱۸۶۳ع مین بالعوض اکثر امور فیاضی جو نواب نے اختیار کیے تہے اور خاص کر بالعوض موقوفی تحصیل راہداری اندر حدود علاقہ نواب کی سرکار انگریزی نے نواب کی خطاب مین ترقی دی۔

کہتے ہین کہ اس ریاست کا رقبہ ۔۔۔ میل مربع ہے اور آبادی ۔۔۔ ہزار نفری اور آمدنی اسکی ایک لاکہہ روپیہ ہے۔

## جاگیر ہشت بہیا

یہ جاگیرین اصل مین جزو علاقہ تہری تہین بانی اس خاندان کا دیوان رائے سنگہ یوسنے کا پوتا پیر سنگہ دیو راجہ تہری کا تہا اور جسکے پاس بڑا گانو جاگیر مین تہا نام اس جاگیر کا

جو ہشت بھیا مشہور ہوا وجہ اسکی یہ ہے کہ دیوان رائے سنگہ نے اپنی جاگیر بڑا گانو کی آٹھ حصص مین منقسم کردی تھی یعنی ترولی - وکری - وجیگانو - ودوروئی - بجنا - وتوری فتحپور - وپسرائی - وبہاٹری - کیونکہ اوسکے آٹھ بیٹے تھے جاگیر کری معروف دودپور وجاگیر لپسرائی مدت سے شامل باقی حصص کے ہوگئی اور ترولی شامل تہری ہوگئی (یہ بیان ایک رپورٹ پولیٹکل اجنٹ بندیلکھنڈ مین مرقومہ ۱۰ جنوری ۱۸۲۱ع مین درج ہے مگر کاغذ مقدمات متبنی وجانشین سے یہ بیان کیا گیا ہے کہ یہ دونون جاگیر یعنی کری اور بیسرائی کی شامل علاقہ جہانسی ہوگئی تہین اور اب قبضہ سرکار انگریزی مین شمول ممالک دیگر ہین) علحدگی ریاست تہری جو مرہٹون سے کرکے ریاست جہانسی قائم کی تہی اسکے سبب تکرار فیمابین جہانسی اور تہری درباب حکومت باقیماندہ پانچ جاگیرون سے پیدا ہوئی ۱۸۲۱ع مین تحقیقات قرار واقعی عمل مین آئی اور یہ تصفیہ ہوا کہ وہ جاگیرین ماتحت گورنمنٹ انگریزی کی تصور کیجائین اور جو خراج جہانسی والا لیتا ہے وہ معرفت اوسکے وصول ہوگا مگر جاگیرداران مذکور کو تصور کرنا چاہیے کہ راجہ تہری اونکا رئیس خاندان ہے مگر جہانسی نے کئی دیہات ان جاگیرون سے قبضہ مین کرلیے اور اونکو اجازت ہوئی کہ ادن دیہات کو بالعوض خراج کے اپنے قبضہ مین رکہین ورنہ بصورت دیگر اونسے خراج لیا جاتا یہ انتظام سند نمبر ۹۴ مین ترتیب پاکر ۱۸۲۳ع مین جاگیرداروں کو سند دی گئی بابت جاگیر ترولی سے جو شامل تہری ہوگئی تہی راجہ تہری کو کہا گیا کہ مبلغ سالیانہ بطور خراج بالعوض اوسکے جہانسی کو دیا کرے یہ خراج واجب الادا سرکار انگریزی کو ہوا جبسے علاقہ جہانسی ضبط سرکار ہوگیا مگر ۱۸۶۲ع عیسوی مین یہ خراج راجہ کو بالعوض خدمات لائقہ جو اوسنے بلوہ مین کین سرکار سے معاف ہوگیا

تفصیل دیہات وخراج -

دوروئی والے نے چار دیہات اپنے بالعوض خراج مبلغ [illegible] کے دیے -

بجنا والے نے ۹ دیہات ----- مبلغ [illegible]

توری فتحپور والے نے ایک ----- مبلغ [illegible]

بہاٹری والے نے چار ----- مبلغ [illegible]

کل مبلغ [illegible]

رقبہ اسکا قریب چارسو پچاس میل مربع کے ہے اور آبادی ستر ہزار نفری اور آمدنی مبلغ ۱۰۰۰۰
کی سالیانہ ہے —

## سوہاول

یہ علاقہ بہی بیچ سند راجہ کشور سنگہ کی بطور جاگیر رفقا درج تہا مگر اوسی وجہ سے جس سے
علیحدہ اسناد رئیسان کوٹی واوچیرا کو عطا ہوئین جب تسلط سرکار انگریزی کا ہوا سند نمبر ۴۸
لعل امان سنگہ کو جو مقیم رئیس سوہاول تہا عطا ہوئی جسکی روسے اوسکو اپنے علاقہ مقبوضہ پر
بحال رکہا گیا بشرطیکہ اطاعت گورنمنٹ منظور کرے لعل امان سنگہ نے ترک ریاست کرکے
اپنے پسر کلان رگہوناتہ سنگہ کو جانشین اپنا کیا ۱۸۳۰ء مین سرکار انگریزی نے سوہاول کا
اپنے طور پر بندوبست واسطے ادائے قرض ایک مہاجن کے جسکا مال غارت ہوگیا تہا کرلیا ۱۸۳۲ء
مین پہر علاقہ لعل امان سنگہ کو ملا کیونکہ اس عرصہ مین اوسکا بیٹا رگہوناتہ سنگہ فوت ہوگیا تہا
۱۸۴۰ء مین امان سنگہ نے علاقہ اپنے پسر ثانی شیو سنگہ کو جو اب رئیس موجودہ ہے دیا اوسکی بے احتیاطی
اور بدنظمی سے علاقہ مقروض ہوگیا ۱۸۴۵ء مین پہر حسب درخواست رئیس علاقہ کا بندوبست
سرکار انگریزی نے اپنے طور پر کیا اس رئیس کو اختیار متبنٰی کرنے کا حسب سند نمبر ۴۷ کے حاصل
ہے شیو سنگہ کا پسر کلان اندرجیت سنگہ ۱۸۶۶ء مین فوت ہوا اوسوقت مین اوسکا فرزند شیر جنگ بہادر
صرف دوسال کی عمر کا تہا مگر شیو سنگہ کے تین فرزند زندہ ہین —

رقبہ سوہاول کا قریب تین سو میل مربع ہے اور آبادی پچاس ہزار نفری اور آمدنی
مبلغ ۳۰۰۰۰ روپیہ کی ہے —

## گوراہر

راجارام حاکم قلعہ پورا گڈہ کا ملازم گمان سنگہ بزرگ راجہ اجی گڈہ کا تہا درمیان بدنظمی
ملک کی اوسنے سرکشی بخلاف اپنے آقا کے کرنی شروع کی اور عرصہ قلیل تک بمقابلہ علی بہادر کے
پیش آیا جب تسلط سرکار انگریزی کا ملک بندیل کہنڈ مین ہوا تو وہ سرغنہ ایک گروہ غارتگران کا
تہا اور اوسنے مدت تک ملک مین فتور رکہا ازروی شرط پنجم عہدنامہ کی راجہ اجی گڈہ پر فرض تہا
کہ وہ اوسکو مطیع کرکے اوسکی پرورش کرے مگر یہ امر اوس سے زور ترغیب سے ہوا اور راجارام

## کوٹی

جو سند راجہ بنا کو ۱۸۱۰ء مین عطا ہوئی اوسمین کوٹی بطور جاگیر رقعا درج ہے خاندان انکا بگھیلا ہے اور مدت سے یہ جاگیر اس خاندان مین ہے اور جو بندیل کھنڈ کو فتح کرتا ہے اوسکی متابعت یہ کرتے ہین یہ کبھی راجگان بندہیلا یا علی بہادر مین بیدخل نہین ہوئے اسواسطے سنہ ۱۸۱۰ء مین سند نمبر ۸۰ لعل دنیاپت کو جو اوسوقت مین جاگیر دار تھا عطا ہوئی جسکے روسے وہ تابع فرمان گورنمنٹ انگریزی مثل دیگر رئیسان بندیلکھنڈ ہوا —

جاگیر دار لعل ابدہوپت سنگہ پسر لعل دنیاپت ہے اوسکو اختیار متبنی کرنے کا ازروے سند نمبر ۷ کے حاصل ہوا ہے —

آمدنی اسکی مبلغ پچاس ہزار روپیہ ہے اور رقبہ سو میل مربع اور آبادی تیس ہزار نفری ہے

## اوچیرا وناگود

مثل کوٹی کے ریاست اوچیرا بھی بطور جاگیر رقعا سند راجہ کشور سنگہ پنا والہ مین شامل تھی مگر چونکہ اوچیرا قبل از قائم ہونے حکومت چہر سال کے ملک بندیلکھنڈ مین بیچ قبضہ بزرگان لعل شیوراج سنگہ کی تھی اور اوسکا خاندان کبھی عہد راجگان بندہیلا و علی بہادر مین بیدخل نہین ہوا تھا لہذا سند نمبر ۸۱ لعل شوراج سنگہ کو ۱۸۰۹ء مین عطا ہوئی جسکے روسے وہ اپنے مقبوضہ پر بحال رہا بعد وفات اوسکے ۱۸۱۱ء مین اوسکا پسر بلبہدر سنگہ جانشین ہوا یہ رئیس ۱۸۳۱ء بسبب قتل اپنے برادر کے معزول ہوا اور اوسوقت مین رگھوبند سنگہ پسر بلبہدر سنگہ صغیر سال تھا سرکار انگریزی نے علاقہ زیر انتظام اپنے رکھا ۱۸۳۳ء مین جب رگھوبند سنگہ بالغ ہوا جانشین کیا گیا اور سند جدید نمبر ۸۲ اوسکو دی گئی اور مبلغ آٹھہ ہزار روپیہ نذرانہ لیا گیا [illegible] مقروض ہوگیا اور حسب درخواست اوسکی سرکار نے ۱۸۵۷ء مین اپنا بندوبست [illegible] بلوہ مین خدمات لائقہ کین اور اوسکو انعام مین حسب سند نمبر ۸۳ کے ایک [illegible] ضبط [illegible] رگھوگڈہ مین سے عطا ہوئی اور اختیار متبنی کرنے کا بھی اوسکو ازروے [illegible] کا ایک لڑکا صلبی شمبھوداس نامی موجود ہے —

سوم

کے واسطے معاف کیا۔

بعدازین گورنمنٹ نے یہ خیال کیا کہ چترپور اور چارون تہانون کا واپس دینا ضرور ہے
تاکہ اونکے بیٹے سے سونے ساہ جوابدہ امنیت ملک کا رہیگا مگر یہ ایسی ۱۸۰۴ء تک نہیں ہوئی
اس سال مین وہ سونے ساہ کو اور چترپور اوسکے فرزند پرتاب سنگہ کو دیا گیا اور فوج انگریزی
اوس جانب سے برخاست ہوئی (اب جو سند سونے ساہ کو دی گئی تہی وہ افسر دفترین گورنمنٹ
مین موجود نہین اور نہ وہ سند جو پرتاب سنگہ کو دی گئی تہی جو ایک سند بنام پرتاب سنگہ دی گئی
صاحب کی کتاب پولیٹکل رلیشن مین درج ہے وہ بنام پرتاب سنگہ راجہ علی پورا کے ہے اور اس
پرتاب سنگہ پسر سونے ساہ کے نام نہین ہے

بیچ ۱۸۱۶ء کے سونے ساہ نے اپنے ملک کو درمیان اپنے پانچ بیٹون کے تقسیم کیا مگر اوسکے
چہوٹے بیٹون نے پہر اوس سی تقسیم کرایا جسکے سبب حصہ پرتاب سنگہ پسر کلان کا بہت کم ہوگیا
اور ہر ایک بہائی جداگانہ حاکم اپنے اپنے علاقہ کا رہا گورنمنٹ نے اس تقسیم کو نامنظور کیا کیونکہ اوس سے
حق تلفی پرتاب سنگہ کی ہوتی تہی اور نیز یہ امر خلاف مصلحت سرکار انگریزی تہا جسکا منشا یہ تہا
کہ ملک بندیلکہنڈ منقسم نہو اور اس نظر سے راجہ کو اطلاع دی گئی کہ اگر بعد وفات اونکے کوئی
موقع اونکی مداخلت کا پیدا ہوگا تو وہ حق پرتاب سنگہ کو بحال رکہینگے گورنمنٹ نے یہ بہی منظور
نہین کیا کہ جانشینی سب بہائیون کی اونکی اولاد مین ہو اور صاحب اجنٹ بندیلکہنڈ کو ہدایت
کی کہ بعد وفات سونے ساہ کے تقسیم اول کو بنیاد قائم کرکے پرتاب سنگہ کے ساتہ بندوبست کرے
و دیگر برادران مسمیان ہمت سنگہ پرتہی سنگہ ہندوپت و بخت سنگہ اپنا اپنا حصہ تاحین حیات اپنے
قبضہ مین رکہین اور اپنے تئین ماتحت پرتاب سنگہ کا تصور کرین یہ ہدایت بعد وفات سونے ساہ
کے ۱۸۱۶ء مین سرانجام پذیر ہوئی اور استحکام اسکا از روی سند کے ہوا جو پانچون برادران کو
دی گئی اور اوس سے اقرارنامجات نمبر ۲۷ لیے گئے بعد ازان جب حصص سبکے
تبدلات علاقہ مین واسطے رفاہ باہمی کے عمل مین آئے پرتاب ۔ نے
قلعہ دیوا کو مضبوط کیا کیونکہ یہ قلعہ راستہ کوہستان پر زد رکہتا تہا
تہا مگر قبضہ اوسکا پرتاب سنگہ کو اس نظر لینا ضروری تہا کہ او

سرکار انگریزی نے اوس علاقہ پر بحال رکھا جو اوسکے پاس عہد بندہیلا و علی بہادر مین تھا اور بسند نمبر ۴۷ اوسکو بتاریخ ۲۲ - ماہ جون ۱۸۱۱ع دی گئی یہ رئیس بتاریخ ۴ - ماہ جون ۱۸۳۱ع لاولد مرگیا اور ایک وصیت نامہ کرگیا جسکے روسے تمام جائداد اوسکی اوسکے برادرزادہ پریچھت سنگہ کو عطا ہوئی اگرچہ پریچھت سنگہ حسب قاعدہ متبنی نہین ہوا تھا مگر گورنمنٹ نے اوسکو بموجودگی اوسکے دو برادر کلان کے منظور کیا اندونون نے اپنا دعوی ترک کیا پریچھت سنگہ راجہ حال کو اختیار متبنی کرنیکا حسب سند نمبر ۴۹ کے حاصل ہوا ہے۔

مشہور ہے کہ اس ریاست کا رقبہ ۔۔۔ میل مربع ہے اور آبادی ۔۔۔ ہزار نفری اور آمدنی تخمیناً ۔۔۔ ہزار روپیہ سالیانہ کی ہے۔

## کالنجر چوبہا

ضلع کالنجر ایک جزو ملک چھترسال تھا جو حصہ ہردے ساہ مین آیا تھا چوبہ رام کشن حاکم قلعہ تھا بیچ افراط و تفریط کے جو بعد عملہ علی بہادر کے پیدا ہوا خاندان چوبہ نے قلعہ اپنے قبضہ مین کرلیا اور دس سال تک مقابلہ فوج محاصرین زیر حکم علی بہادر کے کیا اور سرنہوئے اسی عرصہ محاصرہ میں علی بہادر نے فوت کیا بہنگام تسلط انگریزی قلعہ قبضہ پسران رام کشن مذکور مین تھا اسکے سات بیٹے تھے سمیان بلدیو و بہرت جو و گوبند داس و گنگا دہر و نولکشور و سالک رام و چھترسال بلدیو پسر کلان نے فوت کیا تھا اور اوسکا پسر دریاو سنگہ حاکم قلعہ تھا اگرچہ یہ خاندان بباعث اوسکے طرف ملازم سرکش خاندان چھترسال کے ہونے سے بکچہ دعوے بندوبست کا اون شرائط پر نہین رکہتا تھا جو اولاد راجگان بندہیلا کے ساتہ ہوئی تہین مگر تاہم اس مصلحت سے کہ سرکار انگریزی یہ چاہتی تہی کہ جو ملک آنروی کہاٹ ہے وہ وہان کے رئیسان خورد کے سپرد رہے کہ وہ خود اوسکی حفاظت کرین اور نیز اس غرض سے کہ ملک امن مین رہے دریاو سنگہ اپنے ملک مقبوضہ پر منجانب اپنے کل خاندان کے قائم اور بحال رکہا گیا اس شرط پر کہ وہ دوستی و اتفاق سرکار سے بموجب اقرارنامہ نمبر ۵۰ کے رکہی اکثر ایسے دیہات کا دعوے دریا کیا ہو قبضہ قلعہ داران گڈہ مین تہے اس سبب سے اوسوقت سند دریاو سنگہ کو تہی۔

بندوبست سے یہ وعدہ ہوا تہا کہ حقوق خاندان جسبو بحال اور قائم رکہے جائین اور وارث ہمجدی
مورت سنگہ کے ماتحت سرکار انگریزی سے رہکر جانشین ریاست ہون لہذا استمر جیت سنگہ جو اس خاندان
کی فرع دوراہ سے اور برادرزادہ مورت سنگہ کا تہا اوسکا دعوے جانشینی کا منظور ہوا اور چونکہ
اوسنے چاہا کہ وہ خود بجاے اپنی پسر چوردرنجیت سنگہ کے جانشین ہوا اوبی رنجیت سنگہ کو متبنی کرنے کا
ارادہ بیوگان راجہ تہا لہذا وہ بلفواے نمبر ۶۶ کے جانشین ریاست جسبو منظور ہوا اس شرط پر کہ
مبلغ اے صمار روپیہ نذرانہ دیا کرے اس جاگیردار نے اختیار متبنی کرنے کا بہی حاصل کیا ہے
بلفواے سند نمبر ۶۷ کے۔

رقبہ اس ریاست کا تخمیناً مال میل مربع ہے اور آبادی للعہ ہزار نفری اور آمدنی
اب قریب عہ و چند کے سال سنہ ۱۹۱۶ء سے ہے۔

---

## بہری

دیوان جوگل پرشاد جسکو سرکار انگریزی نے سند نمبر ۶۸ سنہ ۱۸۰۶ء مین دی تہی اولاد
جگت راج مین سے نسل دختر مین سے تہا اوسکے جد یعنی دادا نے جگت راج کی دختر سے شادی
کی تہی اس سبب سے اوسکو جاگیر مین مواضع اومری و چپلی و ددری سے ملے تہے یہ مواضع عہد راجگان
بندہیلا مین اس خاندان کے پاس رہے اور علی بہادر نے بہی پاس جوگل پرشاد کے بحال رکہے
تہے جب انگریزی تسلط بندیل کہنڈ مین ہوا تو دیہات چپلی و ددری ضبط ہوئے اور دیوان کے
پاس صرف اومری رہا اور دیہہ ددری ناناگو بندراؤ کو بالعوض چہہ دیہات ضلع کالپی کے دیا گیا
آخرکار حق جوگل پرشاد کا نسبت اون دیہات کی ثابت ہوا لہذا موضع چپلی اوسکو واپس ملا اور
بالعوض ددری کے چند دیہات مساوی الجمع ضلع جلال پور سے دیوان کو عطا ہوئے اور جو روپیہ
شروع ضبطی سے بابتہ ان دونون دیہات کی تحصیل ہوا تہا وہ سرکار نے دیوان کو واپس دیا
مگر چونکہ یہ دیہات محصور ایسے مواضع سے تہے جنمین قوانین انگریزی جاری تہے اسصورت مین
ان مواضع کو قانون سے بری رکہنے مین دقت ہوتی تہی لہذا دیگر دیہات بالعوض اونکے
سنہ ۱۸۱۱ء مین ازروی سند نمبر ۶۹ اونکو دی گئی۔

جوگل پرشاد بماہ اپریل ۱۸۴۱ء مین فوت ہوا اوسکا جانشین فورن سنگہ پوتا اوسکے برادر حقیقی گندروپ سنگہ کا ہوا کیونکہ فورن سنگہ کے والد راؤ صاحب سنے اپنی خوشی سے دعوے جانشینی ترک کیا تہا ۱۸۵۵ء مین فورن سنگہ کا جانشین اوسکا فرزند شیوناتہ سنگہ ہوا ہنگام وفات شیوناتہ سنگہ بماہ مئی ۱۸۶۱ء بیوہ سنے چاہا کہ بلبہدر سنگہ کو جو رشتہ دار بعید تہا متبنی کرے اور بجی سنگہ پسر ہمشیرہ زادہ جاگیردار مرحوم خارج رہے مگر سرکار انگریزی سنے بجی سنگہ کو جانشین کیا اس نظر سے کہ وہ قریب تر رشتہ دار متوفی کا بہ نسبت بلبہدر سنگہ کے تہا اور یہ شخص جاگیردار متوفی کے گہر مین رہتا تہا جب اوسنے وفات پائی اور اوسکا کریا کرم اوسنے کیا تہا اور اسی شخص کو ٹہاکران کلان سنے وارث تجویز کیا تہا اور نیز افسران پولیٹکل مقام مذکور کے جانب دار بجی سنگہ کے بباعث اوسکے استحقاق اور بنظر مصلحت وقت کے تہے بنظر خدمات لائقہ جاگیردار مرقوم نیچ بلوہ ۱۸۵۷ء کے جو نذرانہ معمولی ہنگام جانشینی کے ہوتا ہے وہ بھی سرکار سنے معاف کیا۔

جاگیردار بیہری سنے اختیار متبنی کرنے کا بہی ازروی سند نمبر ۲ کے حاصل کیا ہے۔

رقبہ اس ریاست کا تیس میل مربع مشہور ہے اور آبادی قریب دو ہزار پانچ سو نفری اور آمدنی ؏ ہزار روپیہ سالیانہ۔

## چہترپور

گورسونے ساہ جسکو گورنمنٹ انگریزی سنے راج چہترپور پر قائم کیا تہا ایک ملازم منہدو پت پوتا راجہ کشور سنگہ پناوالہ کا تہا درمیان بدنظمی کے جو ہنگام متسلط ہونے مرہٹہ کے واقع ہوئی گورسونے ساہ سنے بہت سا ملک اپنے قبضہ مین کر لیا تہا اور جب انگریزی تسلط ہوا تو اوسکی مقدرت اور قوت ایسی تہی کہ اوسکو اوسکے ملک مقبوضہ کو دیکر اوسکی متابعت حاصل کرنی مصلحت وقت متصور ہوئی ازروی سند نمبر ۱ کے جو ۱۸۰۶ء مین گورسونی ساہ کو دی گئی تہی شہر چہترپور اور چار چوکیان جو بحین حیات علی بہادر کے اوسکے قبضہ مین تہین اور شہر مؤ اور سالت جو اوسنے بعد وفات علی بہادر کے اپنے قبضہ مین کر لیے تہے سرکار انگریزی سنے اپنے قبضہ مین رکہے اور اوسکے معاوضہ مین گورسونی ساہ کو گورنمنٹ سنے مبلغ ؏ ہزار روپیہ نذرانہ جو وہ علی بہادر کو دیتا تہا اوسکے پسر پرتاب سنگہ

## جتشو

بیچ اون حصص کے جو چتر سال نے اپنے علاقہ سے کیے تھے پرگنجات کوتری اور جتشو حصہ جگت راج مین آئے تھے اس سردار نے ۱۷۶۲ء مین اپنے علاقہ کو فیما بین گمان سنگہ مورث اعلی راج اجی گڈہ اور کہومان سنگہ بزرگ خاندان چرکاری اور بہارت سنگہ بانی راج جیت پور کے منقسم کیا یہ راج جیت پور کا اب معدوم ہو گیا ہی اس تقسیم مین اضلاع کوتری و جتشو درمیان گومان سنگہ اور کہومان سنگہ کے تقسیم ہوئے بہرت چند پسر ہمارمی چتر سال کا ضلع کو ماتحت اپنی برادر کلان کے رکہتا تہا بعد اپنے دو حصہ کرکے اپنے دونون پسران ہری سنگہ اور دورجن سنگہ کے پاس چہوڑ گیا ان دونون نے اپنی اپنی حصہ کی علاقہ کو باعث تنازع خانگی جو خاندان چتر سال مین واقع تہا بلا مداخلت احدے اپنے قبضہ مین رکہا دورجن سنگہ لاولد فوت ہوا اور اپنے حصہ کو قبضہ چیت سنگہ پسر ہری سنگہ مین چہوڑا اوسکے بعد مورت سنگہ صغرسنی مین جانشین اپنے والد چیت سنگہ کا ہوا اور تمام ملک جتشو اوسکے قبضہ مین رہا جتشو بہی مثل دیگر علاقجات بندیلکہنڈ کی قبضہ علی بہادر مین آیا اور علی بہادر نے اپنے ملازم سرکش چیت سنگہ جسکا نام گوپال سنگہ تہا بشرط اطاعت و فرمانبرداری اس علاقہ پر سرافراز کیا اور گوپال سنگہ نے مورت سنگہ کو اپنی حفاظت مین رکہا۔

بیچ اوس انتظام کے جو بخت سنگہ اجی گڈہ والہ کے ساتہ ۱۸۰۷ء مین ہوا تہا پرگنہ کوتری جسمین علاقہ مورت سنگہ کا واقع تہا شامل ملک اجی گڈہ کیا گیا تہا مگر مورت سنگہ نے متابعت بخت سنگہ کی منظور نہین کی لہذا تکرار فیما بین ہوئی اور امنیت ملک مین خلل پیدا ہوا ۱۸۱۳ء مین سرکار انگریزی نے فیصلہ اس تکرار کا مفید اجی گڈہ کے کیا اور صاحب اجنٹ بندیل کہنڈ کو ہدایت ہوئی کہ وہ مورت سنگہ کو فہمایش کرکے اوس سے متابعت راجہ کی منظور کرائین اور خراج مبلغ ۱۰۰۰ صہ روپیہ سالانہ کا راجہ کو معرفت سرکار انگریزی کے دیا کرین اگر وہ خود دینے پر راضی نہو مگر مورت سنگہ نے کوئی ایسا امر نہ سنا جس سے متابعت بخت سنگہ مترشح تہی بباعث اسکے کہ راجہ بجبر مورت سنگہ کو راضی نکر سکا لہذا زیادہ تحقیقات دعوی مورت سنگہ کی ضروری متصور ہوئی تحقیقات سے یہ امر صاف ظاہر ہوا کہ اگرچہ جاگیر جتشو کبہی درحقیقت علیحدہ ملک جگت راج سے نہوئی تہی تاہم حکومت خاندان اجی گڈہ کی صرف براے نام جتشو مین تہی اور اکثر رئیسان بندیل کہنڈ کا مدار دعوی مورت سنگہ کے تہے اور

اگر موجودگی اور دعوی مورت سنگہ کی ۱۸۰۸ع مین دریافت ہوتے تو اوسکے خاندان اور حقوق کے سبب اوسکو بیشک اوسکے موروثی علاقہ پر بحال رکہا جاتا کیونکہ بموجب انگریزی قاعدہ کے وہ قبضہ بحال رہتا تہا جو ہنگام وفات علی بہادر کے قابض کے پاس تہا لہذا ۱۸۱۲ع مین ایک جداگانہ سند نمبر ۶۵ مورت سنگہ کو عطا ہوئی جسکے روسے اوسکو علاقہ جسبو مین بلامداخلت و متابعت بخت سنگہ کے قائم کیا گیا مگر یہ بہی خیال مین گذرا کہ بنظر راست کرداری معاملہ کے یہ امر خلاف انصاف ہوتا اگر بخت سنگہ سے کوئی علاقہ بلامعاوضہ کے لیا جاتا جو سرکار انگریزی سنے ۱۸۲۲ع مین اوسکا حق متصور کرکے اوسکو دیا تہا پس مبلغ ۱۰۰۰ روپیہ جو اجیگڈہ کو جسبو سے ملتے تہے راجہ کے خراج مین مجرا دیے گئے اور بنظر اسکے کہ اسقدر عرصہ دراز تک مورت سنگہ کا حق اوسکو نہین ملا تہا سرکار انگریزی سنے مناسب تصور کیا کہ خراج اوس سے نہ لینا چاہیے اور سرکار اپنا نقصان اس رقم کا گوارا کرے۔

مورت سنگہ کے دو بیٹے تہے پسر کلان اوسکا لاولد فوت ہوا تہا مگر پسر ثانی ایشری سنگہ بعد اوسکے جانشین جاگیر ہوا یہ ایشری سنگہ مدت تک مناقشہ ساتہ اپنے دو قریب رشتہ داران کے یعنی ساتہ رگہوناتہ سنگہ ہمشیرزادہ اور سترجیت سنگہ برادرزادہ اپنے کے رکہتا تہا اور بسبب اونکی کشی کے اوسنے اونکو اونکی جاگیر رجولی اور دوراہا سے خارج کر دیا تہا ۱۸۳۲ع سے چند مراتب یہ تکرار واسطے تصفیہ کے صاحب اجنٹ بہادر بندیلکہنڈ کی خدمت مین پیش کی گئی مگر چونکہ یہ قاعدہ سرکار تہا کہ بیچ امور خانگی رئیسان کے سرکار مداخلت نکریگی لہذا کچہ تصفیہ اسکا سرکار سنے نہین کیا لاکن سبب اندیشہ ہوا کہ باعث جاری رہنے اونکے مناقشہ کے امنیت ملک مین خلل واقع ہوگا تو سرکار سنے ۱۸۴۵ع مین مداخلت کی اور یہ تصفیہ قرار پایا کہ رگہوناتہ سنگہ اپنی جاگیر رجولی پاوے اور مبلغ ایکہزار روپیہ بطور خراج کے جاگیردار جسبو کو دیا کرے اور سترجیت سنگہ کہ ناقابل انتظام جاگیر تہا لہذا اوسکو جاگیر دوراہا ندی گئی مگر یہ قرار پایا کہ اوسکو ایک ہزار روپیہ دیا جاوے۔

ایشری سنگہ نے ۱۸۴۶ع مین وفات پائی اوسکا فرزند رام سنگہ خوردسال تہا اور بعد وفات اپنے والد کے عرصہ قلیل مین فوت ہوا اور اسطرح ایشری سنگہ کی اولاد معدوم ہوئی راجہ اجیگڈہ نے دعوی اس علاقہ کا کیا مگر اوسکا دعوی بندوبست ۱۸۱۶ع مین معدوم ہو چکا تہا کیونکہ از روے اوس

مہیپت سنگہ نے بتاریخ ۲۲ - ماہ جون ۱۸۵۳ء وفات پائی اوسکے عوض اوسکا بیٹا بجی سنگہ گیارہ سال کی عمر کا جانشین ہوا اور اپنی صغر سنی مین بیچ ۱۸۵۵ء کے ۱۲ ستمبر مین فوت ہوا اب سرکار انگریزی سے تجویز کی کہ علاقہ اجی گڈہ بالضرور بوجہی ضبط سرکار ہونا چاہیے اور اسی سبب سے درخواست والدہ راجہ کی جو اس درخواست سی تہی کہ رنجور سنگہ اوسکا بہائی جو غیر منکوحہ سی ہے وہ جانشین ہو منظور نہین ہوئی اور یہ حکم ہوا کہ اس بارہ مین رپورٹ ولایت کو کیجاے گی تا آخر ۱۸۵۶ء کورٹ اف ڈایرکٹرز نے قبل اس معاملہ سے طے کرنے کے کہ کوئی وارث اصلی اس ریاست کا نہین بلکہ تحقیقات اس امر کی کرنی ضرور ہے کہ اصل حقوق خاندان بخت سنگہ کے قبل عطا ہونے سند کے کیا تہے انکے امور کی تحقیقات ختم ہونے نہین پائی کہ بلوہ ہوگیا اور فرزند علی مفسد نے مشہور کیا کہ لکہپال سنگہ پسر غیر منکوحہ مہیپت سنگہ رئیس اجی گڈہ تہا اور اونیت ضلع مین خلل ڈالا مگر چونکہ رانی مہیپت سنگہ اپنی دوستی سرکار انگریزی مین قائم اور مضبوط رہی لہذا یہ تجویز ہوئی کہ دعوے سرکار بابت ضبطی علاقہ کے ملتوی رہے اور از روی سند نمبر ۱۶ کے رنجور سنگہ اون ہی شرائط پر رئیس علاقہ کیا جاوے جن شرائط پر راجہ سابق قابض تہے اور جانشینی اولاد صلبی تک رہے اور چند حقوق خاص شہر باندا مین جو از روی قوانین انگریزی کے سرکار کو پہونچتے تہے وہ بہی مستثنا کیے جاوینگے رنجور سنگہ اب قریب سولہ برس کی عمر کا ہے اوسکو اختیار متبنی کرنے کا بہی موافق نمبر ۷۰ کے حاصل ہے -

رقبہ اجی گڈہ کا قریب سات سو میل مربع ہے اور آبادی قریب ۴۵۰۰۰ نفری کے ہے اور آمدنی تخمیناً ایک لاکہ پچہتر ہزار روپیہ کی ہے راجہ بابت ضلع بجور کے مبلغ ۷۰۰۰ بطور خراج دیتا ہے مگر ۱۸۱۶ عیسوی مین جب علاقہ جسو اوسکے قبضہ سے نکل گیا تو مبلغ ۱۲۰۰ کی کمی دی گئی -

## سریلا

راجہ تیج سنگہ پر وتا جگت راج کو علی بہادر نے خارج کردیا تہا آخر کار اوسنے بذریعہ راجہ ہمت بہادر کے ایک جزو اپنے علاقہ کا پایا تہا جب انگریزی تسلط بندیلکھنڈ مین ہوا تب اوسکے پاس ایک چہوٹا سا قلعہ اور موضع سریلا واقع ضلع جلال پور جمی قریب بعدہ سال سکے تہا بنظر اوسکی

رسائی بیچ ضلع کے اور متابعت سرکار انگریزی کے ایک ہزار روپیہ تنخواہ اوسکا مقرر ہوا اوسوقت تک کہ جبتک کوئی علاقہ اوسکے واسطے تجویز نہو جن دیہات کا اوسنے دعوی کیا وہ مبلغ عہ سالانہ تسا لیس کے تہے یہ دیہات ازروی سند نمبر ۶۲ کے اوسکو ۱۸۰۸ء عیسوی مین عطا ہوئی اور تنخواہ موقوف ہوئی پنچم سنگہ کے بعد اوسکا بیٹا ارجن سنگہ جانشین ہوا اور اوسکے بعد اوسکا پسر ہندوپت نامے راجہ حال جانشین ہوا اوسکو اختیار متبنی کرنیکا ازروی سند نمبر ۷۴ کے حاصل ہوا۔

رقبہ سریلا کا صرف عہ میل مربع مشہور ہے اور آبادی چار ہزار پانچ سو نفری آمدنی اوسکی اوسیقدر اب ہی ہے جسقدر ہنگام عطا ہونے کے تہی۔

## جگنی

پرتہی سنگہ پوتا پدم سنگہ کا چودہ موضع پر قابض تہا جب انگریزی تسلط ہوا اوسکی اضرار اور ضد سے علاقہ ضبط ہو گیا تہا مگر بعد دو سال کے پہر چودہ موضع اوسکو ازروی سند نمبر ۶۳ کے ۱۸۱۰ء مین عطا ہوئی جب وہ ۱۸۳۰ء مین بغیر اولاد صلبی کے فوت ہوا تو تجویز ہوئی کہ علاقہ ضبط سرکار ہو مگر بعد اوسکے مرنے کے راؤ بہوپال سنگہ پیدا ہوا اور رئیس بنایا گیا اور انتظام باختیار بیوہ رہا ۱۸۴۲ء مین تکرار فیمابین رانی اور اوسکے مشیران معتبر کے پیدا ہوئی اس سبب سے کہ رانی نے بہت سا اختیار اپنے بہائی کو جو ماتحت تہری کے تہا دیا تہا لاچار گورنمنٹ انگریزی نے مداخلت کر کے مہتمان لئیق مقرر کیے جو واسطے نفع جاگیردار کے کارروائی کرین اور حساب جمع و خرچ کا صاحب ایجنٹ بندیل کھنڈ کی خدمت مین گذرانین بعد ازین ۱۸۵۴ء مین انتظام سپرد راؤ بہوپال سنگہ کی ہوا۔

یہ رئیس کم عقل ہے اور باعث اوسکی بدنظمی کے جسکی باعث تکرار فیمابین ملازمان اوسکے اور رانی کی ہوئی اور اوس مین اتلاف جان بہی ہوا گورنمنٹ انگریزی نے ۱۸۶۵ء مین انتظام اوسکا اپنے سپرد کر لیا اس رئیس کو بموجب سند نمبر ۷۴ کے اختیار متبنی کرنیکا بہی حاصل ہے۔

رقبہ اسکا عہ میل مربع ہے اور آبادی ۴۸۰۰ نفری اور آمدنی قریب بارہ ہزار پانچ سو روپیہ سالانہ ہے۔

اپنی وفات سے باشتراک اوسکے مقرر کیے تہے اور رانی اس شرط پر کارپرداز مقرر ہوئی تہی کہ وہ
اوسوقت تک کارپرداز رہے جبتک وہ اور دونون اہلکار مامورہ راجہ باتفاق اور مشورہ کے کار ریاست
سرانجام دین اور کسی طرح کا فرق یا تکرار فیمابین اونکے پیدا نہو مگر رانی نے چاہا کل اختیار اپنا حکومت مین
پیدا کرے لہذا بمجبوری اوسکو کارپردازی سے معزول کیا۔

رقبہ چرکاری کا قریب [illegible] میل مربع ہے اور آبادی قریب [illegible] نفری آمدنی قریب
پانچ لاکہ روپیہ کے ہے اور یہ ریاست مبلغ [illegible] بابتہ اضلاع بہنیا و چندلا کی خزانہ میں دیتی ہے

## بجاور

باقی خاندان بجاور برسنگہ دیو نامی پسر غیر منکوحہ جگت راج تہا جب علی بہادر نے حملہ بندیلکھنڈ
پر کیا نرسنگہ دیو نے انکار اوسکی متابعت سے کیا اور بیچ لڑائی کے جو متصل چرکاری کے ہوئی
قتل ہوا راجہ ہمت بہادر نے سفارش علی بہادر سے کیسری سنگہ پسر نرسنگہ دیو کی کی اور اوسکے باپ
کا علاقہ اوسکو اونہی شرائط پر دلوایا جن پر راجہ چرکاری نے اپنے علاقہ کا قبضہ پایا تہا۔

کیسری سنگہ اوسوقت مین قابض بجاور پر تہا جب سرکار انگریزی کی حکومت بندیلکھنڈ پر
ہوئی بباعث پیچیدہ منازعات کی جو راجہ بجے بہادر چرکاری والہ سے درباب پرگنہ رای گڈہ کے
تہی اور جو کور سونی ساہ چترپور والہ سے درباب دیہات دہرم پور و بوجنی وسیتہی وکروہی کے بہی
کوئی سند کیسری سنگہ کو عطا نہین ہوئی یہ رئیس ماہ دسمبر ۱۸۱۰ع فوت ہوا اور اوسکا فرزند رتن سنگہ
جانشین ہوا بروقت جانشینی (چونکہ منازعات جو ریاستہای قرب وجوار سے تہے طے ہوچکے تہے)
اوسکو سند نمبر ۷۵ عطا ہوئی اور حکم داخل کرنے اقرارنامہ اتفاق کا ہوا دفعہ دس اقرارنامہ اتفاق
مذکور کا خاص منشا یہ تہا کہ دعاوی قدیم کی تجدید نسبت کسی راجہ قرب وجوار کے نہ کرے اور نہ
کوئی کوئی دعوی جدید پیدا کرے۔

رتن سنگہ نے بتاریخ ۱۷ ماہ دسمبر ۱۸۳۳ع وفات پائی اور کوئی اولاد اوسکا نہ تہا لیس
بدرخواست بیوہ رتن سنگہ کا برادرزادہ لچھمن سنگہ نامی پسر کہت سنگہ جسنے اپنا دعوی ظاہر نہین کیا
جانشین مقرر ہوا لچھمن سنگہ کی بعد ۱۸۴۷ع مین اوسکا بیٹا بہو پرتاب سنگہ جو اب قریب اکیس سال کی عمر کا ہے
اوسکا جانشین ہوا بالعوض خدمات بلوہ کے اوسکو ایک خلعت ملا اور حکم گیارہ توپ کی سلامی کا

اوسکے واسطے صادر ہوا اور اوسکو اختیار متبنی کرنیکا بہی (بموجب سند نمبر ۲۶ کے) عطا ہوا۔

رقبہ بجاور کا نو سو بیس میل مربع مشہور ہی اور آبادی ـــــ نفری اور آمدنی قریب ساڑہی تین لاکہہ روپیہ کے ہے۔

## اجی گڈہ

راجہ اس مقام کا دراصل بنام راجہ باندہ مشہور تہا راجہ بخت سنگہ معروف بخت بلی پوتا جگت راج کو علی بہادر نے بیدخل کرکے اس درجہ افلاس کو پہونچایا کہ اونسے علی بہادر سے مجبوری دو روپیہ روزہی قبول کیے سنہ ۱۸۰۳ء مین جب انگریزی تسلط بندیلکھنڈ مین ہوا تو اوسکو تین ہزار روپیہ گوہر شاہی ماہواری مقرر ہوے اوسوقت تک کہ جبتک کوئی علاقہ اوسکے واسطے تجویز ہو سنہ ۱۸۰۵ء مین ایک سند نمبر ۵۸ عطا ہوئی جسکے روسے ایک جزو اوسکے علاقہ کا اوسکو دوبارہ دیا گیا اور پنشن مذکورہ بالا سنہ ۱۸۰۷ء مین موقوف ہوئی اوسوقت مین قلعہ اجی گڈہ اور بہت سا علاقہ جو سابق جگت راج کا تہا ایک سرغنہ فوج لچمن دیو نامی کے قبضہ مین تہا اور بنظر اسکے کہ ملک مین امن رہے یہ تجویز ہوئی کہ وہ علاقہ اوسی کے پاس رہے بشرط اوسکے قبول کرنے اطاعت اور دوستی سرکار حسب عہدنامہ نمبر ۵۹ کے ازروی اس عہدنامہ کی لچمن دیو کو مبلغ چار ہزار روپیہ سالیانہ بطور خراج دینا پڑا اور یہ وعدہ ہوا کہ دو برس کے عرصہ مین قلعہ اجی گڈہ خالی کردی مگر اس شرط کی تعمیل نہین ہوئی اور لچمن دیو بیدخل ہوکر ایک جزو کلان اوسکے علاقہ کا راجہ اجی گڈہ کو عطا ہوا سنہ ۱۸۱۲ء مین راجہ فی درخواست ایک سند کی جسمین دیہات اوسکے علاقہ کی تفصیل درج ہو یہ سند نمبر ۶۰ اوسکو عطا ہوئی اور اسی اثنا مین حسب درخواست راجہ مذکور شرط پنجم و ششم عہدنامہ جو اونسے سنہ ۱۸۰۷ء مین منعقد کیا تہا منسوخ ہوئین۔

بخت سنگہ فی تاریخ ۱۲۔ ماہ جون سنہ ۱۸۳۷ء وفات پائی اور اوسکا پسر کلان مادہو سنگہ جانشین اوسکا ہوا یہ بہی سنہ ۱۸۴۹ء مین لاولد مرگیا اور اوسکا بہائی مہیپت سنگہ اوسکی جگہ مقرر ہوا اوسوقت مین ایک شبہہ پیدا ہوا کہ جو عہدنامہ بخت سنگہ کی ساتہہ ہوا ہے اوسمین شرط جانشینی کی نسبت وارث اصلی کے ہے یا نہین اور سرکار کو اب علاقہ ضبط کرنا چاہیے یا نہین مگر آخرکار تجویز ہوئی کہ مہیپت سنگہ جانشین ہو۔

متابعت قبول نہین کی یہ امر گورنمنٹ نے اس شرط پر منظور کیا کہ پدم سنگہ اپنی جاگیر علیحدہ شدہ پر ہمیشہ قائم رہے تاکہ وہ عسرت خرچ سے تنگ ہوکر کوئی امر وقت طلب پیچ پیش کرنے اپنے دعوی ریاست کی نکرے اور سردار سنگہ کو سند جدید دینی ضروری متصور ہوئی ـ

دہیرج سنگہ ۱۸۱۳ء مین فوت ہوا درمیان بلوہ ۱۸۵۷ء کے قریب نصف دیہات لوگاسی کے مفسدین نے تاخت و تاراج کر ڈالے اسوجہ سے کہ سردار سنگہ وفادار سرکار انگریزی سے رہا تہا بالعوض خدمات سردار سنگہ کے اوسکو خطاب راؤ بہادر کا اور جاگیر دو ہزار روپیہ سالیانہ کی اور خلعت دس ہزار روپیہ کا اور اختیار متبنی کرنیکا عطا ہوا اور اس اختیار کی تصدیق بعد ازان ازروی سند نمبر ۵۲ کے ہوئی ـ

سردار سنگہ بتاریخ ۸ ماہ اپریل ۱۸۶۰ء مین فوت ہوا اور اوسکا بیٹا مورت سنگہ قبل اوسکے فوت ہوچکا تہا لہذا اوسکا پوتا ہیرا سنگہ نامی رئیس حال گدی نشین ہوا ـ

ہیرا سنگہ نے ازروی عہدنامہ نمبر ۵۳ کی وعدہ کیا کہ وہ تمام راستے جنگل کے جو اوسکی دادا کو ملا تہا صاف رکہیگا ـ

رقبہ لوگاسی کا قریب تیس میل مربع کے ہی اور آبادی قریب تین ہزار پانچ سو نفری اور آمدنی مبلغ ـــ سالیانہ

## چہرکاری

درمیان اوس فساد کی جو مدت تک اولاد چہترسال مین جاری تہا بجی بہادر کے قبضہ سی علاقہ چہرکاری نکلگیا تہا مگر جب علی بہادر نے بندیلکہنڈ پر قبضہ کیا تب بجی بہادر اوسکے ہمراہ تہا تمام علاقہ چہرکاری کو علی بہادر نے فتح کیا اور قریب چار لاکہہ روپیہ کا علاقہ بجی بہادر کو دیا جب بجی بہادر نے عہدنامہ* دوستی و اتحاد کا داخل کیا

* اقرارنامہ جو راجہ بجے بہادر نے نواب علی بہادر کو ۱۲۱۱ھ مطابق ۱۷۹۸ء مین کیا

نواب علی بہادر نے جو مہاراجہ بجے بہادر کو تمام اوسکا علاقہ موروثی دلوا دیا لہذا راجہ اب اقرار اور منظور کرتا ہے کہ اوسکا پسر کلان دیوان الیسری سنگہ ہمیشہ ہمراہ نواب علی بہادر کے رہے گا اور اوسکا پسر ثانی دیوان پورن مل ہرگز کسی طرح اور کسی جگہ شامل سرکشان و مفسدان نہوگا اور خصوصاً ہرگز فساد علاقہ سومیر پور و مودہا و جلال پور و راٹہہ دپنواری مین نہین کریگا اور اگر کوئی شخص علاقجات مذکورہ بالا مین فساد برپا کریگا تو مہاراجہ پر اوسکا دفع کرنا اور سرکش کو سزا دہی فرض ہوگی اور مہاراجہ بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ ان اضلاع مین امن و امان قائم رکہین گے اور اس عہدنامہ سے مہاراجہ ہرگز انحراف نہین کرینگے خدا کو گواہ اس کا کرتے ہین فقط

سنبجے بہادر نے اول تمام رئیسان بندیلا سے متابعت حکومت گورنمنٹ انگریزی قبول کی تھی اور بڑی دقت سے اوسنے شرائط دوستی منظور کیے بالعوض جسکی سند نمبر ۵۴ اوسکو سنہ ۱۸۰۶ع مین عطا ہوئی سنہ ۱۸۱۱ع مین ایک اور سند نمبر ۵۵ بعد سطے ہونے تکرار نسبت چند مواضع کے جو شامل سند اولین سنہ ۱۸۰۶ع کے نہ تھی اور جنکی نسبت اوسنے دعوی کیا تھا عطا ہوئی —

راجہ کا صرف ایک بیٹا گوبند داس باقی تھا اوسنے سنہ ۱۸۲۲ع مین وفات پائی بعد ازین راجہ نے اپنی مرضی اس امر مین ظاہر کی کہ اوسکا پوتا رتن سنگہ پسر رنجیت سنگہ جو غیر منکوحہ سے تھا اوسکا وارث مقرر ہو اور کوئی ہجدی وارث جانشین اوسکا قرار ندیا جاے کیونکہ وہ اونکے ساتھہ موافق نتھا بلکہ فیما بین اونکے نزاع اور تکرار واقع تھی اور گورنمنٹ نے بھی کچہ عذر نکیا اور اس شرط پر کہ اگر اصلی اولاد صلبی راجہ کو نہو تو رتن سنگہ کی جانشینی منظور کرکے منظوری اوسکے حق کی بطرز عام مشتہر کی سنبجے بہادر ماہ نومبر سنہ ۱۸۲۹ع فوت ہوا اوسوقت مین رتن سنگہ صرف چودہ سال کی عمر کا تھا دعاوی رشتہ داران ہجدی سے بہت دقت طلب تھی مگر آخر کار رتن سنگہ حکومت پر اس شرط پر قائم ہو کہ وہ گذارا ان رشتہ داران کا مقرر کردے —

سنہ ۱۸۵۷ع مین یہ امر زیر تجویز ہوا کہ آیا بعد وفات رتن سنگہ کے علاقہ چرکاری قابل ضبطی سرکار انگریزی ہے یا نہین مگر اس بارہ مین یہ حکم صادر ہوا کہ منظوری رتن سنگہ کی جو سنہ ۱۸۲۲ع مین ہوئی تھی اوسکا منشا یہ تھا کہ جو حقوق راجہ چرکاری کو از روی اسناد سنہ ۱۸۰۴ع و سنہ ۱۸۱۱ع کے عطا ہوئے تھے وہ سب حقوق اوسکو عطا ہوئے پس حق اوسکے ورثا کا بھی اگر کوئی وارث موجود ہوگا واسطے جانشینی کے قائم رہا لہذا جے سنگہ دیو پسر راجہ اوسکا جانشین منظور اور مقبول ہوا —

راجہ رتن سنگہ کو بالعوض خدمات سنہ ۱۸۵۷ع کے اختیار متبنی کرنیکا دیا گیا اور اس اختیار کی منظوری او مضبوطی سند نمبر ۵۶ سے ہوئی اور نیز جاگیر بیس ہزار روپیہ سال کی واسطے دوام کے اور ایک خلعت عطا ہوا اور حکم سلامی گیارہ توپ کا نسلاً بعد نسل جاری ہوا سوای ازین پرگنہ فتحپور بطور انعام راجہ کو دیا گیا اور علاقجات صوبہ مین جمعی لعہ کی بطور عطا و ضبیج سیری دیو سے عطا ہوئی راجہ سنہ ۱۸۶۰ع مین فوت ہوا اور اوسکا فرزند جے سنگہ دیو جو اب گیارہ سال کا ہے اوسکا جانشین ہوا اوسکی والدہ رانی بخت کور کارپرداز ہوئی اور دو معتبر اہلکار راجہ نے قبل

رئیسان ریاست ہای ذیل سے نے محصول راہداری تین شارع عام پر موقوف کیا ہے یعنی
لوکاسی وچرکاری سے نے اور جگنی اور علی پورہ نے اوپر راستہ جہانسی اور نیا گانو کے موقوف کیا ہے
اور چوبے جاگیر بلدیو و بہراسے نے اور ہشت بہیا جاگیر بہاری ود ہوروئی سے نے اونچا گانو بری اور گیہانو بانا
اور اجی گڈہ سے نے اوپر شارع عام ساگر اور راستہ باندا اور میہر پر موقوف کیا ہے اور جاگیر عطیہ
بیناگانو و رہیٹ سے نے بیچ چہترپور کے معاف کیا ہے اور محصول راہداری جنس پنبہ تمام بندیلکھنڈ
معاف ہوگیا ہے۔

سنہ ۱۸۴۷ عیسوی مین رسم ستی ہونے کی علاقجات بندیلکھنڈ مین از روی اشتہارات مجریہ
رئیسان کے موقوف ہوگئی

کوئی رئیس بندیلکھنڈ خراج گذار بابت اپنی تمام علاقہ کے نہین ہے مگر چار رئیس یعنی
رئیس چرکاری و بینا و اجی گڈہ اور بہبٹ بابت بعض دیہات کی خراج دیتے ہین کل رقم سالیانہ اس
خراج کی جو یہ چار رئیس دیتے ہین مبلغ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ہے۔

---

## پنا

جب انگریز داخل بندیلکھنڈ ہوئے راجہ کشور سنگھ پنا پر قابض تھے اور پنا مین نہایت
بدانتظامی تھی ایک سند نمبر ۸۴ اوسکو عطا ہوئی جب اوسنے ایک اقرار نامہ دوستی داخل کیا اس
سند سے اونکے نام ۱۱۸۸ موضع اور ایک نصف موضع اور تین پرگنہ ہوئے اکثر دیہات
مندرجہ سند مذکور ایسے تھے جو بعض اشخاص کے پاس تھے جنہون نے راجہ سے وہ موضع
علیحدہ کر لیے تھے اور جنہون نے انکار دینے سے کیا مگر بمدد سرکار انگریزی راجہ نے صرف اون ہی ۶۱۸ موضع کا قبضہ نہین پایا بلکہ اور موضع بھی پائے جو درج سند نہ تھی لہذا ایک سند جدید نمبر ۹۴
مین راجہ کو عنایت ہوئی جسکے رو سے اوسنے واسطے دوام کے ۱۰۶۵ و نصف مواضع
حاصل کیے

بسبب طریق سخت راجہ کشور سنگھ کی گورنمنٹ انگریزی کو بمجبوری اکثر موقع پیدا خلت
کرنی پڑی سنہ ۱۸۴۳ع مین اوسنے انتظام علاقہ سپرد کنور پرتاب سنگھ چہترپور والہ کے واسطے

چار سال کے کیا اور اس انتظام کو گورنمنٹ انگریزی نے بہی منظور کیا مگر قبل از منقضی ہونے
اس میعاد کے اوسکے طریق کے سبب بہی اوسکو خارج کرنا پڑا اور بجاے اوسکی وسکا فرزند
ہرنمس راو بطور کارپرداز مقرر ہوا کشور سنگہ سنہ ۱۸۳۴ع مین جلاے وطنی مین فوت ہوا اور برنجبادر
چونکہ لاولد تہا سنہ ۱۸۴۹ع مین اوسکا برادر نرپت سنگہ راجہ حال گدی نشین ہوا مگر گدی نشینی
نرپت سنگہ کی اوسوقت تک منظور گورنمنٹ انگریزی نہین ہوئی جبتک اوسنے اشتہار لغت
ستی ہونیکا ملک پنا مین جاری نہین کیا

بابت خدمات کے جو راجہ نے سنہ ۱۸۵۸ع بلوہ مین کی تہین نرپت سنگہ کو حسب سند
نمبر ۵ کے اختیار متبنی کرنے کا دیا گیا اور ایک خلعت بیس ہزار روپیہ کا عطا ہوا اور حکم سلامی
گیارہ توپ کا صادر ہوا مگر سنہ ۱۸۶۲ع مین بباعث اوسکے نماننے ایک تصفیہ تکرار سرحد کے راجہ
کو اون شرائط دوستی کی اطلاع دی گئی جنکے بموجب وہ علاقہ پر قابض تہا اور بشرط سرانجام کرنے
اون شرائط کے اوسکو اختیار متبنی کرنیکا دیا گیا ہے۔

رقبہ علاقہ پنا کا تخمیناً ۲۵۶۸ میل مربع ہے آبادی معہ جاگیر ۱۸۳۱۷۸ نفری اور سنہ ۱۸۴۹ع مین
آمدنی اوسکی تخمیناً چار لاکہ روپیہ کی تہی راجہ پنا مبلغ للعہ ۵ بطور خراج بابت اضلاع سورج پور
اور اکتوا کے دیتا ہے۔

## لوگاسی

دیوان دہیرج سنگہ پوتا ہردی ساہ کا بیچ عہد حکومت راجگان بندیلہ اور عہد حکومت
علی بہادر مین سات موضع پر قابض تہا بعد قائم ہونے حکومت سرکار انگریزی کے وہ اپنے
مواضع مین بحال رہا اور بتاریخ ۹ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۰۸ع اوسکو ایک سند نمبر ۱۵ بعد اوسکے
داخل کرنے ایک عہدنامہ دوستی کے اوسکو عطا ہوئی۔

بباعث ضعف قوی کبر سنی کے دہیرج سنگہ نے سنہ ۱۸۴۱ع مین درخواست کی کہ وہ اپنے
پسر ثانی سردار سنگہ کے نام علاقہ کیا چاہتا ہے اور پسر اول کو اسواسطے خارج کرتا ہے کہ
اوسکی جسکا نام پدم سنگہ تہا چار برس قبل اسکے اوس سے سرکش ہوگیا تہا اور جبتک ترک
انگریزی اوسکے مقابلہ پر نہین گیا اور جبتک علاقہ علحدہ اوسکے نام نہین ہوگیا اوسنے

## ریاست ہای بندیلکھنڈ جو ازروی اسناد کی قبضۂ ریاستداران مین ہین

وہ رئیسان بندیلکھنڈ جو اپنی ریاست ازروے اسناد کے رکہتے ہین اور جنہون نی اقرارنامجات داخل کیے ہین تعدادی ۳۲ ہین منجملہ اونکی آٹھہ ریاستدار اولاد چہترسال سے ہین جو بانی ریاست بندیلکھنڈ تہا چہترسال کے ۲۲ بائیس بیٹے اصلی اور ۳۰ تیس غیر منکوحہ سے تہے مگر اون مین سے صرف چار صاحب اولاد ہوئے یعنی پدم سنگہ ہردی ساہ جگت راج بہرتی چند چہترسال نے اپنے ملک کو درمیان باجی راو پیشوا اور اپنے دو فرزندون ہردے ساہ اور جگت راج کے حسب تفصیل ذیل تقسیم کیا تہا یعنی حصہ پیشوا مین اضلاع کالپی وہتا وساگر وجہانسی وسرونج وکونا وگراکوٹ وہردی نگر تہے اور حصہ ہردی ساہ مین بنام نہاد راج پنا کے اضلاع پنا کالنجر امبا وساہ گڈہ وغیرہ تہے اور حصہ جگت راج مین بنام نہاد راج جیت پور کے اضلاع بہونا گڈہ وباندا وراجی گڈہ وجیت پور وچہرکاری وغیرہ تہے نزاع خاندان مذکور مین پیدا ہوئی اور دونون فرزندان کے حصص بہت سی ریاستہاے خرد مین تقسیم ہوگئے اور راستہ فتوحات علی بہادر کو دیا یعنی علی بہادر نے اونکو یکان یکان فتح کیا ہنگام وفات علی بہادر کے چونکہ اوسوقت مین بنیاد اقرارنامجات فیمابین گورنمنٹ انگریزی اور رئیسان بندیلکھنڈ اوپر قبضہ کی تہی ریاستہاے ذیل اولاد چہترسال کے پاس موجود تہین یعنی پاس اولاد ہردی ساہ کے ریاست پنا ولوکاسی واولاد جگت راج کی ریاست چہرکاری بجاور اجی گڈہ وسریلا وریاست جگنی پاس پوتے پدم سنگہ کے تہی اور ریاست جیتپور پاس پرپوتے بہرتی چند کے اور ریاست بہری قبضہ اولاد جنک راج نسل دختر مین تہی ماورای ان ریاستون کی جو اولاد چہترسال کے پاس تہین ریاستہاے ذیل اوسی ملک سی قائم ہوئین تہین جو اوسکے زیر حکم تہا یعنی حصہ ہردی ساہ سے ریاستہاے چہترپور بروندا وجاگیر چوبے کالنجر وبہیت وعلی پورا وگوتی وناگود معروف اوچیرا وسوہاول اور حصہ جگت راج سے ریاست ہاے گوربار وبیا گانو مربی وجرولی قائم ہوئین

اصل قاعدہ انتظام جو گورنمنٹ انگریزی سے ملک بندیلکھنڈ مین کیا تہا یہ تہا کہ جو رئیس اوس ملک کا جسقدر علاقہ موروثی اپنے پر عہد علی بہادر مین قابض اور قائم تہا وہ اوسکو دیا جاے اس شرط پر کہ دوستی اور وفاداری گورنمنٹ انگریزی کی پیشنہاد رکہے اور اپنے علاقے کی ازیاد کرنیکی

خیال کو آیندہ اپنے دل سے دور کرے اور جو علاقہ اونہون نے بعد وفات علی بہادر کے پہر اپنے قبضہ مین کرلیا ہے اوسکو چہوڑ دین یہی تجویز ہوئی تہی کہ چند سرغنہ گروہ غارتگران کے ساتہ بہی بندوبست کیا جاے جو گو رئیسان موروثی نہین تہے مگر اونکی غرض اصلی غارتگری اخذ زر سے تہی اور اونکو کچہ علاقہ دیا جاے تاکہ ملک مین امن رہے اول یہ تدبیر گورنمنٹ کی تہی کہ حفاظت ریاستہاے رئیسان اونکے ہی اختیار مین چہوڑ دیجاے اور اونسے کچہ خراج نہ لیا جاے چنانچہ اکثر اقرارنامجات مین جو ۱۸۰۵ء و ۱۸۰۶ء مین ہوئے تہے یہ صاف مشروط تہا کہ رئیس لوگ دعوی مدد حفاظت گورنمنٹ انگریزی سے قطع نظر کرین مگر تجربہ سے عرصہ قلیل مین دریافت ہوا کہ اس طریق کا ترک کرنا لابدی ہے اور یہ قرار دینا چاہیے کہ رئیسان بندیلکھنڈ رعایا ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے متصور ہون مگر یہ ہرگز ارادہ گورنمنٹ کا نہ تہا کہ اپنے آئین اور قانون اون رئیسون کی علاقجات مین جاری کرین اور اس شبہہ کے رفع کرنے کے واسطے یہ ریاستہاے ازروے رگیولیشن ۲۲ ۱۸۱۲ء کے مستثنا کارروائی عام قوانین و حکومت عدالتہاے دیوانی و مال و فوجداری سے قرار دی گئی خاص قطعات اقرارنامجات جو ان رئیسون کے ساتہ ہوئی ہین اور جنکے روسے حقوق تصفیہ نسبت گورنمنٹ کے قائم ہوئے ہین وہ محض متعلق فیصلہ جات پولٹیکل سے ہین یعنی گورنمنٹ کا حق مداخلت کا بیچ تصفیہ دعاوی و تکرار و نزاع کسی قسم کی بذریعہ عدالتہاے مامورہ کے نہین بلکہ بمعرفت صاحب اجنٹ گورنمنٹ انگریزی کے تقسیم بندیلکھنڈ کی ہے —

ایک نذرانہ مبلغ اعت ؁ ریاست جبوسی لیا جاتا ہے جب کوئی وارث اصلی یا متبنی گدی نشین ہوتا ہے اور علی پورہ اور جگنی سے چہارم نکاسی سالیانہ علاقہ جب کوئی متبنی گدی نشین ہوتا ہے اور ریاست باونی سے نصف جمع زر نکاسی جب کوئی سواے وارث اصلی کی گدی نشین ہوتا ہے اور ریاستہاے ذیل سے چہارم زر نکاسی سالیانہ جب کوئی اصلی وارث گدی نشین ہوتا ہے اور نصف جب کوئی متبنی گدی نشین ہوتا ہے یعنی ریاست اجی گڈہ سریلا بہری چترپور چوبے جاگیر بہٹ - کوٹی جرولی بیناگاون ربی کینا دہانا وجاگیرہست بہیا تخمینا آمدنی ملک بندیلکھنڈ کا کرنا باعث اسکے بہت مشکل ہے کہ وہان رسم دینے علاقجات کی بالعوض خدمت کے بجاے تحصیل کرنے آمدنی کے اور دینے نقد بابت چاکری کے جاری ہے —

اپنی رضامندی دینگے اور کمانڈر فوج انگریزی جو اسطرح راجہ کے ملک مین گذرینگے یا قیام کرینگے کسیطرح مداخلت انتظام ملک راجہ مین نہ کرینگے۔

جو کچہ اسباب یا رسد واسطے فوج مذکور کے درمیان اونکے قیام کے بیچ ملک سمپتر کے درکار ہوگی وہ اہلکاران ورعایاے راجہ بہم کر دینگے اور اوسکی قیمت بموجب ارزبازار دیجائیگی

## شرط ہشتم

راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ ہرگز کسی رعایاے انگریزی کو یا یورپ نا کسی قوم یا قماش کو بلا اطلاع اور استرضا گورنمنٹ انگریزی کے اپنی ملازمی مین نہ رکھین گے۔

## شرط نہم

راجہ سمپتر بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ خط کتابت کیسیطرحکی ساتہ حکومت غیر کر بلا اطلاع اور استرضا گورنمنٹ انگریزی کے نرکھین گے۔

## شرط دہم

راجہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ کسی مجرم یا یا قیدار گورنمنٹ انگریزی کو جو مفرور ہوکر اونکی ملک مین پناہ گیر ہوگا اپنے ملک مین پناہ نہ دینگے اور اگر کوئی اہلکار گورنمنٹ انگریزی ایسے مجرمان و یا قیداران کے تعاقب مین آئیگا تو راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ اہلکار مذکو کو ہر طرحکی مدد جو اونکے اختیار مین ہوگی بیچ گرفتاری ایسے شخصون کے دینگے۔

## شرط یازدہم

یہ عہدنامہ جسمین گیارہ شرائط درج ہین آجکی روز فیما بین سرکار انگریزی اور راجہ رنجیت سنگہ راجہ سمپتر کے معرفت جان واشوپ صاحب کی باختیارات عطیہ موسٹ نوبل گورنر جنرل ایک فریق اور دریاؤ سنگہ وکیل راجہ مذکور فریق ثانی کے منعقد ہوا اور واشوپ صاحب ور وکیل نے مہر اور دستخط دو نقول انگریزی و فارسی و ہندی اس عہدنامہ پر کیے ایک ان مین سی بعد مصدق ہونے بمہر و دستخط موسٹ نوبل مارکوییس اف ہیسٹنگ گورنر جنرل بروز دوم وکیل مذکور کو دیجائیگی اور وکیل مذکور تصدیق و منظوری راجہ کی دوسری نقل پر حاصل کرکے وعدہ کرتا ہے کہ بروز معہود مستر واشوپ صاحب کو دیگا۔

دستخط اور مہر ہو کر دونون نقول بہ مقام تریت بتاریخ ۱۲ ماہ نومبر ۱۸۱۷ء مطابق ۹ ماہ کاتک سمت ۱۸۷۴ و دوم ماہ محرم ۱۲۳۳ھ باہم تقسیم ہوئین —

اس عہدنامہ کو تصدیق کیا ہز اکسیلنسی گورنر جنرل بہادر نے بمقام کیمپ متصل نل گانو بتاریخ ۱۳ ماہ نومبر ۱۸۱۷ء

## نمبر ۴۷

### نقل سند جو راجہ ہندوپت راجہ سمپتر کو عطا ہوئی —

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان و رئیسان ہندوستان کی جو اپنے اپنے ملک مین حکمران ہین ہمیشہ رہے اور یہ کہ شان و شوکت اُنکے خاندان کی قائم اور جاری رہے یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور اس امر کا اطمینان دیا جاتا ہے کہ درصورتیکہ کوئی وارث اصلی نہوگا توسرکار انگریزی اوس شخص کو منظور اور مقبول کرینگے جسکو تم یا بعد تمہارے کوئی اور راجہ تمہارے ملک کا حسب اجازت دہرم شاستر اور رواج خاندان کے اپنا متبنی اور وارث قرار دینگے بشرطیکہ چہارم آمدنی سالیانہ ملک ہنگام گدی نشینی وارث اصلی اور نصف درصورت وارث متبنی کے بطور رعایت دیجائیگی —

اطمینان رکھو کہ کوئی امر مخل اس شرط کا نہ ہوگا جو اب تم سے کیجاتی ہے جبتک کہ تمہارا خاندان نمک حلال تاج شاہی و قائم شرائط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات پر جنکی رعایت گورنمنٹ انگریزی متقدم تصور کرتے ہین رہیگا —

دستخط کیننگ

المرقوم ۱۱ ماہ مارچ ۱۸۶۲ء

اسی قسم کی سند راجہ اجی گڈھ و راجہ چترپور و راجہ سریلا کو عطا ہوئی —

گورنمنٹ انگریزی سے ہے اور اکثر موقع پر اوسنے نمک حلالی واتحاد و حرکات سکنات سے ظاہر کیا لہذا گورنمنٹ
انگریزی نے باعتبار اسکے کہ راجہ کی یہ نیت قائم رہیگی اور راجہ اپنے فائدہ کو ہر امر میں شامل فائدہ آنریبل
کمپنی تصور کریگا اب درخواست راجہ کو منظور کیا اور بشرائط ذیل فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ رنجیت سنگھ
اور اوسکے ورثا اور جانشینان سے منعقد ہوئی۔

## شرط اول

راجہ رنجیت سنگھ ہمیشہ بذریعہ اس تحریر کے درمیان دوستان گورنمنٹ انگریزی کی شمار ہوکر
اقرار کرتے ہیں کہ وہ دوستان گورنمنٹ انگریزی کو اپنا دوست اور اونکے دشمن کو اپنا دشمن
تصور کرینگے اور یہ بھی اقرار کرتے ہیں کہ کسی رئیس یا راجہ سے جو دوستی ساتھ سرکار انگریزی کے رکھتا ہو
مزاحم نہ ہونگے بلکہ ہر شخص کو جو بدخواہ سرکار ہو اپنا دشمن تصور کرکے وعدہ کرتے ہیں کہ اوس شخص کو
اور ایسے شخص کے خاندان کو اپنے ملک میں پناہ نہ دینگے اور نہ ایسوں کے ساتھ خط کتابت رکھینگے
اور ہر طرح کی تدبیر عمل میں لاوینگے جس سے وہ گرفتار ہوکر سپرد افسران انگریزی کیے جاویں۔

## شرط دوم

گورنمنٹ انگریزی بنظر مستحکم کرنے اتحاد و وفاداری سرکار ہمیشہ بذریعہ اس تحریر کے راجہ رنجیت سنگھ
اور اوسکے ورثا اور جانشینوں کو وہ ملک دیتے ہیں جو ہنگام قائم ہونے گورنمنٹ انگریزی بیچ ملک
بندیلکھنڈ کے اونکے قبضہ میں تھا اور اب اوسکے قبضہ میں ہے اور گورنمنٹ انگریزی یہ بھی وعدہ
کرتے ہیں کہ وہ اوس ملک کو بمقابلہ زیادتی و دست اندازی حکومت غیر حفاظت کرینگے۔

## شرط سوم

گورنمنٹ انگریزی سے جو ازروی شرط بالا عہد محافظت راجہ ہمیشہ بمقابلہ حکومت غیر کے کیا ہے
لہذا یہ اقرار فیمابین ہوتا ہے کہ جب راجہ کو کوئی اندیشہ حملہ آوری نسبت کسی حکومت غیر کے خواہ باعث
کسی دعوی متنازعہ کے خواہ کسی اور وجہ سے ہو پیدا ہو تو وہ حالات مقدمہ گورنمنٹ انگریزی کو لکھینگے
جو درمیان میں آکر فیصلہ دعوی متنازعہ کا کر دینگے اور راجہ باعتبار نصفت پروری و عدالت گستری
سرکار انگریزی اقرار کرتے ہیں کہ وہ متابعت فیصلہ تجویزہ گورنمنٹ انگریزی کی کرینگے اور اگر اندیشہ
حملہ آوری کسی اور وجہ سے ہوگا تو گورنمنٹ انگریزی بذریعہ فیصلہ کی تحریر کے کوشش رفع کرنے

کرینگے اور اگر در صورتیکہ راجہ فیصلہ سے راضی ہوا اور پھر بھی فریق ثانی اپنی حرکات دشمنی سے باز نہ آوے اور کوشش پند نصائح گورنمنٹ انگریزی بے سود ہو تو ایسی تدابیر واسطے حفاظت علاقہ راجہ کے عمل مین آئینگی جیسی مناسب اور موقع وقت ہونگی —

## شرط چہارم

بلحاظ عطایات و وعدہ حفاظت جو ازروی شرط بالا کے راجہ بنیسر کو دیا گیا ہے راجہ بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ اپنی فوج جب ضرورت ہوگی واسطے شرکت فوج انگریزی کے تمام مقدمات فائدہ سرکارین مین بلاخرچہ دینگے یعنی راجہ اپنی فوج کا خرچہ جو کار سرکارین مصروف ہوگی اپنے پاس سے دینگے اور سرکار سے نلینگے اور ایسے موقع پر فوج راجہ زیر حکم افسر کمانڈنگ فوج انگریزی رہیگی

## شرط پنجم

اگر کسیوقت راجہ بنیسر کو کوئی دعوی یا مقدمہ نالش بخلاف کسی راجہ یا رییس دوست یا تحت گورنمنٹ انگریزی کے ہوگا تو راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ اوس دعوی یا نالش کو سپرد ثالثی و فیصلہ گورنمنٹ انگریزی کرینگے اور جو فیصلہ وہ کردینگے اوسکی تعمیل کرینگے اور کسی وجہ سے خود زیادتی نسبت فریق ثانی کے نہ کرینگے اور نہ اپنی قوت سے معاوضہ یا بدلہ کسی دعوی یا نالش کا لینگے اسیطرح گورنمنٹ انگریزی اقرار کرتے ہین کہ وہ اپنے دوستون اور ماتحتون کو منع کرینگے کہ بخلاف راجہ بنیسر کوئی امر زیادتی کا نہ کرین اور اگر کوئی دعوی اونکا نسبت راجہ بنیسر کے ہوگا اوسکا فیصلہ ازروی انصاف کامل کے کردینگے اور راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ تعمیل اس فیصلہ کی کرینگے —

## شرط ششم

راجہ بنیسر اقرار کرتے ہین کہ وہ جدبلیغ بیچ حفاظت دوستون کے کرینگے اپنے ملک میز اگر کوئی دشمن یا گروہ قزاقان اونکے ملک سے گذر کر ممالک سرکار انگریزی مین نجانے پاوے

## شرط ہفتم

جسوقت کبھی سرکار انگریزی کو ضرورت بھیجنے فوج کی ملک راجہ بنیسر مین ہوگی یا قیام فوج راجہ کے ملک مین ضروری متصور ہوگا تو سرکار انگریزی مجاز بھیجنے یا قائم کرنے فوج کے ہونگے اور راجہ ایسے

اور راو شیو پرشاد وکیل راجہ دیا ہرپل تالی سے منعقد ہوا اور دو نقول ہندی و فارسی و انگریزی پر دستخط اور مہر مسٹر واشوپ صاحب اور وکیل مذکور کی ہوکر نقول مذکور باہم تقسیم ہوئین اور ایک نقل اسکی بشرط منظوری مصدق بمہر و دستخط سوسے نوبل گورنر جنرل بہادر کے ہوئی بعدازین وکیل مذکور کو دیجائیگی تاکہ نقل مذکور راجہ کو دیجاسے بعدازان ایک اور نقل بمہر و دستخط راجہ مسٹر واشوپ صاحب کو دیجائیگی اور یہ نقل دفتر سرکار انگریزی میں رہیگی

المرقوم مقام کالنجر تاریخ ۱۳ ماہ جولائی ۱۸۱۸ء مطابق ۱۴ ماہ ساون ۱۲۲۵ ف اور ۱۸۷۵ سمت مطابق ۲۶ ماہ رمضان ۱۲۳۳ھ

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے مقام فورٹ ولیم تاریخ ۱۹ ماہ اگست ۱۸۱۸ء

تفصیل دیہات جو از روے شرط دوم دیے گئے

| | |
|---|---|
| اوچہار | تندنیا |
| لہچ | سیونی |
| اندورہ | جگنیا |
| کہرونہ | بوراپورہ |
| کولیتمہ | رامگڈہ |
| بنیاؤ | تودہ |
| پہاڑی سیم | چتائی |
| پہاڑی ردوت | بہوادلی |
| ارنترورہ | سیاوری |
| براری | کراہ |
| کہیرپلہ | کرکا |
| درگاپور | بہدونہ |
| سموبرا پوبرارا | تلی تہا |
| دباورہ | بہرسولہ |

| | |
|---|---|
| سونا | تیگرا |
| کھجوری | جماجر پور |
| تیلی | جیت پورا |
| سلوری | چکوری |
| اکونہ | |

دیہات ذیل جواب قبضہ راجہ مین موجود مین اندروی شرط دوم بحال رہے۔

| | |
|---|---|
| اندر گڑھ | پیرواہ |
| کھندو | ہونیا |
| برگانو | دیلوا |
| ٹنوالیہ | ہندول |
| کھیں تورا | بچھو کہیڑا |
| داوبہ | |

المرقوم مقام کالنجر تاریخ ۱۰ - ماہ جولائی ۱۸۱۲ء مطابق ۱۴ - ماہ ساون ۱۲۱۹ ف اور ۱۸۶۹ سمت مطابق ۲۶ - ماہ رمضان ۱۲۲۷ھ

---

نمبر ۴۶

اقرارنامہ منعقدہ فیمابین سرکار انگریزی و راجہ رنجیت سنگھ راجہ سمپتھر المرقوم ۱۲ - ماہ نومبر ۱۸۱۷ء عیسوی۔

چونکہ راجہ رنجیت سنگھ راجہ سمپتھر نے بنظر حاصل کرنے حفاظت قوی سرکار انگریزی کی بتاریخ ۲۴ - ماہ فروری ۱۸۱۶ء مطابق ۳ - ماہ پھاگن ۱۲۲۳ ف بخدمت کرنیل جان بیلی صاحب جو اوسوقت مین اجنٹ گورنر جنرل ملک بندیلکھنڈ کے تھے ایک واجب العرض جسمین چہ شرائط درج تھین پیش کی تھی اور اون سب شرائط کو جواب منظوری و غیر منظوری دیے گئے تھے اور چونکہ باعث چند موانع جو بعد ازان واقع ہوئے اون شرائط کا بطور عہدنامہ واثق فیمابین آنریبل کمپنی و راجہ رنجیت سنگھ درست ہونا موقوف رہا تھا اور چونکہ راجہ نے چند مرتبہ بخواہش دلی چاہا کہ زیر حمایت

رگہو گنپت راو وکیل جاگیرداران ونچور کردس ہزار روپیہ سالیانہ علاقجات مذکور سے ملا کریگا اور
راجہ دتیا بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ راو گنپت راو مسطور کو روپیہ مذکورہ بالا اوسیطرح
دیا کرینگے جسطرح موسٹ نوبل گورنر جنرل بہادر ہدایت فرماوینگے۔

## شرط چہارم

گورمنٹ انگریزی بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ محافظت اصل علاقہ راجہ دتیا کی
بمقابلہ دشمنان بیرونی کرینگے اور نیز اوس علاقہ کی جو اب راجہ کو دیا گیا ہے۔

## شرط پنجم

گورمنٹ انگریزی نے جو ازروی شرط بالا عہد محافظت علاقہ دتیا بمقابلہ حکومت غیر کے
کیا ہے لہذا یہ اقرار فیمابین ہوتا ہے کہ جب کبھی راجہ دتیا کو اندیشہ حملہ آوری نسبت کسی حکومت غیر
کے خواہ بباعث کسی دعوی متنازعہ کے خواہ کسی اور وجہ سے پیدا ہو تو وہ حالات مقدمہ گورمنٹ انگریزی
کو لکھینگے جو درمیان مین اکر فیصلہ دعوی متنازعہ کا کردینگے اور راجہ باعتبار نصفت پروری و
عدالت گستری سرکار انگریزی اقرار کرتے ہین کہ وہ متابعت فیصلہ مجوزہ گورمنٹ انگریزی کیا کرینگے
اور اگر اندیشہ حملہ آوری کسی اور وجہ سے ہوگا تو گورمنٹ انگریزی پند و نصائح کی تحریر سے کوشش بیچ
رفع کرنے کے کرینگے اور اگر درصورتیکہ راجہ فیصلہ سے راضی ہوا اور پہر بہی فریق ثانی اپنی حرکات
دشمنی سے باز نہ آئے اور کوشش پند و نصائح گورمنٹ انگریزی بے سود ہو تو ایسی تدابیر واسطے حفاظت
علاقہ راجہ کی عمل مین آوینگی جیسی مناسب درموقع وقت ہونگی۔

## شرط ششم

بلحاظ اسکے کہ اب ازراہ عطایات فیض سے علاقہ راجہ دتیا کو ہوئے ہین اور بخیال اسکے
کہ محافظت و بچانی راجہ کی ازروی شرط بالا مشروط ہوئی ہین راجہ اب اقرار کرتے ہین کہ وہ اپنی فوج جب
ضرورت ہوگی واسطے شرکت فوج انگریزی کے تمام متقدمات فائدہ سرکارین مین بلا خرچہ دینگے
یعنی راجہ اپنی فوج کا خرچہ جو کار سرکار مین مصروف ہوگی اپنے پاس سے دینگے اور سرکار سے
نہ لینگے اور ایسی موقع پر فوج راجہ زیر حکم افسر کمانڈنگ فوج انگریزی کے رہیگی۔

## شرط ہفتم

راجہ دتیا اقرار کرتے ہین کہ جو تنازع کسی رئیس سے اونکا ہوگا اوسکو وہ سپرد ثالثی گورنمنٹ انگریزی کرینگے اور جو فیصلہ گورنمنٹ انگریزی کر دینگے اوسکی متابعت اور تعمیل کرینگے۔

## شرط ہشتم

راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ جد بلیغ بیچ حفاظت راستون کے اپنے ملک مین کرینگے تاکہ کوئی دشمن یا گروہ قزاقان اوسکے ملک سے گذر کر ممالک سرکار انگریزی مین بجانے پائے۔

## شرط نہم

جب کبھی سرکار انگریزی کو ضرورت بھیجنی فوج کی ملک راجہ دتیا مین ہوگی یا قیام فوج راجہ کے ملک مین ضروری متصور ہوگا تو سرکار انگریزی مجاز بھیجنے یا قائم کرنے فوج کے ہونگے اور راجہ اپنی رضامندی دینگے اور کمانڈر فوج انگریزی جو اسطرح راجہ کی ملک مین گذر کرینگے یا قیام کرینگے کسیطرح مداخلت انتظام دتیا مین نکرینگے جو کچھ اسباب یا رسد واسطے فوج مذکور کے درمیان اونکے قیام کے بیچ ملک دتیا کے درکار ہوگی وہ اہلکاران و رعایاے راجہ بہم کر دینگے اور اوسکی قیمت حسب ارزبازار دیجائگی۔

## شرط دہم

راجہ دتیا بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ رسم کتابت کسی حکومت غیر سے بغیر اطلاع یا استرضا گورنمنٹ انگریزی کے جاری نکرینگے۔

## شرط یازدہم

راجہ دتیا بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ پناہ کسی مجرم یا قیدار سرکار انگریزی کو جو مفرور ہو کر اونکے ملک مین پناہ گیر ہوگا ندینگے اور اگر اہلکاران انگریزی ایسی مجرمان یا قیداران کے تعاقب مین آئینگے راجہ یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ وہ اہلکاران مذکورین کو ہر طرحکی مدد جو اونکے اختیار مین ہوگی بیچ اون کی گرفتاری کے دینگے۔

## شرط دوازدہم

یہ عہدنامہ جسمین بارہ شرائط مندرج ہین آج کی روز بشرط رضامندی موسٹ نوبل گورنر جنرل بہادر فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ دتیا معرفت مسٹر جان واشوپ صاحب گورنر جنرل ایجنٹ فریق

نقول اوسکی مہر اور دستخط ہوکر بمقام باندا واقع بندیلکھنڈ بتاریخ ۲ ماہ دسمبر ۱۸۱۲ء مطابق ۶ ماہ پوس ۱۲۲۰ف باہم تقسیم ہوئین ـ

تصدیق کیا رایٹ آنریبل گورنر جنرل ان کونسل نے بمقام فورٹ ولیم واقع بنگالہ بتاریخ ۸ ماہ جنوری ۱۸۱۳ء

## نمبر ۱۴۴

عہدنامہ منعقدہ فیمابین راو راجہ پریچہت راجہ دتیا و کپتان بیلی صاحب پولیٹکل اجنٹ ہز اکسلنسی جنرل لیک سپہ سالار بہادر بمقام کونجن گھاٹ بتاریخ ۱۵ ماہ مارچ ۱۸۰۴ء ـ

چونکہ ایک مستحکم عہدنامہ اتفاق و دوستی فیمابین سرکار انگریزی و مہاراجہ پیشوا جاری ہے اور از روے اقرارنامہ باہمی فیمابین سرکارین ایک حصہ ملک بندیلکھنڈ کا واسطے حکومت دوام کے آنریبل کمپنی کو دیا گیا ہے اور چونکہ فوراً بعد وارد ہونے فوج انگریزی کے بندیلکھنڈ مین راو راجہ پریچہت بہادر راجہ دتیا فوج انگریزی سے جا ملے اور درمیان ماتحتان گورنمنٹ انگریزی کے شمار کیے گئے لہذا بنظر زیادہ محافظت اور اعتبار راو راجہ پریچہت بہادر کے ایک عہدنامہ مشتمل اوپر شرائط ذیل کے اب فیمابین گورنمنٹ انگریزی اور راو راجہ پریچہت بہادر موصوف منعقد ہوتا ہی ـ

### شرط اول

راجہ پریچہت بہادر نے اپنی فرمانبرداری اور اتحاد نسبت گورنمنٹ انگریزی اور پیشوا مہاراجہ کے ظاہر کر کے بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ دوست سرکارین کو اپنا دوست اور اونکے دشمن کو اپنا دشمن تصور کرینگے یعنی وہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ کسی رئیس یا ملک سے جو فرمانبردار سرکار انگریزی اور مہاراجہ پیشوا کا ہو گا مزاحم نہونگے اور تمام ایسے آدمیون کو جو سرکش یا بدخواہ سرکارین کے ہونگے اپنا دشمن تصور کرینگے لہذا وعدہ کرتے ہین کہ وہ ایسے آدمیون کو یا اونکے خاندان کو پناہ نہ دینگے اور نہ اونکے ساتھ کسیطرح کی خط کتابت رکھینگے اور کوشش کر کے اونکو گرفتار کر کے حوالہ اوس سرکار کے کرینگے جنکے مخالف وہ ہونگے ـ

### شرط دوم

اگر آیندہ کوئی تکرار فیمابین راجہ پریچہت بہادر اور کسی قرب و جوار کے رئیس کے جو فرمانبردار

چونکہ ایک عہدنامہ دوستی فیمابین گورنمنٹ انگریزی وراجہ تیج سنگھ راجہ دیتیا مرقومہ ۱۵۔ ماہ مارچ ۱۸۱۸ء منعقد ہوا تھا اور چونکہ بموجب عہدنامہ منعقدہ فیمابین سرکار انگریزی و پیشوا سابق مرقومہ ۱۳ ماہ جون ۱۸۱۷ء وہ علاقہ جو جاگیرداران چچورکر کو پیشوائی جاگیر مین دیا تھا اور جو بجانب شمال دریاے نربدا واقع ہے گورنمنٹ انگریزی کو دیا گیا اور چونکہ راجہ دیتیا نے ساتھ گرمجوشی و وفاداری وخیرخواہی کو جو اونہون نے تاریخ عہدنامہ اولین سے نسبت سرکار انگریزی کے ظاہر کی ہین علی الخصوص ساتھ اوس مدد برمحل وکارآمد کے جو اونہون نے فوج انگریزی کے ہنگام قیام اوسکے علاقہ راجہ مین سرکردگی خاص سر ایگیل نسی گورنر جنرل بہادر کی ہے ایک استحقاق اوپر مراعات وفیاضی سرکار انگریزی کے قائم کیا ہے لہذا اموست نوبل مارکویس آف ہیسٹنگ گورنر جنرل بتحریک امور مذکورہ بالا کے راضی اسپر ہوئے ہین کہ راجہ تیج سنگھ بہادر راجہ دیتیا کو واسطے دوام کے وہ حصہ جاگیر سابق جاگیرداران چچورکر کا جو بجانب مشرق دریاے سندھ واقع ہے اور جو تمام چوراسی مشہور ہے بعہود وشرائط مندرجہ ذیل دیا جاوے اور نیز بنظر زیادہ استحکام ومضبوطی دوستی واتحاد ریاست دیتیا گورنمنٹ انگریزی کے اپنی رضامندی اسمین بہی ظاہر کی ہے کہ وہ ملک دیتیا کی بمقابلہ دشمنان بیرونی کے محافظت کرینگے لہذا شرائط ذیل فیمابین راجہ تیج سنگھ وراجہ دیتیا وگورنمنٹ انگریزی بترمیم عہدنامہ سابق منعقد ہوا۔

## شرط اوّل

جو عہدنامہ فیمابین گورنمنٹ انگریزی وراجہ تیج سنگھ بتاریخ ۱۵۔ ماہ مارچ ۱۸۰۴ء منعقد ہوا تھا وہ بذریعہ اس تحریر کے بحال اور قائم رہا باستثنا اوس جزو عہدنامہ کے وعہدنامہ ہذا سے ترمیم یا تبدیل ہوا

## شرط دوم

سرکار انگریزی بذریعہ اس تحریر کے راجہ تیج سنگھ راجہ دیتیا کو واسطے دوام کے تمام وہ علاقہ جو بجانب مشرق دریاے سندھ واقع ہے اور جو بنام چوراسی مشہور ہے اور سابق پاس جاگیرداران چچورکر کے تہا حسب تفصیل منسلکہ شرائط وعہود مندرجہ ذیل دیتے ہین اور نیز راجہ کو اوس جزو جاگیر چچورکر پر بہی قائم اور بحال رکھتے ہین جو فہرست منسلکہ مین درج ہے اور اب قبضہ راجہ مین موجود ہے

## شرط سوم

قبضہ مین ہے بذریعہ اس تحریر کے راجہ موصوف اور اونکے ورثا کو دیا جاتا ہے اور سرکار انگریزی
اوسمین مخل اونکے قبضہ کے نہونگے اور نہ کوئی دوست یا رفیق سرکار انگریزی خلل انداز ہوگا اور نہ زر جمع
سے اوراونکے ورثا سے کچھ مطالبہ خرچ کا کیا جاویگا اور واسطے اسکے گورنمنٹ انگریزی وعدہ کرتے ہین
کہ وہ اس ملک راجہ مہیندر بکرما جیت بہادر کی حفاظت بمقابلہ دست درازی حکومت غیر کرینگے۔

## شرط سوم

سرکار انگریزی نے جو از روے شرط بالا وعدہ حفاظت ملک مقبوضہ راجہ اورچا بمقابلہ دست درازی
حکومت غیر کیا ہے لہذا یہ اقرار طرفین مین ہوتا ہے کہ جب کبھی راجہ کو اندیشہ حملہ آوری نسبت کسی
حکومت غیر کے پیدا ہوگا وہ حملہ آوری خواہ بباعث کسی دعوی متنازعہ کے ہو یا کسی اور وجہ سے
تو راجہ موصوف اوسکا حال مفصل گورنمنٹ انگریزی کو تحریر کرینگے اور گورنمنٹ درمیان مین آکر دعوی
متنازعہ کا فیصلہ کر دینگے اور راجہ باعتبار نصفت وعدالت سرکار انگریزی وعدہ کرتے ہین کہ وہ اونکے
فیصلہ کی تعمیل کرینگے اور اگر اندیشہ حملہ آوری مذکور کسی اور وجہ سے ہوگا تو سرکار انگریزی بہ تحریر نصائح اثر
حملہ کے باز رکھنے مین کوشش کرینگے اور اگر بحالت اولین باوجود راجہ کے منظور کرنے فیصلہ گورنمنٹ
انگریزی کے حکومت غیر حرکات دشمنی سے باز رہیگی اور اگر بحالت ثانی کوشش گورنمنٹ انگریزی کارگر
نہوگی تو ایسی تدابیر واسطے حفاظت ملک راجہ کے عمل مین آئینگی جو مناسب وقت اور ضروری
متصور ہونگی۔

## شرط چہارم

اگر کسی وقت راجہ اورچا کو کوئی دعوی یا نالش بخلاف کسی راجہ یا رئیس دوست یا ماتحت
گورنمنٹ انگریزی کے ہوگی تو راجہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ اوس مقدمہ کو واسطے فیصلہ کے سپرد
ثالثی گورنمنٹ کرینگے اور جو فیصلہ گورنمنٹ کرینگے وہ منظور ہوگا اور کسی حالت مین زیادتی بخلاف
فریق ثانی نکرینگے اور نہ اپنے اختیار سے اپنے دعوی کو حاصل کرینگے اور نہ بدلہ وجہ نالش
لینگے اور گورنمنٹ انگریزی وعدہ کرتے ہین کہ وہ اپنے دوستان اور ماتحتان کو ممانعت کرینگے
کہ وہ زیادتی نسبت راجہ اورچا کے نکرین اور جو کوئی زیادتی کریگا اوسکو سزا دینگے اور اگر کوئی دعوی
اونکا راجہ اورچا پر ہوگا تو اوسکا تصفیہ از روی نصفت وعدالت کے ہوگا اوسکو بھی راجہ منظور کرکے فیصلہ

کرتے ہین کہ وہ متابعت فیصلہ گورنمنٹ کی کرینگے۔

## شرط پنجم

راجہ اور چا اقرار کرتے ہین کہ ہمیشہ جد بلیغ بیچ حفاظت دستون کے جو اونکے علاقہ مین ہونگے کرینگے تا کہ کوئی دشمن یا گروہ غارتگران اونکے ملک سے گذر کر مالک سرکار کمپنی مین نجا سکے

## شرط ششم

جب کبھی گورنمنٹ انگریزی کو ضرورت بھیجنے اپنی فوج کی ملک راجہ اور چا مین ہو یا ضرورت قائم رکھنے فوج کی ملک مذکور مین متصور ہوگی تو سرکار انگریزی کو اختیار ہے کہ اپنی فوج کو وہان بھیجین یا قائم رکھین اور راجہ اور چا اوسکو منظور کرینگے جو صاحب کمانڈر فوج انگریزی اسطرح ملک راجہ مین جاینگے یا وہان برائے چندے قیام کرینگے وہ کسیطرح دست انداز امور انتظام ملک راجہ مین نہونگے جو کچھ اسباب یا رسد تا قیام فوج انگریزی علاقہ راجہ مین درکار ہوگی اہلکاران ورعایاے راجہ فوراً بہم کردینگے اور قیمت اوسکی حسب ارز بازار دیجائیگی

## شرط ہفتم

راجہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہرگز بلا استرضاے گورنمنٹ انگریزی کسی رعایاے انگریزی یا یورپ یا کسی قوم و کسی قماش کے آدمی کو ملازم نرکھین گے۔

## شرط ہشتم

یہ عہدنامہ جسمین آٹھ شرط مندرج ہین آج کے روز فیمابین سرکار انگریزی و راجہ مہندر بکرم سہ راجہ اور چا کے معرفت جان واشوپ صاحب کی باختیارات عطیہ رائیٹ آنریبل گورنر جنرل ان کونسل ایک فریق اور لالہ دہاکن لال وکیل راجہ مذکور فریق ثانی منعقد ہوا اور واشوپ صاحب نے ایک نقل اس عہدنامہ کی انگریزی اور فارسی اور ہندی مین بمہر و دستخط اپنے وکیل مذکور کو دی اور وکیل مذکور نے ایک نقل بمہر و دستخط راجہ مسٹر جان واشوپ صاحب کو دی اور صاحب موصوف نے وعدہ کیا کہ تیس روز کے عرصہ مین وہ ایک نقل بمہر کمپنی و دستخط گورنر جنرل ان کونسل وکیل کو منگا دینگے بعد آنے اوسکے یہ نقل جو جان واشوپ صاحب نے دی ہے واپس ہوگی اور عہدنامہ اوسوقت سے جائز اور واجب التعمیل تصور کیا جائیگا۔

ان کونسل سے ایک فریق اور راجہ جے سنگہ دیو راجہ ریوان و موکن پور اور اوسکے لپسر کلان بابو شیو ناتہ سنگہ جو اوسکے شریک انتظام ملک ریوان ہے فریق ثانی منعقد ہوا اور مسٹر وشوپ صاحب نے ایک نقل اس عہدنامہ کی انگریزی اور فارسی اور ہندی مین اپنی مہر اور دستخط سے راجہ ممدوح اور بابو کو دی اور راجہ اور بابو نے ایک نقل اپنی مہر اور دستخط سے مسٹر واشوپ صاحب کو دی اور صاحب موصوف نے وعدہ کیا کہ ایک نقل مصدقہ بمہر کمپنی و دستخط گورنر جنرل ان کونسل سرکار ریوان کے مختار معتبر کو بیچ عرصہ تیس ۳۰ روز کے منگا دینگے بعد آنے اوس نقل کے جو نقل واشوپ صاحب نے دی ہے وہ مسترد ہوگی اور اوس روز سے عہدنامہ جائز اور واجب التعمیل متصور ہوگا۔

دستخط اور مہر ہوکر بمقام کروائی بتاریخ ۱۱ ماہ مارچ ۱۸۱۲ء عیسوی مطابق ۱۵ اساڑہ بدی ۱۲۲۱ فصلی باہم نقول تقسیم ہوئین۔

مہر

---

## نمبر ۴۲

بنام مہاراجہ رگہوراج سنگہ راجہ ریوان

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ حکومت اکثر راجگان و رئیسان ہند کی جو اب اپنے اپنے ملک مین حکمران ہین دوام رہے اور شان و شوکت اونکے خاندان کی قائم رہے ہین بذریعہ اس تحریر کے اوس خواہش شاہنشاہی کو ظہور مین لاتا ہون اور تمکو دوبارہ وہ اطمینان دیتا ہون جو مینے ایک مرتبہ دربار بمقام کانپور بماہ نومبر ۱۸۵۹ء دیا تہا کہ اگر تمہارا کوئی وارث اصلی نہ ہوگا تو جسکو تم یا تمہارے بعد تمہارے ملک کے حاکم متبنی حسب رواج خاندان کرینگے وہ منظور اور مقبول سرکار ہوگا۔

اطمینان رکہو کہ کوئی امر مخالف اس وعدہ کا جو تمسے کیا جاتا ہے اوسوقت تک نہوگا جبتک تمہارا خاندان نمک حلال تاج شاہی رہیگا اور جبتک تعمیل شرائط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات جنکی رعایت سرکار انگریزی اپنے اوپر فرض تصور کرتے ہین ہوگی۔

دستخط کیننگ

المرقوم ۱۱ ماہ مارچ ۱۸۶۲ع

## نمبر ۳۴

عہدنامۂ دوستی و اتفاق حفاظت باہمی فیمابین سرکار انگریزی و راجہ اورچا۔

راجہ مہیندر بکرماجیت بہادر راجہ اورچا نے جو ایک سردار راجگان بندیل کھنڈ مین سے ہے اور جسکی پاس اور جسکے بزرگون کے پاس علاقہ حال مدت سی پشت با پشت بلا ادائے خراج یا اطاعت کسی حاکم کے چلا آیا ہے خیرخواہی اور دوستی سرکار انگریزی کی ہر موقع اور وقت پر ظاہر کی ہے اور چاہتے ہین کہ وہ حفاظت قوی سرکار انگریزی مین رہین پس گورنمنٹ انگریزی باعتبار قائم رہنی اوس طینت کی جو راجہ نے اب تک اونکی نسبت ظاہر کی ہے اور اونکا قائم رہنا جو کچھ عہد وہ کرینگے اور شامل رکھنی اپنی فائدہ کے ساتھ خواہاں آنریبل کمپنی کے درخواست راجہ کو منظور کرتے ہین اور شرائط ذیل عہدنامۂ دوستی و اتفاق باہمی تبراضی طرفین فیمابین سرکار انگریزی و راجہ مہیندر بکرماجیت بہادر مع ورثا و جانشینان کے منعقد ہوا۔

### شرط اول

راجہ مہیندر بکرماجیت بہادر راجہ اورچانی جو فرمانبرداری اور اتحاد سرکار انگریزی ظاہر کی لہذا وہ بعد ازین درمیان دوستان سرکار انگریزی شمار کیے جاوینگے اور اسی سبب سے راجہ بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ دوستان سرکار کو اپنا دوست اور دشمنان سرکار کو اپنا دشمن تصور کرینگے اور کسی سردار ملک سی جو متعلق یا دوست گورنمنٹ کا ہوگا مزاحم نہونگے اور اس خیال سے کہ جو کوئی مخالف گورنمنٹ کا ہوگا وہ اوسکا دشمن ہے یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ وہ ایسے شخصون کو یا اونکے خاندان کے لوگونکو اپنے ملک مین اعانت کسیطرح کی نہ دینگے اور نہ اونسے رسم خط کتابت کسیطرح کی رکھین گے بلکہ بخلاف اسکے وہ ہر طرح کی کوشش بیچ گرفتاری اور سپردگی اونکے بحضور افسران گورنمنٹ انگریزی عمل مین لائین گے۔

### شرط دوم

علاقہ جو قدیم سے راجہ مہیندر بکرماجیت بہادر کو انزوی داشت کے ماہے اور اب بھی اونکے

حاصل ہے کہ اپنا حق تباہی اون علاقجات منضبط کا اوپر اشخاص مذکورۂ بالا کے رکھین اور یہ خواہش بلا خود غرضی سرکار انگریزی کی ہی کہ ترقی رفاہ اون لوگون کی ہے جنھون نے اتحاد اور رفاقت ہمراہ فوج انگریزی کی جب وہ مہم ریوان مین مصروف تھے ظاہر کی ہے لہذا تجویز مذکورۂ ذیل براضی طرفین واسطے آسایش سرکارین کے منظور ہوئی ہے

## شرط اول

تمام شرائط عہدنامجات واقرارنامجات کی جو اتبک فیمابین سرکار انگریزی اور سرکار ریوان کے منعقد ہوئی ہین ازروی اس تحریر کے قائم اور بحال رہین گی جبتک کہ اونمین کوئی تبدیلی ازروے شرائط اس عہدنامہ کے موثر نہوئی ہوگی ــ

## شرط دوم

سرکار انگریزی ازروے اس تحریر کے آج کی تاریخ سے تمام حقوق مالکانہ ضلع سنگرولی کے جو اونکو ازروے کارروائی شرط ہشتم عہدنامۂ ثانی مرقومہ ۲- ماہ جون ۱۸۱۳ء عیسوی مطابق ۱۹ جیٹھ سمت ۱۸۷۰ کے حاصل ہوئی ہین باستثناء اس امر کے عطا کرتے ہین کہ سرکار ریوان رچھپال سنگہ کو دوبارہ علاقۂ ستیپنی مین جو اوسکے پاس سابق تھا قائم کرینگے اور نیز اسکے کہ سرکار ریوان ذمہ دار بابت نیک روی اون لوگون کے رہینگے جو آب علاقجات منضبط مین قائم ہونگے ــ

## شرط سوم

سرکار ریوان بذریعہ اس تحریر کے اپنے تمام حقوق کا جو اونکو درباب یعنے کوئی جز واوس زر جرمانہ کا حاصل ہے جو سرکار ریوان کو ازروی شرط نہم عہدنامہ ۲- جون ۱۸۱۳ء مطابق ۱۹ جیٹھ سمت ۱۸۷۰ کو دینا واجب ہی نسبت لعل جگموہن سنگہ جاگیردار سمیریا کے بازنامہ لکھتے ہین ــ

## شرط چہارم

سرکار انگریزی کی یہ خواہش ہے کہ لعل جگموہن سنگہ سمیریا والہ اپنی جاگیر مین بحال رہے لہذا سرکار ریوان بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ لعل جگموہن سنگہ مذکور اپنی علاقہ مین جو اب اوسکے پاس ہے بلا مزاحمت بحال اور برقرار رہے گا مگر جو رسوم اوسکی نسبت سرکار ریوان

کے ہین وہ بدستور رہین گے۔

## شرط پنجم

ازروے شرط ہفتم عہدنامۂ ثانی کے سرکارریوان نے وعدہ کیا ہے کہ وہ کسی جاگیردار یا کسی اور سے جو باشندہ ریوان کا ہوگا اور جنے خیرخواہی سرکار انگریزی کی ہوگی مزاحم نہونگے وہ لوگ جنہون نے ازراہ انسانیت رعایت اون سپاہیان انگریزی کی ہے : بماہ بیساکھ سمت ۱۸ مقام سنبنی پر زخمی ہوئے تھے اور وہ لوگ جنہون نے اطلاع اون لوگونکو دی تھی جو شریک اس فساد مین تھے یا جو دوسرے روز شریک قتل اوس سپاہی کے ہوئے تھے جو شہر راسے پورکی حفاظت کے واسطے تعینات تھا معرض خفگی اون لوگون مین آئے تھے جو کسیطرح اس فساد مین شریک تھے لہذا سرکار ریوان بذریعہ اس تحریر کے وعدہ واثق کرتے ہین کہ وہ حفاظت اون لوگونکی کرینگے اونکی نسبت کسیطرح کی تکلیف یا مزاحمت بابت اعانت مذکور کے جو بکار سرکار انگریزی اونسے ظہور مین آئی ہے نہونے دینگے۔

## شرط ششم

لعل زبردست سنگھ جاگیردار جورہت جو بخوشی حاضر آیا اور اوسنے تابعداری بلا شرط سرکار انگریزی کی منظور کی لہذا گورنمنٹ انگریزی نے خوش ہوکر اوسکے قصورات سابقہ معاف فرمائے اور اوسکو دوبارہ اوسکے علاقہ پر جو بباعث بدوضعی سابقہ کے ضبط ہوگیا تھا قائم کیا اس شرط پر کہ وہ اقرارنامہ داخل کرے کہ دوبارہ قصور کسی امر ناجائز کا نسبت سرکار انگریزی کے نہوگا اور اس اقرارنامہ کی نقل مصدقہ سرکار ریوان کو دی گئی چونکہ اس اقرارنامہ مین کوئی امر خلاف حقوق کے درج نہین ہے جو سرکار انگریزی کو ازروے عہدنامجات ریوان کے حاصل ہوا ہے لہذا سرکار ریوان سرکار انگریزی سے اوسیطرح ذمہ دار ہوتے ہین کہ اس اقرارنامہ کے شرائط کا سرانجام کیا جائیگا جسطرح وہ ایزادی عہدنامجات منعقدہ کی نسبت اور باتحتان ورفیقان اپنے کے ہوئے ہین۔

## شرط ہفتم

یہ عہدنامہ جسمین سات شرائط درج ہین آج کے روز فیما بین سرکار انگریزی اور سرکار ریوان کے معرفت مسٹر بان واشوپ صاحب باختیارات عطیہ رایٹ آنریبل اول ارل منٹو گورنر جنرل

ڈاک سرکار جسطرف اور جہان افسران انگریزی کی مرضی ہوگی قائم کرینگے لہذا راجہ بفحواے منشا ومعنی شرائط مذکورہ کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ اخبار نویس یا وکیل سرکار انگریزی یا صاحب جنٹ بندیلکھنڈ کی ہرطرح عزت اور توقیر شایان شان اپنے کرینگے اور اپنے علاقہ مین ہرکاران و قاصدان وغیرہ کو جسوقت اور جس موقع پر افسران انگریزی اونکو روانہ کرنا مناسب اور ضروری تصور کرینگے بلا مزاحمت گذر کرنے دینگے اور اپنے ماتحت رئیسان خرد کو بھی حکم اسیطرح کی کاروائی کا دینگے اور اونکو متنبہ کرینگے کہ اگر کوئی ایسا نہ کریگا تو مستوجب سزاے معینہ نسبت خلاف ورزی احکام ڈاک کے ہونگے اور راجہ یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ ہروقت وہ ایسے کام کرتے رہین گے جو لائق دوستی کے ہونگے اور جو ہمیشہ فیمابین ریاستہای دوستی شعار کے مرعی ہین اور نیز جو کام واسطے سرانجام کرنے شرائط عہدنامہ ہذا کے ضروری ہونگے عمل مین آئین گے۔

دستخط متعو

دستخط این بی ایڈمنسٹن

دستخط اے سٹن

المرقوم مقام فورٹ ولیم واقع بنگالہ بتاریخ ۲۵۔ ماہ جون ۱۸۱۳ء

دستخط جے مونکٹن

پرشین سکرٹری گورنمنٹ

---

## نمبر ۴

### اقرارنامہ لعل زبردست سنگھ جاگیردار جورہٹ

چونکہ بباعث مخالفت جو مین نے درباب تقرری ڈاک آنریبل کمپنی اپنے علاقہ جاگیر مین کی تھی یہ امر شرط پنجم عہدنامہ منعقدہ فیمابین سرکار انگریزی اور سرکار ریوان مرقومہ ۲۔ ماہ جون ۱۸۱۳ء مشروط ہوئی کہ سرکار انگریزی کو اختیار ہے کہ جیسے سزاے کافی دین اور چونکہ بسبب میرے حاضر ہونے کے مقام قیام انگریزی مین بہ نیت فرمانبرداری سرکار انگریزی اور میرے داخل کرنے ایک اقرارنامہ بخدمت صاحب سپرنٹنڈنٹ بہادر امور پولٹکل کہ جب کبھی سرکار انگریزی

گونمظور ہو میرا علاقہ اور قلعہ حاضر ہے سرکار انگریزی نے براہ ترحم میرے قصور معاف فرمائے
اور مجکو اپنے علاقہ مین دوبارہ قایم کیا اِس حکم سے کہ جو مطالب دوستی فیمابین سرکار انگریزی اور
سرکار ریوان قرار پائے ہین اونکے سرانجام مین پہلوتہی نہ کرونگا مین اسواسطے بذریعہ اس تحریر
کے اقرار کرتا ہون کہ مین سد راہ پنڈارونکا اور دیگر اقوام غارتگران کا جو میرے علاقہ سے گذر
کرینگے ہونگا اور تمام احکام کی تعمیل بلا تامل جو افسران انگریزی درباب انسداد گروہ غارتگران کے وگ
یا درباب جمع کرنے سامان تعمیر چہاونی کے یا رسد وغیرہ فوج انگریزی کے یا دربارہ تسہیل اجرا ے
ہرکارہ و قاصدان و پیغامبران ہر قسم کے یا نسبت گرفتاری اور سپردگی مجرمان کے جاری کرینگے
خواہ بنام میرے یا معرفت راجہ ریوان کے جاری ہون کیا کرونگا۔

دستخط جے واشوپ
سپرینٹنڈنٹ امور پولٹکل متعلق بندیلکہنڈ

---

## نمبر ۱۸۴

### عہدنامہ ثالث منعقدہ فیمابین سرکار انگریزی و سرکار ریوان

چونکہ از روی شرائط پنجم و ہفتم عہدنامہ ثانی منعقدہ فیمابین سرکار انگریزی و سرکار ریوان تباریخ
۲۔ ماہ جون ۱۸۱۳ء مطابق ۱۹۔ ماہ جیٹھ سنہ ۱۸ سرکار انگریزی کو استحقاق سزادہی لال زبردست سنگہ
جاگیردار چورہٹ و دیگر زمینداران ضلع سنگرونہ بابت بعض جرایم کے جو اونسے بخلاف سرکار
انگریزی سرزد ہوئے ہین حاصل ہوا اور نتیجہ لابدی اس استحقاق کا یہ ہوا کہ سرکار انگریزی کو استحقاق
اور اختیار خارج کرنے اون لوگونکا اونکے اپنے علاقجات سے اور دینے اونکے حقوق زمینداری وغیرہ
کا دوسرے شخص کو حاصل ہوا (حقوق ملکیت تمامی اون علاقجات کے مثل سابق سرکار ریوان کے
بلا مزاحمت رہینگے) یعنی سرکار انگریزی کو اختیار انتقال کرنے حقوق اون لوگون کا جنکے حقوق
از روے شرائط پنجم و ہشتم عہدنامہ مذکور کے ضبط ہونے قابل ہین اون لوگون کو جو اونکے نزدیک
پسندیدہ ہون اس شرط پر حاصل ہوا ہے کہ تا بجہان حال وہ مراتب دوستی نسبت سرکار ریوان
کے مرعی رکہین جو سابق زمینداران خارج شدہ سرانجام دیتے تہے اور چونکہ یہ سرکار ریوان کو

لالہ پرتاب سنگہ منجانب راجہ ریوان اور کرنیل مارٹنڈل صاحب کمانڈنگ فوج انگریزی کے منعقد ہوا تہا کہ آیندہ کوئی حرکت مخالفت کی طرفین سے ظہور مین نہ آئیگی مگر ایک گروہ سپاہیان پرجو ہمراہ ایک چہکڑہ سامان جنگ کے جو متعلق اوس فوج کے تہا جو براہ سنگرونہ جاتی تہی تاریخ ۲۷ ماہ مئی ۱۸۱۳ء مطابق ۲۲ ماہ بیساکہ سمت ۱۸۷۰ خلاف عہدنامہ اور فریب کے ساتہ ایک گروہ کثیر سواران و پیادگان نے متصل دیہ ستنی کے حملہ کیا اور اکثر سپاہیان کو مقتول اور مجروح کرکے سامان مذکور لوٹ لیا راجہ ریوان اس امر سے انکار بہت کرتے ہین اور اپنی ناواقفیت قسمیہ ظاہر کرتے ہین اور اپنی شرکت اور آگہی سے انکار کلی کرکے وعدہ کرتے ہین اور منظور کرتے ہین کہ سرکار انگریزی کو اختیار ہے کہ مرتکبان جرم ہذا کو جسطرح چاہین اور جب اونکو منظور ہو سزاے سخت دین اور راجہ یہہ بہی وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہر طرح کی اعانت اور شرکت سزادہی اس امر مین جسطرح اور جسطریق پر سرکار انگریزی کو منظور ہوگا دینگے۔

## شرط نہم

یہ امر مناسب اور درست معلوم ہوتا ہے کہ راجہ ریوان بدلہ اور معاوضہ سرکار انگریزی کو بابتہ خرچہ فوج کے جو ریوان مین تیار ہو کر اس سبب سے آئی تہی کہ راجہ عہدنامہ کے خلاف عمل میں لایا تہا کرین اور کم از کم تخمیناً اُس مصارف کا بحساب ... ماہواری ہوتا ہے اور سامان اس مہم کا یکم اپریل ۱۸۱۳ء مطابق ۱۵ ماہ چیت سمت ۱۸۷۰ سے شروع ہوا تہا پس اس تاریخ سے حساب ہونا چاہیے لہذا راجہ ریوان اپنے تئین ذمہ دار ادای اس خرچہ ماہواری کا یکم ماہ اپریل ۱۸۱۳ء عیسوی مطابق ۱۵ ماہ چیت سمت ۱۸۷۰ سے اوس وقت تک کہ جبتک یہ مہم ختم ہوئی منظور کرتے ہین نظر اسکے کہ راجہ نے اطاعت احکام مطالبہ معاوضہ کرکے خود مقام کرنیل مارٹنڈل صاحب مین آکر فرمانبرداری منظور کی اور بلحاظ اسکے کہ راجہ کو کوئی عذر اداے زر مذکور مین نسبت اوقات معینہ کے نہو سرکار انگریزی اپنی استرضا ظاہر کرتے ہی کہ جس روز سے راجہ ممدوح مقام کرنیل صاحب مین آئے یعنی تاریخ ۱ ماہ مئی ۱۸۱۳ء مطابق ۲۵ ماہ بیساکہ سمت ۱۸۷۰ اوس روز تک حساب ختم ہوا اس حساب سے راجہ کو ... ماہواری دینا چاہیے اور راجہ منظور کرکے وعدہ کرتے ہین کہ یہ روپیہ حسب اقساط مفصلۂ ذیل اداکرینگے اور اگر اسمین تفاوت ہوگا تو الزام عہدشکنی کا اونپر عائد ہوگا

تباریخ ۸- ماہ جون سنہ ۱۸۱۳ء مطابق ۲۵- ماہ جیٹھ سمبت ۱۸۷۰ - مبلغ [illegible]

تباریخ ۱۰- ماہ اگست مطابق ۱۵- ماہ ساون سمبت ۱۸۷۰ - مبلغ [illegible]

تباریخ ۶- ماہ دسمبر مطابق ۱۵- ماہ اگھن سمبت ۱۸۷۰ - مبلغ [illegible]

تباریخ ۲۳- ماہ جون سنہ ۱۸۱۴ء مطابق ۲۰- ماہ جیٹھ سمبت ۱۸۷۱ - مبلغ [illegible]

[illegible]

---

## شرط دہم

یہ عہدنامہ جسمین دس شرائط درج ہین آج کی تاریخ فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ جے سنگھ دیو راجہ ریوان معرفت مسٹر جان واشوپ صاحب کی باختیارات عطیہ ایسٹ آنریبل لارڈ منٹو گورنر جنرل ان کونسل ایک فریق اور راجہ بذات خود فریق ثانی منعقد ہوکر مسٹر واشوپ صاحب نے راجہ کو ایک نقل اس عہدنامہ کی انگریزی اور فارسی اور ہندی مین اپنی مہر اور دستخط سے دی اور راجہ نے مسٹر واشوپ صاحب کو ایک نقل اپنے مہر اور دستخط سے دی اور واشوپ صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ راجہ کے وکیل معتبر کو بیچ عرصہ تیس روز کے ایک نقل مہری اور دستخطی گورنر جنرل بہادر منگا دینگے اور جب وہ نقل اونکو دیجائیگی تو جو نقل عہدنامہ اپنے دستخط سے صاحب نے اونکو دیا ہے وہ واپس کیا جائیگا اور اوسوقت سے عہدنامہ جائز اور قابل التعمیل تصور ہوگا۔

دستخط اور مہر ہوکر نقول اوسکی بمقام بیرا برلب دریاے ٹونس تباریخ ۲- ماہ جون سنہ ۱۸۱۳ء مطابق ۱۹- ماہ جیٹھ سمبت ۱۸۷۰ باہم تقسیم ہوئین۔

---

تتمہ شرائط عہدنامہ منعقدہ فیمابین آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی و راجہ جے سنگھ دیو راجہ ریوان تباریخ ۲- ماہ جون سنہ ۱۸۱۳ء مطابق ۱۹- ماہ جیٹھ سمبت ۱۸۷۰

چونکہ از روے شرط سوم عہدنامہ منعقدہ فیمابین آنریبل کمپنی و راجہ ریوان تباریخ ۲- ماہ جون سنہ ۱۸۱۳ء مطابق ۱۹- ماہ جیٹھ سمبت ۱۸۷۰ راجہ ریوان نے وعدہ کیا ہے کہ وہ ایک اخبارنویس منجانب سرکار انگریزی یا از طرف اجنٹ ضلع بندیلکھنڈ کو اپنے دربار مین رہنے کی اجازت دینگے اور چونکہ راجہ نے از روے شرط چہارم عہدنامہ مذکور کے یہ وعدہ کیا ہے کہ وہ اپنے علاقہ مین

سرانجام شرائط مین جو از روی عہدنامہ مذکور کے اونکے اوپر فرض تہین قاصر رہا سرکار انگریزی کو لازم آیا کہ اپنے حقوق اور عزت کا بدلہ لے لہذا فوج ریوان مین بہیجی گئی کہ شرائط مذکورہ کی تعمیل اونسے کرائے اور آیندہ کے واسطے اطمینان تعمیل کرے اور چونکہ راجہ اب ہوش مین آیا تو سمجہا کہ اوسکو کیا نسبت سرکار انگریزی کے کرنا تہا اور عذر خواہ گذشتہ کا ہوا او شرائط ذیل کو اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشین کی طرف سے منظور کیا۔

## شرط اول

تمام شرائط عہدنامہ منعقدہ ۵- ماہ اکتوبر ۱۸۱۲ء مطابق ۱۵- ماہ کوار ۱۸۶۹ سمبت اس کے بذریعہ اس تحریر کے جائز اور واجب التعمیل تصور ہونگے جسقدر از روے شرائط اس عہدنامہ کے تبدیل یا ترمیم نہوئی ہوگی۔

## شرط دوم

راجہ ریوان عہد کرتے ہین کہ وہ کتابت امور پولیٹکل مین کسی راجہ یا رئیس غیر سے بلا اطلاع و استرضا گورنمنٹ انگریزی کے یا اونکے صاحب اجنٹ مقیم بندیلکھنڈ کے نکرینگے۔

## شرط سوم

راجہ وعدہ کرتے ہین کہ اپنے مقام قیام مین ایک اخبار نویس یا اجنٹ کو منجانب گورنمنٹ انگریزی یا صاحب اجنٹ بندیلکھنڈ رہنے دینگے اور ایک اپنا وکیل یا مختار یا اخبار نویس ہمراہ صاحب اجنٹ یا کمانڈنگ افسر فوج انگریزی جو اونکے ملک مین رہیگا واسطے قائم رکھنے مراسم دوستی کے اور واسطے رسد رسانی و تعمیل احکام واجبی کمانڈنگ افسر مذکور کے رکہین گے

## شرط چہارم

راجہ ریوان اقرار کرتے ہین کہ وہ اپنے ملک مین ڈاک سرکار جہان افسران گورنمنٹ انگریزی ضروری اور مناسب تصور کرینگے قائم کروا دینگے اور اپنے ماتحت رئیسان کو بہی ایسا ہی کرنے کی اجازت دینگے اور اگر کوئی ایسا نہ کریگا تو اوسکو سزا دینگے اور بابت اپنے اہلکاریان ماتحت کے راجہ منظور کرتے ہین کہ گورنمنٹ انگریزی درصورت اونکی اپنی بے اختیاری کے استحقاق سزا دہی رکہین گے۔

## شرط پنجم

لعل زبردست سنگہ جاگیردار چورہٹ نے نہایت بدوضعی اور اصرار سے انکار کیا کہ ڈاک
ہنوریبل کمپنی کی اوسکی جاگیر مین قائم ہو پس سزاے سخت اوسکی نسبت ضرور ہوئی لہذا گورنمنٹ
انگریزی کا ارادہ ہے کہ اوسکو سزاے سخت دین اور راجہ ریوان نے نہ صرف اونکا استحقاق
سزادہی منظور کیا بلکہ اقرار کیا کہ وہ معاونت اور شرکت اونکی بیچ سزادہی جاگیردار مذکور کرینگے۔
راجہ یہ بہی وعدہ کرتے ہین کہ اگر گورنمنٹ انگریزی کی صلاح ہوگی تو وہ خود تجویز سزادہی
لعل زبردست سنگہ مین کوشش کرینگے۔

## شرط ششم

اکثر واردات چوری و دیگر جرائم کی ممالک انگریزی مین ہوئی ہین اور مجرم ملک ریوان سے
گذر کر مرتکب اونکے ہوئے ہین اور پناہ گیر ملک ریوان مین ہوئے ہین جس سبب سے وہ
صرف سزاے سے محفوظ نہین رہتے بلکہ ہمیشہ ملک متصلہ ہنوریبل کمپنی مین تاخت لاتے ہین
اور سزا سے محفوظ رہتے ہین اور باشندگان کو ہمیشہ خائف رکہتے ہین نبظر اسکے کہ انسداد
اس قباحت کا ہو راجہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ فوج اور افسران پولس سرکار انگریزی کو اجازت
دینگے کہ وہ تعاقب مین ملک ریوان مین گذر کرکے اونکو گرفتار کرین اور خود بہی اعانت اس امر
مین کرینگے اور اپنے اہلکاران اور جاگیرداران کو حکم دینگے کہ مدد کرکے ایسے مجرمان کا جنکی
تعاقب مین وہ آئے ہون سراغ لگاکر اونکی گرفتاری کرادین۔

## شرط ہفتم

راجہ ریوان وعدہ کرتا ہے کہ وہ اون جاگیرداران وغیرہ کو جو اونکے ملک مین رہتی ہین
اور ایسی موقع پر جو خیرخواہ سرکار انگریزی رہے ہین اپنا دوست تصور کرینگے اور اونسے مزاحمت
بابتہ اس خیرخواہی کے نکرینگے اور دوست سرکار انگریزی کے اونکے بہی دوست تصور کیے جاینگے
اور سرکار کے دشمن اونکے بہی دشمنون مین شمار ہونگے۔

## شرط ہشتم

بتاریخ ۲۔ ماہ مئی ۱۸۱۳ء مطابق ۱۷ ماہ بیساکہ سنہ ۱۸۷۰ ایک عہدنامہ اس مضمون کا فیصلہ

## شرط ششم

چونکہ چور اکثر ملک راجہ ریوان سے جاکر ملک انگریزی مین دزدی وغیرہ کرتے ہین لہذا راجہ اقرار کرتے ہین کہ اگر کوئی افسر گورنمنٹ انگریزی اونکے پاس تحریر اطلاعی بھیجینگے تو وہ واسطے گرفتاری ایسے شخص مجرم کے کوشش کرینگے اور جب گرفتار ہوگا تو اوسکو سپرد افسران مذکور کے کرینگے۔

## شرط ہفتم

اگر کوئی بہائی یا ملازم راجہ ریوان کا بدگوئی راجہ کی روبروے گورنمنٹ انگریزی کے کریگا یا اونپر اتہام لگائیگا یا ملزم کرے گا تو گورنمنٹ بلا تحقیقات وثبوت کے اعتبار ایسے شخص کے بیان کا نہ کرینگے۔

## شرط ہشتم

عزت اور رتبہ اور شان راجہ ریوان کی اوسیقدر سرکار انگریزی کو ملحوظ رہیگی جسقدر وہ روبروے شاہنشاہان ہندوستان کے تہی

## شرط نہم

جب کبہی سرکار انگریزی ضرورت بہیجنے فوج کی ملک راجہ ریوان مین یا واسطے چہاونی کرنے اپنی فوج کے کسی مقام علاقہ راجہ ممدوح مین واسطے حفاظت ملک کے کسی دشمن کے تاخت کرنے سے یا بنظر سدراہ ہونے کسی دشمن کے ہمگاو ایسی اوسکے یا پنڈارون کے یا اور اقوام غارتگران کے مناسب تصور کرین تو وہ مجاز بہیجنے ایسی فوج کے ہین اور راجہ ریوان مجاز رضامندی اس بارہ مین ظاہر کرینگے اور ایسی موقع پر حسب صلاح افسران گورنمنٹ انگریزی کے راجہ اپنی فوج بمقام معابر وچندیہا وکورہا ودیگر مقامات معابر کے جو کمانڈنگ افسران انگریزی بتائینگے مقرر کرینگے جو کمانڈنگ افسر انگریزی اسطرح ملک راجہ مین مقیم رہیگا وہ انتظام حکومت راجہ مین مداخلت نہین کریگا جو کچہ اسباب یا رسد وغیرہ واسطے چہاونی انگریزی یا فوج انگریزی کے جبتک وہ ملک راجہ مین قیام پذیر رہیگا فوراً اہلکاران ورعایاے راجہ بہم کردینگے اور اونکی قیمت بموجب عرض بازار کے ادا ہوگی اگر کوئی شے کہ نہایت ضروری ہو

اور بازار مین خرید کرنے سے نہ ملتی ہو تو لابد ہو گا کہ وہ جہان ممکن اور میسر ہو وہان سے لیجاسے گی اور اوسکی قیمت حسب تجویز ثالثان جو منجانب سرکار انگریزی اور راجہ ممدوح مامور ہونگے دیجایگی۔

## شرط دہم

راجہ ریوان جواب دوستان سرکار انگریزی سے شمار کیے گئے لہذا اقرار کرتی ہین کہ جو صلاح وامر واجبی متعلق فوائد وبہبود ملک سرکار انگریزی کہین گے اوسکی تعمیل کرینگے اور حتی المقدور کوشش بیچ سرانجام کرنے مراتب دوستی ویکجہتی سرکار انگریزی کے کرین گے۔

## شرط یازدہم

یہ عہد نامہ جسمین گیارہ شرائط صحیح ہین آج کی تاریخ فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ جے سنگہ دیو راجہ ریوان کے معرفت مستر جان رچارڈسن صاحب باختیارات عطیہ رائٹ آنریبل لارڈ منٹو گورنر جنرل ان کونسل کے ایک فریق اور بخشی بھگت دت وکیل راجہ ممدوح فریق ثانی کے منعقد ہوا اور مستر رچارڈسن صاحب نے ایک نقل عہد نامہ ہذا کی انگریزی اور فارسی اور ہندی مین بمہر ودستخط اپنے وکیل مذکور کو دی اور وکیل مذکور نے مستر رچارڈسن صاحب کو ایک نقل مصدقہ راجہ دی اور مستر رچارڈسن صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ تیس روز کی عرصہ مین ایک نقل دستخطی گورنر جنرل ان کونسل منگا دینگے اوسوقت یہ نقل جو رچارڈسن صاحب نے اپنی دستخطی دی ہے وہ واپس ہوگی اور عہد نامہ اوسدستخطی جائز اور کامل متصور ہو گا۔

یہ عہد نامہ دستخط اور مہر ہو کر بمقام باندا تاریخ ۱۵۔ ماہ اکتوبر ۱۸۱۲ء باہم تقسیم ہوا۔

---

## نمبر ۳۹

عہد نامہ جو فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ جے سنگہ دیو کے قرار پایا

چونکہ تاریخ ۵۔ ماہ اکتوبر ۱۸۱۲ء مطابق ۱۵۔ ماہ کوار سنہ ۱۲۱۹ ایک عہد نامہ دوستی واتفاق باہمی فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ ریوان کے قرار پایا تھا اور چونکہ راجہ ریوان

... دست درازی اوسپر کرینگے بلکہ برعکس اوسکے سرکار انگریزی وعدہ کرتے ہین کہ وہ حفاظت
... نکے ملک کی جواب اونکے قبضہ مین ہے بمقابلہ زبردستی ویا زیادتی کسی رئیس غیر کے
... رح کرینگے جسطرح ممالک ہنوربل کمپنی کی حفاظت ہوتی ہے۔

## شرط دوم

سرکار انگریزی نے جو ازروے شرط بالا کے وعدہ کیا ہے کہ وہ حفاظت ملک کی
اب راجہ ریوان کے قبضہ مین ہے بمقابلہ زیادتی کسی رئیس غیر کے کرینگے لهذا یہ اقرار
ابین فریقین ہوتا ہی کہ جب کبھی راجہ ریوان کو اندیشہ حملہ آوری نسبت کسی رئیس غیر کے ہوگا تو وہ کیفیت
ی کی سرکار انگریزی مین ارسال کرینگے اور سرکار بدلائل کوشش اوسکے دفعیہ مین کرینگے
... یہ کوشش انکی کارآمد نہ ہوگی تو سرکار انگریزی حسب درخواست راجہ مستعد بھیجنے اپنی فوج
... واسطے حفاظت ملک ریوان کے ہونگے اسحالت مین اخراج فوج مذکور کے اوس روز
... جبسے وہ داخل ملک ریوان ہوگی اور جس روز تک وہ واپس ملک مذکور سے باہر جائیگی راجہ
... ادا کرنے ہونگے اور اگر یہ اندیشہ حملہ کسی دعوی متنازعہ کے سبب سی فیمابین راجہ ...
... کسی رئیس غیر کے ہوگا تو راجہ اوسکی کیفیت مفصل سرکار انگریزی کو کرینگے اور سرکار انگریزی
... میان مین آکر فیصلہ اوسکا کر دینگے اور راجہ باعتبار انصاف وہی اور راست کرداری سرکار
... ریزی کے اقرار کرتے ہین کہ ایسے موقع پر جو فیصلہ سرکار انگریزی کر دینگے اوسکو وہ منظور
... رینگے اگر باوجود راجہ کے منظور کرنے فیصلہ کے فریق ثانی حرکات دشمنی سے باز نرہیگا تو
سرکار انگریزی آمادہ مدد دہی بطور مذکورۂ بالا ہونگے اور اگر کسی موقع پر فوج راجہ کی ضرورت
ممالک انگریزی مین ہوگی تو راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ فوج سے مدد دینگے پس اسحالت مین
فوج کا اخراجات بحساب مبلغ بیس روپیہ فی سوار اور مبلغ چھ روپیہ فی پیادہ سپاہی جو راجہ
دیتے ہین سرکار انگریزی اوس تاریخ سے دینگے جس تاریخ سے فوج مذکور علاقہ انگریزی
مین داخل ہوگی اور اوس تاریخ تک دینگے جبتک وہ واپس ہوکر علاقہ انگریزی سے نجائیگی باہر
اور جب فوج راجہ اور فوج انگریزی باتفاق کسی امر مین مصروف ہوگی تو حاکم فوج راجہ موافق
صلاح اور ہدایت کمانڈنگ افسر انگریزی کے کاروا رہین گے۔

## شرط سوم

چونکہ راجہ ریوان کی حکومت کل اونکے اپنے علاقہ مین منظور ہو چکی ہے لہذا سرکار
ی اپنے تئین مجاز سماعت کرنے نالشات کا جو اونکے روبرو کوئی رشتہ دار یا رعایا یا ملازم
پیش کرے تصور نہین کرتے اور راجہ مستحق مدد فوج سرکار بابت قائم کرنے اونکی حکومت کے
حدود اونکے ملک کے نہین ہونگے۔

## شرط چہارم

اگر راجہ ریوان کا کوئی دعوی یا وجہ نالش نسبت کسی راجہ یا رئیس دوست یا ماتحت
سرکار انگریزی کے ہوگی تو راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ دعوی مذکور کو سپرد ثالثی و فیصلہ سرکار کے
کرینگے اور جو فیصلہ سرکار کردیگی اوسکو منظور کرینگے اور کسی طرح کی زود زیادتی نسبت
فریق ثانی کے نہ کرینگے اور نہ بذریعہ اپنی فوج کے بدلہ دعوی کا یا معاوضہ وجہ نالش کا جو اونکو
دائر کرنی ہے لینگے اور سرکار انگریزی اپنی طرف سے وعدہ کرتی ہے کہ وہ اپنے دوست اور
ماتحت کو منع کرینگے کہ وہ زیادتی راجہ پر نہ کرین اور نہ اپنے کسی دعوی واجبی کا معاوضہ خود
لینگے اور نہ سزا کسی مجرم کو دینگے اور راجہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ اوس فیصلہ کو منظور کرینگے جو سرکار
ایسے موقع پر کردیگی۔

## شرط پنجم

راجہ ریوان اقرار کرتے ہین کہ وہ اپنے ملک مین کسی دشمن سرکار انگریزی کو یا مفسد کو
پناہ نہ دینگے بلکہ برعکس اوسکے کوشش بلیغ واسطے گرفتاری اون لوگون کی کرینگے اور اگر وہ گروہ گرفتار
ہونگے تو اونکو سپرد افسران سرکار انگریزی کے کرینگے سرکار اور راجہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ وہ ایسے
لوگون کے عیال و اطفال کو بھی اپنے ملک مین رہنے نہ دینگے اور اگر کوئی دشمن راجہ یا سرکش
حکومت راجہ ممالک انگریزی مین پناہ گیر ہوگا بشرط پانے اطلاع کے سرکار انگریزی بعد تحقیقات
کامل وہ مراتب اوسکی نسبت مرعی رکھینگے جو بمقتضائے انصاف و راست کرداری کے
ہونگے اور یہ بھی تدابیر عمل مین لائینگے کہ وہ آئندہ کوئی امر ناقص نسبت ملک اور حکومت
کے نہ کرین۔

بجے بہادر ۱۸۵۷ء مین مرگیا اوسکا ایک فرزند غیر منکوحہ سے بھی ارجن سنگہ نامی تھا مگر جانشینی نصیب اوسکی فرزند متبنی بھوانی سنگہ کی جو اب راجہ ہے ہوئی یہ صغرسن ہے بباعث فساد کے جو بسبب پیش ہونے دعوے ارجن سنگہ باعانت رانی کارپردار کے پیدا ہوا تھا ارجن سنگہ کو دتیا سے علیحدہ کردیا گیا آخر کار رانی اور اوسکے ہمراہیون سنے بلوہ کیا اور ضلع سیوندا پر قابض ہوئی یہ قلعہ فوج انگریزی سنے سر کیا اور اصل مفسد گرفتار ہوکر بہ پاداش جرم سزای حبس دوام کی مستوجب ہوکر قلعہ چنار مین محبوس ہوئے اور رانی نظر بند سخت ہوئی دعوے خاندان بیرونی بابت جانشینی کے پہر پیش ہوکر ۱۸۶۱ء مین نامنظور ہوا۔

راجہ مستحق گیارہ ضرب توب کی سلامی کا ہے اور استحقاق متبنی کرنیکا موجب سند نمبر ۲۶ کے اوسکو بھی عنایت ہوا رقبہ دتیا کا آٹھ سو پچاس میل مربع ہے اور آبادی ایک لاکھ بیس ہزار نفری اور محصول دس لاکھ روپیہ ہے راجہ دتیا معرفت سرکار انگریزی کے پندرہ ہزار روپیہ ناناساہی بالعوض پرگنہ ندی گانو کے سیندھیا کو دتیا ہے ۱۸۴۴ عیسوی مین راجہ دتیا نے ممانعت رسم ستی کی اپنے علاقہ مین کی اور ۱۸۶۲ء مین محاصل راہداری موقوف ہوئے۔

---

## سمپتھر

علاقہ سمپتھر جب حکومت انگریزی ملک بندیلکھنڈ مین قائم ہوئی صرف ایک پشت سے دتیا سے جدا ہوا تھا جب انگریز داخل ملک ہوئے تو راجہ رنجیت سنگہ نے دوستی اور حفاظت سرکار انگریزی کی چاہی اور ایک اقرارنامہ چہ شرائط کا پیش کیا مگر ۱۸۱۲ء تک کوئی امر قطعی قرار نہین پایا اس سنہ مین عہدنامہ نمبر ۴۶ اوسکے ساتھ منعقد ہوا رنجیت سنگہ ۱۸۲۷ء مین فوت ہوا اور اوسکا بیٹا ہندوپت راجہ حال جانشین اوسکا ہوا یہ راجہ ضعیف العقل ہے اوسکے دو بیٹے ہین ایک چتر سنگہ قریب بیس سال کی عمر کا اور دوسرا رام سنگہ قریب پندرہ برس کے سن کا ہے۔

یہ راجہ مستحق گیارہ ضرب توب کی سلامی کا ہے اوسکو اختیار متبنی کرنے کا حسب سند نمبر ۲۷ کے حاصل ہوا ہے جب کوئی اصلی وارث گدی نشین ہوتا ہے تو چہارم

محاصل ملک معاف ہوتا ہے اور جب کوئی وارث متبنی گدی نشین ہو تو نصف محاصل کی مراعات اس علاقہ مین ہوتی ہے ۱۸۳۳ء مین آمدنی اس علاقہ کی چار لاکھ پچاس ہزار روپیہ تھی رقبہ صرف ایکسو پچہتر میل مربع ہے اور آبادی تیس ہزار نفری ستی کی محافظت بہی علاقہ سمبہتر مین بیچ ۱۸۴۴ء کے ہوئی۔

## نمبر ۳۸

عہدنامۂ دوستی واتفاق حفاظت باہمی فیمابین سرکار انگریزی و راجہ جے سنگہ دیو راجہ ریوان وموکندپور۔

اگرچہ واسطہ دوستی بلاتفاوت فیمابین سرکار انگریزی اور سرکار ریوان کے قائم ہے اور علی الخصوص ہنگام ترقی کتابت فیمابین سرکارین بواسطہ اشتمال جزو ملک بندیلکنڈ ممالک سرکار انگریزی سے وہ واسطۂ اتحاد و یکجہتی بہ حرکات دوستی آمیز طرفین کی جانب سے ترقی پذیر رہا تاہم کوئی اقرارنامہ باقاعدہ جسکے روسے خاص فرائض طرفین پر واجب آئین قرار نہین پایا وراجہ جی سنگہ دیو راجۂ حال ریوان وموکندپور نے اب جو خواہش اپنی ظاہر کی کہ یہ سہو رفع کیا جاے اور عہدنامۂ دوستی واتفاق قرار پائے اور رائٹ ہنوبل گورنر جنرل ان کونسل کو بدل یہ درخواست اونکی منظور ہے لہذا شرائط عہدنامۂ ذیل بااستر ضاے باہمی فیمابین سرکار انگریزی اور راجہ جے سنگہ دیو ممدوح اور اونکے ورثا اور جانشینان کے قرار پائین۔

### شرط اول

گورنر جنرل ان کونسل راجہ جے سنگہ دیو کو قابض ذیحق حال ملک ریوان کا جو اونکے پاس ہے اور اونکے بزرگون کے قبضہ مین مدت سے اور پشتہا پشت سے چلا آتا ہے منظور کرتے ہین اور حسب درخواست راجہ اور نیز بنظر تسلی راجہ کے براہ نصفت گستری و صدق نیت سرکار انگریزی کے اطمینان کرتے ہین کہ جبتک راجہ اور اونکے ورثا و جانشین فرائض دوستی واتحاد کو حسب منشار عہدنامۂ ہذا ادا کرینگے سرکار انگریزی ہرگز کوئی امر مخالفت یا دشمنی کا بمقابلہ راجہ کے نہین کرینگے اور نہ کوئی جزو اونکے ملک پر قبضہ کرینگے اور نہ کسیطرح

جواوسنے بابوہ ۱۸۵۸ء مین کین اضلاع سہاگ پور وامرکنٹک رگھوراج سنگہ کو عطا ہوئے اور ہدایت ہوئی کہ حقوق زمیداران امرکنٹک بحال رکھے اور مہاراجہ کو اختیار حسب سند نمبر ۲ ہم تبنی کرنے کا بہی عطا ہوا اوسکے کوئی پسر صلبی نہین موجود ہے تین فرزند اوسکے پیدا ہوکر گذر گئے ۔

مہاراجہ کی سلامی سترہ توپ کی ہوتی ہے رقبہ ملک ریوان مع سہاگ پور کے ۱۰ ہزار میل مربع ہے اور آبادی ۸ لاکہ نفری ہین اور آمدنی ملک کی بیس پچیس لاکہ روپیہ کی مشہور ہے ۔

## اورچا معروف ٹہری

یہ ریاست تمام ریاستہاے بندیلکھنڈ مین نہایت قدیم اور ازبس عالی مرتبت ہے اور پیشوا کی بہی یہ مطیع نہین ہوئی مرہٹہ نے اسی ریاست مین سے ایک علاقہ جدا کرکے ریاست جہانسی قرار دی تہی یہ بات مشہور ہے کہ جب راجہ ٹہری نے ۱۸۱۷ء مین نذرانہ گورنر جنرل بہادر کو دیا تہا تو یہ کیا تہا کہ اوسکے خاندان نے یہ اول مرتبہ کسی غیر کی بزرگی منظور کی ہے راجہ بکرماجیت مہندر راجہ اوسوقت مین تہا جب انگریز داخل بندیلکھنڈ ہوئے اور اوسکی ساتہ عہدنامہ دوستی و اتفاق نمبر ۳۴ بتاریخ ۲۳ ماہ دسمبر ۱۸۱۲ء منعقد ہوا اس راجہ نے ۱۸۳۴ء مین وفات پائی اور اوسکا ایک فرزند دہرم پال نامی تہا وہ بحین حیات اپنے والد کے لاولد فوت ہوا تہا لہذا راجہ کا بہائی تیج سنگہ جانشین اوسکا ہوا اور ۱۸۴۲ء مین فوت ہوا اسنے قبل از وفات اپنے اپنے ہمشیرہ زادہ سوجان سنگہ کو متبنی اپنا کرلیا تہا سوجان سنگہ کے حق کی نسبت تکرار مساۃ لاڑی رانی بیوہ دہرم پال نے کی اور کہا کہ حق متبنی کرنیکا اوسکا ہے استحقاق لاڑی رانی کے باعث بڑا فساد پیدا ہوا مگر چونکہ سوجان سنگہ کی متبنی ہونے کو سرکار انگریزی نے منظور کیا تہا اور رئیسان قرب وجوار نے اتفاق رائے کی تہی لہذا گورنمنٹ نے سوجان سنگہ کو جانشین کیا اور رانی مذکورہ کو تا صغرسنی اوسکے کارپرداز رکہا سوجان سنگہ نے چند ماہ بعد پہونچنے سن بلوغ کے اور اختیار کرنے کاروبار ریاست کے وفات پائی بعد وفات اوسکے رئیسان کلان بندیلکھنڈ نے بیوہ مسطورہ کو صلاح دی کہ ہمیر سنگہ راجہ حال کو جو اس خاندان سے

رشتہ ہمجدی کا رکھتا تھا متبنی کرے راجہ حال صغرسن قریب تیرہ سال کی عمر کا ہے ۱۸۶۲ء
کے اوسکو سند نمبر ۲۶ عنایت ہوئی جسکے رُوسے اُوسکو اختیار متبنی کرنے کا حاصل ہوا اب
بھی لائی رانی بیوہ دہرم پال کارپرداز ہے۔

راجہ تہری تین ہزار روپیہ بابت جاگیر تروری کے جہانسی کو دیتا تھا جب جہانسی ضبط
سرکار ہوئی یہ روپیہ سرکار انگریزی مین دینا واجب آیا مگر سرکار نے یہ روپیہ بطور انعام خدمات جو راجہ
تہری نے بلوہ ۱۸۵۷ء مین کی تہی دیا گیا اور محصول استمراری موضع موہن پور بہی جو مبلغ دو صدی روپیہ
تہا معاف ہوا ۱۸۶۱ء مین حسب اشتہار راجہ رسم ستی بہی موقوف ہوئی۔

راجہ مستحق گیارہ توپ کی سلامی کا ہے رقبہ تہری کا دو ہزار ایکسو سات میل مربع ہے
آبادی دو لاکہ نفری محاصل تہری کا ۱۸۶۳ء مین چہہ لاکہ روپیہ تہا مگر اب یقین ہے کہ کم ہوگیا

## دتیا

علاقہ دتیا حکومت سرکار انگریزی مین ہمراہ دیگر علاقجات بندیلکھنڈ جو پیشوا نے بعوض
عہدنامہ پسین دیئے تہے آیا تہا اول عہدنامہ اس ریاست کے ساتہ جو ہوا تہا وہ راجہ پریچہت
سے بتاریخ ۱۵ ماہ مارچ ۱۸۰۴ء نمبر ۴۴ ہوا تہا بعد معزول ہونے پیشوا کے ۱۸۱۸ء مین ایک قطعہ
زمین بجانب مشرق دریائے سندہ شامل دتیا کیا گیا تہا سرکار انگریزی نے یہ قطعہ زمین راجہ کو بلحاظ
اوسکی دوستی صادق کے دیا تہا اور عہدنامہ جدید نمبر ۴۵ اوسکے ساتہ قرار پایا راجہ پریچہت ۱۸۳۹ء
مین لاولد مرگیا مگر اوسنے قبل اپنی وفات کے ایک لاوارث لڑکے بجے بہادر نامی کو متبنے کر لیا تہا
اور اوسکی جانشینی منظور ہو چکی تہی درباب جانشینی بجے بہادر کے دیوان مدن سنگہ برونی والہ
نے تکرار کی یہ شخص رشتہ دار ہمجدی خاندان پریچہت کا تہا اور بنائے تکرار ایک قدیم عہدنامہ پر
قرار پائی وہ یہ تہا کہ اگر کوئی راجہ دتیا لاولد فوت ہوجاوے تو اوسحالت مین خاندان برونی سے
متبنے کیا جائیگا مگر چونکہ سرکار انگریزی نے اول ہی متبنی ہونا بجے بہادر کا منظور کر لیا تہا ملک کا
انتظام اچہا ہوا اور اوسکی جانشینی واسطے لوگون کے بہتر ہوئی اور دعوی خاندان برونی موقوف
رہا تہا کہ برونی نے یہ بہی چاہا کہ اوسکی جاگیر علحدہ دتیا سے ہوکر وہ رئیس سرخود قرار دیا جاوے
مگر یہ بہی اوسکو حاصل نہوا۔

زوجہ اور دیگر عیال واطفال کو قلعہ احمد نگر مین یا بمبئی یا سالسٹی مین یا کسی اور مقام واقع ممالک ہنوربل کمپنی مین جہان اوسکو منظور ہو روانہ کردے اور گورنمنٹ انگریزی تدابیر ضروری اونکی حفاظت اور رعیت کی عمل مین لائینگے۔

## شرط ہفتم

ملاقات ہنوربل میجر جنرل ویلسلی صاحب اور امرت راؤ بہادر کی اونتیس روز بعد آجکی تاریخ سے ہوگی۔

دستخط اے ویلسلی

میجر جنرل

مقام احمد نگر تاریخ ۱۴ - ماہ اگست ۱۸۰۳ء

---

علاقجات بندیلکھنڈ جنکے ساتہ سرکار انگریزی کے عہدنامجات ہوئے ہین ازروی کواغذ متعلق مقدمہ متبنی وجانشین و دیگر اصل کواغذ دفتر فورین۔

## ریوان

اول راجہ اس ریاست کا جسکے ساتہ عہدنامہ ہوا تہا راجہ جےسنگہ دیو نامی تہا جو گفتگو ۱۸۰۳ء مین بعد انعقاد عہدنامہ بسین ہوئی تہی اوسکو راجہ نے نامنظور کیا تہا ۱۸۱۲ء مین ایک گروہ پنڈاری ملک ریوان سے گذرکر مرزاپور پر حملہ کیا اسمین نسبت راجہ کے چشم پوشی کا گمان ہوا خواہ ارادۃً اوسنے کی ہو یا اپنے ضعف قوت سے لہذا اوس سے عہدنامہ نمبر ۳۸ لکہایا گیا جسکے روسے اوسکو مالک اپنی ریاست کا قرار دیا اور حفاظت گورنمنٹ انگریزی مین داخل کیا اوسنے وعدہ کیا کہ جو تکرار رئیسان ہمسایہ کیساتہ اوسکی ہوگی اوسکا فیصلہ وہ سرکار کے ذمہ رکہیگا اور یہ بہی اقرار کیا کہ وہ فوج انگریزی کو اپنے ملک مین گذر کرنے دیگا اور اپنے ملک مین اوس کو قیام کرنے دیگا۔

مگر راجہ ان عہود کا پابند نرہا اور جب ایک مقام چہاونی فوج اوسکی ملک مین قرار پایا تو اوسنے چاہا کہ فوج کو قافلہ کرا کر تنگ کرے فوج روانہ ہوئی کہ اوس سے تعمیل احکام کرائے اور آیندہ کیواسطے

اطمینان تعمیل کی حاصل کرے بر طبق اسکے بتاریخ ۲ ماہ جون ۱۸۱۳ء دوسرا عہدنامہ نمبر ۳۹
قرار پایا جسکے روسے عہدنامہ اولین کا استحکام ہوا اور راجہ کے واسطے ساتھ سرکار انگریزی کے
بالتفصیل بیان ہوا از روی شرط پنجم عہدنامہ مذکور کے یہ امر منظور ہوا کہ سرکار انگریزی کو اختیار ہے
بلکہ اوسپر فرض ہے کہ لعل زبردست سنگہ جاگیردار جوبات کو جسنے اپنے علاقہ مین سرکار انگریزی
کی ڈاک کو مقرر ہونے نہین دیا تہا سزا دین اور بموجب شرط ہشتم عہدنامہ مذکور کے اونکو اختیار
سزا دہی بعض زمینداران ضلع سنگرونی جنہون نے فوج انگریزی پر میعاد مہلت مین جو عمداً واسطے
انعقاد عہدنامہ مذکور حاصل کی گئی تہی حملہ کیا تہا حاصل ہوا لال زبردست سنگہ کا قصور اس سبب
سے معاف کیا گیا کہ اوسنے عہد کیا (نمبر ۴۰) کہ وہ آیندہ پہر ہرگز امر زبون بخلاف سرکار انگریزی نہین
کریگا مگر زمینداران سنگرونی کا حق مالکانہ ضبط ہوکر بموجب عہدنامہ نمبر ۴۱ کی راجہ ریوان کو دیا گیا
اور راجہ نے اقرار کیا کہ وہ ہرگز مزاحم اون رئیسان خورد سے نہوگا جنہون نے خدمتگذاری گورنمنٹ
انگریزی کی کی ہے۔

ایک ان رئیسان خورد مین کا جسکی نسبت رعایت کا وعدہ ہوا تہا ٹہاکر سیمریا کا تہا
۱۸۳۳ء مین اوسنے استغاثہ کیا کہ اوسکی حفاظت راجہ ریوان کی زیادتی سے کیجاے کیونکہ
راجہ ریوان نے فوج اوسکے اوپر واسطے بعض مطالبہ کے بہیجی تہی اس تکرار کا فیصلہ بمداخلت
سرکار انگریزی ہو گیا۔

۱۸۳۳ء مین راجہ نے درخواست کی کہ اب حفاظت سرکار انگریزی کی کچہ ضرور نہین لہذا اوسکی
حفاظت ترک کی گئی مگر فوراً مہاراجہ نے اوسکا علاقہ چہین لیا اب راجہ کی درخواست مدد سماعت ہوئی
مگر ۱۸۴۴ء مین گورنمنٹ نے مہاراجہ سے کہا کہ کچہ پرورش معقول اوسکی بیوہ کی ضرور ہے سرکار انگریزی
نے دو مرتبہ درباب ٹہاکر سنگرونی کے بہی جسکا علاقہ واقع ریوان مہاراجہ نے چہین لیا تہا مداخلت
کی تہی اس ٹہاکر کا علاقہ تہوڑا ریوان مین اور تہوڑا علاقہ سرکار مین واقع ہے۔

راجہ جے سنگہ دیو نے اپنے فرزند شیوناتہ سنگہ کے حق مین ریاست دی اور اوسکے بعد اوسکا
بیٹا رگہوراج سنگہ رئیس حال ۱۸۵۴ء مین گدی نشین ہوا از روی تواریخ ہندیہ شخص حیوان راجہ
نے ۱۸۴۷ء مین راجہ نے اپنے ملک مین رسم ستی ہونے کی موقوف کرائی اور بالعوض اوسکی خدمات کی

یہ بھی پرسرام مذکور پر فرض ہے کہ وہ اپنی جاگیر کے باشندون کو اپنی خوش انتظامی سے راضی اور شکرگذار رکھے اور اونکی رفاہ اور آسایش کی ترقی مین کوشش بلیغ بروی کار لائی اور اونکی محبت کا مستحق ہو اور دزدان اور سارقان کو اپنی جاگیر کے دیہات مین پناہ نہ دے اور یہ امر رعایا و ساکنین پر فرض ہوگا کہ وہ پرسرام مذکور کو جاگیردار اعلیٰ دیہات مذکور کا تصور کرین اور اوسکے حقوق وغیرہ متعلقہ دیہات مذکور کو منظور رکھین اور اوسکا مقابلہ یا اوسکی نافرمانی نہ کرین اور ہر سال اپنی سند کی تجدید اوس سے چاہین بعد منظوری رایٹ ہنوریبل گورنر جنرل بہادر کے یہ سند جائز تصور ہوگی

تفصیل دیہات

تعداد موضع

کہودی و کٹرا (مزروعہ) —— دو

برہملی و کوترا (غیر مزروعہ) —— دو

جمعی ۴ عـــہ

جی برہما —————— یک ——————

جمعی ۴ عـــہ

المرقوم روز چہارشنبہ تاریخ ۲ ماہ اکتوبر ۱۸۰۳ء عیسوی مطابق ۲۱ ماہ اسون یعنی کوار ۱۲۱۱ فصلی

منظور کیا گورنر جنرل بہادر ان کونسل نے بتاریخ ۲ ماہ نومبر ۱۸۰۳ء

## نمبر ۳۷

عہدنامہ امرت راؤ مرقومہ ۱۴ ماہ اگست ۱۸۰۳ء

مطالب عہدنامہ فیمابین ہنوریبل میجر جنرل ویلزلی اور سری منت امرت راؤ بہادر

### شرط اول

یہ اقرار کیا جاتا ہے کہ تا حین حیات امرت راؤ بہادر اور اونکے فرزند بنایک راؤ باباصاحب کے امرت راؤ اور بعد از وفات اونکے اونکا فرزند سات لاکھ روپیہ پاتا رہیگا یہ روپیہ خواہ علاقہ سے خواہ نقد دیا جائیگا اور سرکار انگریزی اپنے تئین ذمہ دار ادا ہونے اس روپیہ کا

...تے ہین آمدنی اون اضلاع کی جواب قبضہ امرت راو بہادر مین ہین شامل اس سالانہ
...اش کے ہوکر جو باقی یا قیتی اوسکا بموجب حساب کے رہیگا وہ اونکو دیا جاویگا اور سات لاکھ
...ار دیے جاوینگے—

## شرط دوم

اپنی راست کرداری بیچ مراتب دوستی سرکار انگریزی کے ظاہر کرنے کے واسطے امرت راؤ
...لازم ہے کہ ہنوربل میجر جنرل ویلی صاحب سے جنکا ارادہ اورنگ آباد جانے کا ہے
...قات کرین—

## شرط سوم

امرت راؤ کو لازم ہے کہ دلی کوشش بیچ ترقی خیرخواہی سرکار انگریزی اور مہاراجہ
پیشوا کے رکہین—

## شرط چہارم

جو کوئی دوست یا رفیق امرت راؤ کے ساتھ آوینگے اونکو اطمینان کلی رکہنا چاہیے کہ اونکو تکلیف
کسی امر کی نہوگی کیونکہ بہر وہ حفاظت سرکار انگریزی مین شمار کیے جاوینگے اور بعد ملاقات ہنوربل
میجر جنرل ویلی صاحب اور امرت راؤ کے کچھ تدبیر اونکے پرورش کی کیجاویگی (یہ تدبیر یہ ہوئی تہی
کہ ایک لاکہہ روپیہ امرت راؤ مرحوم کے رفیقون کی پرورش کے واسطے تجویز ہوا تہا اور اوسکے
حین حیات اوسکو دیا گیا مگر چونکہ اکثر سردار جنکے نام سے یہ مدد معاش مقرر ہوئی تہی کبہی شامل امرائو
کے نہین ہوئے لہذا یہ روپیہ اوسکے فرزند بنایک راؤ نے جب وہ اوسکی عوض ۱۸۲۴ء مین
گدی نشین ہولینے سے انکار کیا اوسوقت سے یہ روپیہ دینا موقوف ہوگیا)—

## شرط پنجم

جب امرت راؤ جنرل ویلی صاحب کی ملاقات کو آوے تو جسقدر زیادہ فوج سوار و پیادہ
اوسکے ہمراہ ہوگی اوسیقدر زیادہ خوشی اور رضامندی جنرل صاحب کی ہوگی

## شرط ششم

جب امرت راؤ واسطے ملاقات جنرل ویلی صاحب کے آوے تو اوسکو لازم ہے کہ...

مندرجہ ہین بمہر و دستخط اپنے داخل کرتا ہون بموجب اوسکے مین اقرار کرتا ہون کہ مین اُس سے
منحرف نہونگا اور کوئی امر ایسا نہ کرونگا جس سے کچھ بھی انفساخ شرائط مذکور ہو۔

شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مع اپنے عیال و اطفال کے کسی موضع جاگیر مین رہونگا اور وہان سے
حرکت بغیر حکم عہدہ داران گورنمنٹ انگریزی نہ کرونگا۔

شرط سوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ کسی غارتگر یا اکویذر یا کسی قسم کے بدخواہ آدمی
سے اندر یا باہر ضلع بندیلکھنڈ کے اور خاص کر ساتھ راجہ رام کے سازش نہ رکھونگا اور نہ کسی ایسے
شخص کو اپنے علاقہ مین بسنے کی اجازت دونگا اور مین ہر قسم کی اطلاع نسبت ایسے آدمیون کے جو
میرے پاس آئینگے افسران سرکار انگریزی کو دونگا اور ہر قسم کی خط کتابت اور واسطہ ایسے شخصون سے
ترک کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین کسی ملازم ماتحت گورنمنٹ انگریزی کو نوکر نہ رکھونگا اور اگر
مابین ماتحتان سرکار انگریزی کے تکرار پیدا ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین صابر رہونگا اور مدد کسی فریق
کی بغیر حکم گورنمنٹ انگریزی کے نہ کرونگا اور ہر موقع پر حقوق اطاعت و فرمانبرداری محفوظ رکھونگا

شرط چہارم

اگر کوئی باشندۂ ملک انگریزی فرار ہوکر میرے دیہات مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ
مین اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کردونگا اور اگر کوئی واسطے گرفتاری ایسے شخص
کی منجانب سرکار انگریزی [illegible] ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف سدراہ اوسکا نہونگا بلکہ ہر طرح کی مدد
بیچ گرفتاری ایسے شخص کے اوسکو دونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ ہر مقدمہ مین جو مابعد تاریخ ادخال
اقرارنامہ ہذا کے وقوع مین آئیگا اوسمین اطاعتہاے عدالت دیوانی و فوجداری کرونگا اور ہرگز
کسی طرح کا فساد یا تکرار پیدا نکرونگا۔

شرط پنجم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنے کسی علاقہ کے موضع مین سارق اور دزد کو رہنے نہ دونگا
اور اگر اسباب کسی تاجر یا مسافر کا کسی موضع مین چوری جائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع

مذکور کو ذمہ دار تصور کرونگا کہ یا تو معاوضہ مال مسروقہ کا کرے اور یا دزد و سارق کو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کردے اور اگر کوئی شخص قابل سزا پانے بموجب قانون سرکار انگریزی کے ہوگا اور وہ مجرم بہ جرم قتل یا کسی اور جرم کا اندر ممالک انگریزی کے ہوکر پناہ گیر میرے دیہات میں ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ ایسے شخص کو گرفتار کر کے حوالہ گورنمنٹ کردونگا۔

## شرط ششم

چونکہ میری جاگیر کے زمیداران نے قبولیت پٹیکاہ صاحب کلکٹر بہادر کے واسطے ادای محصول سرکار انگریزی کو کی ہے لہذا مین اقرار کرتا ہون کہ تا انقضاے میعاد قبولیت مین اوسی اوسیقدر تحصیل کرونگا جسقدر کا پٹہ قبولیت اونکا ہوا ہی۔

المرقوم ۷ ماہ اکتوبر ۱۸۰۶ء مطابق یکم ماہ آسون یعنی کوار ۱۲۱۵ فصلی

---

## سند بنام پرسرام

بنام متصدیان و جاگیرداران و کروریان و چودہریان و قانونگویان حال و استقبال پرگنہ متوند واقع بندیلکھنڈ معلوم کرو۔

چونکہ پرسرام نے سماعت شہرت انصاف دہی و عنایت گستری سرکار انگریزی بخوشی و صدق نیت فرمانبرداری و اطاعت سرکار اختیار کی ہے اور ہمراہ راجہ بخت سنگہ بخدمت صاحب اجنٹ گورنر جنرل بہادر بندیلکھنڈ حاضر ہوکر قصورات ماضیہ کی معافی چاہی اور اقرار نامہ بہ شرائط کا مہر و دستخط اپنے داخل کیا اور چونکہ قواعد عنایت گستری سرکار انگریزی مقتضی اسکے ہوئے کہ رحم نسبت مجرمان ظاہر کیا جاے اور اپنے رفیقون کی پرورش اور حفاظت منصۂ شہود مین آئے لہذا اور نیز بہ تحریک عادت عنایت گستری دیہات کہوڈی اور جی بر مہا مع متعلقات واقع پرگنہ متوند جمعی کامل نیدرہ ہزار روپیہ کے جنکی تفصیل ذیل مین درج ہی پرسرام مذکور کو سرکار انگریزی عطا کرتے ہین اور جب تک پرسرام مذکور ثابت قدم جادۂ فرمانبرداری سرکار انگریزی مین رہے گا اور اپنے اقرار نامہ پر راسخ دم رہیگا اوسوقت تک دیہات مذکور اوسکے قبضے مین واسطے دوام کے رہینگے۔

مندرج ہین بمہر و دستخط اپنے داخل کرتا ہون بموجب اوسکے مین اقرار کرتا ہون کہ مین اُس سے
منحرف نہونگا اور کوئی امر ایسا نہ کرونگا جس سے کچھ بھی انفساخ شرائط مذکور ہو۔

شرط دوم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین مع اپنے عیال و اطفال کے کسی موضع جاگیر مین رہونگا اور وہان سے
حرکت بغیر حکم عہدہ داران گورنمنٹ انگریزی نہ کرونگا۔

شرط سوم

مین بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتا ہون کہ کسی غارتگر یا ڈاکو یا دزد یا کسی قسم کے بدوضع آدمی
سے اندر یا باہر ضلع بندیلکھنڈ کے اور خاص کر ساتہ راجہ رام کے سازش نہ رکھونگا اور نہ کسی ایسے
شخص کو اپنے علاقہ مین رہنے کی اجازت دونگا اور مین ہر قسم کی اطلاع نسبت ایسے آدمیون کے جو
میرے پاس آئینگی افسران سرکار انگریزی کو دونگا اور ہر قسم کی خط کتابت اور واسطہ ایسے شخصون سے
ترک کرونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین کسی ملازم ماتحت گورنمنٹ انگریزی سے تکرار نہ کرونگا اور اگر
مابین ماتحتان سرکار انگریزی کے تکرار پیدا ہوگی تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین صابر رہونگا اور مدد کسی فریق
کی بغیر حکم گورنمنٹ انگریزی کے نہ کرونگا اور ہر موقع پر حقوق اطاعت و فرمانبرداری ملحوظ رکھونگا

شرط چہارم

اگر کوئی باشندہ ملک انگریزی فرار ہو کر میرے دیہات مین پناہ گیر ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ
مین اوسکو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کرونگا اور اگر کوئی واسطے گرفتاری ایسے شخص
کو منجانب سرکار انگریزی مامور ہوگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف سدراہ اوسکا نہونگا بلکہ ہر طرح کی مدد
گرفتاری ایسے شخص کے اوسکو دونگا اور مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ ہر مقدمہ مین جو مابعد تاریخ ادخال
ہذا کے وقوع مین آئیگا اوسمین اطاعت احکام عدالت دیوانی و فوجداری کرونگا اور ہرگز
فساد یا تکرار پیدا نکرونگا۔

شرط پنجم

اقرار کرتا ہون کہ مین اپنے کسی علاقہ کے موضع مین سارق اور دزد کو رہنے نہ دونگا
کسی تاجر یا مسافر کا کسی موضع مین چوری جائیگا مین اقرار کرتا ہون کہ مین زمیندار موضع

[illegible] دیکھا ہے ۔

[illegible] روپیہ [illegible] ہوا ۔

[illegible] ان سے [illegible] روپیہ [illegible] ہین اور جب سرکار سے [illegible] کے ساتھ [illegible] نسبت کیا تو اونکی قبولیت مین [illegible] روپیہ سرکار سے معاف دیا گیا گو اونھون نے وہ روپیہ مجھکو ادا نہین کیا ہے پس جسقدر روپیہ بنجایۂ اسکے مجھے ملیگا مین اوسکو عنایات سرکار سے تصور کرونگا اور مین وعدہ کرتا ہون کہ مین تصدیق اس بیان کی ویسکتا ہون ۔

قبضہ مین ہون گے وہ تمکو واپس دلائی جاینگی

جواب

وہ روپیہ بعد تحقیقات صداقت تمہاری بیان کے جائداد سرکار گورنمنٹ ہوگیا اور اگر تم اُن مریدان کی حالات خفیہ سے اطلاع دوگی تو گویا تم اپنی دلی خیر خواہی سرکار ظاہر کروگے اِس حالت مین اگرچہ تمہارے دعاوی درست بھی نہین ہون تاہم جب وہ روپیہ جمع ہوگا تو جسقدر گورنمنٹ مناسب تصور کریگی تمکو بطور انعام دینگے ۔

المرقوم ۷ ماہ اکتوبر سنہ ۱۸۰۷ء مطابق یکم ماہ آشون (یعنی کوار) سنہ ۱۲۱۵ فصلی

---

اقرارنامہ اطاعت مدخلہ پرسرام

مین پرسرام بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتا ہون اور اقرار کرتا ہون کہ مینے اطاعت سرکار انگریزی کی بذات خود منظور کی ہے اور بنظر اسکے کہ ثبوت میری فرمانبرداری اور اطاعت کا ہو مین اقرارنامہ ہذا مشتمل اوپر شرائط ذیل کے داخل کرتا ہون ۔

شرط اول

چونکہ مین پرسرام بباعث میرے نیت صدق ظاہر کرنے فرمانبرداری اور اطاعت سرکار انگریزی کے منجملہ ماتحتان و رفیقان گورنمنٹ سے شمار کیا گیا ہون اور چونکہ جان رچارڈسن صاحب ایجنٹ منجانب رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل مامورہ بہت نگرانی و حکومت ضلع بندیلکھنڈ کی مرضی یہ ہے کہ مین اقرارنامہ سرکار مین داخل کرون لہذا بنظر پرورش فیض آمود جو نسبت میرے سرکار انگریزی نے مبذول رکھی ہے مین بذریعہ اس تحریر کے اقرارنامہ جسمین شرائط ذیل

مین اپنی رضا و رغبت سے اقرار کرتا ہون کہ مین کچہ واسطہ قلعہ جیت پور سے نرکہونگا اور نہ اپنے ہمراہیون کو اوسکے گرد جانے دونگا اور نہ مرمت شکست و ریخت قلعہ مذکور کی کرونگا القصہ مجھے کچہ واسطہ قلعہ مذکور سے نہین ہے اگر کوئی امر خلاف ان شرائط کے مجھسے سرزد ہو تو مین اقرار کرتا ہون کہ جو دیہات میری سند مین درج ہین وہ سرکار انگریزی ضبط کرلے —

## شرط نہم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین تمام راستہ و گھاٹ واقع اپنے علاقہ کے حفاظت کرونگا تا کہ تمام غارتگر و ڈاکو و بد وضع آدمی آمد و رفت گھاٹونسی کرنے نپائین اور نہ میرے علاقہ مین سے گذر کر ممالک انگریزی مین جائین اور اگر کوئی رئیس قرب وجوار یا کوئی سرغنہ ارادہ کرے کہ میرے علاقہ سے گذر کر ممالک سرکار انگریزی مین یا کسی رئیس دوست کے علاقہ مین جاکر فساد کرے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکی اطلاع افسران گورنمنٹ انگریزی کو قبل ازاوسکے میرے علاقہ مین پہونچنے کے اطلاع دونگا اور کوشش بلیغ بیچ اوسکے روکنے کے کرونگا —

## شرط دہم

جب کبھی فوج انگریزی کو ضرورت ہو کہ میرے علاقہ کے گھاٹون سے عبور کرے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سد راہ نہونگا بلکہ آدمیان ذیعزت اور ہوشیار اونکے ہمراہ دونگا کہ راستہ بہتر سے اونکا عبور کرائین اور جبتک وہ میرے علاقہ مین یا قریب علاقہ کے رہین اوسوقت تک اونکی ضروریات کا سرانجام کرین —

## شرط یازدہم

مین وعدہ کرتا ہون کہ ایک میرا ملازم معتبر ہمیشہ بطور وکیل صاحب افسر گورنمنٹ انگریزی مقیم ضلع ہذا کی خدمت مین واسطے تعمیل احکام کے حاضر رہیگا اور اگر کسی وجہ سے صاحب افسر موصوف اوس وکیل سے ناراض ہونگے تو مین اقرار کرتا ہون کہ فوراً اوسکی تبدیلی کرکے دوسرا معتبر بجاے اوسکے بھیجدونگا —

---

نمبر ۳۶

واجب العرض پر سرام ۱۸۵۶ء

## درخواست اول

مین تابعداری حکومت گورنمنٹ انگریزی بنظر پرورش اور راج ذاتی منظور کرکے اور جو شرائط گورنمنٹ نے کہین اونکو منظور کرکے اقرار کرتا ہون کہ مین معہ اپنے وابستگان وہمراہی کے اپنی جاگیر کے دیہات مین رہونگا اور اگر مین اپنے گذارہ کے واسطے کسی اور جگہ نوکری منظور کرون تو مین چاہتا ہون کہ مجھسے اِس امر مین جوابدہی طلب نہو۔

## جواب

چونکہ تم اب شریک اور ماتحت سرکار انگریزی کے ہو تمکو لازم ہے کہ کسیطرح کی کتابت یا واسطہ دشمن وسرکشان گورنمنٹ انگریزی سے نرکھو تمکو ممانعت نہین ہو کہ تم ملازمی کسی شخص کی جو من قبیل مذکورہ بالا سے نہو نہ کرو مگر یہ ضرور ہے کہ تم اپنے اوس ارادہ سے اول گورنمنٹ کو اطلاع دیکر منظوری اونکی حاصل کرلو اور درصورتیکہ دشمنی فیما بین ماتحتان گورنمنٹ انگریزی کے پیدا ہوا اور دونون فریق تمکو واسطے نوکری یا شرکت کے طلب کرین تو تمکو چاہئے کہ ایسے موقع پر بہی حسب ہدایت افسران گورنمنٹ انگریزی کاربند ہو۔

## درخواست دوم

قبل اسکے جب مین گورنمنٹ انگریزی سے مخالفت [illegible]کہتا تہا میری عادت تہی کہ مین حرکات خلاف [illegible]نون اور ڈکیتی وغیرہ کیا کرتا تہا اور مینے غارتگری [illegible]سے کے ہر قسم کا اسباب اور ہر قسم کے جانور [illegible]ں آسپ ومویشی وغیرہ اپنے قبضہ مین سے کیے [illegible]واسطے مین چاہتا ہون کہ اون حرکات [illegible]نالش اگر دایر ہون تو سماعت نہ کیجائین۔

## جواب

کوئی نالش نسبت تمہارے جو واسطے حرکات قبل تاریخ تمہارے اقرارنامہ کے ہوگی عدالت دیوانی وفوجداری مین سماعت نہوگی اور نہ سرکار سے کچہ مواخذہ ایسی حرکات ماقبل کا ہوگا۔

## درخواست سوم

## جواب

مین اپنی رضا و رغبت سے اقرار کرتا ہون کہ مین کچہ واسطہ قلعہ جیت پور سے نرکہونگا اور نہ اپنے ہمراہیون کو اوسکے گرد جانے دونگا اور نہ مرمت شکست و ریخت قلعہ مذکور کی کرونگا الغرض مجہے کچہ واسطہ قلعہ مذکور سے نہین ہے اگر کوئی امر خلاف ان شرائط کے مجہسے سرزد ہو تو مین اقرار کرتا ہون کہ جو دیہات میری سند مین درج ہین وہ سرکار انگریزی ضبط کرلے۔

## شرط نہم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین تمام راستہ و گہاٹ واقع اپنے علاقہ کے حفاظت کرونگا تاکہ تمام تاجر و ڈاکو و بد وضع آدمی آمد و رفت کہاٹونسی کرنہ پاویں اور نہ میرے علاقہ مین سے گذر کر ممالک انگریزی مین جاوین اور اگر کوئی رئیس قرب وجوار یا کوئی سرغنہ ارادہ کرے کہ میرے علاقہ سے گذر کر ممالک سرکار انگریزی مین یا کسی رئیس دوست کے علاقہ مین جاکر فساد کرے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین اوسکی اطلاع افسران گورنمنٹ انگریزی کو قبل از اوسکے میرے علاقہ مین پہونچنے کے اطلاع دونگا اور کوشش بلیغ بیچ اوسکے روکنے کے کرونگا۔

## شرط دہم

جب کبہی فوج انگریزی کو ضرورت ہو کہ میرے علاقہ کے گہاٹون سے عبور کرے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سدراہ نہونگا بلکہ آدمیان ذی غیرت اور ہوشیار اون کے ہمراہ دونگا کہ راستہ بہتر سے اونکا عبور کرائین اور جبتک وہ میرے علاقہ مین یا قریب علاقہ کے رہین اوسوقت تک اونکی ضروریات کا سرانجام کرین۔

## شرط یازدہم

مین وعدہ کرتا ہون کہ ایک میرا ملازم معتبر ہمیشہ بطور وکیل صاحب افسر گورنمنٹ انگریزی مقیم ضلع ہذا کی خدمت مین واسطے تعمیل احکام کے حاضر رہیگا اور اگر کسی وجہ سے صاحب افسر موصوف اوس وکیل سے ناراض ہونگے تو مین اقرار کرتا ہون کہ فوراً اوسکی تبدیلی کرکے دوسرا معتبر بجاے اوسکے بہیجدونگا۔

---

## نمبر ۳۶

عنایت ہوئے ہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ میز اوسکو گرفتار کرکے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کردونگا اور اگر اوسکی گرفتاری کے واسطے آدمی آئینگے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سدراہ نہونگا بلکہ اونکی مدد کرونگا جو واسطے گرفتاری مجرم مغرور کے میرے علاقہ مین آئین گے۔

## شرط چہارم

مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین کسی ڈاکو یا چور کو اپنے دیہات مین رہنے ندونگا اور نہ اونکی پناہ دہی کرونگا اور اگر میرے علاقہ مین چوری کسی تجار یا مسافر کی ہوگی تو جس موضع مین ہوگی اوسکی زمیدار کو جوابدہ اوسکا گردانونگا اور اونسے یا تو مال مسروقہ دلوادونگا یا مال مسروقہ کی قیمت دلوادونگا یا انکو حکم دونگا کہ ڈاکو یا چور کو گرفتار کرکے حوالہ سرکار انگریزی کردین اور مین فوراً مجرمان قتل و دیگر جرائم کو جنھون نے جرم کرکے میرے علاقہ مین پناہ لی ہوگی گرفتار کرکے حوالہ حکام انگریزی کردونگا۔

## شرط پنجم

اگر کوئی رئیس قرب وجوار بلوہ بخلاف سرکار انگریزی کریگا گو وہ میرا قریب رشتہ دار بھی ہو مین اقرار کرتا ہون کہ اوس سے ہرگز کتابت دوستانہ نکرونگا اور نہ اونکے کسی رشتہ دار یا ماتحت کو اپنے دیہات مین رہنے نہین دونگا۔

## شرط ششم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی رئیس سے جو فرمانبردار سرکار انگریزی ہو کا تکرار نہین کرونگا اور اگر کوئی اون مین کا مجھسے تکرار کریگا تو مین وعدہ کرتا ہون کہ اوس معاملہ کو سپرد گورنمنٹ واسطے تصفیہ کے کرونگا۔

## شرط ہفتم

مین وعدہ کرتا ہون کہ اوس سے زیادہ سپاہی سوار و پیادہ جسقدر واسطے تحصیل علاقہ کے اور میری حفاظت کے ضروری ہونگے بغیر حکم اور منظوری گورنمنٹ انگریزی کے نہ رکھونگا

## شرط ہشتم

عنایت ہوئے ہین تو مین اقرار کرتا ہون کہ میز اوسکو گرفتار کر کے حوالہ افسران گورنمنٹ انگریزی کے کر دونگا اور اگر اوسکی گرفتاری کے واسطے آدمی آئینگے تو مین اقرار کرتا ہون کہ مین نہ صرف اونکا سدراہ نہونگا بلکہ اونکی مدد کرونگا جو واسطے گرفتاری مجرم مفرور کے میرے علاقہ مین آئین گے۔

## شرط چہارم

مین یہ بھی اقرار کرتا ہون کہ مین کسی ڈاکو یا چور کو اپنے دیہات مین رہنے ندونگا اور نہ اونکی پناہ دہی کرونگا اور اگر میرے علاقہ مین چوری کسی تجار یا مسافر کی ہوگی تو جس موضع مین ہوگی اوسکی زمیدار کو جوابدہ اوسکا گردانونگا اور اونسے یا تو مال مسروقہ دلوا دونگا یا مال مسروقہ کی قیمت دلوا دونگا یا انکو حکم دونگا کہ ڈاکو یا چور کو گرفتار کر کے حوالہ سرکار انگریزی کردین اور میز فوراً مجرمان قتل و دیگر جرائم کو جنھون نے جرم کر کے میرے علاقہ مین پناہ لی ہوگی گرفتار کرکے حوالہ حکام انگریزی کر دونگا۔

## شرط پنجم

اگر کوئی رئیس قرب و جوار بلوہ بخلاف سرکار انگریزی کریگا گو وہ میرا قریب رشتہ دار بھی ہو مین اقرار کرتا ہون کہ اوس سے ہرگز کتابت دوستانہ نکرونگا اور نہ اونکے کسی رشتہ دار یا ماتحت کو اپنے دیہات مین پناہ نہین دونگا۔

## شرط ششم

مین اقرار کرتا ہون کہ مین کسی رئیس سے جو فرمانبردار سرکار انگریزی ہوگا تکرار نہین کرونگا اور اگر کوئی اونمین کا مجھسے تکرار کریگا تو مین وعدہ کرتا ہون کہ اوس معاملہ کو سپرد گورنمنٹ واسطے تصفیہ کے کرونگا۔

## شرط ہفتم

مین وعدہ کرتا ہون کہ اوس سے زیادہ سپاہی سوار و پیادہ جسقدر واسطے تحصیل علاقہ کے اور میری حفاظت کے ضروری ہونگے بغیر حکم اور منظوری گورنمنٹ انگریزی کے نہ رکھونگا

## شرط ہشتم

مواضع پٹواری وغیرہ

ماہ ۔۔۔ م

پرگنہ برہا بجور

کان الماس

| | |
|---|---|
| ستروہو | یک |
| ہابرا | یک |
| سنگورپورا | یک |
| پنی | یک |
| کھروہا | یک |
| بہومکا | یک |
| چونا | یک |
| سلدارا | یک |
| کلیانپور باشنار سندر راجہ کشورسنگہ | یک |
| تیکنا | یک |
| دسراور | یک |
| تریچا | یک |
| مزگوا رنجی خان | یک |
| سلوہیا | یک |
| اوکا | یک |

۔۔۔ م

کل ماہ ۔۔۔ م

| | |
|---|---|
| گرنگا | یک |
| تہانگا | یک |
| کہوری | یک |
| کہوری | یک |
| ہنگرا ملوارا | یک |
| پرودپیلا | دو |
| پٹنا خورد | یک |
| سارےکرا | یک |
| دہمری | یک |
| کونی | یک |
| بورگہرا | یک |
| سروپوروا | یک |
| ہرووا | دو |
| مزگوا پیپریا | دو |
| ترہو پیپریا | یک |
| جہولپوا | دو |
| پرسیال خورد | یک |
| سونگرا | یک |
| جوتوپورا | یک |
| چیہ جسنت پورا | یکسم |
| کہروا باستثنار سند راجہ کشور سنگہ | یک |
| جگی گاوا | یک |
| چیولا باستثنار سند راجہ کشور سنگہ | یک |

| | |
|---|---|
| ازنر | یک |
| اوری | یک |
| بچھورا | یک |
| بمنورا | یک |
| کہوسہا | یک |
| کراہ | یک |
| مندریاہ | یک |
| برکہرا | یک |
| پوروا | یک |
| نکرا | یک |
| خوروہ | یک |

بوودارو
سگوریاہ

اندرہٹا

بزوری

امرپورا
تکریابزرگ

بزجوری
ہمسلا
بہونت
لمورا
بدورا
پچارا

| | |
|---|---|
| کورتھورا | یک |
| منگرول بزرگ | یک |
| گورہ | یک |
| موراری | یک |
| سونگ پورا | یک |
| بسوریا | یک |
| لوہری | یک |
| کھریا بزرگ | یک |
| رموپورا | یک |
| ونذری | یک |
| موابیا | یک |
| موہابانده | یک |
| پپواه | یک |
| اکورا | یک |
| کھریاخورد | یک |
| برجاچر بزرگ | یک |
| اورگتنو | یک |
| بھگری | یک |
| بگوبا بزرگ | یک |
| نگورا | یک |
| ادتوویا | یک |
| جولوارو | یک |
| پراہ راؤرین | یک |

ششم رئیس قرضہ سرکار انگریزی بہ اقساط سالیانہ جو فی قسط کم از پچاس ہزار روپیہ سکے نہ ہوگی ادا کریگا۔

ہفتم فوج بندیل کھنڈ واسطے ہمیشہ کے کم از کم اوسقدر واسطے حفاظت جھانسی اضلاع اورجالون کے رہیگی جسقدر اب موجود ہے مگر تقسیم اس فوج کی باختیار صاحب افسر کمانڈنگ کے یا اجنٹ ہمارے گورنمنٹ مقیم بندیل کھنڈ کے رہیگی اور افسر کمانڈنگ فوج مذکور مطابق درخواست راجہ کے جہان ضرورت ہوگی فوج مذکور سے مدد دینگے اور اس امر مین استصواب صاحب اجنٹ کا نکرینگے مگر درصورتیکہ کسی موقع پر مطابقت درخواست راجہ اونکو منظور نہوگی تو ایسے موقع پر وہ کیفیت درخواست استطلاب مدد مع اپنے وجوہ عدم مطابقت تحریر کرکے بخدمت صاحب اجنٹ گورنمنٹ مرسل کرینگے اور تا آنے حکم صاحب موصوف کے تعمیل درخواست ملتوی رکھین گے۔

ہشتم رئیس جگہ کافی واسطے چھاونی فوج کے اپنے علاقہ مین جہان گورنمنٹ مناسب متصور کرینگے دین گے مگر صاحب افسر کمانڈنگ چھاونی مذکور ہرگز انتظام ملکی مین مداخلت نکرینگے اور نہ اپنی فوج کو کسی رعایاے ریاست جھانسی پر ظلم یا تعدی کرنے دینگے جو رسد وغیرہ ضروریات واسطے فوج مذکور کے علاقہ گردوپیش سے درکار ہوگی وہ معرفت اہلکاران ریاست جھانسی ملا کریگی اور اوسکی قیمت بموجب ارزش بازار دیجایگی۔

شرائط عہدنامجات سابق جو فیما بین رئیسان جھانسی و سرکار انگریزی ہوئے ہین وہ بحال اور برقرار ہین اور جو سندین ابتک رئیسون کو دیجاتی ہین اور جو مراسم استقبال مثل رئیسان اُرچھہ و دتیا و سمتھر ہین وہ جاری رہین گے۔

دستخط اور مہر گنگادہر راؤ راجہ جھانسی نے بتاریخ ۲۷ ماہ دسمبر ۱۸۴۲ع اسپر کیے۔

دستخط ڈبلیو ایچ سلیمن
اجنٹ گورنر جنرل

گورنر جنرل بہادر نے بتاریخ ۲۰ ماہ جنوری ۱۸۴۳ع منظور کیا۔

## نمبر ۳۵

ترجمہ سند جو راجہ کیسری سنگہ راجہ جیت پور کو بتاریخ ۲۰ ماہ ستمبر ۱۸۱۲ء عطا ہوئی

چودہریان وقانونگویان وزمینداران پرگنہ نیواری دیوئی وغیرہ واقع بندیلکھنڈ معلوم کریں

چونکہ راجہ کیسری سنگہ راجہ جیت پور کہ ایک قدیم اور ذیعزت رئیس ہے ملک اور اولاد اصلی راجہ جگت راج کا ہے اور قبل اسکے اوسنے متابعت حکومت سرکار اختیار کی اور شرائط فرمانبرداری اور تابعداری اور نمک حلالی سرکار انگریزی ادا کر کے اقرارنامہ تحریری اسنے شرائط کا ... کیا اور راجہ موصوف نے سرکار انگریزی سے باون دیہات پرگنہ نیواری کے معاف پائے اور اوسوقت سے شرائط تابعداری اور نمک حلالی مین قائم رہا جس سبب سے بہ تاریخ ۵ - ماہ جولائی ۱۸۰۹ء راجہ مذکور کو سرکار انگریزی سے بعض دیہات پرگنہ پنولی مین ملے اور بتاریخ ۱۰ ماہ ستمبر سنہ الیہ بعض کان الماس بہی بنظر اوسکی حالت اور دعوی عنایات سرکار انگریزی سے اوسکو ملے تہے اب راجہ مذکور نے استدعا سند کی جسمین کل دیہات عطیہ کی تفصیل درج ہوگی لہذا یہ سند دیجاتی ہے اور تفصیل عطایات معافی وغیرہ کی درج ہوتی ہے جبتک راجہ مذکور اور اوسکے ورثا اور جانشین وفادار رہینگے اور جو اقرار کیے ہین اونکی تعمیل کرینگے اوسوقت تک دیہات اور مواضعات مفصلۂ ذیل مع کل آمدنی وسایر وآبکاری ودیگر حقوق وغیرہ کے اونکے قبضے مین بلامزاحمت معاف پشت درپشت واسطے دوام کے رہین گے تمکو لازم ہے کہ تم راجہ مذکور کو مالک اصلی تمام دیہات اور مقبوضات مذکورہ کا تصور کرو اور راجہ مذکور پر حفاظت اور ترقی آسایش سکنان ومزارعین فرض ہوگی اور اپنی حکومت کو ہر دل عزیز اور بہتر کر کے آمدنی وصول کرو اور اوس سے ترقی سرکار انگریزی مین مشغول رہے -

تفصیل دیہات مذکورہ سند بالا

پرگنہ نیواری

تعداد مواضع

جیت پور ——— یک

| | | | |
|---|---|---|---|
| بمنوا — | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| برکیرا — | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| گھروتا — | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| کل سکہ جھانسی | سہ لاکھ [illegible] | دو لاکھ [illegible] | دو لاکھ [illegible] |
| منہائی [illegible] فیصدی | [illegible] | | |
| کل سکہ کمپنی | دو لاکھ [illegible] | | |

دوم رئیس کولازم ہوگا کہ تمام عہود کو جو زمیداران سے کے ساتھ ہوئے ہین بابت باقی تین سال بندوبست کی قائم رکھے اور جو کچہ تکرار اس بارہ مین پیدا ہوا وسکو واسطے فیصلہ کے سپرد اجنٹ گورنر جنرل مقیم بندیل کھنڈ کے یا اوس افسر انگریزی کے جو اس کام کے واسطے مامور ہوگا کرینگے —

سوم جو قیدی جیلخانۂ جھانسی مین میادی ہین وہ اوسوقت تک رہا ہونگے جبتک اونکی میعاد قید منقضی نہو اور جبتک مشورہ اجنٹ گورنر جنرل مقیم بندیل کھنڈ سے نہولے —

چہارم تمام قیدی ریاست جھانسی کے جنکے دعاوی افسران گورنمنٹ نے فیصلہ کردیے ہین اور تمام قرضخواہ ریاست مذکور کے جنکے دعاوی افسران گورنمنٹ نے باتفاق رائے رئیس جھانسی کے فیصلہ کیے ہین اونکو روپیہ بموجب اقساط کے ملیگا اور تمام وہ لوگ جنکو زمین ملتی ہے یا نقد خزانہ سے ملتا ہے یا جنکی برات آمدنی پر مٹ پر بابت حق الخدمت کے ملتی ہے وہ سب اپنے حقوق پائینگے جبتک کار مفوضہ کو انجام دینگے اور اونکے معاملہ مین رئیس نگران کل تصور کیا جایگا —

یہ امر تخیلہ مین ہے کہ رئیس تمام قرضہ واجبی اور دعاوی پنشن جنکا فیصلہ افسران گورنمنٹ نے ابتک نہین کیا ہے اوا کیجیگے مگر گورنمنٹ اوسمین مداخلت نہین کریگی —

پنجم رئیس اون اہلکارون کو جنہون نے خدمت انتظام ریاست جھانسی مین واسطے تین سال کے کی ہے اور جنکو اب رئیس برطرف کرتاہے چھ مہینے کی تنخواہ انعام دیگا بشرطیکہ اونکو کوئی نوکری حاکمون مین یا اوس علاقہ مین جواب دیاگیا ہے حاصل نہو —

نسبت کسی حکومت غیر کے معلوم ہو کہ وہ اوسکے ملک پر حملہ آور ہونگے خواہ یہ حملہ باعث کسی تکرار یا دعوے کے ہو یا کسی اور سبب سے ہو تو سرکار جہانسی اوسکی کیفیت سرکار انگریزی کو لکھینگے جو درمیان مین اگر تصفیہ تکرار یا دعوے کا کر دینگے اور سرکار جہانسی باعتبار انصاف پسندی و عدل گستری سرکار انگریزی کے اقرار کرتے ہین کہ جو فیصلہ وہ کر دینگے وہ اوسکو منظور ہوگا اور اگر حملہ مذکور کسی اور سبب سے ہوگا تو سرکار انگریزی تحریر کرکے اوسکو رفع کرینگے اور اگر باوجود رضامندی صوبہ دار ساتھ فیصلہ سرکار انگریزی کے فریق ثانی امور دوستی مین ثابت قدم رہیگا اور کوشش سرکار انگریزی سے کچھ فائدہ مرتب نہوگا تو ایسی تدابیر واسطے حفاظت ملک صوبہ دار کے عمل مین آئینگی جو حسب موقع اور مناسب وقت ضروری متصور ہونگی۔

## شرط چہارم

بلحاظ حفاظت اور عطایات جو ازروی دو شرائط بالا کے راؤ رامچند رئیس جہانسی سے وعدہ ہوئے ہین رئیس مذکور وعدہ کرتے ہین کہ وہ اپنے فوج کے اخراجات کو اپنا روپیہ دیگا اگر وہ باتفاق فوج سرکار انگریزی کسی امر مین شریک ہونگے جو واسطے بہتری سرکارین کے اختیار کیا ہوگا اور ایسے موقع پر فوج جہانسی زیر حکم افسر کمانڈنگ فوج انگریزی کے کارروا رہیگی۔

## شرط پنجم

راؤ رامچند اقرار کرتا ہے کہ وہ ہر قسم کی تکرار جو کسی دوسرے رئیس سے اُسکے ہو گی اوسکو وہ سپرد ثالثی گورنمنٹ انگریزی کریگا اور جو فیصلہ وہ کر دینگے اوسکے مطابق کاربند رہیگا

## شرط ششم

راؤ رامچند وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہر وقت کوشش بلیغ بیچ محافظت طرق و شوارع اپنے ملک کے بخلاف کسی دشمن یا گروہ غارتگران کے جو اوسکے ملک سے گذر کر علاقہ آنریبل کمپنی مین جانیکا ارادہ رکھتے ہونگے رہیگا۔

## شرط ہفتم

جب کبھی سرکار انگریزی کو ضرورت بھیجنے اپنی فوج کی براہ ملک راؤ رامچند ہو گی یا جب کبھی اونکو معلوم ہو کہ مقیم رکھنا اپنی فوج کا ملک راؤ رامچند مین ضروری ہے تو سرکار انگریزی

کو اختیار ہے کہ اوس راستہ اپنی فوج بھیجے یا اوس ملک مین اپنی فوج مقیم رکھے اور راؤ راجچند
اسمین اپنی استرضا دینگے اور حاکم فوج انگریزی کا جو اوسکے ملک کے راستہ سے مع فوج کے گذرے
یا اوسکے ملک جہانسی مین مقیم ہو کسیطرح مجاز مداخلت امور ریاست جہانسی مین نہوگا جو کچھ
اسباب یا رسد فوج مذکور کو بہنگام قیام ملک راؤ راجچند درکار ہوگا راؤ راجچند کے اہلکار اور رعایا اوسکا
سرانجام کردینگے اور بموجب شرح نرخ بازار اوسکی قیمت دیجایگی۔

## شرط ہشتم

راؤ راجچند بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ کسی حکومت غیر سے خط کتابت
بلا اطلاع واسترضا سرکار انگریزی کے نہین کرینگے۔

## شرط نہم

راؤ راجچند وعدہ کرتے ہین کہ وہ پناہ کسی مجرم یا باقیدار سرکار انگریزی کو جو فرار ہوکر
اونکے ملک مین پناہ گیر ہوا ہوگا نہ دینگے اور اگر کوئی عہدہ دار سرکار انگریزی ایسے مجرم یا باقیدار
کے تعاقب مین آئیگا راؤ راجچند وعدہ کرتے ہین کہ وہ عہدہ دار مذکور کی حتی المقدور امداد
اور اعانت بیچ گرفتاری مجرم کے کرینگے۔

## شرط دہم

یہ عہدنامہ دس شرائط کا آجکی تاریخ فیمابین سرکار انگریزی اور راؤ راجچند کے معرفت
جان واشوپ صاحب باختیارات عطیہ موسٹ نوبل گورنر جنرل ایک فریق اور نانا بلونت راو
وکیل فریق ثانی کے منعقد ہوا واشوپ صاحب اور وکیل مذکور نے اپنی اپنی مہر اور دستخط
سے دو نقول عہدنامہ انگریزی و فارسی و ہندی پر کیئے اور ایک نقل اوسکی بعد مزین ہونے
کے ساتھ مہر و دستخط موسٹ نوبل مارکوئیس ہیسٹنگس صاحب گورنر جنرل کی وکیل کو دیجائیگی اور
وکیل مذکور دوسری نقل پر تصدیق صوبہ دار ممدوح کی کراکر وعدہ کرتا ہے کہ جس عرصہ تک
اوسکو نقل ملیگی اوس عرصہ تک وہ نقل ثانی جسپر تصدیق صوبہ دار کی ہوگی مستر واشوپ صاحب
کو دے گا۔

مہر اور دستخط ہوکر نقول باہم تقسیم ہوئین بمقام بیپری تاریخ ۱۷ ماہ نومبر ۱۸۱۷ عیسوی

چہارم اگر آنریبل کمپنی کی مرضی میرے ملک اور قلعجات کی فتح کرنے کی ہو تو وہ مالک ہین اور صاحب اقتدار اور مین آمادہ فرمانبرداری ہون مگر چونکہ انگریزون اور پیشوا مین صلح ہے اور عہدنامہ فیمابین اونکے قائم ہو چکا ہے لہذا ایک حکم مہاراجہ پیشوا کا میرے نام حاصل ہو کہ مین اوسکی متابعت مین حق دوستی ادا کرون۔

پنجم بعد ازین اگر کبھی پیشوا امیر الملک سرکار کمپنی کو دیدے اور وہ جزو ممالک انگریزی ہو جاسے تو ایک جاید او میرے سواران و پیادگان کے واسطے اور واسطے میرے مصارف خانگی کے واسطے دوام کے تجویز ہو۔

ششم چونکہ راجگان کندہار و دتیا و چندیری و دیگر ریاستہاے ہمسایہ آمادہ تابعداری اور ملازمی سرکار انگریزی ہین اونکے علاقجات اونکو بخشے جائین اور مالگذاری جو وہ پیشوا کو دیتے تھے وہ آیندہ خزانہ انگریزی مین داخل ہوگی۔

ہفتم ہر ایک انتظام جو میرے ساتھ منظور ہو وہ معرفت راجہ ہمت بہادر کے طے پائے دستخط اور مہر حسب الحکم شیو راو بہاو کے اونکے وکیل افضل خان نے کیے۔

---

## نمبر ۳۲

عہدنامہ جو ساتھ رام راو چندر صوبہ دار صغر سن جہانسی کے قرار پایا۔

چونکہ ایک عہدنامہ محافظت فیمابین سرکار انگریزی اور شیو راو بہاو سابق صوبہ دار جہانسی مرقومہ ۶ ماہ فروری ۱۸۰۴ء مطابق پھاگن بدی دسمی سمت ۱۸۶۰ اوس وقت مین منعقد ہوا تھا جب صوبہ دار مذکور خراج گذار مہاراجہ پیشوا کا تھا اور چونکہ تمام حقوق مہاراجہ پیشوا کے جو نسبت ملک جہانسی کے تھے بعد ازان از روے عہدنامہ منعقدہ فیمابین گورنمنٹ مذکور اور پیشوا مرقومہ ۱۳ ماہ جون ۱۸۱۷ء مطابق ۱۳ ماہ اساڑہ سمت ۱۸۷۴ سرکار انگریزی پر منتقل ہوے اور بباعث اس انتقال حقوق کے جو مراتب از روے عہدنامہ سابق سرکار انگریزی و جہانسی کے تھے منعقد ہوے اور چونکہ سرکار انگریزی بہ لحاظ عزت شیو راو بہاو سابق صوبہ دار کے اور نسبت اونکے یکسان اور بیریا دوستی سرکار انگریزی کی اور بوجہ اونکی خواہش کی جو اونھون نے

قبل از وفات درباب رسیٔاست جہانسی اونکے نبیرہ راؤر امچندر راؤ کو واسطے دوام
نیز دربارہ انتظام اور کارروائی ملک صغرسنی رامچند راؤ مین معرفت راوگوپال راو بہاؤ کے
تہی اہراوسکو سرکار انگریزی سنے منظور کیا تہا پس بہ لحاظ مراتب مذکورہ بالا اور نیز اس نظ
اونکو اعتبار جاری رہنے دوستی سرکار جہانسی اور تعمیل شرائط مندرجہ عہدنامہ یہ ہے سرکار ا
اپنی استرضا بچند شرائط دوبارہ نامزد کرنے راؤ رامچند راؤ کے بطور نشین موروثی اوس ع
جو فی الحقیقت ہنگام تسلط سرکار انگریزی قبضہ شیو راؤ بہاؤ مین تہا اور اب سرکار جہانسی
قبضہ مین ہے دیتے ہین لہذا شرائط ذیل فیمابین سرکار انگریزی اور راؤ رامچند راؤ کے
واتفاق رائے گوپال راو بہاؤ کارپرداز کے قرار پائین۔

## شرط اول

عہدنامہ منعقدہ فیمابین گورنمنٹ انگریزی اور شیو راو بہاؤ مرقوم تاریخ ۲۷ ماہ فروری
مطابق پہاگن بدی دسمی سمنت ۱۸۶۰ بذریعہ اس تحریر کے مستحکم ہوا باستثنا اوس مضمون کے
اس عہدنامہ کے ترمیم یا تنسیخ ہوا ہوگا۔

## شرط دوم

سرکار انگریزی بنظر مستحکم کرنے وفاداری اور اتحاد سرکار جہانسی کے برضامندی منظور کر
بذریعہ اس تحریر کے راؤ رامچندر راو اور اونکے ورثا اور جانشینون کو حاکم موروثی اوس ملک
بہاو مرحوم کا بناتے ہین جو شیو راو بہاو کے پاس ہنگام شروع حکومت انگریزی تہا اور اب ق
راؤ رامچندر مین موجود ہے باستثنا پرگنہ موٹ جو راجہ جہانسی کے پاس بذریعہ رہن راجہ بہاو
ہے اور جو تا تصفیہ رہن منجانب فریقین حالت حال پر رہیگا سرکار انگریزی یہہ بہی وعدہ
ہین کہ وہ ملک راو رامچندر کو حملہ حکومت غیر سے محفوظ رکہین گے۔

## شرط سوم

سرکار انگریزی نے از روے شرط بالا وعدہ کیا ہے کہ وہ ملک جہانسی کو حملۂ غیر سے
بچاینگے لہذا یہ شرط فریقین معاہدین ہوتی ہے کہ جب کبہی سرکار جہانسی کو کوئی وجہ

کیفیت گورنمنٹ انگریزی کے پاس روانہ کرینگے تاکہ گورنمنٹ کو موقع تحقیقات اور فیصلہ واجبی کرنے کا جس سے فریقین راضی رہین یا جسکے روسے سرکش کو سزا دیجاے ملے۔

شرط سوم

جب کبھی کوئی گروہ فوج انگریزی کسی مخالف کی سزادہی مین متصل علاقہ شیورام بہاؤ کے مصروف ہو تو بہاؤ ہر ایک ایسے موقع پر مع اپنی فوج کے شریک فوج انگریزی ہوگا اور انکی رعایت اوس امر مین کریگا اور اگر کبھی گروہ فوج انگریزی بہاؤ کے ملک مین واسطے ادفاع فساد اوس مقام سے گذر کرے تو جسقدر خرچ فوج مذکور کا ہوگا وہ سب بہاؤ دیگا اور اگر ضرورت امداد فوج بہاؤ واسطے ادفاع فساد ملک انگریزی کے ہوگی تو بہاؤ کی فوج کا سب خرچ سرکار انگریزی ادا کرینگے۔

شرط چہارم

دراصل بہاؤ اپنی فوج کا حاکم ہے مگر اب یہ شرط ہوتی ہے کہ جب کبھی اوسکی فوج ہمراہ فوج انگریزی کے کارآزما رہیگی تو اوسوقت حاکم فوج انگریزی کے زیر حکم اونکو رہنا ہوگا اور اگر اوسوقت صلح ہوجایگی تو فائدہ بہاؤ اوسمین مدنظر رہیگا۔

شرط پنجم

شیورا ؤ بہاؤ اقرار کرتے ہین کہ وہ کبھی کسی رعایاے انگریزی یا کسی یورپ کو بغیر رضامندی سرکار انگریزی کے ملازم نرکھین گے اور نہ اپنے پاس رکھیں گے۔

شرط ششم

جو کچھ خراج ابتک بہاؤ مہاراجہ پیشوا کو دیتا تھا وہ اب بھی مہاراجہ کو دیگا سرکار انگریزی اپنے واسطے کچھ خراج اوس سے طلب نہین کرتے۔

شرط ہفتم

اگر راجہ امباجی انگلا کسی وقت علاقہ بہاؤ مین دست انداز ہوگا تو سرکار انگریزی میانے مین آکر اوسکا انسداد کرینگے۔

شرط ہشتم

الزام مخالفت یا نافرمانبرداری کوئی شخص اگر نسبت بہاؤ کے لگائیگا تو جب تک

ثبوت راستی اوسکے بیان کا پایا جائیگا اوسوقت تک لحاظ اوسپر سرکار انگریزی نہین کرینگے۔

شرط نہم

شیوراؤ بہاؤ کا ایک مکان شہر بنارس مین ہے اگر کوئی اولاد یا برادران یا دیگر رشتہ داران بہاؤ سے آیندہ اوس شہر مین جاکر رہیگا تو اوسکی حفاظت گورنمنٹ انگریزی کرینگے اور کچہ تکلیف اوسکو وہان نہوگی۔

یہ اقرارنامہ نو شرائط کا دستخطی اور مہری کپتان جان بیلی صاحب پولٹکل اجنٹ منجانب ہز اکسیلنسی جنرل لیک سپہ سالار بہادر اور شیوراؤ بہاؤ صوبہ دار جہانسی بمقام کیمپ کترا بتاریخ ۶ ماہ فروری ۱۸۰۴ء مطابق ۲۳ ماہ شوال ۱۲۱۸ھ و پہاگن بدی دسمی سنہ ۱۸۶۰ شیوراؤ بہاؤ کو دیا گیا اور ایک نقل اسکی اسی مضمون اور تاریخ کی دستخطی اور مہری فریقین اوسی روز کپتان جان بیلی کو دی گئی جب یہ عہدنامہ مصدقہ بمہر و دستخط ہز اکسیلنسی جنرل لیک یا ہز اکسیلنسی موسٹ نوبل گورنر جنرل ان کونسل شیوراؤ بہاؤ کو دیا جائیگا تو شیوراؤ بہاؤ وعدہ واپس کرنے اس عہدنامہ کا کرتے ہین۔

---

ترجمہ واجب العرض جو از طرف راجہ جہانسی پیش ہوا تاریخ ۱۸ ماہ نومبر ۱۸۰۳ء۔ شیوراؤ بہاؤ رئیس جہانسی و دیگر مقامات متعلقہ درخواستہاے ذیل بطور شرائط علحدہ پیش کرتا ہے اور امید ہے کہ سرکار انگریزی اوسکو منظور کرینگے۔

اول جو رتبہ و عزت میری اب تک ماتحت مہاراجہ پیشوا کے رہی ہے وہ قائم اور جاری اور ترقی پر ماتحت گورنمنٹ انگریزی کے رہے۔

دوم جو ملک اور قلعجات اب میرے پاس زیر حکم مہاراجہ پیشوا کے ہین وہ میرے قبضہ مین رہین اور جو مالگذاری مین اب تک پیشوا کو دیتا تھا وہ بعد ازین خزانہ کمپنی مین داخل ہوگی۔

سوم چونکہ اب انگریز مصروف فتح کرنے ممالک و قلعجات دولت راؤ سیندہیا اور ہولکر کے ہین ایک دو پلٹن اپنی بسر کرنگی کسی افسر جلیل کے یہان بہیجدیجائین اونکے شامل ہوکر مین اونکی مدد بیچ فتح کرنے ملک قرب وجوار اپنے علاقہ کے کرونگا۔

بهنگه
بروانلی
رتوه
۲۰ ریوان
بهومنی
چونور کهانچ
چرکا
لداو
۲۵ گورا
منی
سونه چاد
سرسی کلا
سرسی خور
۳۰ رچپا پورا
گوسیارهی
جگنورا (معافی)
کروبی
کهنروا
۳۵ کول کما
کهنا
کدا کمر
۴۰

دیہات ۔
۱ سوہی مع جر
۲ تیکینی

## نمبر ۳۲

چونکہ ایک مستحکم عہدنامہ دوستی واتفاق فیمابین سرکار انگریزی اور مہاراجہ پیشوا جاری ہے اور شیوراؤ بھاؤ صوبہ دار جہانسی خراج گذار مہاراجہ پیشوا کا ہے اور چونکہ شیوراؤ بھاؤ خوب واقف ان احسانات کا ہو کر جو اوسپر ازروی عہدنامہ دوستی واتفاق فیمابین سرکار انگریزی اور مہاراجہ پیشوا کے قائم ہوئے فوراً بعد آمدنی ایک گروہ فوج انگریزی کے ملک بندیلکھنڈ مین ایک واجب العرض بمضمون تابعداری اور خیرخواہی سرکار انگریزی جسمین سات درخواست معرفت کپتان جان بیلی صاحب پولٹکل اجنٹ منجانب گورنر جنرل ملک بندیلکھنڈ کے پیشگاہ ہز اکزلنسی جنرل لیک صاحب بہادر سپہ سالار کے گذرانی اور وہ منظور ہز اکزلنسی سپہ سالار بہادر کے ہوئین اور چونکہ چند شرائط یا اقرارنامجات منجانب شیوراؤ بھاؤ جو اوسمین درج نتھین اب اونکا تحریر ہونا ضروری متصور ہوا لہذا شرائط ذیل بنظر اطمینان اور اعتبار شیوراؤ بھاؤ کے اور نیز واسطے استحکام جدید دینے اوسکی وفاداری واتحاد سرکار انگریزی کے منظور اور مقبول ہوئین

### شرط اول

بھاؤ موصوف کلیۃً تابعداری اور اتحاد سرکار انگریزی اور مہاراجہ پیشوا ظاہر کرکے بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ وہ دوستان سرکارین کو اپنا دوست اور اُنکے دشمن کو اپنا دشمن تصور کرینگے یعنی وہ اقرار کرتے ہین کہ وہ ہرگز کسی رئیس سے جو فرمانبردار گورنمنٹ انگریزی یا مہاراجہ پیشوا ہوگا مزاحم نہونگے اور جو کوئی سرکش یا خلاف ان سرکارین کے ہوگا اوسکو وہ اپنا دشمن تصور کرین گے اور اونمین سے کیسکو یا کسی خاندان کو اپنے ملک مین پناہ نہ دینگے اور نہ خط کتابت کسی قسم کی اُنکے ساتھ جاری اور قائم رکھینگے بلکہ کوشش اس امر کی کرینگے کہ اوسکو گرفتار کرکے اوس سرکار کے حوالہ کرین جسکا وہ مخالف ہو۔

### شرط دوم

اگر آئندہ کسی وقت کچھ تکرار یا نااتفاقی فیمابین بھاؤ اور کسی ریاست قرب وجوار کے جو تابع فرمان سرکار انگریزی ہو واقع ہوگا تو بھاؤ وعدہ کرتے ہین کہ وہ باعث تکرار یا نااتفاقی کی

بیگم صاحبہ کے ساتھ کیا جائیگا جو منفرد عداوی و حقوق ناناصاحب متعلق ملک بھاگر کے ہوا اور گورنمنٹ انگریزی یہ بھی بیان کرتے ہین کہ اپنی جد و جہد سے ایسی تدابیر کرینگے جس سے نااتفاقی حال جو فیمابین ناناگوبندراؤ اور بیگم بھاگر کے ہے رفع ہو ـــــ

## شرط نہم

جب کبھی سرکار انگریزی کو ضرورت اپنی فوج بھیجنے کی ملک ناناگوبندراؤ مین معلوم ہویا کوئی سبب واسطے قائم رکھنے کسی مقام ملک ناناصاحب مین فوج مذکور کا ضروری ہو تو سرکار انگریزی کو اختیار حاصل ہے کہ جب چاہین اپنی فوج بھیجین یا اوسکو کسی مقام علاقہ ناناصاحب مین مقیم رکھین اور ناناصاحب اپنی رضامندی آمین دینگے اور جو حاکم فوج انگریزی کا ہوگا جو فوج علاقہ ناناصاحب سے گذر کریگی یا اوسکے کسی مقام مین اگر قیام کریگی اوسکو لازم ہوگا کہ ناناصاحب کے انتظام ملک مین مداخلت نکرے جو کچھ اسباب یا رسد واسطے فوج مذکور کے جبتک وہ ملک ناناصاحب مین رہے درکار ہوگا اہلکاران و رعایا سے ناناصاحب بہم کرینگے اور اوسکی قیمت حسب شرح نرخ بازار اونکو دیجائیگی ـــــ

## شرط دہم

یہ عہدنامہ جسمین دس شرط مندرج ہین فیمابین سرکار انگریزی اور ناناگوبندراؤ کی معرفت جان واشوپ صاحب باختیارات عطیہ موسٹ نوبل گورنر جنرل ایک فریق و معرفت آبہابلو وکیل ناناگوبندراؤ صاحب فریق ثانی کے منعقد ہوا اور مسٹر واشوپ صاحب اور وکیل مذکور نے دو نقول پر جو انگریزی اور فارسی اور ہندی مین لکھی تہین اپنے اپنے دستخط اور مہر کی اور ایک نقل اسکی بعد تصدیق مہر و دستخط موسٹ نوبل مارکویس اف ہسٹنگس گورنر جنرل سے دوسری اور وکیل مذکور کو دیجائیگی اور وکیل مذکور دوسری نقل پر دستخط اور مہر ناناصاحب کے کراکر اوسی عرصہ مین یعنی دوسری روز مسٹر واشوپ صاحب کو دیگا ـــــ

دستخط اور مہر ہوے بمقام جالون بتاریخ یکم ماہ نومبر ۱۸۱۷ء مطابق ۷ ماہ کاتک سمبت ۱۸۷۴ اور مطابق ۲۰ ذیقعدہ ۱۲۳۲ھ

نقول عہدنامہ فیمابین تقسیم دیہات

دستخط جان واشوپ
سپرنٹینڈنٹ امور پولٹیکل

مہر

مہر
ناناگوبندراؤ

دستخط ہسینگسم

مہر خورد
گورنر جنرل

تصدیق کیا ہزاکسلنسی گورنر جنرل بہادر نے بمقام کیمپ متصل ندی کاگانون تاریخ ۳۰ ماہ نومبر ۱۸۱۷ء ـــ

دستخط جارج سونٹن
پرسین سکرٹری گورنمنٹ

---

فہرست چالیس دیہات جتنے علاقہ کندامرکب سے و بعض دیہات واقع لب دریاے جمن متعلق پرگنہ چورکی مع متعلقات جو ناناگوبندراؤ نے گورنمنٹ انگریزی کو بموجب شرط چہارم عہدنامہ کے دیئے ـــ

| | |
|---|---|
| ملندا | اکلی |
| چاندی بزرگ | ۱۰ ایت گڑہ |
| مرولی | کہیرو |
| اچروند | پچہنا |
| ۵ سرولی | گنجوا |
| کیتا | روتی |
| فتحپور | ۱۵ بربہی |
| دچولی | کہرہ |

گورنمنٹ انگریزی یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ وہ حفاظت علاقہ ناناصاحب کی دست درازی حکومت غیر سے کرینگے لہذا یہ اقرار باہم ہوتا ہے کہ جب ناناصاحب کو کوئی وجہ اندیشہ ایسے ارادہ کی نسبت کسی حاکم غیر کے معلوم ہو کہ وہ حملہ آور اوسپر ہوگا گو وہ ارادہ از روی کسی تکرار کے ہو یا کسی اور باعث سے تو وہ کیفیت اوسکی گورنمنٹ انگریزی کو تحریر کرین اور گورنمنٹ ممدوح درمیان مین آکر اونکی تکرار کا فیصلہ کرینگے اور ناناصاحب کو چونکہ اعتبار اوپر انصاف اور راست کرداری گورنمنٹ انگریزی کے ہے لہذا وہ اقرار کرتے ہین کہ جو فیصلہ سرکار انگریزی کردینگے وہ اوسکو منظور کرینگے اور اگر وجہ دست درازی کوئی اور ہوگی تو سرکار انگریزی اوس بارہ مین تحریر اور حجت کرکے اوس ارادہ کو دور کرینگی اور اگر باوجود منظور کرنے فیصلہ سرکار انگریزی کے طرف ثانی ایسے ارادہ برخلافی مین ثابت قدم رہیگا اور کوشش سرکار انگریزی کی کارگر نہوگی تو وہ تدابیر واسطے حفاظت علاقہ ناناصاحب کے عمل مین آئنگی جو مناسب اور ضروری متصور ہونگی —

## شرط چہارم

ناناگوبند راؤ بذریعہ اس تحریر کے سرکار انگریزی کو حکومت دوامی تمام علاقہ کنداوقع پرگنہ مھوبا کے جو مخلوط ممالک انگریزی مین ہے دیتے ہین اور نیز بعض دیہات لب دریاے جمن واقع پرگنہ چورکی جو مخلوط ساتھ علاقہ انگریزی بمد ایک اور رلیے پور کے ہے مع مال وسایر اراضیات دہرمارتہ اور معافی ہر قسم کی حسب مندرجہ فہرست منسلکہ عہدنامہ ہذا کے دیتے ہین لہذا ناناصاحب اقرار کرتے ہین کہ علاقجات مذکورہ بالا فوراً حسب طلب سپرد افسران انگریزی کے کیے جاینگے مگر دربارہ اداے بعض دعاوی کے جنکا ادا کرنا ناناصاحب پر فرض ہے اور جنکے عوض بعض قطعات اراضی رہن ہین سرکار انگریزی اقرار کرتے ہین کہ وہ آمدنی اون قطعات اراضی کی نقد ناناصاحب کو لغایت آخر ماہ اساڑھ آیندہ مطابق ماہ جولائی ۱۸۶۰ء دینگے اور آمدنی حال بعد مجرائی خرچ تحصیل و بقایا ورقم تقاوی جو ماہ اساڑھ آیندہ تک واجب الادا ہوگی حسب قاعدہ سرکار انگریزی معرفت افسران مال سرکار انگریزی تحصیل ہوکر ماہ بماہ ناناصاحب کو دیا جاینگا —

### شرط پنجم

اگر آئندہ نانا صاحب کو کوئی وجہ شکایت نسبت کسی رئیس یا راجہ دوست گورنمنٹ انگریزی سے ہوگی تو نانا صاحب وعدہ کرتے ہین کہ وہ اوس امر کو حوالہ ثالثی گورنمنٹ کرینگے اور جو فیصلہ گورنمنٹ کریگی اوسکو منظور کرینگے اور کسی سبب سے زیادتی بخلاف کسی فریق کے نہ کرینگے اور نہ اپنی فوج سے تلافی دعاوی کا یا بدلہ کسی تکلیف کا جس کی نالش کا اونکو موقع ہوگا لین گے ـــ

### شرط ششم

نانا گوبندراو اقرار کرتے ہین کہ وہ کسی حکومت غیر سے رسم تحریرات کی بلا اطلاع اور مرضی گورنمنٹ انگریزی کے نکرینگے ـــ

### شرط ہفتم

بنظر تسہیل تصفیہ تنازعات حدبست فیمابین رعایاے سرکار انگریزی اور نانا صاحب کے اور رفع درنگ وتساہل جو نانا صاحب کو تحریر کرنے معاملات سے ہوگا نانا صاحب وعدہ کرتے ہین کہ اپنے عاملان و دیگر اہلکاران سرحدی کو حکم دینگے کہ وہ متابعت حکم صاحب سپرنٹنڈنٹ امور پولیٹکل کی درباب حاضر کردینے فریقین یا گواہان کے یا درباره کسی امر متعلق حدبست کے ہو کیا کرین اور انتظار جواب نانا صاحب نہ ہین اور نانا صاحب بہی اقرار کرتے ہین کہ جو ہدایت صاحب سپرنٹنڈنٹ درباب سزادہی کسی رعایا کے جسکی نسبت [illegible] زیادتی یا جبر کا اوپر رعایاے انگریزی کے روبرو صاحب ممدوح ثابت ہوا ہو کرینگے [illegible] فوراً ادا کرینگے اور نیز یہ لحاظ لیکے کہ تنازعات اوس حدبست کے جو اسوقت فیمابین [illegible] نانا صاحب کے اور اون علاقجات کے جو اون سے ملحق ہوگئے باسانی [illegible] مقرر کیا جاتا ہے کہ تاریخ عہدنامہ ہذا کو جو قبضہ ہے وہی قائم رہیگا اور دعوی [illegible] سماعت نکیا جائیگا ـــ

### شرط ہشتم

[illegible] کرتے ہین کہ کوئی عہدنامہ ایسا راونبا یک راو مہتم ساگر اور

باستثنار غلطی

دستخط جے بیلی

اجنٹ گورنر جنرل

## نمبر ۳۱

عہدنامہ جو فیمابین سرکار انگریزی و ناناگوبندراؤ قرار پایا۔

چونکہ از روے عہدنامہ منعقدہ فیمابین سرکار انگریزی و مہاراجہ پیشوا تاریخ ۱۳ ماہ جون ۱۸۱۷ء مطابق ۱۴ ماہ اساڑہ سمت ۱۸۷۴ حقوق برتری اور اعلی مرتبت جو مہاراجہ کو اوپر ناناگوبندراؤ کے حاصل تہے اور علاقجات جو خاص نانا کے تعلق ہین سپرد سرکار انگریزی ہوئے اور چونکہ گورنمنٹ انگریزی بچند شرائط رضامند اسپر ہوئے کہ خراج اور خدمتگذاری جو از روے اس انتقال حقوق وغیرہ کے نانا سے طلب کرنا اب اونکا حق تہا ترک کرتے ہین اور نانا صاحب کو حاکم نسلاً بعد نسل اون علاقجات کا کرتے ہین جو خاص اونکے قبضہ مین ہین لہذا شرائط ذیل حسب رضامندی باہمی فیمابین سرکار انگریزی اور ناناگوبندراؤ کے قرار پائی۔

### شرط اول

تمام شرائط عہدنامہ جو ناناگوبندراؤ کے ساتہ معرفت کرنیل جان بیلی کے منجانب گورنمنٹ انگریزی تاریخ ۳ ماہ اکتوبر ۱۸۰۶ء مطابق ۱۰ ماہ شعبان ۱۲۲۱ ہجری اور کوار سدی ایکادشی سمت ۱۸۶۳ قرار پایا وہ قائم اور مستدام رہین گے صرف اوسقدر جو از روے اس عہدنامہ کے تبدیل نہین ہوئے

### شرط دوم

سرکار انگریزی بذریعہ تحریر کے واسطے ہمیشہ کے اپنا استحقاق خراج اور خدمتگذاری کا جو ناناگوبندراؤ اور اونکے ورثا اور جانشینون پر ادا کرنے فرض تہے ترک کرتے ہین سرکار انگریزی سوا اسکے وعدہ کرتے ہین کہ وہ ناناگوبندراؤ اور اونکے ورثا اور جانشینون کو حاکم خودسر اور موروثی اوس علاقہ کا کرتے ہین جو نانا کے قبضہ مین ہے

### شرط سوم

فہرست اوس حصہ کالپی اور رای پور کی جو بندیلکھنڈ مین واسطے دوام کے قبضہ انگریزی مین دی گئی

| جمع کل | جمع | نام دیہات |
|---|---|---|
| | دیہات پرگنہ نورتا کالپی مع شہر وقلعہ | |
| | اے لماہوصہ | اوسر |
| | لمایعتار ۷ار | احمد پور |
| | لہصہ | اورنگا |
| | معہ ساسہ | پنیان |
| | لاامدلسہ ۱۲ار | بروہا |
| | صمالرسہ ۱۲ار | برکھیرا |
| | ساللوصہ ۱۳ار | بمبھوری خورد |
| | تمالوصہ | پندری |
| | سہ | پرکھوکرا |
| | ابااللوسہ ۱۰ار | برہی بلبندا |
| | صہ | تکرا |
| | مااللوصہ | جلہوپور |
| | ماعصم | جیرام پور |
| | للوحالہسہ | چٹیلا |
| | مااللوعہ | جہی پور |
| | الماالسہ ۱۲ار | چونک |
| | الماتمعہ | دہونکلی |
| | معہ مالعہ ۸ار | دامر اور انگنوا |
| | صمالعہ ۱۴ار | دہمنا |
| | سالوصہ | راجا پور |

| نام دیہات | جمع | جمع کل |
|---|---|---|
| شیخپور گنزیا | سامکونعہ ۱۴/ | |
| سرسی | لاامعہ | |
| سرسلا | ااماعہ | |
| سپاہ | مالہعہ | |
| سیمرا | مالہعہ | |
| سلطانپور | لہعہ | |
| شیخپور بلندا | عہ | |
| عالم خالصپور و بشارت پور | مالعہ ۱۵ آنہ پائی | |
| کوتل پور | ساعہ | |
| کرت پور | السعہ ۸/ | |
| کہاتورا | حاعہ | |
| کوسالی | الحاسعہ ۱۳/ | |
| کاشی رام پور | مامعہ ۸/ | |
| کوٹرا | لانوعہ | |
| کوریا خاص | حالعہ ۱۴/ | |
| لاہرا وغیرہ چار دیہات | للعہساعہ ۱۲/ | |
| تنگپور | نعہ | |
| لوہرگانو | مالعہ ۱۴/ پائی | |
| مرگانو وچک اجمیری | معہ | |
| مرکوردول | للعہحاعہ | |
| ...وغیرہ تین مواضع | ال سالہعہ ۱۴/ | |
| ...ان پور | لالعہ | |

| نام دیہات | جمع | جمع کل |
|---|---|---|
| سیدپور | لماطلعہ | |
| سورسلا | السامنہلعہ | |
| سورسانکی | لماللولہ | |
| سدوہا | الماںعہ ۱۲/ | |
| گرمین | للعہ سالولعہ ۱۲/ | |
| کورہاعالگیرپوز | صہ للعہ | |
| لنگوپور | مارلعہ | |
| موہاوا | الماصدلعہ ۱۴/ | |
| نورپور | اعلمابیہ | |
| بنی ہان | الماماصعہ ۸/ | |
| نصیرپور | المالوعہ ۴/ | |
| ہمت پور | ماللولہ ۷/ | |
| اکبرپور | السابیعہ | |
| اڈورابزرگ | لماطللعہ | |
| آمسا | ساوصعہ ۱۴/ | |
| اورکراہ | الصماریعہ | |
| اکواری | السامیعہ ۱۱۴/ | |
| اوکسا | اعلمارعہ | |
| پیراندہا | امامدلعہ ۸/ | |
| بہت پورا | صماہویعہ ۶/ | |
| بہموا | الاماتیعہ | |
| براہ | لماللوبیعہ ۱۴/ | |

ہر وقت ضرور ہے اور جہان فوج انگریزی کی آمد و رفت ہمیشہ ضروری ہوگی نانا صاحب وعدہ
کرتے ہین کہ وہ ہر طرح کی مدد اور رعایت افسران ملکی سرکار انگریزی کی جو ضلع کونچ مین ہینگی
کرینگے اور افسران اور فوج انگریزی جب وہ اونکے ملک مین گذر کرینگے راہداری اور راہ نما اور
رسد دینگے تاکہ مسافران کا نقصان نہو اور فوج انگریزی کو درمیان ضلع کونچ اور دیگر ممالک انگریزی
کے وقت عاید نہو —

## شرط پنجم

نانا صاحب بطور حاکم خودسر اور غیر ماتحت اوس علاقہ کے جو اونکو دیا گیا ہے
منصور ہوئے لہذا وہ بذریعہ اس تحریر کے دعوی استطلب مدد سرکار انگریزی بمقابلہ دشمن ملکی
یا غیر کے چھوڑتے ہین اور سرکار انگریزی تمام دعاوی مطالبہ نسبت نانا صاحب کے باستثنا
اونکے جو اس عہدنامہ مین مذکور ہین چھوڑتے ہین —

## شرط ششم

اگر کوئی بھائی یا رشتہ دار نانا گوبند راو کا نالش اونکی سرکار انگریزی کے حضور پیش
کریگا گو یہ نالش بنی اوپر وجہ دشمنی ذاتی کے ہون یا کسی اور وجہ سے ہون اور اگر کوئی مہاجن
یا سوداگر قرضخواہ نانا صاحب کا یا اونکے کسی ملازم یا رفیق کا نالش پیش کریگا یا کوئی شخص ساکن
دیہات متعلقہ نانا صاحب دعوی کسی قسم کا نسبت اونکے دایر کریگا تو تمام ایسی نالشات اور دعاوی
سپرد نانا صاحب واسطے فیصلہ کے کیے جاینگے —

## شرط ہفتم

چونکہ ایک ثلث کان الماس پنا قدیم سے مہاراجہ پیشوا سے نانا گوبند راو کے تفویض
کیا ہے اور عہد نواب علی بہادر مین بھی اونکے سپرد رہا لہذا یہ قرار کیا جاتا ہے کہ اگر کوئی جزو کان
الماس پنا کا قبضہ آنریبل کمپنی مین آجای تاہم نانا صاحب سے مزاحمت نسبت اوس ایک ثلث کان
الماس پنا کی نکی جایگی اور سرکار انگریزی بذریعہ اس تحریر کے تمام دعاوی نسبت اوس ثلث
کان الماس پنا جو قبضہ نانا صاحب مین سے چھوڑتے ہین —

## شرط ہشتم

تمام مکانات اور باغات جو بزرگان ناناصاحب کے اور اونکے رشتہ دارون کے شہر بٹھور واقع دوابہ پر لب دریاے گنگ مین یا شہر بنارس یا کالپی مین یا راے پور مین یا کسی اور شہر یا موضع مین جو قبضہ سرکار انگریزی مین ہے موجود ہین جائداد ناناصاحب اور اونکے رشتہ داران کی تصور کیے جاینگے اور اون کے استحقاق مین کسی طرح کوئی افسر سرکار انگریزی مزاحم یا مخل نہوگا۔

## شرط نہم

تمام حقوق و علاقہ جات ملک بندیلکھنڈ مین اور ساگر مین جو اب قبضہ ناناگوبندراؤ مین ہے اور یا جو از روے عہدنامہ ہذا معاوضہ ضلع کالپی مین اوسکو دیے گیے ہین بذریعہ اس تحریر کے آنریبل کمپنی کے اور اونکے ورثا اور جانشینون کے ہر قسم کے دعوی اور مطالبہ سے آیندہ واسطے دوام کے بری تصور کیے جاینگے اور سرکار انگریزی اقرار کرتے ہین کہ وہ ہرگز ناناصاحب اور اونکے ورثا اور جانشینون سے بیچ قبضہ علاقجات مذکور اور حقوق بندیلکھنڈ مع ساگر کے مزاحم نہوسنگے اور نہ اون علاقون کے قبضہ مین مزاحم ہونگے جو اب بطور معاوضہ ضلع کالپی اونکو دیئے گیے ہین۔

## شرط دہم

یہ عہدنامہ دس شرائط کا آج کی تاریخ بمقام باندا فیمابین کپتان جان بیلی صاحب جنٹ گورنر جنرل ایک فریق اور بہاسکر راؤ اناپنڈت اور راؤ کشن راؤ وکلاے معتبرین ناناگوبندراؤ فریق ثانی منعقد ہوکر ایک نقل اسکی انگریزی اور فارسی مین بمہر و دستخط کپتان جان بیلی صاحب ممدوح وکلاے ممدوحین کو دی گئی اور وکلاے موصوفین نے کپتان جان بیلی صاحب کو ایک نقل بمہر و دستخط ناناگوبندراؤ و دستخط وکلاے موصوفین دی اور کپتان جان بیلی صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ وکلاے ناناگوبندراؤ کو بلا درنگ و تساہل ایک نقل اس عہدنامہ کی مصدقہ آنریبل گورنر جنرل ان کونسل منگادینگے اور جب نقل مصدقہ مذکور وکلا کو ملیگی اوسوقت یہ عہدنامہ کامل تصور کیا جائیگا اور اوسکی تعمیل آنریبل کمپنی پر واجب ہوگی اور ناناگوبندراؤ پر بہی لازم تصور کیجائیگی اور جو نقل اب وکلاے مذکور کو دی گئی ہے وہ واپس ہوگی۔

المرقوم بمقام باندا تاریخ ۲۳ ماہ اکتوبر ۱۸۰۶ء مطابق ۱۰ ماہ شعبان ۱۲۲۱ھ اور مطابق کوار سُدی ایکادشی سمت ۱۸۶۳

المرقوم ۱۳ - ماہ دسمبر ۱۸۱۲ء

## نمبر ۴۸

اقرارنامہ منعقدہ فیمابین ناناگوبندراؤ پنڈت اور اونکے ورثا و جانشینان نکے اور کپتان جان بیلی پولیٹکل ایجنٹ مامور آنریبل سرجارج ہلارو بارلو بارونٹ گورنر جنرل بہادر منجانب آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کے بمقام باندا تاریخ ۲۳ - ماہ اکتوبر ۱۸۰۶ء -

چونکہ ازروے عہدنامہ بسیین ایک حصہ علاقجات سوانور اور اولپار کا جو سابق قبضہ مہاراجہ پیشوا مین تہا آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کو ملا تہا اور چونکہ ازروے عہدنامہ دیگر جو فیمابین سرکارین کے منعقد ہوا تہا حصہ علاقجات مذکور واپس مہاراجہ پیشوا کو دیا گیا تہا اور بالعوض اوسکے بابت اور معاوضات کے جسکا ذکر عہدنامہ مذکور مین درج ہے چند علاقجات ملک بندیلکھنڈ مین جمعی چہتیس لاکہ سولہ ہزار روپیہ سالیانہ کے واسطے دوام کے سرکار انگریزی کو دیے گئے اور شامل مقبوضات سرکار واقع ہندستان کیے گئے اور چونکہ اوسوقت مین جب فوج انگریزی اول مرتبہ واسطے قبضہ کرنے ملک بندیلکھنڈ کے اور سزادہی مخالفان گئی تہی ناناگوبندراؤ نے کچہ ایام تک مقابلہ اکر سدراہ فوج انگریزی کا ہوا تہا اور اس حرکت سے وہ سرکار انگریزی کے دشمنان مین شمار کیا گیا تہا اور اگر علاقجات اور قلعہ جات ملک بندیلکھنڈ کے جو سابق اوسکے قبضہ مین تہے فوج انگریزی نے فتح کرکے اپنی حکومت اوسمین قائم کی اور چونکہ بعد فتح و تسلط علاقجات اور قلعہ جات مذکور ناناگوبندراؤ نے تابعداری اور فرمانبرداری آنریبل کمپنی کی قبول کی اور مع اپنی فوج کے شامل فوج انگریزی ہوا اور اوسوقت سے اپنی وضع ایسی درست کی کہ ہمیشہ دوستی اور اتحاد اور خیرخواہی سرکار انگریزی مین قائم رہا جسکے عوض مین علاقجات اوربی اور محمدآباد اول سال مین اوسکو واپس ہوئے اور دوسرے سال مین پرگنہ جھوبا دیا گیا اور چونکہ ایک وعدہ سرکار انگریزی نے کیا تہا کہ بعد ازین اوسکو یعنی ناناگوبندراؤ کو معاوضہ ضلع کالپی دیا جایگا اب آنریبل گورنر جنرل ان کونسل خوش ہوکر حکم دیتے ہین کہ ایفا اوس عہد کا کیا جاے لہذا بنظر اعتبار اور اطمینان ناناگوبندراؤ کے بابت علاقجات عطیہ سابق اور اوس

علاقہ کے جواب معاوضہ ضلع کالپی مین دیاجایگا اور نیز بخیال اسکے کہ ناناگوبندراو کو حقوق وفاداری اور دوستی سرکار انگریزی مین ثبات اور قرار دیاجاے بشرائط ذیل منظور ہوئین اور واسطے دوام کے مرعی رہین گی۔

## شرط اول

ناناصاحب بدل دوستی آنریبل کمپنی قبول اور منظور کرکے اقرار کرتے ہین کہ وہ ہرگز مداخلت ملک انگریزی یاکسی دوست سرکار انگریزی مین نہ کرینگے اور نہ مدد و پناہ کسی شخص کو دینگے جو دشمن سرکار انگریزی کا ہوگا۔

## شرط دوم

ناناگوبندراو بذریعہ اس تحریر کے اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشین کی طرف سے چھوڑکر حکومت دوامی اون شہرون کی اور قلعجات کی اور ضلع کالپی کی واقع صوبہ اکبرآباد و دیگر علاقجات واقع برلب راست دریاے جمن درمیان کالپی اور راے پور کے آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی اور اونکی ورثا و جانشینون کو واسطے دوام کے دیتے ہین جنکی تفصیل فہرست منسلکہ مین درج ہے اور نیز تمام حقوق جو وہ خود یا اون کے بزرگ اضلاع و دیہات مذکورۂ بالا مین کبھی رکھتے تھے اور اب رکھتے ہین دیتے ہین۔

## شرط سوم

اگر کوئی رعایاے سرکار انگریزی جسکے نسبت الزام کسی جرم کا یا باغیداری کا ہوگا مفرور ہوکر علاقہ ناناصاحب مین پناہ گیر ہوگا ناناصاحب وعدہ کرتے ہین کہ ایسے شخص کو گرفتار کرکے حوالہ سرکار انگریزی کے کرینگے بشرطیکہ اوسکی طلب کوئی عہدہ دار انگریزی منک سرکار مین سے کریگا۔

## شرط چہارم

سرکار انگریزی خوش ہوکر ناناصاحب کو معاوضہ ضلع کالپی مین دیہات مفصلہ فہرست منسلکہ دیتے ہین اور منجملہ اونکے چند محالات ایسے ہین کہ وہ درمیان علاقہ انگریزی موقوعہ مشرق بھٹوا اور ضلع کونچ واقع سرحد شمالی و مغربی مین واقع ہین جسمین موجودگی عمّالان ملکی سرکار انگریزی

سرکار انگریزی سے بحال رہے اور کسیکو
اجازت نہو کہ میری عزت اور توقیر مین
فرق لائے ۔

## شرط دوم

چار لاکھہ روپیہ سالیانہ سکہ فرخ آباد جو میرے
مصارف کے واسطے تجویز ہوا ہے اور جسکی
مطابق مجھے ماہواری خزانہ کلکٹری ضلع
بندیلکھنڈ سے ملتا ہے مین جانتا ہون کہ اس بارہ مین
ایک سرکار کا نہ اقرارنامہ گورنر جنرل ان کونسل
اس مضمون کا بخشین کہ یہ روپیہ مجکو اور میرے
ورثا کو نسلاً بعد نسل واسطے دوام کے ملیگا اور اوسکے
دینے مین کسی ضلع کی تخصیص نہو کیونکہ مین
امیدوار فیاضی سرکار انگریزی کا ہون ۔

بموجب اقرار کے جو نواب سے کے ساتھ کپتان
جے بیلی صاحب سے کیا ہے اور جسکی
تصدیق گورنر جنرل سابق مارکوییس ویلزلی صاحب
نے فرمائی ہے اور جو مد خرچ چار لاکھہ روپیہ
اُسکے رو سے خواہ نقدی خواہ زمین کا مقرر
ہوا ہے وہ بذریعہ اس تحریر کے واسطے
دوام کے بنام نواب مذکور نسلاً بعد نسل جاری
اور اُسکے ادا ہونے مین بہی تخصیص کسی ضلع کی بہی
نہین کیونکہ وہ منحصر اوپر سرکار انگریزی اور مہاراجہ
سری منت پیشوا کے ہے ۔

## شرط سوم

اگر کوئی شخص کسی وقت یا کسی موقع پر میری
بدی نسبت سرکار انگریزی کے بیان کرے
تو اوسپر بغیر تحقیقات کامل کے لحاظ
نکیا جاوے ۔

کوئی الزام نسبت نواب کے بغیر تحقیقات
کامل کے مسموع نہوگا ۔

## شرط چہارم

اگر کوئی میرے برادران یا رشتہ داران
یا ماتحتان یا ملازمین وغیرہ سے نالش خلاف
میرے سرکار انگریزی مین کرے اوسکی سماعت نہو

نواب مالک اپنے گہر کا ہے مگر امید ہے
کہ نواب اپنے برادران و رشتہ داران
و ماتحتان و ملازمان سے بانصاف و مہربانی

پیش آئین سکے۔

## شرط پنجم

اگر کسی وقت مہاراجہ پیشوا مجھسے ناراض ہو جائین تو سرکار انگریزی اوس خفگی کو مداخلت دوستانہ سے اُنکے مزاج سے دور کردین۔

اگر کسی وقت مہاراجہ پیشوا نواب سے ناراض ہونگے تو سرکار انگریزی دوستانہ مداخلت کرکے خفگی مہاراجہ کی رفع کرادینگے

## شرط ششم

درباب مکان اور دیہات سکے جو مجھے جاگیر مین سرکار پونا نے واسطے خرچ کے عطا کی تہی اور جنکو عرصہ چند گذرا کہ سرکار پیشوا نے ضبط کرلیا ہے جب کبھی موقع مناسب ہو سرکار انگریزی مداخلت دوستانہ کرکے اُنکو واپس دلادین۔

واپسی جاگیر نواب منحصر اوپر مرضی مہاراجہ پیشوا کے ہے مگر بموجب اقرار کے جو کپتان سے بیلی صاحب نے نواب کو تحریر کردیا ہے سرکار انگریزی حسب درخواست نواب کے آمادہ سفارش ہوکر مہاراجہ کے ملاحظہ مین اس امر کو گذرائینگے۔

## شرط ہفتم

چونکہ ہنگام حکومت میرے والد مرحوم کی آمدنی ملک بندیلکھنڈ کی مکتفی واسطے خرچ انتظام ملک کے نہ تہی اس سبب سے بہت قرض میرے والد کی ریاست پر باقی ہی اگر کوئی شخص یا اشخاص سرکار انگریزی مین نالش بابت قرضہ مذکور کے کرے تو ایسے شخص یا اشخاص کی نالش سماعت نہو

سرکار انگریزی کچہ سماعت کسی قرض کی بخلاف نواب بابت قرضہ والد مرحوم اونکے کے نکرینگے۔

دستخط منظور

مہر گورنر جنرل ہند

ہم مسٹر جان پیسلیک اور وجیہ الدولہ خان بہادر مختاران با اختیار منجانب مہاراجہ سیندھیہ بہادر اپنی رضامندی نسبت شرائط بالا کے جو فیمابین سرکار انگریزی اور مہاراجہ کے حسب مضمون جوابات واجب العرض کے ظاہر کرتے ہین ۔

دستخط جی پیسلیک

ٹی ٹی

مہر وجیہ الدولہ

دستخط وجیہ الدولہ خان

---

## نمبر ۲۸

بنام شمشیر بہادر المرقوم ۱۲ ماہ جنوری ۱۸۰۳ء

تمہارے وکیل نے ایک کاغذ پیش کیا اوسمین تیس شرائط درج تہین اور میری منظوری کی درخواست واسطے تمہارے اطمینان اور حاضر ہونے کے کی ۔

چونکہ اکثر درخواستون کی منظوری یا جواب سابق ہو چکا ہے لہذا اب غیر ضروری ہو کہ اونکا اعادہ کیا جاے مین صرف چند مراتب اصلی جنکو مین منظور کرتا ہون بنظر تمہارے اطمینان کی کے تحریر ہوتے ہین ۔

اول یہ کہ درحالیتکہ تم فوراً انگریزی کیمپ مین حاضر ہو اور آیندہ فرمانبرداری بلا عذر احکام سرکار انگریزی کرو مین اقرار کرتا ہون کہ تمہاری جان ومال کی حفاظت ہوگی اور ہر طرح کی آزادی جسمانی ونیز لحاظ اور ادب میری طرف سے کیا جایگا ۔

دوم یہ کہ مین مدد خرچ تمہارے حین حیات اور تمہارے خاندان کے واسطے دوام کے لیے چار لاکھہ روپیہ کا نقد خواہ زمین دلوادونگا اور یہ روپیہ آمدنی بندیلکھنڈ سے سرکار انگریزی باتفاق راے مہاراجہ پیشوا کے علیحدہ تمہارے واسطے کردینگے ۔

سوم یہ کہ مین اقرار کرتا ہون کہ مین اپنی سرکار کو لکھونگا تاکہ وہ مہاراجہ پیشوا سے سفارش کرینگے کہ وہ مکانات اور دیہات متصل پونا کے جنکو تم بیان کرتے ہو کہ تمکو جاگیر مین ملے تہے تمہارے پاس قائم رکھین اور وہ کوشش کرکے مہاراجہ کے فرا[illegible]

... رضامندی جو اونکے دل مین بباعث تمہارے طریق گذشتہ یا کسی اور امر سے کے ...
تو دور کردینگے۔

آخری امر یہ ہے کہ جو مد خرچ اب تمکو دیا جاتا ہے اوسکو دوامی تصور کرنا چاہیے ...
پر کہ وہ عطیہ سرکار انگریزی با تفاق رائے مہاراجہ پیشوا کے ہے اور منحصر اوپر قبضہ بدیلکھنڈ
کے نہین ہے۔

اب تمکو خیال کرنا چاہیے کہ یہ تمام اطمینان جو میری طرف سے تحریر ہوئے ہین اوس
حالت مین واجب ہونگے جو تم بروز دوشنبہ تاریخ ۱۶۔ ماہ حال ماقبل اوسکے حاضر انگریزی
کیمپ مین ہوگے اور اس صورت مین مجھے تامل اس امر مین بھی نہوگا کہ مین سفارش تمہاری سرکار ...
مین کرون کہ تم واجب فیض رسانی و عنایات کے ہو۔

ترجمہ صحیح ہے۔
دستخط جے بیلی
اجنٹ گورنر جنرل

تحریر یہ کہ اقرارات بالا بہز اکسلنسی گورنر جنرل بہادر ہند باجلاس کونسل نے بتاریخ
۲۰۔ ماہ فروری ۱۸۱۲ع منظور کیے۔

## نمبر ۲۹

ترجمہ واجب العرض نواب شمشیر بہادر مع جوابات بمہر و دستخط رایٹ آنریبل
گورنر جنرل کشور ہند۔

### شرط اول

... چونکہ مین نے اطاعت سرکار انگریزی کی قبول ... اور مین اوسکے ماتحتان اور خیرخواہان ... شمار ہوا تو اس صورت مین مین چاہتا ہون ... کی عزت اور توقیر ہر طرح مثل سابق

جو عزت اور توقیر نواب کی ہوتی ہے وہ سرکار انگریزی کی طرف سے ویسی ہی رہیگی اور لحاظ کلی اس امر کا رہیگا کہ کوئی اور بھی کمی اونکی عزت اور توقیر مین نہ کرنے پائے

سے تمہاری شان وشوکت روزبروز افزون رہیگی ـــ

## سوال سوم

راجہ اُمراؤ گیر میرا بہائی جو لکہنؤ مین محبوس ہے رہا کیا جاے ـــ

## جواب سوم

نواب وزیر کو لکہا جائیگا کہ وہ تمہارے بہائی اُمراؤ گیر کو رہا کرین مگر چونکہ امراؤگیر بباعث سرکشی بخلاف نواب وزیر قید ہوا ہے اور چونکہ سرکار انگریزی ہمہ تن ذمہ دار حفاظت ملک وسرکار نواب وزیر سے ہے لہذا ضمانت معقول خواہ حاضر ضامنی ہو خواہ مال ضامنی ہو داخل کرنی چاہیے اور ضامن سرکار کو لکہدیں کہ اگر کوئی ارادہ فاسد بعد رہائی ظہور مین آئے تو وہ ذمہ دار اوسکے ہونگے ـــ

## سوال چہارم

واسطے سکونت میرے خاندان کے پرگنہ سکندرا و بندکی بطور جاگیر دیے جائین اور میری اولاد کے نام بہی یہ جاگیر قائم رہے ـــ

## جواب چہارم

چونکہ تم حاضر خدمتگذاری ہنوریبل کمپنی کے رہوگے تمکو جاگیر موافق شان اور مرتبہ کے ملیگی مگر چونکہ وہ خدمت جسکی جلدوے مین جاگیر عطا ہو ابتک وقوع مین نہین آئی ہے لہذا جب اُن سے خدمت حسب اطمینان سرکار انگریزی ظہور مین آئیگی اوسیوقت تمکو جاگیر موافق تمہاری شان اور رتبہ کے ملیگی ـــ

## سوال پنجم

ایک جایداد واسطے مصارف رسالہ سواران کے مجکو بندیلکہنڈ مین نیچے گہاٹون کے

## جواب پنجم

جایداد بیس ٢ لاکہہ روپیہ کی واسطے مصارف تمہارے رسالہ سواران کے دی جائیگی

جمعی بیس۲۰ لاکھ روپیہ کی مع قلعجات موجود واقع جائداد مذکور دیجائے۔

سوال ششم

جب سرکار انگریزی کی مرضی ہوگی کہ اور ملک فتح کرے تو مین ہمراہی مین حاضر رہونگا اور اس حالت مین جائداد جداگانہ یا روپیہ نقد اوسقدر مجھے ملے جسقدر کے موافق سرکار انگریزی مجھے اجازت سپاہ جدید بھرتی کرنیکی دین۔

سوال ہفتم

بیچ فتح ممالک جدید کے جو کچہ اقرارنامجات زمیندارا ن وراجگان ممالک مذکور کے ساتہ معرفت میرے درباب تابعداری کمپنی کے ہونگے وہ فوراً منظور ہون۔

سوال ہشتم

درحالیکہ صلح فیمابین سرکار انگریزی اور پیشوا کے ہوجائے تو میری جائداد کا بہی ذکر اوسمین ہے اور میری نسبت پرورش برابر سرکار انگریزی کی رہے اور اگر یہ ملک بہی چہوڑ دیا جائے تو جائداد بیش لاکہ روپیہ کی مجہی سرکار سے کسی علاقہ قرب وجوار مین ملے۔

مگر تمپر فرض ہوگا کہ اوس جائداد کے موافق فوج رکہو اور اوسکو ہر وقت مستعد اور آمادہ واسطے تعمیل احکام سرکار انگریزی رکہو۔

جواب ششم

جب کبہی ضرورت تمہاری بہرتی کرنے اور سپاہ کی سوائے اُسکے جسکے واسطے تمکو جائداد دی گئی ہے ہوگی اوسوقت جسقدر فوج جدید کی اجازت ہوگی اسکی تنخواہ سرکار سے ملیگی۔

جواب ہفتم

چونکہ تم ملازم سرکار ہو جو اقرارنامہ برضامندی سرکار اون آدمیون کے ساتہ کیا جائیگا جو تابعداری منظور کرین اوس سے انحراف یا خلاف رائے نہوگی۔

جواب ہشتم

درحالیکہ سرکار انگریزی اس ملک کو چہوڑدیگی تو جائداد جو اس عہدنامہ کے مطابق عطا ہوئی ہے اوسکا بندوبست شرائط واگذاری مین درج ہوگا۔

۲۲ - ماہ دسمبر ۱۸۴۳ء قرار پایئن گنگادہر راو بہی بماہ مارچ ۱۸۵۳ء لاولد فوت ہوا اور چونکہ اب کوئی وارث ذکور کسی رئیس کا جسنے شروع مداخلت انگریزی سے جہانسی مین حکمرانی کی ہو موجود نہ تہا لہذا علاقہ سرکار انگریزی مین آگیا۔

## جیت پور

یہ علاقہ قبضہ اولاد چہترسال مین تہا اول سند انگریزی نمبر ۳۵ راجہ کیسری سنگہ کو تباریخ ۲۰ - ماہ ستمبر ۱۸۱۲ء دی گئی تہی بعد وفات اوسکے علاقہ اوسکا پریچہت سنگہ اوسکے پسر کو ملا اس شخص سے ۱۸۴۲ء مین سرکشی کی اور برخاست ہوا اور علاقہ کہیت سنگہ کو ملا یہ اولاد چہترسال مین سے تہا اور اوسنے دعوے علاقہ چرکاری کا کیا تہا بعد وفات کہیت سنگہ کے ۱۸۴۹ء مین بسبب لاولدی اوسکے علاقہ جیت پور سرکار انگریزی مین آگیا۔

## کہدی

یہ علاقہ خورد ۱۸۱۲ء مین حسب سند نمبر ۳۶ پرسرام کو جاگیر مین دیا گیا تہا شیخص سرغنہ ایک گروہ ڈاکوان تہا اور اوسکو اس نظر سے دیا گیا تہا کہ ملک بندیلکہنڈ مین امن رہے پرسرام ۱۸۵۰ء عیسوی مین فوت ہوا اور اوسوقت یہ حکم ہوا کہ جاگیر حین حیات تہی لہذا جاگیر ضبط ہوئی۔

## تروہا

امرت راو تروہا والہ پسر پیشوا راگوبا کا تہا جب باجی راو بیشن کو بہاگ گیا تو ہولکر نے تصور کیا کہ وہ ملک چہوڑ گیا اور تجویز کی کہ امرت راو کو اوسکی جگہ قائم کرے مگر فوج انگریزی کہ پونا کو جاتی تہی اس سے اوسکا ارادہ پورا نہوا امرت راو نے دوستی انگریزی کی خواہش کی اور عہدنامہ نمبر ۳۷ قرار پایا جسکے روسے سات لاکہہ روپیہ سالیانہ کی پنشن اوسکے اور اوسکے فرزند کے واسطے تجویز ہوئی اوسنے مقام تروہا واقع بندیلکہنڈ اپنی بود و باش کے واسطے پسند کیا لہذا مقام مذکور مین جاگیر چار ہزار چہ سو اکیانوے روپیہ کی اوسکو دی گئی امرت راو ۱۸۲۴ء مین مرگیا اور اوسکا فرزند بنایک راو اوسکا جانشین ہوا بعد وفات بنایک راو کے سات لاکہہ روپیہ کی پنشن موقوف ہوئی اوسکے دو بیٹے متبنی نراین راو اور مادہو راو تہے یہ دونون شامل

بلوہ ۱۸۵۷ء مین ہوئی اور اونکی سب جایداد خانگی ضبط سرکار ہوئی نراین راؤ ۱۸۶۰ء مین بمقام ہزاری باغ قید مین مرگیا اور مادہو راؤ کے قصور باعث صغرسنی کے معاف ہوئے وہ اب بریلی مین زیر پرورش و پرداخت سرکار تحصیل علم کرتا ہے اوسکے مدد خرچ کے واسطے مبلغ تیس ہزار روپیہ سالیانہ مقرر ہوا ہے —

## نمبر ۲۷

اقرارنامہ راجہ ہمت بہادر مرقومہ ۴- ماہ ستمبر ۱۸۰۳ء

| جواب اول | سوال اول |
|---|---|
| بتاریخ ۴- ماہ ستمبر ۱۸۰۳ء مطابق ۱۸- ماہ جمادی الاول ۱۲۱۸ھ ہجری اور ۳- ماہ کوار سمت ۱۸۶۰ مستر گریم مرسر صاحب نے جنکو ہز ایکزلنسی موسٹ نوبل گورنر جنرل مارکوس ویلزلی بہادر نے منجانب ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی بطور اجنٹ خاص مامور کیا تہا بمہر و دستخط اپنے درخواست ہاے ذیل جو آیہ سوالون مین حسب ذیل مندرج ہین منظور اور مقبول کرتے ہین — | درخواستہاے ذیل منجانب مہاراجہ انوپگیر ہمت بہادر معرفت مستر جان میلبک اور نواب وجہ الدولہ وجہ الدین خان بہادر کے جنکو مہاراجہ کی طرف سے اختیار اس امر کا عطا ہوا ہے بامید منظوری پیش ہوتے ہین |
| **جواب دوم** | **سوال دوم** |
| جب تم نے بدل و جان سرکار انگریزی سے ساز کیا اور حتی المقدور بیچ انتقال کل ملک بندیلکھنڈ کے پاس سرکار انگریزی کے کوشش بلیغ کی ہے تو تم بطور دوست خاص سرکا تصور کیے جاؤگے اور اسی سبب | کچھ تبدیلی بیچ شان و شوکت کے جو خدا تعالی نے مجھے بخشی ہے نہو — |

یہ پنشن چار لاکھ روپیہ سالانہ کی ضبط ہوئی اور اوسکو گرفتار کرکے روانہ اندور کیا وہ وہان نظربند ہی
اور صرف چھتیس ہزار روپیہ سالیانہ حین حیات اوسکا مقرر ہوا۔

جو ملک پیشوا سنے دیا تہا اوسمین سے گورنمنٹ نے علاقجات برلب دریاے جمن جمعی
چودہ لاکھ روپیہ سکے ماورا اون علاقجات کے جو راجہ ہمت بہادر کو دیے گیے تہے اپنے پاس
رکہے جن سردارون کے پاس باقی ملک تہا اونکے حقوق اس نظر سے قائم رہے کہ وہ سدراہ
غارتگری وغیرہ جسکا اندیشہ ہولکر کی طرف سے تہا رہین چونکہ حکومت پیشوا کی ملک بندیلکھنڈ مین
صرف براے نام تہی لہذا یہ امر واسطے صلاحیت ملک کے ضروری متصور ہوا کہ جو سردار
پیشوا کے حصۂ ملک مین موجود ہین اون سے اقرارنامہ لیے جائین کہ وہ جسقدر ملک عہد
علی بہادر مین رکہتے تہے اوسقدر اب بہی رکہین بشرطیکہ دوستی اور وفاداری سرکار کی منظور
کرین اور سرداران مغربی حصۂ بندیلکھنڈ بطور سرخود قرار دیے گیے لہذا اونکے ساتہ عہدنامہ
دوستی اور اتفاق قرار پائے۔

جمیع حقوق حکمرانی پیشوا جو ملک بندیلکھنڈ مین تہے وہ سب سرکار انگریزی کو حاصل
ہوسنے جب حکومت پیشوا کی ۱۸۱۸ء مین زائل ہوگئی۔

علاقجات بندیلکھنڈ مین سے علاقہ جالون و جہانسی اور جیت پور اور کہدی سرکار
مین آگئے اور چرکانو اور پورواجو دونون جاگیر کالنجر جوبے کے تہے اور بجی راگہوگڈہ اور
ترو ہا ضبط سرکار انگریزی ہوئے اور علاقجات ساہ گڈہ اور بانپور بہی بباعث وہانکی سردارون
کے شرکت بلوہ ۱۸۵۷ء کے ضبط سرکار ہوگئے مقام بانپور کا دعوی سیندہیا نے اس بناپر
کیا کہ یہ علاقہ جزو علاقہ چندیری کا ہے اور ۱۸۳۱ء مین دربار گوالیار نے فتح کیا تہا یہ دعوے
اوسکا منظور نہین ہوا مگر علاقہ بانپور بموجب عہدنامہ ۱۸۶۰ء سیندہیا کو دیا گیا۔

مع علاقہ ریوان اور تین علاقجات جرونا گود و میہر و ساہوال سکے جو اب زیر حکم سرکار
کے ہین ملک بندیلکھنڈ مین چھتیس علاقجات خورد و بزرگ ہین منجملہ انکے صرف جن علاقجات
نے عہدنامجات سرکار انگریزی کے ساتہ کیے وہ یہ ہین ریوان اور اُرچا جسکو ٹہری بہی کہتے
ہین اور دتیا اور سمتہر باقی سرداران اپنا اپنا علاقہ بذریعہ سند رکہتی ہین اور اقرارنامجات تابعداری

و فرمانبرداری آنسے لیے گئے ہین —

## علاقجات شامل شدہ و منضبطہ

### جالون

جو سردار اوسوقت قابض جالون تہا جب سرکار انگریزی سنے ملک بندیلکھنڈ پر تسلط کیا نانا گوبندراو تہا وہ شامل شمشیر بہادر ہیچ جنگ بمقابلہ سرکار انگریزی ہوا الہذا اوسکے علاقہ پر فوج انگریزی سنے قبضہ کیا مگر جب اوسنے تابعداری اختیار کی تو اوسکا علاقہ حسب سند نمبر ۳۰ باستثناء کالپی و چند دیہات برلب دریاے جمن دوبارہ عطا ہوا ۱۸۱۷ء مین حسب سند نمبر ۳۱ وہ خراج اور خدمت سے جو حقوق سرکار انگریزی کو اوسوقت حاصل ہوے تہے جب پیشوا سنے تمام حقوق حکمرانی ملک بندیلکھنڈ سرکار انگریزی کو دیدیے تہے بری ہوا اور نانا نے سرکار مین ضلع کندہ و چند دیہات پرگنہ چورکی شامل کردیے نانا گوبندراو ۱۸۲۲ء مین فوت ہوا اور بجاے اوسکے اوسکا فرزند بالاراؤ گوبند وارث ہوا جب ۱۸۳۲ء مین بالاراؤ گوبند لاولد فوت ہوا تو اوسکی بیوہ سنے راؤ گوبند راؤ کو اپنا متبنی کیا اور جب یہ راؤ گوبند راؤ ۱۸۴۰ء عیسوی مین مرگیا تو علاقہ سرکار انگریزی مین آگیا۔

### جہانسی

اول عہدنامہ نمبر ۳۲ شیوراؤ بہاؤ جہانسی والہ کے ساتہ ۱۸۰۴ء مین ہوا ۱۸۱۵ء مین اوسکا پوتا رامچندر راؤ جانشین ہوا اوسکے ساتہ عہدنامہ نمبر ۳۳ ۱۸۱۷ء مین قرار پایا جسوقت پیشوا سنے تمام حقوق ملک بندیلکھنڈ سرکار انگریزی کو دیے رامچندر راؤ ۱۸۳۵ء مین لاولد مرگیا مگر چونکہ عہدنامہ ۱۸۱۷ء مین یہ مشروط تہا کہ وراثت جہانسی نہ صرف رامچندر راؤ کی اولاد پر منحصر ہے بلکہ شیورام بہاؤ کی اولاد کو بہی پہونچے گی لہذا جانشینی رگہناتہ راؤ عمو ی رام چندر راؤ کی منظور ہوئی یہ بہی ۱۸۳۸ء مین لاولد مرگیا اب اوسکے برادر گنگادہر کا استحقاق منظور ہوا مگر بباعث اوسکی نالیاقتی کے انتظام ملک سرکار سنے اپنے اختیار مین رکہا بعدازان ۱۸۴۲ء مین انتظام ملک اوسکے سپرد ہوا شرائط عہدنامہ نمبر ۳۴ مرقومہ

علی بہادر نے بہت جلد اپنی حکومت بڑے جزو ملک پر قائم کی صرف قلعہ کالنجر پر جنگ سخت ہوئی اور اسی قلعہ کے محاصرہ مین وہ ۱۸۰۲ء عیسوی مین فوت ہوا مگر اوس نے اپنے حین حیات دربار پونا سے انتظام ایسا کیا تہا جسکے روسے حق حکمرانی اور حق اعلی پیشوا کا اوپر تمام ملک مقبوضہ علی بہادر واقع بندیلکھنڈ کے قائم اور منظور ہوا۔

علی بہادر کے دو فرزند تہے ایک شمشیر بہادر اور دوسرا ذوالفقار علی اور شمشیر بہادر بحین حیات اپنے والد کے پونا مین رہتا تہا راجہ ہمت بہادر نے اول ارادہ قائم رکہنے حق شمشیر بہادر کا کیا اور حکومت اوس کے والد کے ملک کی اوسکے نام سے اور اوسکی طرف سے تا آنے اوسکے بندیلکھنڈ مین کی اس غرض سے اوسنے منجملہ سرداران مرہٹا کے جو فوج علی بہادر مین رہتے تہے نواب مرحوم کے ماموغنی بہادر نامے کو پسند کیا کہ یہ شخص غیر حاضری شمشیر بہادر مین کارپرداز ملک رہے اور راجہ ہمت بہادر مثل سابق اپنے ملک مین حکمران رہے اور دخیل کارپرداز اور دیگر سرداران مرہٹا کے مزاج مین رہے۔

اسوقت مین برملا مخالفت اکثر سرداران ملک مرہٹا بسبب انتظام عہدنامہ بسین جسکے روسے قطع نظر اور فوائد کے سرکار انگریزی کو علاقجات بندیلکھنڈ جمعی ۲۲ لاکہ روپیہ سالیانہ کے ملے تہے باعث اجرای اشتہار سرکار انگریزی ہوا جس مین سرکار ممدوح نے اپنا ارادہ درباب تعمیل منشاء عہدنامہ مذکور ظاہر کیا اور فوراً بعد اجراے اس اشتہار کے دولت راؤ سیندہیا اور راجہ برار نے برملا جنگ شروع کی اور جسونت راؤ ہولکر بہی خفیہ مخالفت مین اون سے کم نہ تہا۔

جو تدابیر جنگ و دشمنی رئیس آخری یعنی ہولکر نے کی ایک اونمین کی یہ ہے کہ ملک انگریزی جو درمیان دوانہ گنگ کے ہے حملہ کیا جاے اور فوج کشی اضلاع مرزاپور اور بنارس پر براہ بندیلکھنڈ ہو اور اس تدبیر پر نہایت توجہ ہوئی اور اس تدبیر کے کرنے کے واسطے نواب شمشیر بہادر تجویز ہوا۔

راجہ ہمت بہادر نے دیکہا کہ اگر یہ تدبیر سرداران مرہٹا کی فتحیاب ہوئی تو اوسکا ملک بندیلکھنڈ مین بہت کم ہو جایگا لہذا اوسنے یہ امر قرار دیا کہ دوستی مرہٹا ترک کرکے

اپنی رسائی اور ترقی علاقہ بندیلکھنڈ کے واسطے ایسی مدد کرے کہ ملک مرہٹا سے منتقل ہوکر انگریزون کے پاس آئے بر طبق اسکے ایک عہدنامہ نمبر ۲۰ بمقام شاہ پور بتاریخ ۴ ماہ ستمبر سنہ ۱۸۰۳ع قرار پایا جسکے روسے سوائے اور شرایط کے یہ امر قرار پایا کہ ایک علاقہ جمعی بیس لاکھ روپیہ سالیانہ کا بندیلکھنڈ مین اس غرض سے راجہ مذکور کو دیا جاے کہ وہ فوج بہرتی کرکے اوس فوج سے خدمتگذاری سرکار انگریزی کرے اور بلحاظ فوائد عظیم جو بباعث شامل ہونے ہمت بہادر کے اوسکو توقع حصول کی تہی اور اوسکی شرکت سات فوج انگریزی کے واسطے قبضہ کرنے بندیلکھنڈ کے اور قائم کرنے حکومت انگریزی کے ملک مذکور مین یہ اقرار ہوا کہ جسقدر فوائد اوسکی شرکت اور مدد سے حاصل ہونگے اوسی انداز سے اوسکو جاگیر دوامی دیجایگی ایک صریح فائدہ شرکت راجہ ہمت بہادر سے یہ ہوا کہ سرکار انگریزی کی فوج کو بسہولیت بیچ عبور کرنے دریاے جمن کے اور جانے ملک بندیلکھنڈ مین ہوئی ورنہ اونکا عبور دریاے مذکور سے بمقابلہ فوج مشترکہ مرہٹا و ہمت بہادر بدقت ہوتا اور راجہ کو یہ فائدہ ہوا کہ اوسکو ملک زرریز اور آباد دوچند سے بہی زیادہ اوس ملک سے جو اوسکے پاس سابق ہنگام عہد مرہٹا تہا بغیر ایزادی کسیقدر صرف فوج کے ملا یہ ملک جو راجہ ہمت بہادر کو دیا گیا کل علاقجات ملحقہ کنارہ مغرب دریاے جمن الہ آباد سے کالپی تک باستثنا ر جزوی علاقہ کے ہے۔

بعد وفات راجہ ہمت بہادر کے سنہ ۱۸۰۴ع مین یہ علاقجات ضبط ہوئے اور جاگیر اور پنشن اوسکے خاندان کے واسطے تجویز ہوئی۔

ہنگام صلح فیما بین سرکار انگریزی اور راجہ ہمت بہادر کے نواب شمشیر بہادر بہی بندیلکھنڈ مین آگیا تہا مگر اوسکی کوشش درباب قائم کرنے اپنی حکومت کے بمقابلہ سرکار انگریزی بے سود ہوئی لہذا اوسنے راضی ہوکر مدد خرچ حسب مضمون نمبر ۲۸ چار لاکہ روپیہ سالیانہ کا سرکار انگریزی سے لینا قبول کیا اور اوسکو اجازت مقام باندا مین رہنے کی ہوئی یہ مدد خرچ بعد ازین سنہ ۱۸۱۲ع مین حسب مضمون نمبر ۲۹ اوسکو عطا ہوئی شمشیر بہادر ۱۸۲۳ع مین مرگیا اور اوسکا برادر ذوالفقار علی بجاے اوسکے مالک پنشن یعنی مدد خرچ مذکور ہوا اوسکے بعد علی بہادر بہ مدد خرچ چار لاکہ روپیہ کا پاتا رہا مگر یہ شخص شریک مفسدہ سنہ ۱۸۵۷ع مین ہوا اس سبب سے

## حصۂ سوم

## عہدنامجات واقرارنامجات واسناد متعلق بندیلکھنڈ

ازروے رپورٹ بیلی صاحب مرقومہ ۱۸۰۵ء و دیگر کواغذ دفتر فورٹ ولیم —

راجگان بندیلکھنڈ نے مدت تک اپنی آزادی کے قائم رکھنے کو مقابلہ حکومت اہل اسلام دہلی کیا بیچ آخر سلطنت شاہجہان ایک رئیس چنپت راے نامی نے اپنی آزادی ظاہر کی اور اُسکے فرزند چہترسال نے ایک خاندان جدید مشرق کے ملک مین قائم کیا رئیسان مغرب کم وبیش مطیع دہلی تھے تخمینا آمدنی ملک چہترسال کا ایک کرور روپیہ سالیانہ تہا اُسکا ایک قلعہ مضبوط کالنجر کا تہا اور اُسکے خاص مقام سکونت شہر پنا تہا جسکے متصل کان الماس پنا مشہور رہی ہے —

بیچ حکومت راجہ چہترسال کے ملک بندیلکھنڈ پر حملہ محمد خان بنگش پٹہان رئیس فرخ آباد نے کیا تہا اُسکے دفیعہ کے واسطے اول پیشوا باجی راو دکہن سے طلب ہوا تہا —

اخراج افغانان کا ملک بندیلکھنڈ سے باعث کوشش فوج مرہٹا کے وقوع مین آیا اس سبب سے راجہ چہترسال نے پیشوا کو اپنا فرزند متبنی قرار دیا اور اپنے ملک کو درمیان اپنے دو فرزند اصلی ہردیسا اور جگت راج کا اور پیشوا باجی راو پسر متبنی کے تقسیم کیا اس انتظام سے پیشوا قابض ایک بڑے علاقہ ملک بندیلکھنڈ کا ہوا اور یہہ ملک گویا اول ہندوستان مین سے قبضۂ پیشوا مین آیا تہا اور بعد ازان بہت سا اور ملک فتح کرکے شامل اُسکے ہوا مابقی دو حصص فرزندان چہترسال کے

اکثر اولاد فرزندان مذکورین کے قبضہ مین چہوٹے چہوٹے حصون مین رہا اور پاس رفیقان و ملازمین سرکشان کے بباعث ضعف خاندان مذکور کے رہا۔

مادہوجی سیندہیا کے ہمراہ بیچ اوس کے اخیر اور فتحیاب مہم کے جو اوسنے واسطے دوبارہ قائم کرنے حکومت مرہٹا کے بیچ اضلاع شمالی ہندوستان کے کی تہی فوج کشیر اور جرار دکہن کی سرکردگی علی بہادر کی تہی یہ علی بہادر پوتا باجی راؤ کا اونیا شمشیر بہادر مسلمان کینزک زادہ پیشوا کا تہا بیچ مادہوجی سیندہیا کے سابق مہم ہندوستان کے اکثر بیسان نے گروہ اور اتفاق مسلمانون کا دہلی مین چہوڑکر اتفاق حاکم مرہٹا کے ساتہ کیا تہا اسمین ایک راجہ ہمت بہادر تہا جو گوروا اور سردار گروہ کثیر مریدان کا ہتا اور اون کے قبضہ مین تہوڑا ملک بندیلکھنڈ کا تہا علی بہادر [illegible] سیندہیا سے ناراض ہوکر بہ ترغیب [illegible] راجہ ہمت بہادر آمادہ فتح کرنے تمام ملک بندیلکھنڈ کا ہوا اور ایک عہدنامہ فیمابین علی بہادر اور راجہ مذکور کے قرار پایا جسکے روسے وعدہ ہوا کہ ایک بڑا ملک بوقت فتح کرنے کے ہمت بہادر کو دیا جائیگا اور وہ بالکل اوسکے زیر حکم رہیگا اور آمدنی اوسکی بیچ صرف اوس فوج کے دیجائیگی جو راجہ نے وعدہ دینے اور رکہنے بیچ خدمتگذاری علی بہادر کے کیا تہا۔

بندیلکھنڈ کا پارہ پارہ ہوجانا باعث خانگی تکرار اور جنگ ملکی فیمابین اولاد اصلی راجہ چہترسال کے باعث دلیری و بلند ہمتی علی بہادر کا ہوا جو دو حصص ملک کے دو پسران اصلی راجہ چہترسال کو ملتے تہے وہ مساوی نتہی اوسمین سے بڑا حصہ جو راجہ ہردے ساہ کو ملا تہا وہ بعد اوسکے بنیرہ ہندوپت نامے کے اوس کے دو ملازمین خانگی یعنی حضوری اور کہیم راج چوبے کے قبضہ مین آیا اور یعنی حضوری نے حکومت سرخود دیا مین قائم کی تہی اور کہیم راج چوبے کے قبضہ مین قلعہ کالنجر مع اضلاع گردو پیش قلعہ مذکور کے آیا اور حصہ جگت راج بہی بعد جنگ عظیم فیمابین اوس کے پسر دوم اور بنیرگان گمان سنگہ اور کہومان سنگہ کے جو دونون فرزند پسر کلان جگت راج کے تہے اول تین حصص مین تقسیم ہوا اور بعد ازان دونون بنیرگان نے چہین لیا اب اونکی اولاد مین تکرار اور نزاع ہورہی ہے کہ ایک ہی آدمی [illegible] کا تمام حصہ [illegible]

دستخط کیسر سنگھ دیو
ترجمہ صحیح ہے
دستخط پی وینس اگینو
میجر اور سپرنٹنڈنٹ امور چھتیس گڈھ

## نمبر ۴۶

بنام راجہ بھیرون دیو راجہ بستار و راجہ اودت پرتاب دیو راجہ کرونڈی و راجہ نگرئی —

جناب ملکہ معظمہ کی یہ خواہش ہے کہ ریاست ہائے اکثر شاہان و رئیسان ہندوستان جو اب اپنے ملک مین حکمران ہین دوامی رہے اور شان اور شوکت اُنکے خاندان کی جاری اور قائم رہے پس بجا آوری اس خواہش کے یہ سند تمکو دیجاتی ہے اور اطمینان دیا جاتا ہے کہ اگر کوئی وارث اصلی نہ ہوگا تو سرکار انگریزی منظور کرے گے اُس شخص کو بحال رکھین گے جسکو تم یا کوئی رئیس تمہارے علاقہ کا بعد تمہارے اپنا جانشین نامزد کریگا اور جو از روے دہرم شاستر اور رواج خاندان کے لائق وراثت کے ہوگا —

اطمینان رکھو کہ کوئی امر اس اقرار کو جو تم سے کیا گیا ہے خلل پذیر نہ کریگا جبتک تمہارا خاندان نمک حلال تخت و تاج شاہی اور وفادار اور ایماندار شرایط عہدنامجات و عطانامجات و اقرارنامجات کا جنکی رعایت سرکار انگریزی کرتی ہے رہیگا —

دستخط کیننگ

المرقوم ۱۱ ماہ مارچ سنہ ۱۸۶۲ع

ایسے مضمون کے اسناد رئیس تھری و دتیا و بجاور و برذوا و ناگود و سوہاول و میہر و کینا دہانا واقع بندیلکھنڈ کو عطا ہوئے۔

ختم شد حصہ دوم

باختیارات حاصلہ ومنجانب راجہ مہپال دیو معرفت نراین وکیل سنگھ دیو باختیارات حاصلہ ـــ

## شرط اول

راجہ مہپال سنگھ تابعت سرکار ناگپور اختیار کرتے ہین اور اپنی طرفسے اور اپنے ورثا اور جانشینون کی طرف سے اقرار کرتے ہین کہ وہ وفادار اور مطیع الحکم سرکار موصوف کے رہینگے ـــ

## شرط دوم

سرکار ناگپور وعدہ کرتے کہ وہ جہانتک اُنکے اختیار مین ہوگا حفاظت ملک بستار کی کرینگے ـــ

## شرط سوم

راجہ مہپال دیو اور اُنکے ورثا اور جانشین ماتحت رہکر شرکت سرکار ناگپور کام کرینگے ـــ

## شرط چہارم

راجہ اور اُنکے ورثا اور جانشین کچھ واسطہ یا اتفاق یا دشمنی کسی سردار یا ریاست سے بلا اطلاع ومنظوری سرکار ناگپور نکرینگے اور جو تکرار کسی سے ہوگی تو اُسکو محول اوپر ثالثی اور فیصلہ سرکار موصوف کے رکھینگے ـــ

## شرط پنجم

راجہ بستار اور اُنکی ورثا اور جانشین اقرار کرتے ہین کہ وہ راستہ بلا مزاحمت اور بحفاظت تمام تجاران وغیرہ کو اپنے علاقہ مین دینگی اور کوئی محصول ناجائز یا سنگین اُن سی نہ لینگے ـــ

## شرط ششم

راجہ بستار اور اُنکے ورثا اور جانشین اقرار کرتے ہین کہ اگر

کوئی دشمن سرکار ناگپور یا مجرم علاقہ بستار مین آکر پناہ گیر ہوگا تو وہ فوراً حوالہ کر دیا جائیگا —

## شرط ہفتم

راجہ مہپال دیو اور اُنکے ورثا اور جانشین اقرار کرتے ہین کہ وہ ہر سال تین اقساط مین یعنی بماہ ذیقعدہ و ربیع الاول و رجب مین سرکار ناگپور کو معمولی ٹکولی یعنی خراج پانچ ہزار روپیہ ناگپوری کا ادا کیا کرینگے اور اِس امر کے لیے اور دیگر امور کے واسطے ایک وکیل اپنا چھتیس گڈھ مین حاضر رکھین گے اور اِس شرط سے یہ قرار ہوتا ہے کہ جب تک ضلع کوت پال مع متعلقات علاقہ بستار سے علحدہ رہیگا اُسوقت تک ایک خمس یعنی پانچوان حصہ خراج کا نہ لیا جائیگا —

## شرط ہشتم

سرکار ناگپور تمام ٹکولی یا خراج جو ذمہ بستار کے ۱۲۲۷ فصلی تک باقی ہے چھوڑتے ہین اِس شرط پر کہ ۱۲۲۸ فصلی کا ٹکولی یعنی خراج بلا عذر اور ہنگام وجوب ادا کیا جای —

## شرط نہم

یہ عہدنامہ نو شرائط کا منعقد ہوا اور اُسپر مہر اور دستخط میجر جنکنس اگینو صاحب اور نراین اور کیسر سنگہ دیو نے کیے اور نقل مصدقہ اُسکی دستخطی سرکار ناگپور و راجہ مہپال سنگہ تین مہینے کے عرصہ مین باہم تقسیم ہوگی —

المرقوم بمقام رای پور تاریخ ۳۰ ماہ مارچ ۱۸۱۹ ع

دستخط پی ونیس اگینو
میجر و سپرنٹنڈنٹ امور چھتیس گڈھ
دستخط نراین

دستخط

کی خدمت مین جن کے ماتحت تم رہوگے حاضر ہوا ورانکے احکام بلاتوقف تعمیل کیاکرو اور اگر تمہاری طلبی ہو تو تم پانچ یا دس آدمی لیکر حاضر ہوا کرو تاکہ جو حکم ہو اسکی تعمیل وہ لوگ فوراً کرین تم ذمہ دار اس امر کے ہو کہ تمہاری زمینداری کے حدود مین امن اور انتظام اچھا رہے اور وزدان مغلوب رہین اور شریر اور حرامزادہ لوگ سر نہ اُٹھا سکین اور تم کسی معاملہ مین علامت بے ایمانی کی نسبت سرکار کے ظاہر نہ کرو اور اُسکے احکام کی تعمیل مین کوئی عذر پیش نہ کرو اور تم ذمہ دار ہر ایک امر بیرحمی یا بدوضعی کے ہوگے جو تمہارے رشتہ دار یا رعیت سے سرزد ہو اگر کوئی شخص باشندہ تمہاری حدود کا مجرم کسی جرم یا بدوضعی کا ہوگا تم اُسکی عوض مجرم تصور کیئے جاؤگے اگر تم مجرم کو حاضر نہ کرو یا اُسکی سُراغرسانی حسب اطمینان سرکار نہ کرو۔

تم کو قطعی ممانعت ہے کہ تم کسی سپاہی غیر کو یا مسلح آدمی کو بغیر اجازت سرکار کے نوکر رکھو۔

المرقوم مقام ملتان تاریخ ۲۵ ماہ فروری ۱۸۶۳ء

نقل مطابق اصل ہے

دستخط ڈبلیو ہیملٹن

اکٹنگ اسسٹنٹ

ترجمہ صحیح ہے گو لفظ لفظ نہین ہے

دستخط ارنسٹ اے مونٹگمری

کمشنر چھندواڑہ؟ یادی گونڈ

زمینداری چندوارا

تفضیل خراج ادائی زمینداران ویوگڈہ معروف چندوارا

| نام زمینداری | نام زمیندار | تعداد خراج | کیفیت |
| --- | --- | --- | --- |
| | گیا جمعدار | صعہ | |
| | راجہ دریاؤسنگہ | ار | |
| تپکا گڈہ — | کیشوراؤ ٹھاکر | سہ | |
| | سونگ ساہ | عہ | |
| بچھری — | موہن سنگہ | صعہ | |
| بھرداگڈہ — | چمن ساہ | للعہ | |
| الموند — | راجہ ساہ | للعہ | |
| ادی گانو — | دولت بہارتی | ارصہ | |
| پرتاب گڈہ — | رنجیت ساہ | × | |
| کری — | جسونت شاہ ٹہاکر | × | |
| ہراکوت — | راجہ جی | × | |
| پگارا — | پرتاب سنگہ | × | |
| موتھون گہاٹ — | دولت ساہ | × | |
| گورک گہاٹ — | دولت ساہ | × | |
| | میزان کل | ساعہ | |

نمبر ۲۵

اقرارنامہ فیمابین سرکار ناگپور وجہپال دیو راجہ بستارا اور اُسکی ورثا اور جانشینان سے کے منعقدہ منجانب سرکار ناگپور معرفت میجر وینس اگنیو

ہوتی ہے اور اُسکا دعوے تم کرتے ہو لہذا اُس امر مین انتظام ذیل تمہاری ساتھ کیا جاتا ہے آیندہ تم بموجب اُسکے کاربند ہو (اور تمہاری رضامندی بھی اس امر مین حاصل ہو چکی ہے) اور ہر قسم کی مداخلت یا سختی سے باز رہو

ساون کے جاترا کا تمہارا حق بالذات ہے مگر کچھ محصول جاتری لوگون سے جو شوالہ کو جاینگے نہ لیا جایگا —

کاتک کی جاترا مین جو کچھ شوالہ مین چڑہے گا اُسکے تین ٹھاکر حقدار ہین اور تمہارا اُس مین حصہ رہیگا مگر کچھ محصول جاتری لوگون سے نہ لیا جایگا —

اور بیچ شیو راتری جاترا ماہ پھاگن کے جو بڑی جاترا ہے آمدنی کے تین ٹھاکر حقدار ہین اور یہ امر جاری رہیگا اور درباب ٹکس کے جو اب تک گھاٹ اور راستون پر جو شوالہ کو جاتے ہین یا جو متعلق اُسکے ہین لیا جاتا ہے وہ حق سرکار کا ہوگا اور اُسکے عوض معاوضہ ذیل کیا جاتا ہے —

بالعوض تمہارے اُس حق کے جو تمکو واسطے لینے محصول جاتریون سے اوپر دریا اور گھاٹ کوہی کے جو شوالہ کو جاتا ہے اور جو تمنے اب تک تحصیل کیا ہے اور جو اب ضبط سرکار ہو گیا اور بالعوض تمہارے استحقاق ایک ثلث ۳ آمدنی محصول جو جاتریون سے اور بابت مویشی اور اسباب تجارت وغیرہ کے بمقام کوریل گھاٹ کے لیا جاتا ہے اور اور بالعوض تمہارے حق کلیہ اوپر آمدنی تارا گھاٹ کے گورنمنٹ بذریعہ اِس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ تمکو تین سال تک جو سنہ ۱۲۳۰ فصلی سے ۱۲۳۲ فصلی تک ہوگا مبلغ للماصہ ناگپوری سالیانہ دیا کرینگے —

یہ روپیہ تمکو سرکار سے ملیگا اب تمہارا کچھ استحقاق جاتریون پر

ن رہا مگر بعد انقضا ان تین سال سے اگر تمہاری مرضی ہوگی تو تم درخواست
اسطے انتظام جدید کے کرنا اسوقت لحاظ بہت ساری درخواست پر
یا جاوے گا

یہ انتظام نسبت حقوق پوجا اور جاترا کے ہوا کسیطرح اب
تم اُن سے مزاحم نہ ہو مگر جسطرح تحریر ہوا ہے اُس مطابق کاربند ہو
اور خبردار رہو کہ کوئی چوری یا گرہ بری وغیرہ جاترون کی مقام مین نہ ہو
تم اسکے ذمہ دار ہو اور کسی طرح کی زیادتی کسی حیلہ سے اُپنر اور تجاران
پر نہ کرو تمام آمدنی اُن کی اور جاترا والون کی متعلق سرکار
کے ہے

جمع رقوم مثل ارتیا فروہی راند دہراون جیبیا
کلارو موہوا پاڑی وغیرہ جو تم اب تک تحصیل کرتے تھے اور نیز زمینداری
اور سائر کھونٹ تمکو بحال رہے ہیں

اور بہ لحاظ تمہارے صرف کے سرکار استحقاق تحصیل سائر
نندور ابھی تمکو بخشتی ہے جس شرح پر وہ اب ہے اُس سے زیادہ بلا
اجازت نکرنا

یہ سب رقوم مذکورہ بالا اس سرکار نے تمہاری پرورش کے
واسطے دے لو اور کھاؤ اور کچھ فکر درباب مداخلت غیرون کے
نہ کرو بالعوض اُس کے تمہارے حقوق نسبت سرکار کے حسب تفصیل
ذیل ہون گے

تم آیندہ مبلغ ۵ء نقد اور دس سیر حیرونجی اور پانچ سیر
شہد اور دس نیزۂ بانس بلہ اور دس چھری ہر سال سرکار کو دیا
کرو

تمپر واجب ہے کہ جب طلبی ہو خود حاضر ہوا اور فوراً صاحب

## المرقوم ۱۲ ماہ صفر سنہ ۱۲۲۳ فصلی

### تفصیل خراج ادائی زمینداران چاندا

| نام زمینداری | نام زمیندار | تعداد خراج | کیفیت |
|---|---|---|---|
| جواردا | سوندی خان | سہ | |
| پرس گڈہ | گوبند ساہ | سہ | |
| امبا گڈہ | نیلکنٹھ ساہ | دعسہ | |
| اہر یک پلیپرسا | نظام ساہ | دعسہ | |
| دیول گانو سوسرسی | چندر ساہ | ماد عسہ | |
| رانجی | اننڈ راؤ | کعسہ | |
| کوراچا | صوبہ دیو | عسہ | |
| کوٹ گانو | جگا ٹھاکر | سسے ر | |
| دمونا | بھدرا ٹھاکر | صہ ر | |
| جراپاپرا | گنیش ٹھاکر | سسے ر | |
| مورنوم گانو | کلیان ٹھاکر | سسے ر | |
| سرسوندی | شرگا ٹھاکر | عکا ر | |
| کوجب | نرام ساہ | سسے ر | |
| دودمالا | مارو ٹھاکر | سسے ر | |
| لیوکا | گلاب خان | سسے ر | |
| گھاٹ | راجیشور راؤ | دعسہ | |
| گل گانو | ویرو ساہ | عسہ | |
| پویہ سولساد ا | اوگرو ساہ | عسہ | |
| | میزان کل | ا اما عسہ | |

## نمونہ سند جو زمینداران دیوگڈہ کو دی گئی

ترجمہ سند جو بنام اور منجانب سری منت مہاراج راجہ سری سینا
صاحب صوبہ راگھوجی بھونسلا کے رچارڈ جنکن صاحب رزیڈنٹ انگریزی
بدربار ناگپور ماموره ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی نے موہن سنگہ ٹھاکر
پچمری کو دی —

چونکہ تمہارے بزرگ چند دیہات وقطعات زمین وحقوق متعلقہ
ضلع دیوگڈہ مین رکہتے تھے اور تم بھی اُن پر حسب تفصیل ذیل قابض و
متصرف ہو یعنی تعلقہ پچمری موضع پرگنہ بیرداگڈہ موضع پرگنہ پرتاب گڈہ موضع

پچمری چومی ندورا کنی چیپر دہاما برکھیری بیجبہری
جونت خورد پیپرہا تیلی بہت ڈلاکھیری جونت بزرگ بجوری
چرکھیری بانم وارا چھپیر مرکا دہانو بچی تھوراواری مواری

اور پرگنہ اومریٹ مین ایک موضع میاواری اور پرگنہ جی مین ایک
موضع کھروانی اور پرگنہ الموت مین ایک موضع بوری گھاٹ اور پرگنہ
گرگرگڈہ مین ایک موضع لونا دیوی اور پرگنہ امبارا مین ایک موضع نرسرا
اور دیہات پیداواری پرگنہ نامعلوم یعنی کل موضع —

لہذا مواضع مذکور بذریعہ اِس تحریر کے تمہارے اور تمہارے ورثا
کے پاس واسطے دوام کے بحال رہے اور تمام راجگان وٹھاکران
وزمینداران وغیرہ کو حکم ہوتا ہے کہ وہ تمہارے انتظام مواضع مذکور
مین مداخلت نہ کریں اور تم ذمہ دار اُنکی آبادی اور بہبودی کے
تم پر فرض ہے کہ تم مطیع احکام وآمادہ خدمتگذاری سرکار جسکا ذکر
بعد ازین ہوگا رہو —

اور چونکہ تین جاترا ہر سال کوہ مہادیو پر جاتری وغیرہ ا

## تفصیل خراج ادائی زمینداری چھتیس گڈہ

| نام زمینداری | نام زمیندار | تعداد خراج | کیفیت |
|---|---|---|---|
| بسنتر — | بہپال دیو | للعہ سہ | |
| کرونڈی — | جگراج دیو | للعہ صار سہ | |
| لکھیر — | بھوپ دیو | × | |
| کوچی — | ہیبت خان | الماصہ سہ | |
| پینڈرا — | اجیت سنگھ | الاصار سہ | |
| تتن — | جگرناتھ سنگھ | سار | |
| اپرودہ — | شیو سنگھ | لاصہ | |
| کینڈہ — | بہیرون سنگھ | صار | |
| لفا — | بکرم سنگھ | ساصہ | |
| پوڑہی — | پرتھی سنگھ | الصار سہ | |
| کوریبا — | بھرت سنگھ | الصار سہ | |
| چھاپا — | وسیوناتھ سنگھ | لاار | |
| کورودہ — | اوجار سنگھ | معہ ساصہ سہ | |
| پنداوریا — | نرور سنگھ | معہ لماصہ سہ | |
| بھٹگانو — | گجراج سنگھ | سار | |
| سورمار — | ثواب سنگھ | مارصہ | |
| نرہ — | ہیت سنگھ | صعہ | |
| سوناکھان — | رام رائے | × | |
| بیلی گڈہ | مہاراج سنگھ | صار | |
| کتنچی — | پران سنگھ | سار | |
| نندگانو — | موجی رام تہنت | ساکے سہ | |
| | | [illegible] | |

| نام زمینداری | نام زمیندار | تعداد خراج | کیفیت |
|---|---|---|---|
| کیرا گڑہ — کندکا — گندہی — سوہاگ پور — ٹھاکر ٹولہ — ڈونگر گڈہ | درکپال سنگہ بالکند داس ترور سنگہ گلال سنگہ آدہر سنگہ سوجیبرام مہنت ناٹرکپال سنگ | [illegible] | |
| | میزان کل | [illegible] | |

نمونہ اقرار نامہ زمینداران چاندا

اقرار نامہ جو ۱۲۳۱ فصلی مین کپتان کریفرڈ صاحب سپر[illegible]
ضلع چاندا سے ساتہ سوندی خان زمیندار جواردا پرگنہ وی[illegible]
چاندا سے کیا۔

اول سوندی خان بذریعہ اس تحریر کے ذمہ وار تمام چو[illegible]
کا ہوتا ہے جو اسکی زمینداری اسکے حدود مین واقع ہر کی یہان[illegible]
وہ اقرار کرتا ہے کہ وہ معاوضہ تمام اسباب مسروقہ کا جو اسکی[illegible]
مین سے یا پرگنہ ویراگڈہ سے اسکی زمینداری کے باشندے[illegible]
کرکے لیجاینگے دیگا اور اپنی حدود سے باہر بھی سراغ رسانی
کریگا —

دوم سوندی خان یہ بہی وعدہ کرتا ہے کہ بوقت ضرورت و[illegible]
وہ بیس ۲۰ نفر سپاہی واسطے خدمتگذاری سرکار کے دیگا اور ا[illegible]
بلا عذر و تکرار پورا کریگا —

دستخط بہادر خان ولد سوندی خان

دستخط ایف بی ایس ریلرز

رزیڈنٹ

دستخط ڈبلیو سی بینک

دستخط ڈبلیو سی

دستخط ڈبلیو ایچ بیلی

دستخط سی ٹی مٹکف

تصدیق کیا رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل نے بمقام فورٹ ولیم واقع بنگالہ بتاریخ ۱۵ ماہ جنوری ۱۸۲۳ع —

دستخط ای سٹرلنگ

سکرٹری گورنمنٹ

---

## نمبر ۲۴

نمونہ اقرارنامہ زمینداران چھتیس گڈہ

میں رام راے زمیندار سوناکھان مع بارہ مواضع ملحقہ واقع پرگنہ چھتیس گڈہ اور ضلع سرکار ناگپور اور میرے اولاد اقرار ذیل کرتے ہیں

اول میں فرمانبرداری احکام سرکار کی کرونگا اور برخلاف اسکے کسی سرکشی یا فریب میں شریک نہیں ہونگا —

دوم اگر کوئی دغا بخلاف سرکار میری دانست میں ہوتی ہوگی تو میں اسکی اطلاع سرکار کو کرونگا —

سوم میں اپنی مالگذاری حسب اقرار چھتیس گڈہ میں دو اقساط میں سال بسال اس مختار سرکار کو بموجب انتظام مذکورہ پرچہ علحدہ جو سرکار کے ساتھ ہوا ہے دیا کرونگا جو مجاز لینے کا ہوگا —

چہارم رقم سائر سرکار کی ہے اور میں کچہ سائر وصول نہیں کرونگا

مگر مین بازار کی آمدنی لونگا اور وہ رسوم مقررہ سے زیادہ نہین کرونگا اور اسکے معاوضہ مین تجاران کو مین اپنی زمینداری سے بحفاظت گذر کرا دونگا۔

پنجم مین سدراہ کسی مسافر یا تجار کا اپنی زمینداری مین نہین ہونگا بلکہ ہر طرح اُنکی مدد اور حفاظت کرونگا اگر اُنکا مال چوری جایگا تو مین ذمہ دار اُسکا ہونگا اور خواہ چورون کو خواہ مال مسروقہ خواہ قیمت مال مسروقہ دونگا

ششم اگر کوئی مجرم یا دغاباز میری زمینداری مین آکر پناہ گیر ہوگا مین فوراً اُسکو گرفتار کرکے حوالہ سرکار کے کرونگا

ہفتم مین کسی شخص کو سزاے قصاص بغیر منظوری سرکار کے نہین دونگا اور صرف اُسقدر جرمانہ کیا کرونگا جو حسب دستور جائز ہوگا اور جو مناسب اور ضروری واسطے انسداد جرائم و بدانتظامی کے متصور ہوگا اور کسی حیلہ جوئی سے مین کسی پر جرمانہ نہین کرونگا اور بیوگان کی شادی جبراً خلاف اُنکی مرضی کے نہین کراؤن گا اور جو حکم میرے قبضہ جات کے اپیل مین صادر ہوگا اُسکی تعمیل کرونگا

ہشتم مین کسی متوفے کا مال جس کا وارث یا لڑکا موجود ہوگا نہین لونگا جائداد پدری بیٹے اور اُس کے نزدیک رشتہ دار کو پہنچتی ہے۔

نہم مین بغیر حکم سرکار کسی زمیندار سے لڑائی نہین کرونگا اور اگر میرے اور کسی غیر کے تنازعہ ہوگا وہ مین واسطے فیصلہ کے سرکار مین پیش کرونگا۔

دہم مین اپنی رعیت کی پرورش کرونگا اور حتی المقدور کوشش بیچ ترقی بہبودی زمینداری اکرونگا۔

المرقوم مقام رای پور تاریخ ۱۷ ماہ فروری ۱۸۲۱ع

مطابق کاربند ہونگے جو رعیت وغیرہ کے ساتھ حکام انگریزی نے اُسکے نام
سے اور اُسوقت میں کیے ہونگے جب ٹھیکہ جات ہوتے تھے اور راجہ بھی
اقرار کرتے ہیں کہ بلاتفاوت اُن عہود کی تعمیل کرینگے جو افسران انگریزی یا اُن
نے بمنظوری صاحب رزیڈنٹ ساتھ گونڈ اور دیگر رئیسان خراج گذار و سپیدار
کے کیا ہوگا—

## شرط سوم

شرائط دہم و دوازدہم و سیزدہم عہدنامہ مجاریہ کی اس عہدنامہ سے
منسوخ ہوئیں اور مضمون ترمیم شدہ ذیل بجاے اُنکے قائم ہوا یعنی سرکار
انگریزی مجاز اس امر کے ہیں کہ معرفت اپنے مختار مقیم دربار کے مہاراجہ
اور اُنکے ورثا اور جانشینوں کو صلاح بیچ امور عظیم کے دین خواہ وہ
امور متعلق اندرونی انتظام ملک ناگپور کے ہوں خواہ بیرونی انتظام کے اور
مہاراجہ کو لازم ہوگا کہ اُسکے مطابق کام کریں اگر خدانخواستہ نہایت اور
تواتر زیادتی بدنظمی یا سوء حکومت بعد ازین باعث غفلت تعمیل نصائح متواترہ
کے پیدا ہو جسکے باعث امنیت ملک یا آمدنی ملک جسیے مہاراجہ اپنے اقرار
کو ساتھ ہنوربل کمپنی کے پورا کرتے ہوں خلل پذیر ہو تو سرکار انگریزی اختیار
اس امر کا اپنے پاس رکھتی ہے کہ وہ پھر افسران انگریزی واسطے انتظام
اُن اضلاع ملک ناگپور کے بنام مہاراجہ اُسوقت تک مامور کریں جب تک
انکا رہنا مناسب متصور ہو اور اس حالت میں جو روپیہ بعد اداے اخراجات
بچیگا وہ خزانہ مہاراجہ میں داخل کیا جایگا—

## شرط چہارم

شرط یازدہم عہدنامہ مجاریہ میں ترمیم ذیل بذریعہ اس تحریر کے
عمل میں آئی بالعوض اُن فرائض کے جو اُسکی رو سے لازم ہیں را[illegible]
اقرار کرتے ہیں کہ وہ ہمیشہ [illegible] اور آراستہ ایکہزار سوار کا[illegible]

وردی وغیرہ سے درست اور قواعد ہندوستانی سے آگاہ زیر حکم افسران ہندوستانی ومطیع حکومت راجہ تیار رکھین گے اور ہنگام جنگ یہ دستہ ہمراہ فوج انگریزی کے میدان جنگ مین کام دیگا اور جب کبھی حدود ملک ناگپور سے باہر جائیگا تو واسطے ادائے خرچ زائد کے رقم بھتہ کی ہنوربل کمپنی سے لیگا۔

## شرط پنجم

شرط پانزدہم عہدنامۂ مجاریہ بذریعہ اس تحریر کے منسوخ ہوئی

## شرط ششم

تمام باقیماندہ شرایط عہدنامہ کی جو بمقام ناگپور بتاریخ ۱۳ ماہ دسمبر ۱۸۲۶ء منعقد ہوا تھا اور جنپر ترمیم مذکورۂ بالا حاوی نہین قائم اور بحال رہین گی۔

## شرط ہفتم

یہ عہدنامہ جسمین سات شرایط درج ہین تجویز ہوکر بمقام ناگپور بتاریخ ۲۶ ماہ دسمبر ۱۸۲۹ء مطابق ۲۹ ماہ جمادی الآخر ۱۲۴۵ہجری فیمابین فرانسس بی ایس ولڈر صاحب اور مہاراجہ راگھوجی بھونسلا کے منعقد ہوا مسٹر ولڈر صاحب نے ایک نقل اسکی انگریزی اور فارسی اور مرہٹی مین بمہر و دستخط اپنی مہاراجہ موصوف کو دی اور مہاراجہ نے ایک نقل انگریزی اور فارسی اور مرہٹی مین اپنی مہر اور دستخط سے مسٹر ولڈر صاحب کو دی اور مسٹر ولڈر صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ بہت جلد ایک نقل مصدقہ رابٹ ہنوربل لارڈ ولیم کیونڈش بنٹنک گورنر جنرل بہادر کی منگادینگے اور بروقت آنے اُس نقل مصدقہ کی یہ عہدنامہ کامل متصور ہوکر تعمیل اسکی ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اور مہاراجہ پر فرض ہوگی اور جو نقل اب مہاراجہ کو دی گئی ہے وہ مسترد ہوگی۔

المرقوم ۲۶ ماہ دسمبر ۱۸۲۹ء مطابق ۲۹ ماہ جمادی الآخر ۱۲۴۵ھ

## نہم سوہاگ پور بھگدوکر

---

## نمبر ۲۳

### عہدنامہ ترمیم شدہ فیمابین ہنوربل کمپنی وراجہ ناگپور

چونکہ بنظر ترقی وبہبود و مرتبہ و آزادی راجہ ناگپور کے اور بلحاظ نفع و
آرام باہمی سرکار ہنوربل کمپنی و سرکار مہاراجہ کے یہ ضروری متصور ہوا کہ
بعض شرایط عہدنامہ ۱۳- ماہ دسمبر سنہ ۱۸۲۶ء ترمیم ہون لہذا تجویز ذیل قرار
پائی ایک طرف فرانسس بی ایس وِلڈر صاحب رزیڈنٹ دربار ناگپور بنام
اورمنجانب رایٹ ہنوربل لارڈ ولیم کیونڈش بنٹنک گورنر جنرل اِن کونسل اور
دوسری طرف مہاراجہ راگھوجی بھونسلا راجہ ناگپور —

### شرط اول

شرائط ہشتم ونہم عہدنامۂ مجاریہ کی منسوخ ہوئین اور یہ اقرار ہوتا ہے
کہ بالعوض فرائض شروط شرایط مذکور کے راجہ ناگپور سرکار انگریزی کو آٹھ لاکھ
روپیہ سونت سالیانہ باقساط چارگانہ ادا کرینگے یعنی بتاریخ ۶- ماہ ستمبر و ۶ ماہ دسمبر
و ۶ ماہ مارچ و ۶- ماہ جون ہر سال اور اسکے عوض اضلاع مفوضہ مہاراجہ کو دیئے
جائینگی اور آنکی کل فوج کلیہ آنکے زیر حکم اور اختیار کی رہیگی اور جو افسران انگریزی
خدمت سرکار ناگپور مین ملازم ہین وہ برخاست کردئے جاینگے اور انتقال
ملاقہ مذکور بعد ختم ہونے سنہ فصلی ناگپور کے یعنی بتاریخ ۶- ماہ جون سنہ ۱۸۳۰ء
کیا جایگا اور تدبیر واسطے رفتہ رفتہ موقوف کرنے فوج ملکی کے جواب موجود
ہے فوراً عمل مین آئے گی مگر راجہ کو لازم ہے کہ اسکے عوض اپنی فوج کو
واسطے حفاظت رعایا و سرانجام کار ملک اپنی فوج سے ملازم کرین

### شرط دوم

راجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ لحاظ اون شرایط کا رکھینگے اور

۷ مہادری

ہفتم مولاگی مع

۱ موتائی

۲ سائی کھیرا

۳ ستنر

۴ پٹن

۵ مندری

۶ اشٹا

۷ قسال وری

۸ پونی

۹ اشنیر

ہشتم سمبھل پور مع

۱ خالصہ سمبھل پور

۲ چندرپور

۳ انبونا

۴ گرال

۵ گھیم

۶ ہوتال

۷ برپالی

۸ پیکلدرا

۹ لکن پور

۱۰ بوروا

۱۱ بربر قلعہ

۱۲ چھوندا
۱۳ داما
۱۴ سانگا
۱۵ سپرگڈہ
۱۶ سیرا
۱۷ کولابارا
۱۸ رامپورا
۱۹ راجاپور
۲۰ پدم پور

## زمینداری

۱ سنبل پور
۲ برگدہ مع سنگرا و نصف بوتیا و نصف سارا گونگ
۳ سکتی مع نصف بوتیا و نصف سارا گونگ
۴ سارنگدہ مع سریا و سروا و سوہاک پور
۵ گنگ پور
۶ بوری
۷ بومرا
۸ رراکولی
۹ شندپور

## ٹپنا مع متعلقات

۱ ٹپنا
۲ اسی سلڈا
۳ جراسنگھا

۲ پیپریا
۳ مانگڈھ
۴ نراین پور
۵ نواز
۶ وریا
۷ سنگھوری چاپایا
۸ بندرا
۹ سہاپوزا

## سوم سیونی مع

۱ سیونی
۲ دونگرازا
۳ انا اشٹا
۴ دناشی
۵ دنگرتھات
۶ کرولا
۷ رتن جی
۸ گھنسور
۹ گوندی
۱۰ اُوگلی
۱۱ چندی
۱۲ چپارا وددیات کھاسجی

## چہارم چوراگڈھ مع

۱ قلعہ چوراگڈھ

۲ شاہ پور
۳ قصبہ چوگان
۴ پنجم ریوا مع
۱ بوہر گڈہ
۲ بارا
۳ ساگر گڈہ
۴ باہنی
۵ سیونی
۶ بہامبوتز ملا
۷ سنگپور بارا
۸ بچائی
۹ پلاپسائی
۱۰ ہوشنگ آباد
۱۱ زمالی
۱۲ شوہاگ پور
۱۳ چکلی بارا
ششم بیتول مع
۱ کینلی کھسلا بیتول
۲ جیت گڈھ املا
۳ کھندر کراودی
۴ جیمنی
۵ مسد
۶ شوہ گڈھ

## شرط شانزدہم

جب سرکار انگریزی طلب کرینگے تو مہاراجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ جسقدر ممکن ہوسکیگا بنجارہ جمع کرکے غلہ وغیرہ مقامات مناسب مین واسطے رسد فوج سرکارین کے جو کسی مہم مین مصروف ہوگی مہیا کردینگے۔

## شرط ہفتدہم

یہ عہدنامہ سترہ شرایط کا تجویز ہوکر بمقام ناگپور بتاریخ یکم ماہ دسمبر ۱۸۲۵ء مطابق یکم جمادی ۱۲۴۲ ہجری منعقد ہوا فیما بین رچارڈ جنکن صاحب اور مہاراجہ راگھوجی بھونسلا کے اور مسٹر جنکن صاحب نے ایک نقل اسکی انگریزی اور فارسی اور مرہٹا مین اپنی مہر اور دستخط سے مہاراجہ کو دی اور مہاراجہ نے ایک نقل انگریزی اور فارسی اور مرہٹا مین اپنی مہر اور دستخط سے جنکن صاحب کو دی اور جنکن صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ فوراً ایک نقل مصدقہ رایٹ ہنوربل ولیم پٹ لارڈ ایمہرسٹ گورنر جنرل بہادر کی مہاراجہ کو منگا دینگے اور جب وہ نقل مصدقہ مہاراجہ کو ملے گی تو عہدنامۂ ہذا کامل متصور ہوکر اوس کی تعمیل ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اور مہاراجہ پر واجب اور فرض ہوگی اور جو نقل اب مہاراجہ کو دی گئی ہے وہ واپس ہوگی۔

| مہر گورنر جنرل |
|---|

دستخط ایمہرسٹ

تصدیق کیا رایٹ ہنوربل گورنر جنرل بہادر نے بمقام کمپ شاہجہانپور بتاریخ ۱۳ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۲۶ء۔

دستخط اے سٹرلنگ
سکرتری گورنمنٹ
ہمراہ گورنر جنرل

---

فہرست علاقجات سپرد شدہ بہ سرکار انگریزی

اول منڈیلا مع
۱ قلعہ منڈیلا
۲ برگی
دوم جبل پور مع
۱ حویلی گرہا
۲ سہورا
۳ سندپور
۴ کھومبی
۵ بھنی بن
۶ گھوساپور مع
۱ سرگلی
۲ کوا
۳ تروا
۴ گھوساپور
۷ پناگڑہ
۸ منجھولی
۹ کیموری
۱۰ بریلی
۱۱ بلھاری
۱۲ تیجگڑہ
۱۳ کسنگی وغیرہ
زمینداری تعلقہ
۱ ٹلم پور

کا دریافت ہوتا رہے

## شرط یازدہم

اگر یہ امر واسطے حفاظت ملک فریقین معاہدہ یا کسی فریق کے ضروری متصور ہو کہ جنگ کسی ملک سے کرنا چاہیئے یا سامان جنگ کرنا چاہیئے تو راجہ راگھوجی بھونسلا اقرار کرتے ہین کہ وہ واسطے اخراجات فوج و دیگر مصارف جنگ کے اُسقدر روپیہ سرکار انگریزی کو دینگے جسقدر راجہ کی مناسب نظر اُنکی آمدنی ملک کی متصور اور تجویز ہوگا۔

## شرط دوازدہم

اور چونکہ غرض اور شہرت فریقین معاہدہ کی یہ چاہتی ہے کہ بہبودی راجہ کے ملک کی ترقی اور دوامی اِس عہدنامہ سے ہو اور یہ ضروری ہے کہ اطمینان کُلی واسطے بہتری اور خوشی رعایا کے اور نیز بخلاف کمی روپیہ معینہ بابت ادائے اخراجات فوج راجہ جو ہنگام امن و امان رہیگی اور نیز درباب اُس روپیہ کے جو پس انداز واسطے امور مذکورہ شرط یازدہم ضروری ہے حاصل ہو یہ وعدہ اور اقرار فیمابین فریقین معاہدہ ہوتا ہے کہ اگر بباعث بدانتظامی اہلکاران راجہ کے اور بہ سبب نہ ماننے نصیحت اور تجویز سرکار انگریزی کے سرکار انگریزی کو آئندہ کوئی وجہ اندیشہ کی درباب کمی روپیہ معینہ یا بدنظمی بجای بہبودی آمدنی راجہ و حالات رعایا کے پیدا ہو تو سرکار انگریزی کو اختیار ہوگا اور اُنکو واجب ہوگا کہ اُسقدر جزو ملک مہاراجہ زیر انتظام ملازمین سرکار انگریزی کے لائین جسقدر سرکار موصوف کو واسطے رفع کمی روپیہ یا واسطے بہبودی رعایا کے ہنگام جنگ و صلح کے ضروری متصور ہو۔

## شرط سیزدہم

اور یہ بھی وعدہ ہوتا ہے کہ جب کبھی سرکار انگریزی مہاراجہ راگھوجی بھونسلا کو ضرورت انتظام مذکورہ شرط دوازدہم کی بیان کرینگے تو مہاراجہ

فوراً احکام ضروری بنام عاملان و دیگر اہلکاران کے جاری کرینگے کہ فوراً علاقہ مطلوبہ زیر حکم سرکار موصوف کے کردین اور درحالیکہ ایسا حکم مہاراجہ دس روز کے اندر تاریخ اطلاع سے جاری نکرین تو سرکار انگریزی کو اختیار حاصل ہوگا کہ وہ خود ایسے حکم واسطے لینے آمدنی اور کرنے انتظام علاقہ مذکور کے جاری کرین بشرطیکہ جب کبھی اور جبتک جز و علاقہ مہاراجہ موصوف زیر انتظام وحکومت سرکار انگریزی رہے گا اسوقت تک سرکار موصوف حساب آمدنی وپیداوار علاقہ مذکور کا صحیح مہاراجہ کو دینگے اور بشرطیکہ کسی حالت مین مہاراجہ کی اصل آمدنی علاقہ حصہ پنجم آمدنی کل ملک مہاراجہ سے نہو کیونکہ پنجم حصہ آمدنی سرکار انگریزی وعدہ کرتے ہین کہ ہر وقت مہاراجہ کے اخراجات کے واسطے رہیگا۔

شرط چہاردہم

کوہ سیتابلدی مع کوہ متصلہ واراضی وبازار ملحقہ اندر حدبندی کے جو قرار پائے گی متعلق رزیڈنسی انگریزی کے رہے گا اور سرکار انگریزی کو اختیار حاصل ہوگا کار تعمیر ہو واسطے چھاونی کے لازم ہے خواہ مقام مذکورہ پر خواہ کسی اور مقام اندر حدود معینہ پر ضروری متصور ہوگا جاری رکھین گے۔

مہاراجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ اراضی کافی واسطے اجراے کے ہر ایک نظم چھاونی فوج انگریزی کے متصل دینگے۔

شرط پانزدہم

مہاراجہ یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ سرکار انگریزی کو اختیار ہر وقت حاصل رہیگا کہ جس قلعہ یا مقام صعب واقع ملک مہاراجہ مین جائین اپنی فوج رکھین اور تمام افسران وفوج ہنور بل کمپنی آمدرفت بلامزاحمت ہر ایک قلعہ ومقام صعب مین بوقت ضرورت رکھین گے۔

ضروری واسطے انتظام پولس اور تحصیل مال کے (گو اسکی بھی منظوری
درباب تعداد نفری اور قسم فوج اور کار متعلقہ اُنکے اُسی طرح ہوگی)
ہمیشہ زیر حکم سرکار انگریزی اور اُنکے اختیار مین رہے گی کہ جس کام میں
مہاراجہ کا فائدہ متصور ہو اُس کام مین انکو مامور کرین اور روپیہ کافی واسطے
اُنکے دینے کے بطور دوامی مہاراجہ کی آمدنی مین سے علیحدہ رکھا
جاے گا۔

## شرط نہم

اضلاع دیوگڈہ بالاے گھاٹ و چانڈا و لوجھی و چھتیس گڈھ مع متعلقات
کے اور مع چند اضلاع دیگر کے جنکی آمدنی مشترکہ ستّرہ لاکھ روپیہ سالیانہ
ہوگی بالفعل زیر انتظام مہتمان انگریزی کے جو بنام راجہ اور زیر حکم صاحب
رزیڈنٹ کاررواں مین رہینگے واسطے اداے خرچ فوج مذکورہ شرط بالا اور بنا بر
اخراجات دیگر اضلاع مذکور کے رکھے جاینگے اور راست براست حساب
آمدنی اضلاع مذکور اور اخراجات فوج وغیرہ مہاراجہ کو دیا جایگا اور جو
کچھ فاضل بعد اجراے اخراجات مذکورہ بالا بچے گا وہ خزانہ مہاراجہ
مین جمع کیا جاے گا۔

باقی مُلک مہاراجہ مع شہر ناگپور سپرد مہاراجہ اور اُنکے اہلکاران
کے واسطے انتظام کے کیا جایگا اور اہتمام انگریزی رفتہ رفتہ اُٹھا لیا
جایگا اور یہ بھی بیان ہوتا ہے کہ اگر حالات اضلاع سے جو بالفعل
ازروے اِس شرط کے باہتمام سرکار انگریزی رہے ہین اور فایدہ انتظام
مہاراجہ اُس علاقہ مین جو اب اُنکے سپرد ہوتا ہے سرکار انگریزی کو ظاہر
ہوگا کہ یہ تدبیر اچھی ہے تو جو اضلاع مستثنا ازروے اس شرط کے کیے
گئے ہین وہ بھی سپرد راجہ واسطے انتظام کے کیے جاینگے اور مہاراجہ
اپنی آمدنی سے روپیہ کافی واسطے خرچ فوج کے علیحدہ کر دینگے اور

اور سرکار انگریزی صرف واسطہ درمیان مہاراجہ اور رئیسان وزمیداران ملک کے ہر ایک امر مین رہین گے۔

## شرط دہم

بیچ انتظام اُس ملک کے جو ازروے شرط بالا زیر حکم مہاراجہ دیا گیا ہے یا بعد ازین علاقجات مستثناء کے جو اُنکے سپرد ہوے اُنکے راجہ راگھوجی بہونسلا اقرار کرتے ہین کہ وہ ہر وقت لحاظ کامل نصایح سرکار انگریزی کا رکھین گے جو ضروری تصور کرکے سرکار انگریزی بنظر کفایت و ترکیب تسہیل تحصیل آمدنی یا انتظام انصاف دہی و پولس کے یا ترقی تجارت و ترغیب سوداگری و زراعت وخرچہ کے دینگے یا جو کسی غرض فائدہ مہاراجہ سے دیجا ئینگی یا جنکے باعث افادہ رعایا اور بہبودی سرکارین متصور ہوگا اور وہ ہمیشہ امور ریاست اُن اہلکاران سے لینگے جو بابتہ اعتبار سرکار انگریزی مین ہونگے اور جو ذمہ دار بیچ سرانجام امور متعلقہ ہر قسم کے دونون سرکار انگریزی اور مہاراجہ کے ہون گے۔

مہاراجہ یہ بھی خاص کر وعدہ کرتے ہین کہ وہ ایسے قواعد اور آئین اختیار کرینگے کہ جو سرکار انگریزی معرفت اپنے مختار یعنی صاحب رزیڈنٹ مقیم دربار مہاراجہ کے بنظر خوش انتظامی وکفایت و دیانت ہر امر ریاست کے دینگے اور عہود اور تدابیر جو تجویز ہو چکے ہین یا آئندہ رعایا وغیرہ کے ساتھ راجہ کے نام سے بوساطت مختار انگریزی کے ہونگے وہ منظور ہو کر عمل مین آئین گے دفاتر ملکی اور تقرری اہلکاران و اخراجات دفاتر مذکور و نیز اخراجات دربار و خانگی مہاراجہ حسب صلاح گورنمنٹ انگریزی کے، تجویز ہو کر قائم رہین گے اور صاحب رزیڈنٹ کو ہر وقت اختیار حاصل رہے گا کہ وہ حساب آمدنی و اخراجات ہر قسم متعلقہ ملک کا ملاحظہ کرین اور نیز جائزہ خزانہ کا لیا کرین تاکہ انکو اصل حال خزانہ

انکی طرف سے حاضر باش نرکھین گے اور نہ اُن سرکار کے کسی رعایا یا وکیل یا مختار کسی قسم کو اپنے دربار مین حاضر رہنے کی اجازت دینگے اور یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ وہ کسی سرکار سے خط کتابت نرکھین گے مگر معرفت صاحب رزیڈنٹ یا کسی اور صاحب گورنمنٹ ہنوربل کمپنی جو اُنکے دربار مین رہیگا —

## شرط چہارم

ازروے شرط چہارم عہدنامہ ناگپور کے یہ وعدہ ہوا ہے کہ بہ استثنا رد و پلٹنون سے جو راجہ کے ہمراہ رہینگی باقی فوج کمکی جسکے دینے کا وعدہ گورنمنٹ انگریزی نے ازروے شرط مذکور کیا ہے اُن مقامات مین بجانب کنارہ جنوبی دریاے نربدا کے رہینگی جو سرکار انگریزی تجویز کریگی اب ازروے عہدنامہ ہذا کے یہ اقرار ہوتا ہے کہ سرکار انگریزی کو آیندہ اختیار ہے کہ اپنی فوج کو جہان کہین ملک راجہ مین وہ واسطے حفاظت اور قیام امنیت کے ضروری متصور کرین وہان رکھین اور یہ بھی اُنکے اختیار مین ہے کہ جسقدر فوج چاہین گو وہ کم یا زیادہ فوج موعودہ سابق سے ہو رکھین —

## شرط پنجم

راجہ سابق راجہ مادہوجی بہونسلا نے جو بنام آپا صاحب مشہور تھا وعدہ کیا تھا کہ کچھ علاقہ ہنوربل کمپنی کو بابت اداے خرچہ فوج کمکی جو سرکار انگریزی ہمیشہ بیچ ملک راجہ کے مقیم رکھین گے اور بالعوض مد خرچ سات لاکھ پچاس ہزار روپیہ نقد کے جو راجہ مذکور دیتا تھا اور بابت کنٹنجنٹ کے جو ازروے عہدنامہ سابق اُنکو رکھنی واجب تھی دینگے یہ علاقجات حسب تفصیل مندرجہ فہرست منسلکہ عہدنامہ ہذا واسطے ہمیشہ کے زیر حکم ہنوربل کمپنی کے رہین گے اور مہاراجہ رگھوجی بہونسلا بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ تمام استحقاق و دعاوی وغیرہ علاقجات

[illegible]رد کے ترک کرتے ہین اور کچہ واسطہ رعیتان وزمینداران وساکنان
[illegible]ن کے ... سے نرکھین گے اور سرکار انگریزی اپنی طرف سے بذریعہ اس
[illegible]ریہ کے وعدہ کرتے ہین کہ مابقی علاقجات ملک ناگپور مہاراجہ راگھوجی
[illegible]ونسلا اور آپکے ورثا اور جانشینان کے قبضہ مین رہین گے

## شرط ششم

یہ دریافت ہوگا کہ چند علاقجات منجملہ علاقجات کے جو ازروے
شرط بالا کے سرکار انگریزی کو دیے گئے ہین بباعث آنکے موقع اور
مقام کے ملک ناگپور کے ساتہ بلا دقت رہ سکتے ہین لہذا مہاراجہ اقرار
کرتے ہین کہ ایسے تعلقہ جات کی تبدیلی بعد ازین اور علاقجات مساوی
الجمع کے ساتہ جنکے قبضہ مین کچہ وقت ہنوربل کمپنی کو نہوگی کیجاویگی اور یہ عہد
ہوتا ہے کہ جو علاقجات ازروے شرط پنجم کے یا ازروے تبدیلی مذکورہ بالا
کے سرکار انگریزی کو دیے جاوینگے وہ کلیتہ زیر حکم کمپنی مذکور و آنکے
افسران کے رہین گے

## شرط ہفتم

سرکار انگریزی نے بندوبست اور انتظام تمام ملک مہاراجہ کا
بیچ صغرسنی مہاراجہ کے اپنے تعلق رکہا تہا اور کارروائی بنام مہاراجہ
یہ کمپنی کرتی تہی اب جو بموجب رسم اور دہرم شاستر کے صغرسنی مہاراجہ کی
ختم ہو چکی لہذا کل حکومت اور انتظام آنکے ملک کا بشرایط و مستثنات مفصلہ
ذیل راجہ ممدوح کے سپرد ہوا

## شرط ہشتم

بنابر تعمیل کلیہ اس ارادہ کے اور حسب منشاء شرط یازدہم عہدنامہ
۲۷ ماہ مئی ۱۸۱۶ء فوج ملک ناگپور باستثنا جزو سے فوج پیادگان وسواران
ومنظوری سرکار انگریزی واسطے ہمراہی راجہ کے معین ہوگی اور فوج سہ بندی

مقامات جنگی تعمیر ہونگی جیسے ضروری متصور ہوں ۔

المرقوم بمقام ناگپور تاریخ ۱۴ ماہ جنوری ۱۸۲۷ء مطابق ۱۵

ماہ صفر ۱۲۴۲ھ ہجری ۔

نقل مطابق اصل کے ہے

دستخط آر جنکن

رزیڈنٹ

## نمبر ۲۲

عہدنامہ دوستی و اتفاق دوامی فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی

و مہاراجہ راگھوجی بھونسلا اُسکے ورثا و جانشین منعقدہ معرفت

جنکن صاحب رزیڈنٹ بدربار مہاراجہ موصوف حسب اختیارات عطیہ

ہنوربل ولیم پٹ لارڈ امہرسٹ اون آف ہزبرٹانک میجسٹیز موسٹ

پریوی کونسل گورنر جنرل ان کونسل مامورۂ ہنوربل کمپنی بنابر اجراء

امور ہندوستان ۔

چونکہ ایک عہدنامہ واسطے دوامی حفاظت باہمی کے معین [illegible]

شرایط درج ہیں بمقام ناگپور فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی [illegible]

ناگپور کے بتاریخ ۲۷ ماہ مئی ۱۸۱۶ء مطابق ۲۸ ماہ جمادی الثانی ۱۲۳۱ھ

کے منعقد ہوا ہے و چونکہ بحالت قیام عہدنامہ مذکور کے بخلاف [illegible]

اور برعکس قاعدہ مخلوق کے راجہ مادھوجی [illegible] نے حملہ اوپر [illegible]

رزیڈنٹ انگریزی کے اور اوپر فوج دوستان انگریزی [illegible]

مقیم ناگپور رکھی گیا اور اسطرح انفساخ عہدنامہ کر کے [illegible]

سرکار [illegible] کو تلف کیا اور ریاست ناگپور کو سرکار

سند راجہ کو اسکے اختیار میں [illegible] اور [illegible]

...ل اتفاق سابق راضی اسپر ہین کہ واسطہ صلح اور دوستی دوبارہ
...م ہوں اور راجہ مسند نشین رہنے ہے اور چونکہ اِس مہربانی کو فراموش
...کے اپا صاحب نے سازش دشمنان انگریزی کے ساتھ کی اسوجہ سے
...کار ممدوح نے اُنکو مسند سے برخاست کیا اور مہاراجہ راگھوجی بھونسلا
...ربانی سے کا موصوف آسکے ء فی مسند نشین ہوے لہذا شرایط
ذیل فیما بین سرکارین منعقد ہوتی ہین

شرط اول

تمام شرایط عہدنامہ منعقدہ بتاریخ ۲۷ - ماہ مئی ۱۸۱۶ء بتمام ناگپور کے مقبل
علیہ ی جو بخلاف مضمون عہدنامہ ہذا ہین بذریعہ اِس تحریر کے
اور منظور ہوتی ہین

شرط دوم

اگرچہ راجہ نے باجازت سرکار انگریزی خطاب اور علامات سینا
صاحب صوبہ کے جو سابق راجگان ناگپور اختیار کرتے تھے قبول کیے
گروہ بذریعہ اس تحریر کے واسطے دوام کے اپنی طرف سے اور اپنے
جانشینان کی طرف سے کل واسطہ واتفاق راجہ ستارا و دیگر رئیسان مرہٹا
سے ترک کرتے ہین اور وعدہ کرتے ہین کہ وہ تمام تکلفات اور علامات
متعلقہ مرتبہ سینا صاحب صوبہ کے ترک کرینگے

شرط سوم

ازروے شرط دہم عہدنامہ ناگپور کے یہ وعدہ ہوا ہے کہ
بغیر استطلاع واستصواب گورنمنٹ کمپنی کے کسی سرکار کے
تحریرات شروع نکرینگے اور نہ قائم رکھین کے بنظر تعمیل کلیہ
ہے کے مہاراجہ راگھوجی بھونسلا اس تحریر کے روسے اقرار
کارغیر کے دربارمین کوئی وکیل یا مختار کسی قسم

دستخط اور مُہر سے راجہ مادہوجی بھونسلا مذکور کو دی اور اُسنے بھی ایک نقل اُسیطرح بمُہر و دستخط مہاراجہ پرسوجی بھونسلا کے اور اپنی مُہر اور دستخط سے دی اور مسٹر جنکن صاحب بذریعہ اُن اختیارات کے جو انکو اس باب مین رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل سے عطا کیے ہین بیان کرتے ہین کہ عہدنامہ مذکور کا تاریخ تحریر سے عمل درآمد ہوگا اور وعدہ کرتے ہین چالیس روز کے عرصہ مین ایک نقل مصدقہ بمُہر کمپنی و دستخط رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل منگا دینگے اور جب وہ نقل دیجایگی تو یہ نقل مسٹر جنکن صاحب کی دستخطی اور مُہری واپس ہوگی مگر فوج کمکی جسکا وعدہ شرط چہارم مین ہُوا ہے وہ فوراً ہنوربل کمپنی اُنکو دیگی اور دیگر شرایط عہدنامہ کا عمل آجکی تاریخ سے ہوگا۔

دستخط اور مُہر ہوکر باہمی نقول تقسیم ہوئین بمقام ناگپور تاریخ ۲۷ ماہ مئی ۱۸۱۶ء۔

مطابق ۲۸ ماہ جمادی الثانی ۱۲۳۱ھ۔

تصدیق کیا ہز ایکسلنسی رایٹ ہنوربل گورنر جنرل ان کونسل نے بمقام فورٹ ولیم واقع بنگالہ بتاریخ پندرہ ماہ جون ۱۸۱۶ء۔

دستخط جہ ایڈم
سکرتری گورنمنٹ

---

## نمبر ۲۱

عہدنامہ مختص الامر جو فیما بین ہنوربل کمپنی و مہاراجہ مادہوجی بھونسلا معرفت مسٹر جنکن صاحب منجانب ہنوربل کمپنی و ناگوپنڈت و نراین پنڈت منجانب مہاراجہ منعقد ہوا

### شرط اول

راجہ پنی گدی پر اُسوقت تک قائم ہے جبتک مرضی گورنر جنرل کی
درباب شرائط ذیل کے معلوم ہو۔

شرط دوم

راجہ کی مرضی یہ ہے کہ وہ اپنا ملک بجانب شمال نربدا ونیز بجانب
کنارۂ جنوبی دریاے مذکور وکوبل گڈہ وعلاقجات اسکے واقع برار ورگوجا
وجشپور بالعوض فوج ملکی وکنٹنجنٹ سابق سرکار کو دی۔

شرط سوم

تمام امور ریاست ملکی ومالی کا اسکے اہلکار معتبرین سرکار انگریزی
حسب ہدایت صاحب رزیڈنٹ بہادر کے سرانجام دین اور راجہ مع اپنے
خاندان کے شہر ناگپور مین زیر حفاظت فوج انگریزی کے رہے۔

شرط چہارم

فوج ملکی کی تنخواہ دیجایگی اور ادا ہوتی رہے گی جب تک کوئی بندوبست
قطعی نہ ہو۔

شرط پنجم

کوئی قلعۂ ملک راجہ جسکو سرکار انگریزی لینا چاہے وہ فوراً فوج
انگریزی کے سپرد ہوگا۔

شرط ششم

وہ سرغنہ لوگ جنھون نے احکام راجہ کا مقابلہ بتاریخ ۱۶۔ ماہ دسمبر
یا بعد ازان کیا اُن پر مہربانی کی نظر نہ ہوگی بلکہ انکو سزا دی جائگی
اور اگر ممکن ہوگا تو وہ گرفتار ہوکر حوالہ سرکار انگریزی کیے جائینگے۔

شرط ہفتم

ہردو کوہ سیتا بلدی مع بازار وزمین ملحقہ جسکا فاصلہ بعد ازین
قرار پائیگا بعد ازین شامل حدود انگریزی کیے جائینگے اور وہان اُس قسم کی

لہذا اسکے مہاراجہ نے اقرار کیا ہے کہ وہ صرف اس فرض کو ادا کریگا بلکہ وہ
حتی الامکان مدد سرکار انگریزی اُن مواقع مین بھی کرے گا جن مین اون کو
ضرورت فوج کشی کی واسطے حفاظت اپنے حقوق کے اور حقوق اپنے
دوستان کے ہوگی لہذا مہاراجہ بنظر تعمیل اُن فرائض کے وعدہ کرتے ہین
کہ وہ ہر وقت ایکدستہ فوج آراستہ اور مستعد رکھینگے جو تین ہزار سوار اور
دو ہزار پیدل سے مع بیٹیہا ہاے اقواب و سامان جنگ سے کم نہوگی اور یہ فوج
بروقت ضرورت تعمیل اُن احکام کی کریگی جو افسر کمانڈنگ فوج لکی انگریزی اُنکو
دینگے اور اسیطرح اگر کوئی جزو فوج مہاراجہ باہر ملک مہاراجہ کے فوج
انگریزی کے ساتھ خدمتگذاری کرنے جائیگی تو وہان زیر حکم افسر کمانڈنگ
فوج مذکور کے کام کریگی اور یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ باوراے فوج سوار
و پیادہ جو ازروے اس شرط کے مہاراجہ پر واجب ہے مہاراجہ اور بھی
فوج اُسقدر اپنے پاس رکھینگے جسقدر ضروری ہوگی اور جسقدر آمدنی ملک
اجازت رکھنے کی دیگی اور بروقت ضرورت وہ مع اپنی تمام فوج کے مدد ہی
گورنمنٹ انگریزی مین موجود رہیگا۔

## شرط دوازدہم

مہاراجہ پرسوجی بھونسلا وعدہ کاربند ہونے کا مطابق نصیحت اور مشورہ
صاحب رزیڈنٹ کے جو اُنکے دربار مین رہین گے درباب پرورش
ان فوج تین ہزار سواران و دو ہزار پیادگان کے جنکے ہمیشہ رکھنیکا
مہاراجہ نے ازروے شرط یازدہم اقرار کیا ہے کرتے ہین اور مشورہ
و نصیحت صاحب موصوف کی درباب آراستگی اور اکتفاے تنخواہ اور اچھی
وردی اور گھوڑے و اسلحہ وغیرہ اُس فوج کے اور نیز عام انتظام
فوج کے ہونگے اور مہاراجہ یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ وہ بلا عذر و حیلہ
موافقت جو کسی وقت صاحب رزیڈنٹ درباب فوج مذکور کے

موجود اور آمادہ کارزار ہونے کے طلب کرین دینگے اور جب کبھی صاحب رزیڈنٹ چاہین گے تو مہاراجہ فوج مذکور کی حاضری دینگے اور اُسکے قواعد صاحب موصوف کو یا صاحب افسر کمانڈنگ فوج جنگی کو دکھائینگے

## شرط سیزدہم

چونکہ ازروے عہدنامۂ ہذا کے اتفاق و دوستی کے شرایط ایسے استحکام کے ساتھ منضبط ہوئے ہین کہ معاملہ سرکارین کا واحد متصوّر ہوتا ہے لہذا یہ اقرار ہوتا ہے کہ جب کبھی ضرورت واسطے حفاظت دکھن کے رونما ہو یا ضرورت واسطے اندفاع کسی مفسدہ کے رونما ہو تو فوج جنگی انگریزی جو خدمت مہاراجہ مین حاضر رہیگی اُسکو اجازت حسب ہدایت سرکار انگریزی کے ہوگی کہ ضلع برار مین بھی جاکر ہمراہ فوج جنگی حیدرآباد و دیگر ممالک متصلہ ملک مہاراجہ کے خدمت کرے بشرطیکہ اُنکے جانے سے ملک مہاراجہ مین کسی طرح کا فتور عظیم واقع نہوتا ہو اور واضح رہے کہ مہاراجہ کے پاس کسی حالت مین ایک پلٹن سے کم حاضر نہ رہے گی۔

## شرط چہاردہم

سرکار انگریزی اقرار کرتے ہین کہ وہ مدد یا پناہ کسی رعایا سے ناراض یا تحت مہاراجہ کو یا کسی شخص خاندان مہاراجہ کو یا رشتہ دار یا ملازم مہاراجہ کو نہ دینگے اور مہاراجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ کسی شخص کی جو برسر سرکشی بمقابلہ گورنمنٹ انگریزی یا دوستان انگریزی ہوگا یا جو کوئی اُنکے ملک سے فراری ہوکر آئیگا مدد نہ دینگے۔

## شرط پانزدہم

یہ عہدنامہ جسمین پندرہ شرائط درج ہین آج کی تاریخ معرفت رچارڈ جنکن صاحب کے ساتھ مہاراجہ مادہوجی بھونسلا منجانب مہاراجہ پرسوجی بھونسلا منعقد ہوا مسٹر جنکن صاحب نے ایک نقل اسکی انگریزی اور فارسی اور مرہٹی مین اپنے

شرط ششم

فریقین معاہدہ بعدازین اس بارہ مین غور کرینگے کہ آیا بالعوض روپیہ
نقد کے علاقہ مساوی جمع کا منجانب مہاراجہ پرسوجی بھونسلا کے دینا ضروری
ہے یا نہین اور جو تجویز باسترضاے فریقین قرار پائیگی وہ منظور ہوگی درحالیکہ
توقف یا تساہل بیچ ادا کرنے روپیہ موعودہ کے واقع ہو تو سرکار انگریزی
مجاز اُسکی ہونگی اور مہاراجہ بلاتامل منظور کرینگے کہ علاقہ بالعوض روپیہ مصارف
کل فوج لگی کے دیا جاے اور اُسوقت تعین علاقہ استرضاے فریقین عمل
مین آئے گا مگر یہ سمجھنا چاہئے کہ سرکار انگریز ہرگز استحقاق طلب کرنے علاقہ
کا نرکھین گے جب تک روپیہ حسب وعدہ ادا ہوتا رہے گا۔

شرط ہفتم

جب کبھی ضرورت زیادہ فوج کی واسطے عرصہ قلیل کے روئنا ہوا اور
فوج انگریزی ہنوربل کمپنی کی زائد فوج لگی موعودہ شرط چہارم سے ملک مہاراجہ مین آئے
تو کوئی عہد منجانب مہاراجہ اس باب مین پیش نہ ہوگا اور سرکار انگریزی وعدہ
کرتے ہین کہ بابت مصارف اس فوج زائد کے کچھ مطالبہ مہاراجہ سے نکیا جائیگا

شرط ہشتم

مہاراجہ اجازت کل واسطے خرید کرنے رسد ہر قسم کے واسطے فوج
ا کے ہر جگہ اپنے علاقہ مین دیتے ہین اور غلہ اور تمام قسم کے اشیاء
نی اور سامان وہر قسم کا پارچہ پوشیدنی ضروری تعداد مویشی واسپان وشتران
سطے فوج لگی کے درکار ہونگے محصول سے بری رہین گے اور افسر
ت اور دیگر افسران فوج لگی ہر طرح باعزاز شایان شان سرکارین
سکئے جاینگے فوج لگی ہر وقت آمادہ خدمتگذاری لائقہ کی مثل حفاظت
جہ اور ورثا و جانشین مہاراجہ اور خوف دینے اور سزا دینے سرکشان وترغیب دہندگان
ت مہاراجہ کے ونصیحت دہی رعایا و ماتحتان مہاراجہ کے جو واجبی

مطابہ سرکارندین رہین گے مگر ہرگز جزوی امورین دخل نہ دینگے اور نہ شامل سہ بندی واسطے تحصیل مالگذاری مقامات مختلفہ مین تعینات کیے جاینگے اور نہ بطور ملک گیری تحصیل رقوم جبوب مین مامور ہونگے۔

شرط نہم

چونکہ ازروی عہدنامہ ہذا سرکار انگریزی وعدہ اسطرح بر قرار رکھنے اور حفاظت کرنے حقوق اور ملک مہاراجہ پرسوجی بھونسلا کے کرتے ہین جسطرح حقوق وغیرہ ہنوربل کمپنی کے قیام اور حفاظت مین وہ مصروف ہین اور چونکہ مطلب عہدنامہ ہذا کا کلیۃً حفاظت ہے لہذا مہاراجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ بخلاف ناظم اور پیشوا کے یا کسی دوست ومحفوظ ہنوربل کمپنی کے کوئی امر دشمنی یا زیادتی کا نکرینگے اور درحالیکہ کوئی تکرار پیدا ہو تو جو فیصلہ گورنمنٹ کمپنی بعد تحقیقات کامل کے ازروی انصاف و دوستی تجویز کرینگے وہ منظور ہوگا اور اسکی تعمیل تمام ہوگی۔

شرط دہم

چونکہ ازروے عہدنامہ ہذا اتفاق اور دوستی سرکارین مین ایسے استحکام کے ساتھ مربوط ہوئی ہے کہ دونون کا معاملہ واحد متصور ہوتا ہے تو مہاراجہ وعدہ کرتے ہین کہ وہ آیندہ کسی سرکار سے رسم دوستی بغیر استطلاع اور استصواب گورنمنٹ کمپنی کے نکرینگے اور گورنمنٹ انگریزی بذریعہ اسکے اپنی طرف سے بیان کرتے ہین کہ وہ کسی اولاد اور رشتہ دار اور ماتحت اور رعایا اور ملازم مہاراجہ سے کسی طرح کا واسطہ نرکھین گے بہ نسبت جسکی مہاراجہ کو کل اختیار حاصل ہے۔

شرط یازدہم

چونکہ مہاراجہ پریہ فرض ہے کہ وہ آمادہ شریک ہونے سرکار انگریزی کے ساتھ حتی الوسع والامکان بیچ حفاظت اپنے حقوق اور ملک کے بخلاف تمام بیرونی واندرونی دشمنان کے ہون اور چونکہ ازروے شرط سوم عہدنامہ

اگر کوئی حکومت یا سرکار کوئی امر بوجہ دشمنی یا زیادتی کا نسبت مہاراجہ پرسوجی بھونسلا کے کریگا اور بعد اظہار واجبی کے کیفیت مناسب دینے سے انکار کرے یا جسطرح کے اطمینان یا معاوضہ دیگر فریق معاہدہ تجویز کرین انسے انکار کرے تو فریق مذکورین وہ تدابیر عمل مین لاوینگے جو مناسب اور ضروری الوقت متصور ہونگی بنظر تصریح تام مع اور مطلب اس عہدنامہ کے گورنر جنرل ان کونسل منجانب ہنوربل کمپنی بذریعہ اس تحریر کے بیان کرتے ہین کہ سرکار انگریزی کسی حکومت یا ریاست کو اُسمین قوم پنڈارا بھی آگئے کوئی امر بوجہ دشمنی اور زیادتی کا نسبت حقوق و ملک مہاراجہ پرسوجی بھونسلا کے بلا سزاے واجبی کے نہ کرنے دینگے بلکہ ہر وقت اُسطرح اُنکے بحال رہنے اور حفاظت مین کوشش کرینگے جسطرح حقوق اور ممالک ہنوربل کمپنی کی بحالی اور حفاظت ہوتی ہے۔

## شرط سوم

بمقتضاے منشاء اتفاق کلی و احدیت معاملہ جو ازروے شرائط بالا کے قرار پایا ہے اور بالعوض حمایت و حفاظت ملک ناگپور بخلاف دشمنان جو سرکار انگریزی نے اپنے اوپر فرض تصور کیا ہے مہاراجہ وعدہ کرتی ہین کہ اُنکی فوج اور اُنکا روپیہ نہ صرف ہمراہ فوج سرکار انگریزی مقابلہ دشمنی و زیادتی جو بخلاف سرکار ناگپور ہون مصروف مددہی ہوگی بلکہ وہ اُنکو جہانتک ممکن ہوگا ہر موقع پر جب سرکار انگریزی براے حفاظت اپنے دوستون نواب سکندر جاہ صوبہ دار دکھن اور پیشوا راؤ پنڈت پردہان کے مصروف ہونگے شریک حال فوج انگریزی کے کریگا جہانتک اسکے اختیار مین زر و زور سے ممکن ہوگا سرکار انگریزی کی مدد مین موجود رہیگا جب وہ کسی وقت اپنے حقوق یا اپنے دوستون کے حقوق کی حفاظت مین مصروف ہونگے۔

## شرط چہارم

بنظر تعمیل اس عہدنامہ حفاظت کے مہاراجہ پرسوجی بھونسلا اقرار کرتے ہین کہ وہ کمین گے اور ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی وعدہ کرتے ہین کہ وہ وین سے ایک دوامی فوج لگی جو ایک رجمنٹ سواران ہندوستانی اور چھ پلٹن پیادگان ہندوستانی اور ایک کمپنی توپخانہ ولایتی اور ایک کمپنی پیونیر معہ توپخانہ معمولی جو اسقدر فوج کے ساتھ رہتا ہے اور سامان جنگ وغیرہ سے کم نہوگی اور یہ فوج ہمیشہ ملک مہاراجہ مین تعینات رہے گی اور یہ بھی سواے ازین اقرار ہوتا ہے کہ باستثناء دو پلٹن پیادگان جو مہاراجہ کے پاس رہے گی باقی فوج اسی مقامات واقع کنارہ جنوبی دریاے نربدا کے تعینات ہوگی جہان سرکار انگریزی تجویز کریگی مگر یہ اختیار حاصل رہیگا کہ جسطرف ضرورت انکی متصور ہوگی اُسطرف ملک مہاراجہ مین روانہ ہوگی اور اگر کوئی اور مقام اُنکے واسطے تجویز ہوگا تو اُسمین صلاح سرکار مہاراجہ کی لیکر انتقال مقام کریگی اور اگر مصلحت وقت ہوگی تو جو دو پلٹن ہمراہ مہاراجہ کے تعینات ہوئی ہین اُنمین سے ایک پلٹن شامل فوج مقیم کنارۂ نربدا ہوگی اور مہاراجہ اُسمین کچھ عذر نہ کرینگے الا فوج متعینہ ہمراہی مہاراجہ کسی حالت مین ایک پلٹن سے کم نہ رہیگی ـــ

## شرط پنجم

مہاراجہ بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہنوربل کمپنی کو خزانہ ناگپور سے بموجب دو اقساط مفصلۂ ذیل ششماہی کے تعداد مساوی بلا عذر وتکرار سات لاکھ پچاس ہزار روپیہ ناگپوری رائج الوقت جو تخمیناً مصارف زائد فوج مذکورۂ شرط بالا کا ہے ادا کرینگے ـــ

تفصیل اقساط یہ ہے

یکم دسمبر ـــــــ ؁ لکھ

یکم جون ـــــــ ؁ لکھ

ـــــــــــ

؁ لکھ

نواگڈہ

گھری لیتہ

ٹوناگیر

بوراسامبری

علاقہ راجہ جوجار سنگہ شامل ملک انگریزی رہیگا اور مہاراجہ بذریعہ اس تحریر کے تمام دعاوی آیندہ کے واسطے نسبت علاقہ راجہ جوجار سنگہ کے ترک کرتے ہین اور یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ وہ آیندہ کچھ مطالبہ یا حکومت اُس علاقہ پر نہین کرینگے اگر کسی وقت راجہ جوجار سنگہ بارادہ مفسدہ پردازی علاقہ مہاراجہ راگھوجی بھونسلا پر حملہ آور ہوگا یا زمیداران علاقہ مہاراجہ کے ساتہ شریک سرکشی واسطے کرنے ساتہ مہاراجہ کے ہوگا تو مہاراجہ اُسکی کیفیت ہنوریبل گورنر جنرل ان کونسل کو کرینگے اور گورنر جنرل بہادر تحقیقات حال کرکے اگر یہ امر بخلاف راجہ جوجار سنگہ کے ثابت ہوگا تو اُسکا علاقہ ملک انگریزی سے علحدہ کردیا جائیگا اور مہاراجہ کو اُسوقت اختیار حاصل ہوگا کہ باستر ضاے سرکار انگریزی فوج کشی بمقابلہ راجہ جوجار سنگہ کے کرین اور گورنر جنرل اُسکو ترغیب اور مدد دینگے اور جو ایسا امر نہوگا تو مہاراجہ اور اُنکے اہلکار بغیر استرضاے سرکار انگریزی کے کسیطرح کی لڑائی ساتہ جوجار سنگہ کے نکرینگے اور نہ اُس سے مزاحم ہون گے لیکن اگر راجہ جوجار سنگہ مجرم کسی زیادتی کا ثابت ہوگا تو اُس حالت مین رائگدہ ملک انگریزی سے علحدہ ہوکر شل سنبل پورا اور ٹینیا شامل ملک مہاراجہ کیا جائیگا۔

یہ اقرار ہوتا ہے کہ ایک نقل اِس عہدنامہ کی بہ تصدیق گورنر جنرل ان کونسل مقام فورٹ ولیم سے دو مہینے اور گیارہ روز کے عرصہ مین آجکی تاریخ سے دی جائیگی۔

تصدیق کیا گورنر جنرل ان کونسل نے تباریخ ۲۔ ماہ اکتوبر سنہ ۱۸۰۶ء

## نمبر ۲۰

عہدنامہ محافظت دوامی فیمابین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی اور مہاراجہ پرسوجی بھونسلا مع ورثا اور جانشینان جو ساتہ راجہ مودہاجی بھونسلا جو اختیارات کل امور ریاست کے منجانب مہاراجہ ممدوح رکھتے تھے اور ساتہ رچارڈ جنکن صاحب رزیڈنٹ دربار مہاراجہ باختیارات عطیہ رابٹ ہنوربل فرانسس ارل آف مایرا کے جی ون اوف ہز برٹانک مجسٹیز موسٹ ہنوربل پریوی کونسل گورنر جنرل ان کونسل ماموره ہنوربل کورٹ آف ڈایرکٹر ہنوربل کمپنی مذکور بنابر اجرا و حکومت امور ہند۔

چونکہ بعنایت ایزدی واسطے صلح اور دوستی کے بلاتفاوت مدت دراز سے فیمابین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی و سرکار ناگپور جاری ہیں لہذا سرکارین ممدوحین نے بنظر غیر معتبری زمانہ یہ تجویز بنظر حفاظت صلح و امن و حفظ حقوق و ممالک خودہا و حقوق و ممالک دوستان و رفیقان کی ہے کہ شرایط ذیل دوستی و حفاظت کی قرار دی جائین۔

### شرط اول

صلح و اتفاق و دوستی جو اسقدر مدت دراز سے فیمابین سرکارین قائم ہے اس عہدنامہ سے ترقی پذیر ہوکر دوامی رہیگی دوست اور دشمن ایک کے دوست اور دشمن سب کے متصوّر ہونگے اور فریقین معاہدہ اقرار کرتے ہین کہ تمام سابق عہدنامجات اور اقرارنامجات جو فیمابین سرکارین کے ابتک قائم ہین اور اس عہدنامہ کی شرایط سے منافق نہین اس عہدنامہ سے مستحکم اور مضبوط ہونگے۔

### شرط دوم

## شرط یازدہم

سینا صاحب صوبہ بذریعہ اس تحریر کے اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینون کی طرف سے ترک شرکت سازش کرتے ہین جو اُنھون نے اور دولت راؤ سیندہیا اور دیگر رئیسان مرہٹا نے واسطے حملہ کرنے اوپر سرکار انگریزی اور اُسکے دوستون کے کی تھی کرتے ہین اور اقرار کرتے ہین کہ اب بھی اگر لڑائی اون کے ساتھ جاری رہیگی تو وہ مدد اُن رئیسون کی نہ کرینگے —

## شرط دوازدہم

یہ صلحنامہ سینا صاحب صوبہ آج کی تاریخ سے آٹھ روز کے عرصہ مین تصدیق کرکے میجر جنرل ویلزلی صاحب کو دین بعد ازان احکام سپردگی علاقجات عطیہ جاری ہونگے اور فوج روانہ ہوجایگی میجر جنرل ویلزلی صاحب وعدہ کرتے ہین کہ یہ عہدنامہ ہزاکسلنسی موسٹ نوبل گورنر جنرل اِن کونسل تصدیق کرینگے اور وہ تصدیق دو مہینے کے عرصہ مین آج کی تاریخ سے دیا جایگا —

المرقوم مقام دیوگام تاریخ ۱۷ ماہ دسمبر سنہ ۱۸۰۳ء مطابق ۲ ماہ رمضان سنہ ۱۲۱۳ فصلی —

تصدیق کیا گورنر جنرل اور کونسل نے تاریخ ۹ ماہ جنوری سنہ ۱۸۰۴ عیسوی —

---

## نمبر ۱۹

ترجمہ عہدنامہ بابتہ واپسی اضلاع سنبل پور وپٹنا منجانب سرکار انگریزی بنام راجہ راگھوجی بھونسلا سینا صاحب صوبہ بہادر المرقوم ۲۴ ماہ اگست سنہ ۱۸۰۶ء مطابق ۹ جمادی الثانی سنہ ۱۲۲۱ ہجری —

نظر واسطے صلح اور دوستی کے جو فیمابین سرکار انگریزی اور مہاراجہ راگھوجی بھونسلا قائم ہے ہنوربل سر جارج ہلارو بارلو صاحب بارونٹ گورنر جنرل وعدہ کرتے ہین کہ وہ تمام علاقہ سنبل پور اور پٹنا کا جو مہاراجہ نے ہنوربل انگریزی کمپنی کو دیا تھا باستثناء علاقہ راجہ جوجار سنگھ حسب تفصیل ذیل واپس دینگے اور بذریعہ اس تحریر کے سرکار انگریزی تمام دعاوی نسبت پرگنجات ذیل کے واسطے آیندہ کے ترک کرتے ہین اور مہاراجہ اسی قسم کی اپنی حکومت اُن پر رکھین گے جسطرح کی وہ اپنے اور علاقہ میز رکھتے ہین ـــ

## تفصیل

### نام پرگنجات سنبل پور

سنبل پور
سونی پور
سارن گڈہ
برگڈہ
سکتی
سراکول
نبوریا
بونی
کاتک پور

---

### نام پرگنجات پٹنا

پٹنا
خاص پٹنا

یہ اقرار کیا جاتا ہے کہ سرحد سینا صاحب صوبہ کی سمت ملک صوبہ دکھن بجانب مغرب دریاے وردا اُسکی ابتدا سے کوہستان انجاردی تک جہان وہ شامل دریاے گوداوری ہوتا ہے ہوگی۔

وہ پہاڑ جسپر قلعہ نرنالہ اور کویل گڈہ قائم ہین قبضہ سینا صاحب صوبہ مین رہیگا اور جو کچھ بجانب جنوب کوہستان مذکور کے اور بجانب مغرب دریاے وردا کے ہے وہ تعلق سرکار انگریزی اور اُسکے دوستون سے رہیگا۔

## شرط پنجم

علاقجات جمعی چار لاکھ سالیانہ کے ملحق اور بجانب جنوب قلعہ نرنالہ و کویل گڈہ کے سپرد سینا صاحب صوبہ کے ہونگے اِن علاقجات کی تجویز میجر جنرل ولیسلی صاحب کرینگے اور سپرد سینا صاحب صوبہ کے متا قلعجات کے کیے جاینگے۔

## شرط ششم

سینا صاحب صوبہ اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینان کی طرف سے کلیتہً ترک دعوی ہر قسم نسبت اُن علاقجات کے کرتے ہین جو سرکار انگریزی اور اُن کے دوستون کو ازروے شرایط دوم و سوم و چہارم دیے گئے ہین اور نسبت علاقجات صوبہ دکھن کی کرتے ہین۔

## شرط ہفتم

ہنوریبل کمپنی اقرار کرتے ہین کہ وہ درمیان مین آکر ثالثی ازروے انصاف ہر تکرار اور نزاع کی جواب فیمابین سرکار انگریزی سکندر جاہ بہادر اُسکے ورثا یا جانشینان کے اور راو پنڈت پردہان اُسکے ورثا اور جانشینون کے اور سینا صاحب صوبہ کے ہوگی یا آیندہ پیدا ہوگی

کردین گے

## شرط ہشتم

سینا صاحب صوبہ اقرار کرتے ہین کہ وہ ہرگز اپنے ملازم کسی فرانس والہ کو یا کسی اور یورپ زا اور امریکا والہ کو جسکے ساتہ جنگ سرکار انگریزی کی ہوگی یا کسی رعایا انگریزی یورپ زا یا ہندوستانی کو بغیر استرضاے سرکار انگریزی کے نرکھین گا اور ہنوربل کمپنی اپنی طرف سے اقرار کرتے ہین کہ وہ کسی سردار ناراض یا راجہ یا زمیدار یا کسی رعایاے سینا صاحب صوبہ کو جو مفرور ہو یا جسنے سرکشی بخلاف اسکے کی ہو پناہ نہ دینگے اور نہ اُسکی مدد وہی کرینگے۔

## شرط نہم

بنابر حفظ و ترقی رشتۂ دوستی وصلح جو اس تحریر کے روسے فیمابین سرکارین قائم ہوئی ہے یہ وعدہ ہوتا ہے کہ اراکین معتبر طرفین کی طرف سے دربار سرکارین مین حاضر رہین گے۔

## شرط دہم

اکثر عہدنامجات سرکار انگریزی نے رفیقان سینا صاحب صوبہ کے ساتہ کیے ہین یہ عہدنامجات منظور ہونے چاہین فہرست اون رئیسون کی جن کے ساتہ عہدنامجات ہوئے ہین سینا صاحب صوبہ کو اوسوقت دیجایگی کہ جب یہ عہدنامہ ہزاکزلنسی گورنرجنرل ان کونسل تصدیق کرین گے۔

---

*شمل عہدنامجات کٹک محال مشترکہ جو جلد اول مین ہین

راجہ نے اپنی نارضامندی اس شرط کے منظور کرنے مین ظاہر کی تہی مگر جب خوف دوبارہ جنگ کرنے کا اوس کو دیا گیا تو وہ راضی فہرست کے دستخط کرنے پر ہوا۔

فوج بنگالہ کرناٹک سے مدد خرچ حسب شرح جو گورنر جنرل ان کونسل اور راجا رام پنڈت نے بند علحدہ مین مقرر کی ہے ماہ بماہ اُسی انداز جسکے مطابق فوج انگریزی اپنی تنخواہ پائیگی پایا کرینگے۔

دوم فوج راجہ سینا بہادر فوراً مقام اورسا سے روانہ ہوگی اور بمقابلہ گدہ منڈیلا کوچ کرینگے اب گورنر جنرل اورکونسل انگریزی بلحاظ دوستی جو فیمابین خاندان بھونسلا اور سرکار انگریزی قائم ہے بنام افسر فوج مقیم ہندوستان حکم جاری کرین کہ اُس جانب سے روانہ ہوکر مدد راجہ ممدوح کی مہم مذکور مین کرین اور گدہ منڈیلا کو سر کرکے فوج راجہ قلعہ مین قائم کردین

سوم بنا بر اسکے کہ دوستی فیمابین مہاراجہ مدہوجی بھونسلا و سرکار انگریزی روز روز ترقی رہے گورنر جنرل اور کونسل بالفعل کسی معتبر کو ناگپور مین بھیجین اور بعد ازان دیوان دیوکر پنڈت ناگپور سے آئیگا اور گورنر جنرل سے ملاقات کریگا اُسوقت بصلاح و منظوری باہمی درخواستین اور مطالبہ طرفین کے طے ہوکر قرار دی جائینگی۔

چہارم اگر ایسا موقع ہو کہ کسی خاص سبب سے ملاقات فیمابین دیوکر پنڈت اور گورنر جنرل نہو تو اِس حالت مین درخواستین اور مطالبہ طرفین کے بمقام ناگپور مین معرفت کسی شخص کے طے ہوکر قرار دیے جائینگے اور رشتہ دوستی ایسے استحکام کے ساتھ فیمابین خاندان بھونسلا و سرکار انگریزی قائم ہوگا کہ ہرگز کسی سبب سے انفساخ اُسکا نہوگا۔

بند حساب خرچ ماہواری فوج جو ہمراہ کرنیل پیرس صاحب کے روانہ ہوگی ـــ

دو صد سوار بحساب پچاس ہزار روپیہ فی ہزار سوار یعنی کل ایک لاکھ روپیہ ماہواری

المرقوم ۸ ربیع الثانی سنہ ۲۲ جلوس ـــ

تنخواہ مذکورہ بالا اُسوقت سے شروع ہوگی جب سے فوج مذکور کٹک سے

روانہ ہوگی اور جب اُسکا کام ختم ہوگا تو صاحب کمانڈر فوج انگریزی اُسکو رخصت کرینگے تو اُنکو وہی تنخواہ اُسوقت تک حساب منازل کرکے جسقدر منازل مقام رخصت سے کٹک تک ہونگے جاری رہے گی۔

## نمبر ۱۸

صلحنامہ جو فیمابین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی مع دوستان ایک فریق اور سیناصاحب صوبہ راگھوجی بھونسلا فریق ثانی معرفت میجر جنرل ویلزلی منجانب ہنوربل کمپنی مع دوستان اور جسونت راؤ رام چندر منجانب سیناصاحب راگھوجی بھونسلا قرار پایا جب دونوں معرفت داران نے اپنے اپنے اختیارات علیہ ظاہر کیے۔

### شرط اول

صلح اور دوستی دوامی فیمابین ہنوربل کمپنی مع دوستان ایک فریق اور سیناصاحب صوبہ راگھوجی بھونسلا فریق ثانی قائم رہے گی۔

### شرط دوم

سیناصاحب صوبہ راگھوجی بھونسلا ہنوربل کمپنی مع دوستان اُنکے کو حکومت دوامی مُلک کٹک کی جوراستہ لنگرگاہ اور ضلع بلاسور کا ہے دیتے ہین۔

### شرط سوم

وہ اُسیطرح ہنوربل کمپنی مع اُنکے دوستان کو حکومت دوامی اُس تمام علاقہ کی جنکا محاصل اُسنے بشراکت صوبہ دکھن کے تحصیل کیا ہے اور نیز وہ علاقجات جو اُسکے قبضہ مین بجانب مغرب دریای وردا ہوں دیتے ہین۔

### شرط چہارم

دی گئی اور حسب درخواست راجہ ۱۸۳۰ء شرط ششم عہد نامہ ۱۸۲۶ء جسکا قائم رکھنا کچھ ظاہر مین ضروری نہ تھا منسوخ ہوئی —

راگھوجی انتظام امور تا تاریخ وفات ۱۱ ماہ دسمبر ۱۸۵۳ء کرتا رہا اور لاولد مرگیا اور نہ کوئی وارث اُسکا پیدا ہوا اور نہ اُسنے حین حیات متبنی کسیکو کیا تھا پس یہ تجویز ہوئی کہ ملک ناگپور شامل علاقہ سرکار انگریزی کیا جاے یہ ملک ۱۸۱۸ء مین ونا بازی آپا صاحب سے ضبط ہوکر ملک مفتوحہ سرکار تصور کیا گیا تھا اور از روے عہد نامہ ۱۸۲۶ء کے بلا معاوضہ راگھوجی وارث اور جانشین آپا صاحب کو دیا گیا اور اب پھر بباعث موجود نہ ہونے وارث کے شامل ملک انگریزی کیا گیا —

۱۸۵۵ء مین بیگان راجہ مرحوم نے ایک شخص جانوجی بھونسلا نامے کو اپنے خاندان سے بہ اولاد دختری سے تھا متبنی کیا بلحاظ حلال نمکی اس خاندان کے جو بلوہ ۱۸۵۷ء مین اُنسے ظہور مین آئی جانوجی کو خطاب راجہ بہادر دیوار کا عطا ہوا اور علاقہ دیوار واقع ضلع ستارا واسطے دوام کے اُسکو اور اُسکے ورثا اصلی او متبنی کو دیا گیا اور خاندان کو پنشن دو لاکھ تینتیس ہزار روپیہ سالیانہ کی ملتی ہے —

بموجب شرط دوم عہد نامہ ۱۸۲۶ء کے جو عہد نامجات اسران انگریزی نے بنام راجہ مذکور ساتھ گونڈا اور دیگر رئیسان و زمیداران ماتحت کی کئے تھے منظور ہوئے جن زمیداروں کے ساتھ عہد نامہ نمبر ۲۴ کیا گیا تھا وہ زمینداران چتیس گدہ و چاندا و دیوگڈھ معروف چیندوارا تھے زمینداران چتیس گڈھ جنمین راجہ بستار جسکے ساتھ عہد نامہ نمبر ۲۵ ہوا تھا و راجہ ہاے کھرونڈ و ککیر شامل ہین ستائیس زمیدار ہین اور یہ سب ایک لاکھ اٹھائیس ہزار بتیس روپیہ ادا کرتے ہین اور چاندا مین اٹھارہ گونڈ زمیداران خورد ہین اور وہ سب چارسو بیس روپیہ دیتے ہین اور گونڈ زمیداران دیوگڈھ جو دو تین

اور کچھ تھوڑا خراج غیر معین دیتے ہین سوا اُسکے تبیس زمیدار اور اضلاع وین گنگا کے ہین یہ خراج سالیانہ ایک لاکھ اکتالیس ہزار پانچ سو چورانوی روپیہ کا دیتے ہین مگر اُنکے ساتھ کوئی عہدنامہ تحریری نہین ہوا ہے۔

ملک ناگپور اور ساگر اور علاقجات زبدا علٰحدہ زیر حکم صاحب چیف کمشنر کے قرار دیئے گئے اور اُسمین سنبل پور مع متعلقات کے بھی شامل کئے گئے اِس چیف کمشنر کے علاقہ کو اضلاع واسطی یعنی سنٹرل پرووینس کہتے ہین۔

رئیسان کلان اِس سنٹرل پرووینس کے راجہ ہاے بستار و کھروند و کیر ہین اور اِن سب کو اختیار متبنی کرنیکا حسب سند نمبر ۲۶ کے عطا ہوا ہے راجہ بستار خراج سالیانہ چار ہزار روپیہ کا دیتا ہے اور راجہ کھروند چار ہزار پانچ سو دیتا ہے اور آمدنی بستار کی ۔۔ لاکھ ۔۔ اور کھروند کی ۔۔ لاکھ ۔۔ ہے اور آبادی قریب اسی ہزار نفری ہر ایک علاقہ مین یعنی بستار اور کھروند مین ہے۔

## نمبر ۱۷

### عہدنامہ راجہ برار ۱۸۰۸ء

چونکہ دوستی فیمابین مہاراجہ اپوجی بھونسلا اور سرکار انگریزی کے باستحکام قائم ہوئی ہے لہذا شرایط ذیل سینا بہادر نے معرفت راجہ رام پنڈت کے قرار دین۔

اوّل راجہ سینا بہادر دو ہزار سوار اچھے اور کارگذار کرنیل پیرس صاحب کے ہمراہ واسطے مدد انگریزان بجنگ جیدبیک روانہ کرینگے اور افسر کمانڈنگ اُنکا زیر حکم کرنیل صاحب موصوف اور صاحب افسر جو حاکم فوج بنگالہ کا کرناٹک مین مقرر ہوگا کار روا رہے گا اور سواران مذکور صاحب افسر

## حصۂ دوم

# عہدنامجات واقرارنامجات واسناد متعلق ناگپور

## ناگپور

تواریخ قدیم خاندان ناگپور کی چندان مشہور نہین اور مشکوک ہے لیکن اُسکی شہرت تواریخ ہند مین عہد راگھوجی سے ہے جو سرغنہ ایک گروہ ڈاکوان کا تھا اور جب وہ ۱۷۵۵ء مین فوت ہوا تو اُسوقت مین اوس نے حکومت مرہٹا تمام مُلک درمیان دریاے نربدا اور گوداوری کے اور بجانب مشرق کوہستان اجنٹا سے کنارہ سمندر تک قائم کر دی تھی راگھوجی کے چار فرزند تھے مسمیان جانوجی ساباجی مادہوجی اور بمباجی اور جانشین اُسکا فرزند اکبر جانوجی ہوا اور اُسنے ۱۷۷۲ء مین وفات پائی اور بصلاح مشیوا اپنے برادرزادہ راگھوجی پسر مادہوجی کو وارث اور متبنیٰ کیا تھا مگر بعد وفات جانوجی کے اُسکے برادر ساباجی نے حکومت چھین لی اور حکمران بہزار تکرار و نزاع ۱۷۷۵ء تک رہا اس سال مین اُوسکے بھائی نے جنگ مین اُسکو قتل کیا اُسکے بعد راگھوجی گدی نشین ہوا مگر صغر سن تھا لہذا کاربرداری پر مادہوجی رہا —

گورنمنٹ بنگالہ نے جانوجی کے عہد مین اکثر روپیہ اس غرض سے دیا تھا کہ ملک کٹک اُنسے معاوضہ مین لین مگر یہ نہوا اور ایک ارادہ وارین ہسٹنگ صاحب نے بھی واسطے لینے ملک کٹک کے مادہوجی کے ساتھ کیا تھا مگر اُسکا بھی نتیجہ مفید مطلب نہ ہوا اور ۱۷۸۱ء مین مادہوجی نے ایک فوج واسطے تسخیر ملک بنگالہ کے بتائید سازش کے جو فیما بین مرہٹا اور نظام اور حیدر علی کے واسطے

بہادر کے سرانجام پایا کریگا مگر آپا صاحب تدابیر سازش بخلاف انگریزان کرتی
رہے آخر کار گرفتار ہوئے مگر مفرور ہو کر گوندون مین پناہ گیر ہوئے اور
پھر تدبیر واسطے دوبارہ حاصل کرنے ناگپور کے کی مگر کچھ نتیجہ مفید اس
سے بھی مترتب نہوا پھر ماہ فروری سنہ ۱۸۱۹ء فرار ہو کر ہندوستان سے گئے اور
سنہ ۱۸۴۰ء مین جودہ پور مین فوت ہوئے —

جب آپا صاحب حکومت سے خارج ہوئے تو انکا نواسہ یعنی پسر دختر
بتاریخ ۲۶ ماہ جون سنہ ۱۸۱۸ء گدی نشین کیا گیا اُسنے اپنا نام راگھوجی اپنے نانا
کے نام پر رکھا بوجہ صغر سنی اس راجہ کے انتظام ملک ناگپور کا باختیار صاحب
رزیڈنٹ بہادر کے رہا اور یہ صاحب کارِ ملک بنام راجہ کرتے تھے سنہ ۱۸۲۶ء
مین جب راجہ سن بلوغ کو پہنچا اور اُسکو حکومت ملک دی گئی اُسنے عہدنامہ
نمبر ۲۲ کیا جسکے رو سے اُسنے ملک بابت فوج لگی واسطے ہمیشہ کے
کہدیا اور نیز علاقہ واسطے خرچ اُس فوج کے جو اُسکو رکھنے کو ضرور تھی
بلا معاوضہ علیحدہ کر دیا اور وعدہ کیا کہ اُسکی فوج بھی زیر حکم سرکار انگریزی رہا
کریگی اور راجہ نے یہ بھی وعدہ کیا کہ وہ انتظام کل اپنے ملک کا زیر حکم
صاحب رزیڈنٹ بہادر رکھیگا شرایط اس عہدنامہ کی ثابت ہوئین کہ نہایت
سخت واسطے راجہ کے تھین یعنی اُسکی آمدنی مین بہت نقصان آنیسے ہوتا
تھا اور جس نیت سے سرکار انگریزی نے یہ کیا تھا کہ خاندان بھونسلا حاکمان
اہلی ہند سے ہے اُسکے برعکس معلوم ہوئین لہذا سنہ ۱۸۲۹ء مین یہ عہدنامہ
بذریعہ عہدنامہ نمبر ۲۳ ترمیم ہوا علاقہ جات جو علیحدہ کر دیے گئے تھے
وہ واپس راجہ ناگپور کو دیے گئے اور مد خرچ آٹھ لاکھ روپیہ کا اُسکے
عوض مین لیا گیا اور فوج لگی برخاست کی گئی اور راجہ کو ہدایت ہوئی اپنے
ملک کی فوج اُسقدر رکھے جسقدر کافی واسطے انتظام ملک کے متصور ہو اور
راجہ کو کچھ آزادی بھی ماتحتی صاحب رزیڈنٹ سے درباب انتظام امور ملک کی

شرط بالا تجویز کرین اور نہ کسی استحقاق سے مداخلت بیچ ضلع حال کے سرکار انگریزی سے کریگی —

دستخط پیشوا

مہر پیشوا

دستخط ہیسٹنگ

دستخط این بی ایڈمنسٹن

مہر خورد گورنر جنرل

دستخط ای سٹن

دستخط جی ڈوڈیسول

گورنر جنرل ان کونسل نے تاریخ ۵ - ماہ جولائی ۱۸۱۸ء تصدیق کیا

دستخط جی ایڈم

ایکٹنگ چیف سکرٹری گورنمنٹ

---

## نمبر ۱۶

### امور مجوزہ واسطے باجی راؤ کے

المرقوم یکم ماہ جون ۱۸۱۸ء —

اول وہ اپنی طرف سی اور اپنے ورثا کیطرف سے تمام حقوق و استحقاق و دعوی حکومت پونا یا کسی اور حکومت کا چھوڑ دی —

دوم باجی راؤ فوراً مع اپنے عیال و اطفال کے وجزوے ہمراہی و خدمتگار لیکر پاس برگیڈیر جنرل مالکوم صاحب کے حاضر ہو وہان اُنکی عزت و توقیر ہوگی اور اُنکو بنارس مین یا کسی مقام معبد ہنو دمین جو بدرخواست اُنکے مالکوم صاحب منظور کرینگے بحفاظت پہنچا دینگے —

سوم بباعث صلح دکھن کے اور بسبب سخت ہونے موسم کے باجی راؤ کو چاہیے فوراً بلا توقف روز سے روانہ ہندوستان ہو اور برگیڈیر جنرل مالکوم صاحب وعدہ کرتے ہین جو کوئی اُنکے عیال و اطفال سے پیچھے رہجایگا اُسکو وہ فوراً

روانہ کر دینگے اور ہر طرح کی آسایش اُنکی راستہ مین ملحوظ رہیگی اور وہ جلدی او
بآرام پہنچا دیے جاینگے۔

چہارم اگر باجی راؤ برضامندی ان شرایط کو منظور کریگا تو واسطے اُسکے اور
خاندان کے پرورش کے مدخرچ معقول سرکار انگریزی تجویز کرینگے اور تعداد
اُسکے مدخرچ کی گورنر جنرل بہادر تجویز او تعین کرینگے اور برگیڈیر جنرل مالکوم
صاحب ذمہ کرتے ہین کہ وہ آٹھ لاکھ روپیہ سالیانہ سے کم نہوگا۔

پنجم اگر باجی راؤ فوراً اور بے تامل تعمیل کرنے ان شرایط کے سوا اپنا اعتبار نسبت
سرکار انگریزی ظاہر کریگا تو اُسکی درخواست نسبت بہتری اُسکے قدیم جاگیر دارون
اور ہمراہیون کے جنہون نے اُسکی ہمراہ رہ کر اپنے تئین برباد کر دیا ہے منظور
ہوگی اور نیز اُسکی سفارش نسبت برہمنان معزز و جماعتہای مذہبی جنکو اُسکے خاندان نے
قائم کیا ہے یا جنکی پرورش کی ہے ملحوظ رہیگی۔

ششم شرایط بالا کی صرف منظوری درکار نہین بلکہ باجی راؤ کو چاہیے کہ اسوقت
سے چوبیس گھنٹہ کے عرصہ مین حاضر پاس برگیڈیر جنرل مالکوم صاحب کے ہو
ورنہ جنگ دوبارہ شروع ہو جایگی اور پھر صلح اُسکے سات نہوگی۔

نقل مطابق اصل کے ہے

دستخط ای میکڈونلڈ

اسسٹنٹ

ختم شد حصہ اول

مُلک دارواڑ و کوسی گل ـــ
علاقجات مذکورہ بالا فوراً حوالہ کیے جائین پھر اخراجات ضروری بابتہ انتظام اضلاع مذکور تحقیق ہُو کر زر نکاسی سے منہا ہوا اور ماقی آمدنی جز و رقم چونتیس لاکھ روپیہ مشروحہ شرط ہفتم ہُوگی اور جسقدر علاقہ واسطے پورا کرنے رقم مذکور کے درکار ہوگا وہ مُلک کرناٹک مین ایسے مقامون پر دیا جائیگا جو نہایت آسان واسطے ہنوریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کے ہونگے تاکہ حدبندی صحیح اور مسلسل قائم رہے۔

جو کچھ تحصیل اہلکاران مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر نے ان اضلاع سے کی ہوگی وہ فوراً واپس کی جایگی اور نیز وہ روپیہ جو اُن علاقجات سے جو مُلک کرناٹک مین دیئے جاوینگے بعد شروع سال حال ہندی مطابق ۵ ماہ جون ۱۸۱۷ع تحصیل کیا ہوگا وہ بھی اہلکاران ہنوریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کو بموجب مضمون شرط نہم عہدنامہ کے واپس ملیگا۔

واسطے دریافت کرنے تعداد آمدنی علاقجات مجولہ یہ اقرار ہوتا ہے کہ سیاہہ آمدنی بیس سال کی دفتر مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر سے پانچ روز کے عرصہ مین نکالکر صحت اُسکی کیجائیگی۔

(مہر پیشوا) دستخط پیشوا

دستخط ہسٹنگ

(مہر خورد گورنر جنرل) دستخط ان بی ایڈمنسٹن

دستخط اے سٹن

دستخط جی ڈوڈیسول

گورنر جنرل ان کونسل نے بتاریخ ۵ ماہ جولائی ۱۸۱۷ع تصدیق کیا

دستخط جے ایڈم

اکٹنگ چیف سکرری گورنمنٹ

کاغذ جو صاحب رزیڈنٹ پونا نے روبرو سے وزرا سے پیشوا تاریخ ۱۶ ما
جولائی ۱۸۱۲ء پیش کیا اور جسکو مہاراجہ نے تاریخ ۱۷ منظور کیا۔
اول مہاراجہ پیشوا کچھ خیال رنجش گذشتہ کا نکرینگے اور کوئی دعوی روپیہ کا
مرضی سرکار انگریزی کے پیش نکرینگے۔
دوم جاگیر دار اپنی زمین سرانجامی کا قبضہ اُسوقت تک رکھینگے جب تک
خدمتگذاری مہاراجہ پیشوا کی بدل کرینگے۔
سوم تمام آراضیات اور محصول جو بغیر سند کے جاگیر داران نے لیا
مہاراجہ پیشوا کو واپس دینگے۔
چہارم جاگیر داران خدمتگذاری مہاراجہ پیشوا کی حسب ضابطہ معینہ کرینگے
جب مہاراجہ طلب کرین مع اپنے سپاہیان معینہ کے حاضر ہون اور پیشوا
جاگیر دارون سے کچھ وعدہ نہین کرتے جسنے تعین قدیم اُنکے حقوق طلب
اور پاس رکھنے کا ہو یعنی جب چاہین طلب کرین اور جتبک چاہین اپنے پاس
بلکہ وہ سرکار انگریزی سے وعدہ کرتے ہین کہ جب امورات ملک مین ضرو
اُنکے طلب کرنے کی ہوگی اُسوقت وہ اُنکو طلب کرینگے اور حسب دستور قدیم
سرکار انگریزی جب اُنکی ضرورت نہوگی اُسوقت اُنکو رخصت کردینگے اور مہاراجہ
وعدہ کرتے ہین کہ جاگیر دارونکی توقیر حسب دستور سابق ہوگی۔
پنجم سرکار انگریزی ذمہ کرتی ہو کہ تعمیل شرائط چہارگانہ مذکورہ بالا کی کرائے
اگر جاگیر دار انکو نمانینگے تو سرکار انگریزی اُنکو فہمایش مناسب کرینگی اور اگر ضر
ہوگی تو زبردستی اُنسے تعمیل کرینگی اور اگر وہ اسپر بھی انکار کرینگے تو سرکار انگر
شریک پیشوا ہوکر اُنکے علاقجات بنام مہاراجہ ضبط کرینگے اگر جاگیر دار فی الحا
منظور کرین مگر آیندہ اُنکی تعمیل سے انکار کرین تو سرکار انگریزی شریک پیشوا ہو
سزا دیگی۔
ششم سرکار پیشوا کسی شرط سے انحراف نہ کریگی جو سرکار انگریزی مـ

من بعد وہ ترمیم شدہ عہدنامہ بھی بتاریخ ۷ ماہ مذکور پیش ہوا اور اسکو مہاراجہ نے منظور کیا لہذا وہ شرائط اب منظور ہوکر دونون پر اسطرح فرض ہوئین گویا وہ فرد عہدنامہ تھین اور چونکہ اکثر تکرار درباب تعداد فوج جاگیرداران مذکورین سے اور اُنکے طریق اور ایام خدمتگذاری سے پیدا ہوتے ہین لہذا مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اس تحریر کے رو سے وعدہ کرتے ہین کہ اس بارہ مین وہ بموجب صلاح سرکار انگریزی کے کرینگے اور کوئی حکم بنام جاگیرداران مذکورین کے بغیر استصواب سرکار انگریزی کے جاری نہ کرینگے اور مہاراجہ یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ جو زمین اُنکی مندرجہ سند اً مہاراجہ کے قبضہ مین ہوگی اُسکو وہ واپس اُنکو کر دینگے اور بہ لحاظ سفارش سرکار انگریزی کے مہاراجہ راضی اس امر پر ہوئے کہ جو جاگیر سابق مادہو راؤ رسٹیا کی تھی اور سنہ ۱۸۱۴ع مین ضبط سرکار ہوگئی تھی وہ اُسکو واپس بضمانت سرکار انگریزی ملیگی —

## شرط ہفتدہم

جو قبضہ قلعہ و علاقہ میلگھاٹ فوج مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر نے بلا استصواب سرکار انگریزی کے کرلیا تھا اور اُنکے قبضہ کے سبب بہت دقت دیگر دوستان کو ہوتی تھی لہذا مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان وعدہ کرتے ہین کہ وہ اپنی فوج میلگھاٹ سے طلب کرلینگے اور تمام حقوق و دعاوی قلعہ اور ضلع مذکور کو وہ ترک کرتے ہین اور نیز دعاوی دیگر علاقجات کے جو اُنکی فوج نے مہم سنہ ۱۸۱۱ع مین لیے ہین چھوڑتے ہین —

## شرط ہیزدہم

یہ عہدنامہ اٹھارہ ۱۸ شرائط کا آجکی تاریخ تحریر ہوکر بمقام پونا معرفت ایم الفنسٹن صاحب و موڈ کسٹ اور بالاجی پچھمن کے ختم ہوا اور الفنسٹن صاحب نے ایک نقل اُسکی زبان انگریزی و فارسی و مرہٹا مین مُہر و دستخط اپنے مہاراجہ پیشوا کو دی اور مہاراجہ پیشوا نے ایک نقل انگریزی اور فارسی اور مرہٹا مین مُہر اپنے الفنسٹن صاحب کو دی اور ہنوربل ایم الفنسٹن صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ بہت جلد ایک نقل اُسکی

مصدقہ ہز ایگزلنسی موسٹ نوبل فرانسس مارکوئیس ہسٹنگ کے جی گورنر جنرل باجلاس کونسل منگا دینگے اور جب وہ نقل مہاراجہ کو ملیگی اُسوقت یہ عہد کامل تصور ہوکر اُسکی تعمیل ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اور مہاراجہ پیشوا پر فرض ہوگی اور جو نقل اب دی گئی ہے وہ واپس ہوگی۔

دستخط پیشوا (مہر پیشوا)

دستخط ہسٹنگ

دستخط اِن بی ایڈمنسٹن

دستخط اِے سٹن (مہر خورد گورنر جنرل)

دستخط جی ڈوڈیسول

تصدیق کیا گورنر جنرل اِن کونسل نے بتاریخ ۵ ماہ جولائی ۱۸۱۸ عیسوی بمقام فورٹ ولیم واقع بنگالہ۔

دستخط جے آیڈم
اکٹنگ چیف سکرٹری گورنمنٹ۔

---

تفصیل اراضی و آمدنی جو واسطے دوام کے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر نے ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کو حسب منشار شرط ہفتم عہدنامہ منسلکہ کے دی اور جسکی تعداد سالیانہ چونتیس لاکھ روپیہ ہے اور جو فوراً حوالہ ہونگے۔

اضلاع بیلا پور واونگانگ وکلیان وجمیع علاقجات مقبوضہ مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر واقع شمال اضلاع مذکور بابتہ گجرات اور واقع درمیان گھاٹ کوہستان سیادری وسمندر۔

جمیع حقوق وعلاقجات مقبوضہ مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر واقع گجرات باستثنار احمد آباد اولپار ورقم سالیانہ ادائے گیکوار۔

آمدنی کا بیاوار تخمیناً بعد منہائی اخراجات تحصیل چالاکھ روپیہ

ہوگی —

## شرط دوازدہم

مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینوں کی طرف سے ہنوربل کمپنی کو واسطے دوام کے قلعہ احمدنگر مع اُسقدر زمین کے جو ملحق قلعہ کے ہوگی اور پیمایش مین دو ہزار گز قلعہ سے ہوگی دیتے ہین اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ وہ اُسقدر زمین چراگاہ فوج کے واسطے مقامات متصلہ سے دینگے جسقدر واسطے مختلف چھاؤنی فوج مذکور کے کافی متصور ہوگی اور اگرچہ حسب منشا عہدنامہ بسین اب بھی گورنمنٹ انگریزی کو اختیار بھیجنے اُسقدر فوج کا ملک مہاراجہ مین حاصل ہے جسقدر ضروری واسطے تعمیل شرایط عہدنامہ مذکور مناسب متصور ہو تاہم واسطے رفع شک کے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ وہ مقام قیام اپنے ملک مین اُسقدر فوج کو دینگے جسقدر گورنمنٹ انگریزی سوائے فوج مشروطہ کمکی کے مناسب متصور کرین اور فوج انگریزی کو جسقدر ہو اپنے ملک سے بلامزاحمت گذر کرنے دینگے بشرطیکہ اس عہدنامہ مین کوئی شرط نہین ہے جسکے رُو سے وہ خرچ فوج زائد کا جو وہان رہیگی مہاراجہ سے طلب کرین —

## شرط سیزدہم

مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اس تحریر کے رُو سے ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کو تمام حقوق و فواید و استحقاق مدد فوج و علاقہ و روپیہ ملک ہند بیلکھنڈ کے مع ضلع ساگر و جھانسی و علاقہ ناناگوبند راؤ دیتے ہین اور اقرار ترک کرنے تمام واسطہ کا رئیسان ملک مذکور سے کرتے ہین —

## شرط چہاردہم

مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینون کی طرف سے بذریعہ اس تحریر کے ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کو تمام حقوق و ملک مالوا جو اُنکے ازروے شرط یازدہم عہدنامہ سرجی انجن گام کے ملے تھے

دیتے ہین اور نیز تمام حقوق وقبضہ اُس ملک کا جو اُسکے قبضہ مین بجانب شمال دریائے
نربدا آوے باستثنار اُسکے جو اُنکے قبضہ مین واقع ملک گجرات موجود ہے دیتے
ہین اور اقرار کرتے ہین کہ وہ مداخلت امور ہندوستان مین نہین کرینگے۔

## شرط پانزدہم

مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر نے سابق اپنا حصہ شہر اور ضلع احمد آباد کا
مع آمدنی کاٹھیاوار کے بھگونت راؤ گیکوار کے پاس بالعوض ساڑھے چار لاکھ روپیہ سالیانہ
کے رکھا ہے اور ایک تحریر اس مضمون کی تاریخ ۲۴۔ ماہ جمادی الآخر ۱۲۲۵ھ ہجری
لکھدی ہے اور آمدنی کاٹھیاوار کی جو سابق اس سند کے تھی ازروے شرط ہفتم
عہدنامۂ ہذا سرکار انگریزی کو دی گئی اب مہاراجہ اقرار کرتے ہین کہ وہ باقی ٹھیکہ مذکور کی بھی
راجہ آنند راؤ گیکوار بہادر کو اور اُسکے ورثا اور جانشینون کو واسطے دوام کے اُن ہی
شرائط پر جو سند مذکورہ بالا مرقومہ ۲۴۔ ماہ جمادی الآخر ۱۲۲۵ھ ہجری مین درج ہین دیتے ہین
باستثنار شرائط مذکورۂ دوم و ہشتم و یازدہم و پانزدہم شرائط کے جواب بذریعہ اس
تحریر کے مسترد و منسوخ ہوئین بنظر زیادہ ہونے آمدنی شہر اور ضلع احمد آباد کے اور
نیز بہ لحاظ نقصان کے جو مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان کا بباعث چھوڑ دینے جمیع دعاوی
آیندہ نسبت راجہ آنند راؤ گیکوار بہادر کے ابھی ہوا ہے اور نیز بوجہ اُنکے اختیار
اور منظور کرنے چار لاکھ روپیہ سالیانہ بالعوض تمام دعاوی کے جو آجکی تاریخ تک
اُنکے تھے یہ اقرار ہوتا ہے کہ سابق رقم ساڑھے چار لاکھ روپیہ کی بابت مستاجری
احمد آباد کے اب بھی حسب دستور سابق ادا ہوتی رہیگی گو آمدنی کاٹھیاوار اُس سے
علٰحدہ ہو گئی ہے۔

## شرط شانزدہم

چونکہ بعض شرائط عہدنامہ (جو چھہ شرائط ہین) درباب بندوبست جاگیرداران
جنوبی کے صاحب رزیڈنٹ پونا نے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر کے روبرو
بتاریخ ۶۔ ماہ جولائی ۱۸۱۲ء پیش کین اور مہاراجہ ممدوح نے چند ترمیم اُسمین کین

سالیانہ دینے پر راضی نہو گا تو وہ شرط جو جزو شرط چہار دہم عہدنامہ بسین کی ہے وہ قائم رہے گی اور دونون پرواجب تصور کیجائیگی مگر آیندہ کے واسطے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اپنے حقوق نسبت راجہ آنندراؤ گیکوار بہادر کے ترک کرتے ہین —

## شرط ششم

بیچ شرط چہارم تتمہ عہدنامہ بسین کے یہ مشروط ہوا ہے کہ وقت جنگ مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر پانچ ہزار سوار اور تین ہزار پیدل مع توپخانہ وسامان موافق واسطے ہمرہی فوج ملکی انگریزی کے دینگے اور سوا اسکے مہاراجہ وعدہ کرتے ہین کہ جسقدر اور فوج مہاراجہ جمع کر سکین گے وہ بھی جمع کر کے میدان جنگ مین بھیجین گے یہ شرط اب اس تحریر سے منسوخ ہوتی ہے اور بالعوض اسکے یہ اقرار ہوتا ہے کہ مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر روپیہ کافی واسطے خرچ پانچ ہزار سوار اور تین ہزار پیادہ اور سامان جنگ کے دینگے اور جب یہ روپیہ دیا جائیگا تو سرکار انگریزی کوئی اور دعوی خدمت فوج معہودہ کا نکرینگے مگر تاہم مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر فوج ممکن سے شریک جنگ ہونگے اور ہنوربل کمپنی بھی اسیطرح وعدہ کرتے ہین کہ جسقدر فوج اُنسے ممکن ہوگی وہ بھی وقت جنگ سوا اسے فوج ملکی کے دینگے —

## شرط ہفتم

نظر اسکے کہ گورنمنٹ انگریزی معاوضہ اُس فوج معہودہ کا کرسکین مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر ہنوربل کمپنی کو تمام علاقجات مع حقوق مذکورہ فہرست ملسلکہ عہدنامہ ہذا واسطے دوام کے دیتے ہین اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر جمیع دعاوی وحقوق ہر قسم اُس علاقہ کے اور واسطے رئیسان وبھومیا علاقجات مذکورہ سے ترک کرتے ہین —

## شرط ہشتم

چونکہ یہ دریافت ہوگا کہ بعض علاقہ منجملہ علاقجات مفوضہ ازروے شرط مندرجہ بالا ایسے ہونگے جنکے لینے مین بباعث اُنکے فاصلہ کے دقت ہوگی مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر بنظر صحیح اور مسلسل ہونے حدبندی کے اقرار کرتے ہین کہ جسقدر مناسب متصور ہونگی اُسقدر تعلقہ جات اور قطعات زمین کی تبدیلی اور علاقجات مساوی الجمع سے ہوجائگی اور یہ بھی اقرار اور منظور ہوتا ہے کہ جو علاقجات حسب منشاء شرط ہفتم دیئے جاینگے یا تبدیل ہوکر سپرد کیے جاسینگے اُنین انتظام اور حکومت کمپنی اور اُسکے افسرونکی بلاشرکت غیرے رہے گی۔

## شرط نہم

مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر فوراً احکام وپروانجات بنام اپنے افسران کے جاری کرینگے کہ وہ اضلاع مفوضہ ازروے شرط ہفتم سپرد افسران ہنوربل کمپنی کردین اور یہ بھی بذریعہ اس تحریر کے وعدہ ہوتا ہے کہ جو روپیہ افسران مہاراجہ نے شروع سال ہندی مطابق پنجم ماہ جون ۱۸۱۷ء سے تحصیل کیا ہوگا وہ ہنوربل کمپنی کے نام جمع ہوگا اور جمیع دعاوی باقی اضلاع مذکور بابتہ ایام ماقبل انعقاد عہدنامہ ہذا مسترد اور منسوخ تصور کیے جاینگے۔

## شرط دہم

تمام قلعجات جو اضلاع مذکورہ بالا مین ہونگے وہ سب ہمراہ اضلاع مذکورہ کے سپرد افسران ہنوربل کمپنی کیے جاسینگے اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر وعدہ کرتے ہین کہ وہ قلعجات ہنوربل کمپنی کو بغیر انہدام و نقصان پذیر ہونے کے دیے جائینگے یعنی سالم اور درست دیئے جاسینگے

## شرط یازدہم

یہ بھی اقرار ہوتا ہے کہ اگر اُن اضلاع مین کسی وقت فساد پیدا ہو جو ہنوربل کمپنی کو اس عہدنامہ کے روسے دیئے جاتے ہین تو مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اُسقدر فوج ملکی دینگے جسقدر کافی واسطے اوفاء فساد اضلاع مذکور کے مناسب متصور

اسپنے جرائم کو اور ترقی دی ہے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر عہد واثق کرتے ہین کہ وہ ہرگز ترسنگہ جی مذکور کی پناہ دہی و حفاظت نکرینگے بلکہ کوشش بلیغ اُسکی گرفتاری مین اور پھر سپردگی مین بحراست ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کرینگے اور جسوقت تک وہ حاضر نہوگا اُسکے عیال و اطفال بطور اول باختیار گورنمنٹ ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی رہین سکے اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر یہ بھی عہد کرتے ہین کہ وہ سزاے سخت اُن شخصونکو دینگے جو شریک سرکشی اُسکے رہے ہین اور جو حسب منشاء اشتہار مہاراجہ ممدوح حاضر نہین ہوئے

## شرط دوم

جمیع شرایط عہدنامہ بسین و تتمہ شرایط منعقدہ بمقام پونا جو خلاف منشاء عہدنامہ ہذا کے نہین ہے اس تحریر سے منظور اور مستحکم ہوئے

## شرط سوم

ازروے شرط یازدہم عہدنامہ بسین مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ تمام یورپ زا یا کوئی ساکن ولایت غیر جو دشمن انگریزوں کے ہونگے یا جو کوئی امر نقصان رسان نسبت اُسکے تجویز کرینگے اُنکو وہ موقوف کردینگے اب مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ وہ کسی یورپ زا اور امریکا کے آدمی کو اپنے ملک مین بغیر رضامندی گورنمنٹ انگریزی کے نہ آنے دینگے۔

## شرط چہارم

ازروے شرط ہفتدہم عہدنامہ بسین کے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر نے اقرار کیا ہے کہ وہ کسی سرکار غیر سے کتابت شروع نہ کرینگے اور نہ جاری رکھینگے بغیر اطلاع و استصواب گورنمنٹ ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کے بنظر تعمیل کُلی اس شرط کے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر بذریعہ اس تحریر کے وعدہ کرتے ہین کہ وہ کسی دربار غیر مین اپنا مختار یا وکیل نہ بھیجینگے اور نہ کسی غیر کے وکیل یا مختار کو اپنے دربار مین رہنے کی اجازت دینگے اور مہاراجہ یہ بھی وعدہ

کرتے ہین کہ وہ کسی سرکار سے تحریر کتابت بلا وساطت صاحب رزیڈنٹ یا کسی اور
عہدہ دار گورنمنٹ آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی کے جو اُنکی دربار مین رہیگا نہ کرینگے اور
مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینون کی طرف
سے سرکشی مرہٹا کو ہیبت اور قوت سے نیست و نابود تصور کرتے ہین اور تمام
واسطہ رئیسان مرہٹا سے ترک کرتے ہین جو اُسکے سابق سردار ملک مرہٹا ہونے
سے یا کسی اور سبب سے پیدا ہوا ہو اِس شرط کے رُو سے کوئی امر مانع حقوق
مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر کے نسبت رئیسان مرہٹا واقع درمیان دریاے
نربدا و سوہن بھدر کے اور بجانب مغرب سرحد غربی ملک نظام کے جو تابع مہاراجہ
راؤ پنڈت پردہان بہادر کے ہین نہین ہے لیکن مہاراجہ تمام دعاوی نسبت راجہ کولاپور
و سرکار ساونت واری ترک کرتے ہین اور اقرار کرتے ہین کہ وہ کوئی دعوی نسبت
اُس ملک مہاراجہ سیندھیا و ہولکر و راجہ برار و گیکوار کے پیش نہ کرینگے جو اندر حدود
مرقومہ بالا کے واقع ہون —

## شرط پنجم

مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر خصوصاً تمام مطالبہ آیندہ نسبت راجہ آنندراؤ
گیکوار بہادر کے جو خواہ بباعث راؤ پنڈت پردہان بہادر ممدوح کے سرداری اُسی
جب وہ حاکم اول ملک مرہٹا کا تھا ہُوا ہو خواہ کسی اور سبب سے پیدا ہُوا ہو ترک
کرتے ہین مگر چونکہ اکثر مطالبہ اور کوائف حساب فیمابین مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان
بہادر اور سرکار راجہ ممدوح جو بباعث اکثر امور ناتمام کے ملتوی رہے ہین اور جو مہاراجہ
راؤ پنڈت پردہان بہادر نے از روے شرط چہارم عہدنامہ بسین کے سپرد ثالثی
گورنمنٹ آنریبل کمپنی کے کیے ہین وہ مطالبہ اور حساب گذشتہ ایام کے قایم رہین
مگر اب راؤ پنڈت پردہان بہادر اِس امر پر راضی ہین کہ اگر راجہ آنندراؤ گیکوار بہادر چار لاکھ
روپیہ سالیانہ دیا کرے تو شرط مذکورہ بالا متروک کی جایگی اور پھر کوئی دعوی راؤ پنڈت
پردہان بہادر کا راجہ مذکور پر باقی نہ رہیگا اور اگر راجہ آنندراؤ گیکوار بہادر اِس چار لاکھ روپیہ

## شرط پنجم

قلعہ و شہر احمد نگر مع اُس علاقہ کے جو اُسکے متعلق ہے اور از روے شرط سوم عہدنامہ سرجی انجن گام کے تفویض ہنوربل کمپنی اور اُسکے دوستون کے ہوئے ہین بطور حکومت دوامی متعلق مہاراجہ پیشوا کے ہونگے ۔

## شرط ششم

تمام علاقجات جو قبل شروع جنگ گذشتہ مہاراجہ دولت راؤ سیندھیا کے واقع بجانب جنوب کوہستان اجنٹی کے تھے مع قلعہ و ضلع جالنا پور و شہر و ضلع گنداپور و دیگر اضلاع واقع کوہستان مذکور و دریاے گوداوری کے تھے اور از روے شرط چہارم عہدنامہ سرجی انجن گام کے ہنوربل کمپنی اور اُسکے دوستون کے تفویض ہوئے ہین بطور حکومت دوامی متعلق مہاراجہ صوبہ دار دکھن کے رہینگے

## شرط ہفتم

تمام مفوضات جو از روے عہدنامجات کے جنکی منظوری شرط نہم عہدنامہ سرجی انجن گام سے ہوئی ہو ہنوربل کمپنی کو ملے ہین بطور حکومت دوامی ہنوربل کمپنی کے متعلق رہینگے ۔

## شرط ہشتم

یہ عہدنامہ جسمین آٹھ شرایط درج ہین جو آج کی تاریخ ۱۴ ماہ مئی ۱۸۰۴ء مطابق ۳ ماہ صفر ۱۲۱۹ھ بمقام پونا معرفت لفٹنٹ کرنیل باری کلوز صاحب رزیڈنٹ پونا کے ساتھ مہاراجہ پیشوا کے تحریر ہو کر منعقد ہوا لفٹنٹ کرنیل باری کلوز صاحب نے ایک نقل اُسکی مہاراجہ ممدوح کو انگریزی اور فارسی اور مرہٹا زبان مین مہر و دستخط اپنے سے دی اور مہاراجہ پیشوا نے ایک نقل لفٹنٹ کرنیل باری کلوز صاحب موصوف کو فارسی اور مرہٹا اور انگریزی زبان مین اپنی مہر اور دستخط سے دی اور لفٹنٹ کرنیل باری کلوز صاحب نے وعدہ کیا کہ وہ بہت جلد ایک نقل اُسکی مہر و تصدیق گورنر جنرل باجلاس کونسل منگا دینگے اور جب وہ نقل آجاویگی تو یہ عہدنامہ کامل اور واجب التعمیل ہنوربل انگریزی

ایسٹ انڈیا کمپنی اور مہاراجہ تصور کرینگے اور جو نقل اب مہاراجہ کو دی گئی ہے وہ واپس دیجائیگی—

تصدیق کیا گورنر جنرل نے باجلاس کونسل تباریخ ۴-ماہ جون ۱۸۰۸ء

---

## نمبر ۱۵

عہدنامہ فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی و مہاراجہ باجی راؤ رگھناتہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اور اُنکے ورثا اور جانشین منعقدہ بمقام پونا تباریخ ۱۳-ماہ جون معرفت ہنوربل ایم الفینسٹن منجانب ہنوربل کمپنی معرفت موروو کنسٹ بالاجی لچمن منجانب راؤ پنڈت پردہان باختیارات عطیہ سرکارین—

چونکہ ایک عہدنامہ اتفاق واسطے عام حفاظت کے جسمین اُنیس ۱۹ شرایط درج ہین بمقام بسین فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی و مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر منعقد ہوا ہے اور چونکہ ایک عہدنامہ سات شرایط کا بطور تتمہ عہدنامہ مذکور بمقام پونا فیمابین سرکارین ممدوحین قرار پایا ہے اور چونکہ بعض تکرار بعد ازان پیدا ہوئی ہین جنکا دفع سرکارین کی خواہش سے ہے لہذا اُن تکرارون کے رفع کرنے کے واسطے اور اُس اتفاق کے نیز قائم رہنے کے سبب سے عہدنامہ ذیل فیمابین سرکارین منعقد ہوا

### شرط اول

چونکہ ترمبک جی ڈینگلیا باعث قتل گنگا دہر شاستری وزیر سرکار گیکوار کے نزدیک انصاف کے ناپسند اور زبون ہوگیا اور گورنمنٹ ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اور سرکار مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر پر یہ فرض ہوا کہ اُسکو ایسی سزا سے سخت دیجاے کہ جس سے اوس کی ناپسندی نسبت اُسکے جرم کے ظاہر ہوا اور اونکو عبرت ہو کہ آیندہ کوئی اور ایسا فعل نہ کرے اور چونکہ ترمبک جی ڈینگلیا حراست گورنمنٹ ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی سے جنکے سپرد راؤ پنڈت پردہان بہادر نے اُسکو کیا تھا مفرور ہوگیا اور بعد ازان قزاقان کو جمع کرکے غارتگری اور قتل کرنے سے اُسنے

بمقام پونا دستخط اور مہر ہو کر نقول باہم تقسیم ہوئین تاریخ ۱۶ ماہ ستمبر ۱۸۰۴ عیسوی مطابق یکم رمضان ۱۲۱۹ھ —

تصدیق کیا گورنر جنرل باجلاس کونسل نے تاریخ ۱۰ ماہ جنوری ۱۸۰۵ عیسوی

---

## نمبر ۱۴

### تتمہ عہدنامہ پونا ساتھ مہاراجہ پیشوا کے ۱۸۰۵ء

عہدنامہ واسطے قائم کرنے عام صلح ہندوستان اور دکن مین اور واسطے استحکام دوستی جو فیمابین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی اور اُنکے دوستان مہاراجہ صوبہ دار دکھن اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان پیشوا بہادر جاری ہے اور جو فیمابین ہنوربل کمپنی اور اُنکے دوستان مذکورۂ بالا کے بوساطت لفٹنٹ کرنیل باری کلوز صاحب رزیڈنٹ بدربار مہاراجہ پیشوا باختیارات عطیہ ہز اکسیلنسی موسٹ نوبل رچارڈ مارکوئیس ویلزلی نایٹ اف دی موسٹ السٹریس آرڈر اوف سینٹ پاٹرک ون اف ہز میجسٹیز موسٹ ہنوربل پریوی کونسل گورنر جنرل ان کونسل تمام مقبوضات انگریزی وکپتان جنرل تمام فوج انگریزی واقع ہندوستان قائم ہوا ہے —

چونکہ ازروے شرایط عہدنامجات منعقدہ میجر جنرل ہنوربل آرتھر ویلزلی منجانب ہنوربل کمپنی و دوستان کمپنی اور مہاراجہ سینا صاحب صوبہ راجہ برار بمقام دیوگام بتاریخ ۱۷ ماہ دسمبر ۱۸۰۳ء اور مہاراجہ دولت راؤ سیندھیا بمقام سرجی انجن گام بتاریخ ۳۰ ماہ مذکور اور جن عہدنامجات کی صداقت اور منظوری گورنر جنرل باجلاس کونسل نے اور اُنکے دوستون نے کی ہے بعض قلعجات اور علاقجات مہاراجہ سینا صاحب صوبہ اور مہاراجہ دولت راؤ سیندھیا نے ہنوربل کمپنی اور اُنکے دوستون کو دیے ہین شرایط عہدنامۂ ذیل درباب تفویض کرنے قلعجات اور علاقجات مذکور کے فیمابین گورنمنٹ انگریزی اور دوستان مذکورۂ بالا قرار پائین —

### شرط اول

ملک کٹک مع بندرگاہ وضلع بلاسور اور تمام مفوضات جو ازروے شرط دوم عہدنامہ دیوگام یا بنجواسے عہدنامجات جو ازروے شرط دہم عہدنامہ دیوگام مذکور مستحکم ہوئے ہین بطور حکومت دوامی ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کے پاس رہین گے ۔

## شرط دوم

وہ ممالک جنکی آمدنی مہاراجہ سینا صاحب صوبہ سابق بشراکت مہاراجہ صوبہ دار دکھن تحصیل کرتے تھے اور وہ جو سابق قبضہ مہاراجہ سینا صاحب صوبہ کے بجانب مغرب دریاے وردہ اور جو ازروے شرط سوم عہدنامۂ دیوگام تفویض ہوئے تھے اور وہ علاقجات جو بجانب جنوب کوہستان جنپر قلعجات نرنلہ اور گولگڈہ واقع ہے اور بجانب مغرب دریاے وردہ ہین جو ازروے شرط چہارم عہدنامہ دیوگام کے گورنمنٹ انگریزی اور اُنکے دوستون کو دیئے گئے ہین تمام بطور حکومت دوامی مہاراجہ صوبہ دار دکھن کے پاس رہین گے باستثنا اُن اضلاع کے جو ازروے شرط پنجم عہدنامۂ دیوگام کے واسطے سینا صاحب صوبہ کے علٰحدہ رکھے گئے ہین ۔

## شرط سوم

تمام قلعجات و علاقجات وحقوق مہاراجہ دولت راؤ سیندھیا جو دوابہ یعنی درمیان دریاے جمن اور گنگ کے واقع ہین اور تمام قلعجات اور علاقجات وحقوق وآمدنی اُس ملک کی جو بجانب شمال ملک راجہ جیپور وجودہ پور اور راناے گوہد کے واقع ہے اور ازروے شرط دوم عہدنامۂ سرجی انجن گام کے تفویض ہوئے ہین بطور حکومت دوامی متعلق ہنوربل کمپنی کے ہونگے ۔

## شرط چہارم

تمامہ بہروچ وملک متعلقہ جو ازروے شرط سوم عہدنامہ سرجی انجن گام کے دیے گئے ہین بطور حکومت دوامی متعلق ہنوربل کمپنی کے رہین گے ۔

یہ شرط اب منسوخ ہوئی اور بالعوض اسکے یہ اقرار ہو کر منظور ہوتا ہے کہ وقت جنگ راؤ پنڈت پردہان بہادر پانچہزار سوار اور تین ہزار پیدل مع سامان و توپخانہ مناسب دینگے اور اوسکے سوا جسقدر اور فوج راؤ پنڈت پردہان بہادر جمع کرسکینگے وہ بھی میدان جنگ مین روانہ کرینگے —

## شرط پنجم

یہ کہ جنگ حال مین گورنمنٹ انگریزی ایک فوج سواران مرہٹا پانچ ہزار واسطے مدد سرکار پونا کے بھرتی کرینگے اور یہ فوج زیر حکم گورنمنٹ انگریزی کے رہیگی اور ان پانچ ہزار سوار مین سے دو ہزار ہمراہ مہاراجہ پیشوا کے رہینگے اور باقی تین ہزار ہمراہ فوج انگریزی کے میدان مین رہینگے اور ان پانچ ہزار سواران مرہٹا مین وہ فوج مرہٹا شامل شمار نہ کی جائیگی جو سردگی بابوجی وگنیش پنت گوکلا و سیدوجی راؤ نالن کے ہمراہ فوج انگریزی کے رہتی ہے اور جو فوج اب بھی تنخواہ دار راؤ پنڈت پردہان بہادر کے رہیگی —

## شرط ششم

از روے شرائط اول و دوم عہدنامہ ہذا کے علاقجات جمعی ۳۴ لکہ روپیہ سالیانہ کے سرکار راؤ پنڈت پردہان بہادر کو واپس دیے گئے بالعوض اسکے واسطے مطالب مصرحۂ ذیل کے راؤ پنڈت پردہان بہادر ممدوح اقرار اور شرط کرتے ہین کہ وہ ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کو واسطے دوام کے ملک ہندوستان مین سے جو علی بہادر نے واسطے سرکار پونا کے فتح کیا ہے ایک علاقہ جمعی ۲۶ لکہ روپیہ سالیانہ کا حسب تفصیل ذیل کے دیتے ہین —

اول بالعوض علاقہ ساونکور اور تعلقہ نپاپور واقع کرناٹک کے اور پرگنہ اولپا واقع گجرات کے مسلسل علاقجات جمعی ۱۶ لکہ روپیہ سالیانہ کے دیتے ہین

دوم بباعث جمع سنگین اولپا کے جو مشہور ہے مسلسل علاقجات جمعی ۵ لکہ روپیہ سالیانہ کے بابت زیادتی بابتہ پرگنہ مذکور کے دیتے ہین —

سوم بابتہ اخراجات رجمنٹ سواران مذکورہ شرط سوم مسلسل علاقجات جمعی ۵ لکہ روپیہ

سالیانہ کے دیتے ہین۔

چہارم بابتہ معاوضہ اخراجات جو گورنمنٹ انگریزی کا جنگ حال مین بیچ رکھنی اور تنخواہ دینے پانچ ہزار سواران مشروطہ شرط پنجم کے ہوگا مسلسل علاقجات جمعی پانچ لاکھ روپیہ سالیانہ دیتے ہین اور واسطے اخراجات ضروریہ جو سرکار انگریزی کے واسطے انتظام علاقجات بندھیلکھنڈ کے جہان مفسد فساد کرتے ہین اور ملک کو غارت کرتے ہین اور نیز بیچ فتح کرنے اور سزادہی مفسدین مذکورین کے ہوگا مسلسل علاقجات جمعی چار لاکھ روپیہ سالیانہ کے دیئے جاتے ہین بس کل علاقجات بندھیلکھنڈ مین جمعی [illegible] روپیہ سالیانہ کے دیئے جاتے ہین۔

شرط ہفتم

تمام علاقجات بندھیلکھنڈ کے جو حسب تصریح بالا ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کو دیئے جاینگے اُن علاقجات تک سے دیئے جاینگے جو متصل علاقہ انگریزی کے ہونگے اور جسمین سرکار انگریزی کو ہر طرح کا آرام گی ہوگا۔

شرط ہشتم

چونکہ پرگنہ اولپا نہایت بہتر بباعث اُسکے اتصال شہر سورت سے واسطے سرکار کمپنی کے تہا اور اُس کی بہبود سرکار انگریزی کو مدنظر تھی لہذا اقرار اور شرط کیجاتی ہے کہ پرگنہ اولپا کا بندوبست اور انتظام بروقت حکام مرہٹا اسطرح کرینگے کہ بتقریر آرام شہر مذکورہ کو ملے اور حکام ہمسایہ کا لحاظ رہے اور ترقی آمدرفت تجارت باشندگان ہر دو طرف رونما ہو اور چونکہ حکومت دریاے تاپتی کی باختیار سرکار انگریزی ہے لہذا یہ اقرار اور منظور ہوتا ہے کہ مرہٹا کے حاکمان اولپا کچہ واسطہ یا تعلق یا حقوق کسی جہاز شکستہ مین جو دریا سے کسی جگہ علاقہ اولپا مین جو دریاے تاپتی کے شامل ہی پھنس جایگا نرکھین گے بلکہ اپنے اوپر فرض تصور کرینگے کہ اگر کوئی جہاز طوفانی ہوکر اسطرح شکستہ ہو جایگا تو مدد حتی الامکان اُس جہاز کی کرین گے اور جو لوگ اسطرح مدد کرینگے وہ استحقاق پانے معاوضہ معقول کے مالک جہاز سے رکھین گے۔

ایک عہدنامہ اور تعین شرایط کا بمقام بسین فیما بین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی بہادر اور مہاراجہ پیشوا باجی راؤ رگھناتہ پنڈت پردہان بہادر کے منعقد ہوا تھا مگر شرایط ذیل اب تجویز ہو کر بطور تتمہ عہدنامہ مذکور لفٹنٹ کرنیل باری کلو صاحب نے منجانب ہنوربل کمپنی او آنند راؤ وکیل نے منجانب راو پنڈت پردہان بہادر کے باختیارات کل عطیۂ انکی منعقد ہوا۔

## شرط اول

جو علاقہ واسطے دوام کے ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کو از روے عہدنامہ بسین کے دیا گیا ہے اُسمین سے علاقہ ساونگور اور تعلقہ بنکاپور واقع کرناٹک جمعی ؏ لکھ روپیہ سالیانہ دوبارہ واپس واسطے دوام کے سرکار راؤ پنڈت پردہان بہادر ممدوح کو دیا جائیگا۔

## شرط دوم

جو علاقہ واسطے دوام کے انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کو از روے عہدنامہ بسین کے دیا گیا ہے اُسمین سے پرگنہ لاڈلیا واقع گجرات جمعی ؏ لکھ روپیہ سالیانہ اوسیطرح واسطے دوام کے سرکار راؤ پنڈت پردہان بہادر ممدوح کو دیا جائیگا تاکہ علاقہ مذکور نرسنگہ کھنڈی راؤ کو جسنے خدمت سرکار کی ساتھ وفاداری اور محنت کے کی ہے واپس دیا جاوے۔

## شرط سوم

ایک رجمنٹ ہندوستانی سواروں کی اُسکی تعداد نفری اور سامان کی جیسی رجمنٹ سواران فوج لگی حیدرآباد سے ہے فوج انگریزی لگی پونہ مین ایزاد کیجائیگی۔

## شرط چہارم

بیچ شرط پانزدہم عہدنامہ بسین کے یہ مشروط ہے کہ دس ہزار سوار اور چھہ ہزار پیادہ مع سامان و توپخانہ مناسب راؤ پنڈت پردہان بہادر دینگے اور اسکے سوا جسقدر اور فوج سرکار راؤ پنڈت پردہان بہادر جمع کرسکینگے وہ بھی روانہ میدان جنگ کرینگے

دیے۔

اول ضلع گجرات سے اور علاقجات جنوبی اسکے سے۔

دوندوکا مع چوپیا و کوماپور و گوگو ـــــ صم لک ر

کیمبی و چوٹ و نسور ـــــ سـ ر

دس لک ر

علاقجات جنوب تاپتی

پرنیر ـــــ بموعب ر
بونسیر ـــــ سـ ہار ر
نوانی ـــــ معـ لار ر
بلسر ـــــ د لـ ر
پرچول ـــــ معـ لک ر
شوپا ـــــ لہ ر
سربون ـــــ سـ ر
دالو ـــــ سـ ر
بمدو قصبہ ـــــ معـ عار ر
وانسداچوٹ ـــــ معـ ر
دہرم پوری چوٹ ـــــ لعـ ر
صورت چوٹ ـــــ لعـ مار ر
محصول پرمٹ ـــــ مد لـ ر

علاقجات درمیان تاپتی و نربدا

اولپا ـــــ عـ لک ر
ہبسود ـــــ د لـ ر
[illegible] ـــــ مد عـ ر
[illegible] ـــــ د ر

کہ یہ شرط سدراہ کسی اتفاق دوستانہ کہ جو سرکار ہنوربل کمپنی اور سرکار پونا و حیدرآباد کی مرضی کرنے کی ہو گی نہوگی بشرطیکہ اُنسے دوستی و اتفاق با اطلاع سب سرکار و ان سے کیے ہووینگا ۔

## شرط چہاردہم

چونکہ ایک عہدنامہ دوستی اور اتفاق فیمابین ہنوربل کمپنی و راجہ آنندراؤ گیکوار بہادر کے منعقد ہوا ہے اور چونکہ یہ عہدنامہ اِس ارادہ سے قرار نہین پایا ہے کہ اُس سے انفساخ حقوق واجبی مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر کی نسبت سرکار راجہ مذکور سے جو مہاراجہ ممدوح بلحاظ اِس امر کے اور نیز اسکے کہ اتفاق دلی فیمابین سرکار پیشوا سے متعلق ہو سکتا ہے بذریعہ اِس تحریر کے عہدنامہ کو جو فیمابین ہنوربل کمپنی اور راجہ آنندراؤ گیکوار بہادر ہوا ہے منظور کرتے ہین حتی کہ بباعث چند امور ناتمام سے جنکا ختم ہونا وقتاً فوقتاً ملتوی رہا ہے اور چند مطالبہ اور کاغذ حساب اب تک فیمابین سرکار مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اور سرکار راجہ مذکور کے ملتوی پڑے ہین مہاراجہ کل اعتبار اوپر عدم پاسداری بہت بازی و انصاف گورنمنٹ انگریزی رکھکر بذریعہ اِس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ گورنمنٹ مذکور ان مطالبہ اور کاغذ کی خوب تحقیقات کرکے فیصلہ اُسکا کرین اور مہاراجہ ممدوح شرط اور اقرار کرتے ہین کہ اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینون کی طرف سے کہ جو فیصلہ سرکار انگریزی کریگی وہ اُنکو منظور ہوگا ۔

## شرط پانزدہم

سب معاہدین ہر طرح کی کوشش صلح آمیز کرینگے کہ خرابی جنگ سے ... ہین اور اِس غرض سے آمادہ اِس امر کے رہینگے کہ ... سرکار ہین جھگڑا جایا کرے اور تمام مراتب دوستی اور اتفاق سے بموجب خاص منافی و شرائط عہدنامہ ہذا کے ... کوئی لڑائی فیمابین کسی فریق معاہدہ اور کسی اور ... پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ جبتک ... سپاہ ...

فوج لگی انگریزی جسمین چار پلٹن سپاہیون کی مع توپخانہ اور چھ ہزار پیدل اور دس ہزار سوار مہاراجہ کے ہونگے اور جو سب فوج دس ہزار پیدل اور دس ہزار سوار کی ہوگی اور توپخانہ مناسب بھی اور اسباب و سامان معقول ہوگا فوراً واسطے مقابلہ دشمن کے روانہ ہوگی اور مہاراجہ ممدوح یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ سواے اسکے اور بھی جسقدر آنکے اختیار مین ہوگا اُسقدر اور فوج ملک سے جمع کر کے میدانِ جنگ مین بھیجی جاویگی تاکہ فیصلہ جنگ مذکور کا جلدی ہو جاوے ہنوربل کمپنی اسطرح اپنی طرف سے وعدہ کرتے ہین کہ ایسے موقع پر وہ بھی جسقدر فوج سواے فوج لگی مذکور کے دے سکین گے روانہ بمقابلہ دشمن کرینگے۔

## شرط شانزدہم

جب کبھی جنگ ہونا غالب ہوگا تو مہاراجہ راؤ پنڈت پردھان بہادر وعدہ کرتے ہین کہ جسقدر بنجارہ لوگ بہم ہونگے وہ جمع کر دینگے اور غلہ جسقدر ممکن ہوگا اپنے سرحدی مقامات قلعجات مین جمع کر دینگے۔

## شرط ہفدہم

چونکہ از روے عہد نامہ ہذا کے دوستی اور اتفاق دونون سرکارون کا اِس درجہ مستحکم اور مربوط ہوگیا ہے کہ دونون ایک ہی معلوم ہوتے ہین مہاراجہ راؤ پنڈت پردھان بہادر اقرار کرتے ہین کہ وہ ہرگز کسی حکومت کی ساتھ دوستی اور اتفاق بغیر اول اطلاع دہی اور استصواب گورنمنٹ ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کے نہ کرینگے اور گورنمنٹ ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اپنی طرف سے بذریعہ اِس تحریر کے ظاہر کرتے ہین کہ وہ کچھ علاقہ کسی طرح کا مہاراجہ کے لڑکون سے یا رشتہ دارون سے یا رعایا یا ملازمین سے جنکی نسبت مہاراجہ مختار ہین نرکھینگے۔

## شرط ہژدہم

چونکہ از روے عہد نامہ ہذا کے جسکی روسے حفاظت عام مشروط ہے عقد یگانگت بعنایت ایزدی ایسی مستحکم ہوگئی ہے کہ غرض دونون سرکارون کی ایک ہی

راؤ پنڈت پردہان بہادر اور گورنمنٹ بمبئی معین کرینگے اور بباعث دوستی جو آپس فیمابین قرار پائی ہے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان وعدہ کرتے ہین کہ وہ اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینون کی طرف سے واسطے دوام کے تمام حقوق اور دعوی سرکار مرہٹا کے جو شہر صورت مین ہین ترک کرینگے اور تمام مطالبہ اور تحصیل آنکی تاریخ انعقاد ہونے اس عہدنامہ سے موقوف اور فیصلہ ہونگے بالعوض جس امر دوستی کے ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی وعدہ کرتے ہین کہ ایک لگتہ زمین موافق ادعاوی مرہٹا کے ان علاقجات سے جدا کر دی جائیگی جو حسب منشا شرط چہارم کے دیئے جائینگے اور اسی سبب سے اور اسی لحاظ سے مہاراجہ یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ جو روپیہ بنام نہاو ناکہ بندی کے واسطے سرکار پونا کے پرگنہ چوراسی اور چکلی سے وصول ہوتا ہے اسکا بھی تخمینا بموجب وصول چند سال کے بطریق اوسط یا کسی اور طریق سے جو قرار پائے سمجھا جائیگا اور مہاراجہ یہ بھی اپنی طرف سے اور اپنے ورثا اور جانشینان کی طرف سے اقرار کرتے ہین کہ محصول ناکہ بندی واسطے دوام کے چہوڑ دینگے اور تاریخ انعقاد عہدنامہ ہذا سے ترک کیا جائیگا اور یہ اقرار ہوتا ہے کہ ایک قطعہ زمین موافق آمدنی ناکہ بندی کے اس علاقہ سے جدا کر دی جائیگی جو از روے شرط چہارم کے دیا جائیگا جیسا واسطے ادائے چوتہہ شہر سورت کے اوپر مشروط ہوا ہے

## شرط یازدہم

چونکہ یہ دستور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر کا ہے کہ انگریز اور یورپ کے لوگون کو وہ نوکر اپنی ملازمی مین رکھتے ہین مہاراجہ بذریعہ اس تحریر کے اقرار اور شرط کرتے ہین کہ درصورت ہونے لڑائی انگریزون کے کسی اور ملک یورپ سے یہ ظاہر ہو کہ اس ملک دشمن کا آدمی نوکر مہاراجہ خیالات فاسد انگریزونکی نسبت رکھتا ہے یا سازش بخلاف انگریزان کرتا ہے تو مہاراجہ اسکو موقوف کرکے اپنی شہر مین رہنے نہ دینگے

## شرط دوازدہم

حتی کہ از روے عہدنامہ ہذا فریقین معاہدہ پر فرض حفاظت باہمی بمقابلہ دشمنان
ہے لہذا مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ کوئی امر دشمنی کا بخلاف
نواب آصف جاہ بہادر کے یا کسی دوست یا ماتحت ہنوربل کمپنی کے یا بخلاف کسی غرض
کلان سرکار مرہٹہ کے یا کسی اور ریاست کے نکرینگے اور اگر احیاناً کوئی نزاع پیدا
ہو تو جو کچہ فیصلہ گورنمنٹ کمپنی بعد تولنے وجوہ سب کے میزان دوستی و انصاف مین کریگی
وہ منظور اور مقبول ہوگا۔

## شرط سیزدہم

اور چونکہ مشہور ہے کہ بعض تکرار در باب امور سابقہ کے فیمابین مہاراجہ راؤ
پنڈت پردہان بہادر اور سرکار نواب آصف جاہ بہادر کے قائم ہے اور چونکہ اُن
تکرارونکا تصفیہ واسطے بہبودی سرکارین کے مدنظر ہے لہذا مہاراجہ راؤ پنڈت
پردہان بہادر اُس غرض سے اقرار کرتے ہین اور اپنے اور اپنے ورثا جانشینون
کے اوپر فرض تصور کرتے ہین کہ تعمیل شرائط عہدنامہ ماہر کی جاسے اور مہاراجہ
راؤ پنڈت پردہان بہادر یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ اوپر بنیاد تعمیل عہدنامۂ ماہر مذکور بالا
اور دعوی نواب آصف جاہ بہادر دربارہ اُسکے بری رہنے مطالبہ چوتہہ سے
ہنوربل کمپنی ثالثی منظور کرکے اُن مراتب کا قبضہ کرلین جو باعث شبہہ اور تکرار فیمابین
سرکارین کی ہو اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ آیندہ اگر کوئی
باعث نزاع فیمابین اُنکے اور نواب آصف جاہ بہادر کے پیدا ہوگا تو کیفیت اُسکی
ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کو لکھی جایگی اور کوئی امر دشمنی کا کسی جانب سے ظاہر نہوگا
اور ہنوربل کمپنی درمیان اگر اُس طریق سے جو شایان راست کرداری اور دوستی اور
اتفاق کی ہے اور انصاف اور رسم اور رواج کو مدنظر رکھکر فیصلہ اُس نزاع کا راست
راست کردینگے اور دونون فریق کو بخوبی سمجہا دینگے اور یہ بھی اقرار ہوتا ہے کہ جو
فیصلہ گورنمنٹ کمپنی اِس نزاع کا بعد تولنے مراتب نزاع کے میزان دوستی و انصاف
مین تجویز کرینگے اُسکی تعمیل بلا عذر و تامل ہوگی اور منظور فریقین ہوگا اور یہ بھی اقرار ہوتا ہے

مرا

ملک مہاراجہ ممدوح مین رہیگی

## شرط چہارم

واسطے ادا سے جمیع اخراجات فوج کمکی مذکور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر بذریعہ اس تحریر کے واسطے دوام کے ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی کو تمام علاقجات مندرجہ فہرست ملحقہ عہدنامہ ہذا جدا کر دیتے ہین —

## شرط پنجم

چونکہ یہ دریافت ہوگا کہ بعض تعلقہ جو حسب منشار شرط بالا ہنوربل کمپنی کو دیے گئے ہین اُنکے موقع اور مقام سے دقت سینے مین ہوگی لہذا مہاراجہ پنڈت پردہان بہادر بنظر صاف اور اچھے ہونے حدود علاقہ ہنوربل کمپنی کے اقرار کرتے ہین کہ اون علاقجات کی عوض اور علاقہ جسمین اُنکو دقت نہوگی اور جنکی جمع مساوی اُن علاقون سے ہوگی بعدازین دیے جاوینگے اور یہ بھی اقرار ہوتا ہے کہ علاقجات جو ہنوربل کمپنی کو بمنشار شرط چہارم دیے جاوینگے یا جو معاوضہ مین بموجب شرط ہذا کے دیے جاوینگے اُنکے کل انتظام اور حکومت ہنوربل کمپنی اور اُسکے افسران کی رہیگی —

## شرط ششم

باوجودیکہ کل مصارف سالیانہ اس فوج کمکی کا تخمیناً پچیس[۲۵] لاکھ روپیہ ہوتا ہے مگر مہاراجہ ممدوح نے اقرار کیا ہے کہ وہ حسب منشار شرط چہارم علاقہ جمعی چھبیس[۲۶] لاکھ روپیہ سالیانہ کا دینگے اور یہ ایک لاکھ روپیہ ایزاد اسواسطے دیا جاتا ہے کہ جو کمی آمدنی علاقہ مذکور مین ہو اوس سے نقصان ہنوربل کمپنی کا نہو اور وہ نقصان اس لاکھ روپیہ مین محسوب ہو —

## شرط ہفتم

بعد ختم ہونے اس عہدنامہ کے جب صاحب رزیڈنٹ مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر کو اطلاع دینگے کہ افسران ہنوربل کمپنی تیار واسطے قبضہ کرنے اُن علاقجات کے ہین جو حسب منشار شرط چہارم اُنکو دیا جاویگا تو مہاراجہ ممدوح فوراً پروانجات

والحکام ضروری بنام اپنے افسران کے جاری فرماوینگے کہ وہ ان علاقجات کو سپرد افسران ہنوربل کمپنی کے کر دین اور یہ بھی اقرار اور شرط ہوتی ہے کہ جو آمدنی اہلکاران مہاراجہ تاریخ ختم ہونے عہدنامۂ ہذا سے بوجہ سپردگی علاقہ افسران ہنوربل کمپنی کو تحصیل کرینگے وہ بنام ہنوربل کمپنی جمع ہوگی اور تمام دعوی باقیات علاقجات مذکور بابتہ ایام قبل تاریخ عہدنامۂ ہذا استرداد اور منسوخ متصور ہونگے۔

## شرط ہشتم

تمام قلعجات اُن علاقجات کے جو حسب مذکورۂ بالا دیئے جاوینگے افسران ہنوربل کمپنی کے سپرد ہونگے اور مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار کرتے ہین کہ قلعجات مذکور صحیح وسالم مع اتواپ وسامان ورسد وغیرہ جو اُنھین درکار ہوگا حوالہ کئے جاوینگے۔

## شرط نہم

غلہ اور تمام قسم کے اشیاء خوردنی وسامان اور تمام قسم کے اسباب پوشیدنی مع ضروری مویشی اور اسپ اور شتر جو واسطے فوج لگی مذکور کے درکار ہونگے محصول سے بری رہین گے اور افسران کمانڈنگ ودیگر افسران فوج مذکور کے ساتھ رسم عزت اور توقیر حسب رتبہ اور شایان سرکارین مرعی رہیگی اور فوج لگی ہر وقت آمادہ سرانجام کار عظیم کی شل حفاظت مہاراجہ و ورثا و جانشینان مہاراجہ وخوف دہی وسزادہی سرکشان ومفسدان ملک مہاراجہ وتنبیہ رعایا و ماتحتان جو ادا سے سرکارین تساہل کرین رہیگی مگر فوج مذکور کسی کار خفیف کے سرانجام کے واسطے مامور نہ کی جایگی اور نہ مثل سہ بندی ملک مین مقیم رہ کر تحصیل زر کریگی اور نہ بمقابلہ کسی فریق بزرگ ملک مرہٹا اور نہ بیچ تحصیل کرنے مدد خرچ کے ماتحتان مرہٹا سے تائید ملک کریگی۔

## شرط دہم

چونکہ نہایت وقت باعث بعض دعوی ومطالبہ سرکار مرہٹا سے بیچ شہر سورت کے پیدا ہوئی ہے یہ اقرار ہوا ہے کہ اُن دعوی کا رویہ خوب سمجھ کر کے مہاراجہ

نقل مطابق اصل

دستخط سی ڈبلیو مالٹ

تصدیق کیا گورنر جنرل بہادر نے باجلاس کونسل بمقام فورٹ ولیم واقع بنگالہ

تاریخ ۵ ماہ جولائی ۱۷۹۰ء

دستخط کورنوالس

دستخط چارلس سٹوارٹ

مہر

دستخط پیٹر سپیک

---

نمبر ۱۳

عہدنامہ پیشوا مشہور بنام عہدنامہ بسین تاریخ ۳۱ ماہ دسمبر ۱۸۰۲ء

عہدنامہ دوستی و اتفاق دوامی بابت حفاظت باہمی فیما بین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی اور مہاراجہ پیشوا باجی راؤ رگھناتہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اور انکی اولاد اور ورثا اور جانشین کے منعقدہ لفٹنٹ کرنیل باری کلوز صاحب رزیڈنٹ بدربار مہاراجہ حسب اختیارات عطیہ ہز ایکسیلنسی موسٹ نوبل رچارڈ مارکوئیس ویلسلی نایٹ آف دی موسٹ السٹرس آرڈر آف سینٹ پاٹرک آن آف ہز برٹانک میجسٹیز موسٹ نوبل پریوی کونسل گورنر جنرل ان کونسل ماموره ہنوربل کورٹ آف ڈائرکٹرز ہنوربل کمپنی مذکور بنابر ہدایت و انتظام جمیع امور ملک ہندوستان۔

چونکہ بعنایت ایزدی واسطے صلح و دوستی بلاتفریق مدت سے فیما بین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی و مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر قائم رہا ہے اور اکثر اوقات ازروے عہدنامجات اتحاد و اتفاق اور بھی مضبوط اور مستحکم ہوا ہے سرکارین ممدوحین بہ لحاظ حالات زمانہ اس نظر سے کہ صلح اور امن قائم اور بجا رہے یہ تجویز کی کہ ایک عام صلحنامہ درباب حفاظت اور حمایت باہمی و دربارہ کلیۃً حفاظت ملک باہمی قرار دیا جاوے اسمیں حفاظت انکے دوستون اور ماتحتون کی بھی بمقابلہ زیادتی بیوجہ

دوست اندازی بیجا تمام دشمنان کی ملحوظ رہے —

## شرط اول

صلح اور اتفاق اور دوستی جو اس مدت سے فیمابین سرکارین جاری ہے اس عہدنامہ سے اور زیادہ اور دوامی ہوگی دوست اور دشمن فریقین کے دوست اور دشمن دونون کے متصور ہونگے اور فریقین عہد کرتے ہین کہ تمام عہدنامجات اور اقرارنامجات جو اب درمیان دونون سرکارون کے جاری ہین اور نشاء عہدنامہ ہذا کے خلاف نہین ہین اس تحریر سے مستحکم اور تصدیق ہونگے —

## شرط دویم

اگر کوئی حکومت یا ریاست کوئی امر دشمنی بلا سبب بخلاف کسی فریق معاہدہ کے یا اُنکے ماتحتون اور دوستون کے کریگی اور بعد اظہار اس امر کے وجہ معقول کی بیان سے انکار کرے یا جو اطمینان یا معاوضہ معاہدین تجویز کرین اُس سے انکار کرے تو معاہدین وہ تدابیر نسبت اُسکے عمل مین لائین گے جو مناسب وقت اور واجب موقع ہونگی —

واسطے زیادہ صاف تصریح اصل مدعا و نتیجہ اس عہدنامہ کے گورنر جنرل باجلاس کونسل منجانب ہنوربل کمپنی بیان کرتے ہین کہ وہ کسی حکومت یا ریاست کو کوئی امر دشمنی یا زیادتی بلا سبب نسبت حقوق اور ملک مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر کے بلا معاوضہ لینے اُس امر کے نکرنے دینگے بلکہ ہمیشہ اُنکو اپنی حفاظت مین اور بحال رکھین گے اسیطرح جسطرح ملک اور حقوق ہنوربل کمپنی کے اب محفوظ اور بحال رہتے ہین —

## شرط سوم

بنظر ایفاے عہود عہدنامہ ہذا جو واسطے عام حفاظت اور حمایت کے ہے مہاراجہ راؤ پنڈت پردہان بہادر اقرار لینے کا اور ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی دینے ایک مدامی فوج کمکی کا کرتے ہین جو فوج کم چھہ ہزار پیادگان آئینی سے نہوگی مع تعداد معمولی اتواب و توپخانہ انگریزی و سامان و اسباب جنگی کے اور یہ فوج ہمیشہ

زمیداران و پولیگاران مفصلۂ ذیل جو ماتحت پنڈت پردہان اور نواب آصف جاہ کے ہین اُنکے بارہ مین یہ اقرار ہوتا ہے کہ اگر اُنکے علاقے یا قلعجات وغیرہ کسی فوج دوست کے ہاتھ آئین گے تو وہ جسکے ماتحت ہونگے اُسکے قبضہ مین دیئے جائینگے اور جو کچھ نذرانہ اُنکے عوض تجویز ہوگا وہ سب دوستون مین برابر تقسیم ہوگا مگر آیندہ پنڈت پردہان اور نواب آصف جاہ اُنسے وہی کنڈنی اور پیشکش تحصیل کرینگے جو ابتک اُنسے لیا جاتا تھا اور اگر وہ پولیگاران و زمینداران بیوفائی سے نسبت پنڈت پردہان یا نواب سے پیش آئین یا اُنکی کنڈنی اور پیشکش دینے مین سرکشی کرین تو اس حالت مین پنڈت پردہان اور نواب کو اختیار حاصل ہے کہ جسطرح مناسب ہو اُنکے ساتھ پیش آئین اور رئیس شاہ نور کو دونون پنڈت پردہان اور نواب کی خدمت گذاری کرنی ہے اگر اُس سے سرانجام شرایط خدمتگذاری اُنکی کا نہ ہو تو پنڈت پردہان اور نواب کو اختیار ہے جسطرح مناسب متصور ہو گا اوسکے ساتھ پیش آئین

فہرست پولیگاران و زمینداران

| | |
|---|---|
| جیتل درُوگ | کیچن گندہ |
| اناگوندی | چناگواری |
| ہرپونیلی | کنتور |
| بلاری | ہنور |
| رُودرُوگ | |

ضلع عبد الحکیم خان رئیس شاہ نور

## شرط یازدہم

بنظر اسکے کہ حتی الامکان موافقت اور اتفاق بیچ اس امر عظیم کے قائم رہی ایک وکیل ہر ایک سرکار کی طرف سے فوج سرکاران دیگر مین رہیگا تاکہ وہ وہانکی حالات اور ارادے سے اطلاع دیتا رہے اور جو کچھ ایک سرکار کہیگی وہ باقی سرکاران تعمیل کرینگی درحالیکہ وہ موافق حالات اور شرائط عہدنامۂ ہذا کے ہوگا

شرط دوازدہم

بعد از دستخط اور مہر ہونے اس عہدنامہ کے ہر ایک فریق معاہدہ پر فرض
ہوگا کہ اِس عہدنامہ کی شرائط سے بحیلہ تحریر یا تقریر کسی شخص کے یا کسی اور حیلہ سے
انحراف نکرے اور اگر صلح ضروری متصوّر ہوگی وہ باستر ضاے باہمی عمل مین آئیگی
اور کوئی سرکار اسمین عذر لاطائل پیش نکریگی اور نہ کوئی علٰحدہ صلح ٹیپو سے کریگی
درصورتیکہ کوئی تحریر یا پیغام اُسکا کسی فریق معاہدہ کے پاس آئیگا تو وہ باقی دوستونکو
اُسکی اطلاع دیگا۔

شرط سیزدہم

اگر بعد ہو جانے صلح کے ساتھ ٹیپو کے وہ پھر کسی فریق معاہدہ کے ملک
مین فساد کرنے یا حملہ آور ہوگا تو باقی فریق شامل ہو کر اُسکو سزاے اعمال دینگے
اِس سزادہی کا طریق اور اسکی شرائط بعد ازین ان تینون سرکارون کے تجویز سے
قرار پائے گا۔

شرط چہاردہم

یہ عہدنامہ چودہ شرائط کا جو آج کی تاریخ مستر مالٹ صاحب نے ساتھ پیشوا کے
مادہو راو نراین پنڈت پردہان بہادر کے تحریر کرکے ختم کیا لہذا صاحب موصوف
نے ایک نقل اسکی پنڈت پردہان کو بخط انگریزی اور فارسی اپنی مُہر اور دستخط سے
دی اور پنڈت پردہان نے ایک نقل مستر مالٹ صاحب کو بخط مرہٹا و فارسی اپنی
صحیح سے دی اور مالٹ صاحب نے وعدہ کیا کہ پچہتر روز کے عرصہ مین ایک
نقل اسکی مصدقہ گورنر حاصل کرکے پنڈت پردہان کو دینگے جسوقت یہ نقل مصدقہ
مستر مالٹ صاحب واپس ہوگی۔

المرقوم مقام پونا یکم ماہ جون ۱۷۹۰ء

دستخط سی ڈبلیو مالٹ
پریسیڈنٹ

مہر کمپنی

اُسکا سرانجام کرے

## شرط ہفتم

اگر ایسٹ ہنوربل گورنر جنرل کو ضرورت سوارون کی واسطے ساتھ رہنے فوج انگریزی سے کے ہوگی تو پنڈت پردہان اور نواب آصف جاہ دس ہزار سوار ایک مہینہ کے عرصہ مین تاریخ طلب سے سرانجام کرکے براہ نزدیک اور راہ امن سے فوراً روانہ مقام مقررہ کرینگے تاکہ وہان پہنچکر فوج انگریزی سے کے ساتھ کام کرین اور اگر کوئی کام ایسا ہوگا کہ اُسمین سواری درکار ہونگے تو وہ اُسکا بھی سرانجام کرینگے اور اس مضمون پر اصرار نکرینگے کہ لکھا ہے کہ شامل فوج انگریزی کام کرینگے تنخواہ ان سوارونکی ہنوربل کمپنی ہر مہینے حسب تعداد و شرائط کے دینگے جو بعد ازین قرار پائیگی —

## شرط ہشتم

اگر بیچ راسے ان تین دوستون کے ایسا ہو کہ دشمن کسی ایک پر غالب آجاے تو باقی دونون دوست حتی المقدور کوشش کرکے فریق مغلوب کی حمایت اور دشمن کو زیر کرینگے —

## شرط نہم

ان تینون سرکارون نے یہ قرار کیا کہ جنگ حال مین اگر اُنکی فتح فوج شترکہ کے ساتھ ہوگی تو کچھ اُنکے قبضہ مین شروع جنگ سے علاقہ یا قلعہ یا کوئی اور چیز اُسکی آئیگی وہ بحصص مساوی تینون مین منقسم ہوگی اگر فوج انگریزی کوئی ملک دشمن کا قبل اشتمال فوج باقی دو سرکارون کے فتح کریگی تو وہ دونون سرکار مستحق پانے کسی حصہ کی اُس ملک مین سے نہونگی بیچ منقسم کرنے علاقہ مفتوحہ کے لحاظ اس امر کا مدنظر کہ کون علاقہ مفتوحہ کسکے ملک کا سرحد کے قریب ہے اور کس سے کسکو آسانی قبضہ کرنے مین ہوگی ۔

## شرط دہم

ق نے منجانب ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی مذکور کے اور فریق ثانی نے پیشوا
ور ایک مرہٹا کی طرف سے منظور کیا اسواسطے یہ اب فرض فریقین معاہدہ پر ہوگیا
پیشوا اس تحریر ٹیپو صاحب کے نام بھیجکر تمام قلعجات اور ملک انگریزی کمپنی اور
نواب محمد علی واپس کرا دینگے اور تمام قیدی جو اُسکے پاس ہین رہا کرا دئے جائینگے
اگر ٹیپو صاحب اس شرائط کو منظور کرین اور تعمیل اُنکی کرین اور صلح ساتھ پیشوا کے رکھین
تو انگریز بعد ازین اُن سے دشمنی سے پیش نہ آئینگے مگر درصورتیکہ وہ اس تحریر پیشوا اسکی
انکار کرے تو پیشوا فوراً انگریزون کی مدد کرکے جنگ کرینگے اور بعد ازان کوئی فریق
ٹیپو صاحب سے بغیر استرضا دوسرے فریق کے صلح نکریگا اور جو قلعجات اور ملک
ٹیپو صاحب سے فتح کرکے لیے جاوینگے وہ اسیطرح تقسیم ہونگے یعنی اگر وہ
علاقہ مفتوحہ کمپنی انگریزونکا اور نواب محمد علیخان کا ہے تو وہ کمپنی کو اور نواب محمد علیخان
کو واپس ہوگا اور اگر علاقہ مفتوحہ پیشوا کا ہے تو وہ پیشوا اور مرہٹون کو واپس دیا
جاویگا اور سوا اپنے علاقہ کے اگر کوئی اور علاقہ ٹیپو صاحب کا فتح کیا جاویگا تو وہ
بحصص مساوی دونون مین یعنی انگریز اور پیشوا مین تقسیم ہوگا اور حصہ مذکور بلحاظ اتصال
علاقہ یابندہ تجویز ہوگا مگر یہ بھی شرط کیجاتی ہے کہ پیشوا کا کچھ استحقاق اُس علاقہ
مفتوحہ ٹیپو صاحب پر نہوگا جو انگریزون نے اپنی فوج سے فتح کیا ہوگا یا جو علاقہ
اُسکا قبضہ انگریزان مین قبل اشتراک فوج پیشوا حاصل ہوا ہوگا یہ عہدنامہ فیمابین
انگریز اور پیشوا کے مقرر ہوکر دونون پر لازم آیا کہ اس سے کوئی انحراف نہ کرے
یہ عہدنامہ تحریر ہوکر ختم ہوا بتاریخ یکم ماہ ذی الحجہ ۱۱۹۷ھ ہجری مطابق ۲۸
ماہ اکتوبر ۱۷۸۳ء عیسوی بدستخط مسٹر ڈیوڈ انڈرسن صاحب و مہاراجہ صوبہ دار
مادہوراؤ سیندھیا ـــ
یہ دستخط بزبان مرہٹا مہاراجہ صوبہ دار مادہوراؤ سیندھیا نے کیے
منظور ہوا جو کچھ اوپر تحریر ہے بتاریخ یکم ذی الحجہ ۱۱۹۷ھ ہجری بمقام گوالیار

دستخط ڈی انڈرسن

مقام گوالیا بتاریخ ۲۸ ماہ اکتوبر ۱۷۸۳ء

ترجمہ صحیح ہے

دستخط جمس اندرسین

اسسٹنٹ سفیر

---

## نمبر ۱۲

عہدنامہ وفا ووفاق فیمابین کمپنی وپیشوا ونظام بمقابلہ ٹیپو سلطان ۱۷۹۰ء

عہدنامہ دوستی ہنگام جنگ وصلح فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی انگریزی مشترکہ وپیشوا اسوائی مادہوراؤ نراین پنڈت پردہان بہادر اور نواب ناظم علیخان آصف جاہ بہادر بمقابلہ فتحعلی خان معروف ٹیپو سلطان منعقدہ مسٹر چارلس ویرمالٹ صاحب منجانب ہنوربل کمپنی مذکور ساتہ پنڈت پردہان کے حسب اختیارات عطیۂ رایٹ ہنوربل چارلس ارل کورنوالس کے بی گورنر جنرل باجلاس کونسل بامورہ ہنوربل کورٹ آف دائرکٹر ہنوربل کمپنی مذکور بابت انتظام وہدایت کرنے اُنکے تمام امور ملک ہندوستان کے۔

### شرط اوّل

دوستی جو فیمابین اِن سرکاون کے بموجب عہدنامجات سابق کے جاری ہے اُسکی ترقی اِس سے ہوگی۔

### شرط دوم

ٹیپو سلطان نے اِن سب کے ساتہ اقرار کئے تھے تاہم اُسنے خلاف اُسکے عمل مین لایا اِس سبب سے وہ سب شریک باہم ہوگئے تاکہ وہ حتی المقدور اُسکو سزا بے ایمانی دین اور اُس سے وہ چیز چھین لین جس سے وہ فساد اور فتور امن عام مین آیندہ نہ ڈالے۔

### شرط سوم

فریق نے مناجانب ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی مذکور کے اور فریق ثانی نے پیشوا
اور ایک مرہٹا کی طرف سے منظور کیا اسواسطے یہ اب فرض فریقین معاہدہ پر ہوگیا
پیشوا تحریر ٹیپو صاحب کے نام لکھیکر تمام قلعجات اور ملک انگریزی کمپنی اور
نواب محمد علی واپس کرا دینگے اور تمام قیدی جو اُسکے پاس ہیں رہا کرا دئے جاینگے
اگر ٹیپو صاحب اس شرایط کو منظور کرین اور تعمیل اُنکی کرین اور صلح ساتھ پیشوا کے رکھیں
تو انگریز بعدازین اُن سے دشمنی سے پیش نہ آوینگے مگر درصورتیکہ وہ اس تحریر پیشوا سے
انکار کرے تو پیشوا فوراً انگریزون کی مدد کرکے جنگ کرینگے اور بعدازان کوئی فریق
ٹیپو صاحب سے بغیر استرضا دوسرے فریق کے صلح نکریگا اور جو قلعجات اور ملک
ٹیپو صاحب سے فتح کرکے لیے جاوینگے وہ اسیطرح تقسیم ہونگے یعنی اگر وہ
علاقہ مفتوحہ کمپنی انگریزونکا اور نواب محمد علیخان کا ہے تو وہ کمپنی کو اور نواب محمد علیخان
کو واپس ہوگا اور اگر علاقہ مفتوحہ پیشوا کا ہے تو وہ پیشوا اور مرہٹون کو واپس دیا
جاویگا اور سوا ایسے ایسے علاقہ کے اگر کوئی اور علاقہ ٹیپو صاحب کا فتح کیا جاویگا تو وہ
بحصص مساوی دونون میں یعنی انگریز اور پیشوا میں تقسیم ہوگا اور حصہ مذکور بلحاظ اصیال
علاقہ یا بندہ تجویز ہوگا مگر یہ بھی شرط کیجاتی ہے کہ پیشوا کا کچھ استحقاق اُس علاقہ
مفتوحہ ٹیپو صاحب پر نہوگا جو انگریزون نے اپنی فوج سے فتح کیا ہوگا یا جو علاقہ
اُسکا قبضہ انگریزان میں قبل اشتراک فوج پیشوا حاصل ہوا ہوگا یہ عہدنامہ فیمابین
انگریز اور پیشوا کے مقرر ہوکر دونون پر لازم آیا کہ اس سے کوئی انحراف نہ کرے
یہ عہدنامہ تحریر ہوکر ختم ہوا بتاریخ یکم ماہ ذی الحجہ ۱۱۹۷ھ ہجری مطابق ۲۸
ماہ اکتوبر ۱۷۸۳ء عیسوی بدستخط مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب و مہاراجہ صوبہ دار
مادہورا و سیندھیا ـــ

یہ دستخط بزبان مرہٹا مہاراجہ صوبہ دار مادہورا و سیندھیا نے کیے
منظور ہوا جو کچھ اوپر تحریر ہے بتاریخ یکم ذی الحجہ ۱۱۹۷ھ ہجری بمقام گوالیار

دستخط ڈی اندرسن

یہ اقرار فیمابین ہنوریبل کمپنی اور پیشوا مادہوراؤ پنڈت پردہان کے ہوتا ہے کہ اگر کوئی سردار تجار یا کوئی اور شخص بعد ازین ممالک ہنوریبل کمپنی سے مفرور ہو کر ملک پیشوا مین آسئے یا ملک پیشوا سے فرار ہو کر ملک کمپنی مین آسئے تو اُسکی حفاظت کوئی نہین کریگا —

یہ عہد ختم ہوا متصل گوالیار بتاریخ ۲۲ - ماہ جمادی الاول ۱۱۹۷ ہجری مطابق ۲۶ ماہ اپریل ۱۷۸۳ء —

دستخط ڈی اندرسن

گواہ دستخط جیمس اندرسن

تصدیق ہوا باجلاس کونسل بمقام فورٹ ولیم تاریخ ۲۶ - ماہ مئی ۱۷۸۳ء

دستخط وارن ہیسٹنگ

دستخط ایڈورڈ وہیلر

(مہر کمپنی) دستخط جان میکفرسن

دستخط جان سٹیبل

دستخط جی پی آریال
سکرٹری

---

## نمبر ۱۱

ترجمہ عہدنامہ منعقدہ فیمابین ہنوریبل ایسٹ انڈیا کمپنی و پیشوا مادہوراؤ نراین و رئیس ملک مرہٹہ —

ہنوریبل ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا مادہوراؤ نراین بہادر سے ختم کرکے باہم تصدیق ایک عہدنامہ کی متصل گوالیار تاریخ ۱۲ - ماہ ربیع الاول ۱۱۹۷ ہجری بہ نظر تائید کرنے شرط نہم عہدنامہ مذکور کے کی شرائط ذیل اب تجویز ہو کر فیمابین ... صاحب اور مہاراجہ صوبہ دار مادہوراؤ سیندہیا بہادر کے ایک

۱۵۔ماہ محرم ۱۱۹۷ھ مطابق ۲۰ ماہ دسمبر ۱۷۸۲ء

بتاریخ ۲۱۔ماہ ربیع الاول ۱۱۹۷ھ ہجری عہدنامہ مسطورہ بالا بمہر پیشوا و دستخط بالاجی پنڈت فرناویس منفصل گوالیار مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب کو دیا گیا اور ایک پرت اسکی بمہر کمپنی و دستخط گورنر جنرل و کونسل فورٹ ولیم اوڈیٹو مہاراجہ مادہوجی سیندھیا بہادر کو حوالہ ہوئی اس سپردگی باہمی سے عہدنامہ مذکور تکمیل کو پہنچا اور آجکی تاریخ سے تعمیل اسکی ہر دو فریق معاہدہ پر فرض ہوگی۔

(دستخط مادہوجی سیندھیا) تاریخ ۲۱۔ربیع الاول

ترجمہ صحیح ہے

دستخط چارلس ولکنز

نقل پر دستخط مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب کے بتاریخ ۲۴۔ماہ فروری ۱۷۸۳ء ہوئے۔

واضح ہو کہ مہر خود پیشوا کی ورتخنکا غذ کے جوڑ پر لگائی گئی۔

---

نمبر ۱۰

عہدنامہ مستزادفیمابین ہنوربل کمپنی اور پیشوا ملک مرہٹا۔

چونکہ ایک صلحنامہ فیمابین ہنوربل کمپنی و پیشوا پنڈت پردہان تصدیق ہوکر بتاریخ ۲۱۔ماہ ربیع الاول ۱۱۹۷ھ ہجری ختم ہوچکا اور ایزادی ذیل بنظر ترقی دوستی واتحاد سرکارین تجویز کرکے منظوری کی لہذا اب مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب منجانب کمپنی اور مہاراجہ صوبہ دار مادہوراؤ سیندھیا منجانب پیشوا منظور کرتے ہین اور دونون سرکار پر اسکی تعمیل واجب اور فرض ہوئی۔

بیچ شرط یازدہم عہدنامہ درباب آمد و رفت جہاز کے الفاظ بموجب رسم قدیم لکھے نہین گئے اسواسطے اب بیان کیا جاتا ہے کہ آمد و رفت جہاز کی بموجب رسم قدیم جاری رہیگی۔

یہ اقرار فیمابین ہنوربل کمپنی اور پیشوا مادہوراؤ پنڈت پردہان کے ہوتا ہے کہ اگر کوئی سردار تجار یا کوئی اور شخص بعدازین ممالک ہنوربل کمپنی سے مفرور ہو کر ملک پیشوا مین آسے یا ملک پیشوا سے فرار ہو کر ملک کمپنی مین آسے تو اوسکی حفاظت کوئی نہین کریگا —

یہ عہد ختم ہوا متصل گوالیار بتاریخ ۲۲ - ماہ جمادی الاول ۱۱۹۷ھ ہجری مطابق ۲۶ ماہ اپریل ۱۷۸۳ء —

دستخط ڈی اندرسن

گواہ دستخط جیمس اندرسن

تصدیق ہوا باجلاس کونسل بمقام فورٹ ولیم تاریخ ۲۶ - ماہ مئی ۱۷۸۳ء

دستخط وارن ہیسٹنگ

دستخط ایڈورڈ ویلز

دستخط جان سیکفرسن

دستخط جان سٹیبل

دستخط جی پی آریال
سکرٹری

مہر کمپنی

---

## نمبر ۱۱

ترجمہ عہدنامہ منعقدہ فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا مادہوراؤ نراین اور ملک مرہٹا —

ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا مادہوراؤ نراین بہادر نے ختم کرکے باہم تصدیق ایک عہدنامہ کی متصل گوالیار بتاریخ ۲۱ - ماہ ربیع الاول ۱۱۹۷ھ ہجری بہ نظر عمل درآمد کرنے شرط نہم عہدنامہ مذکور کے کی شرائط ذیل اب تجویز ہو کر فیمابین مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب اور مہاراجہ صوبہ دار مادہوراؤ سیندھیا بہادر کے ایک

۱۵- ماہ محرم ۱۱۹۷؁ھ مطابق ۲۰ ماہ دسمبر ۱۷۸۲؁ع

بتاریخ ۱۷- ماہ ربیع الاول ۱۱۹۷؁ھ ہجری عہدنامہ مسطورۂ بالا بمہر پیشوا و دستخط بالاجی پنڈت فرنا ویس متصل گوالیار مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب کو دیا گیا اور ایک پرت اسکی بمہر کمپنی و دستخط گورنر جنرل و کونسل فورٹ ولیم اوپٹیل مہاراجہ مادہوجی سیندھیا بہادر کو حوالہ ہوئی اس سپردگی باہمی سے عہدنامہ مذکور تکمیل کو پہنچا اور آجکی تاریخ سے تعمیل اسکی ہر دو فریق معاہدہ پر فرض ہوگی—

(دستخط مادہوجی سیندھیا) تاریخ ۲۱- ربیع الاول

ترجمہ صحیح ہے

دستخط چارلس وِلکنز

نقل پر دستخط مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب سے بتاریخ ۲۴- ماہ فروری ۱۷۸۳؁ع ہوئے—

واضح ہو کہ مہر خورد پیشوا کی اوپر تختہ کاغذ کے جوڑ پر لگائی گئی—

---

نمبر ۱۰

عہدنامہ مسترادفیمابین ہنوربل کمپنی اور پیشوا الملک مرہٹا—

چونکہ ایک صلحنامہ فیمابین ہنوربل کمپنی و پیشوا پنڈت پردہان تصدیق ہو کر بتاریخ ۲۱- ماہ ربیع الاول ۱۱۹۷؁ھ ہجری ختم ہوچکا اور ایزادی ذیل بنظر ترقی دوستی و اتحاد سرکارین تجویز کرکے منظور کی لہذا اب مسٹر ڈیوڈ اندرسن صاحب منجانب کمپنی اور مہاراجہ صوبہ دار مادہوراؤ سیندھیا منجانب پیشوا منظور کرتے ہین اور دونون سرکار پر اسکی تعمیل واجب اور فرض ہوئی—

بیچ شرط یازدہم عہدنامہ درباب آمد و رفت جہاز کے الفاظ بموجب رسم قدیم لکھے نہین گئے اسواسطے اب بیان کیا جاتا ہے کہ آمد و رفت جہاز کی بموجب رسم قدیم جاری رہیگی—

تحریر ہوا بخط مرہٹا بقلم راگو بہاؤ دیوان) تمام سترہ شرایط تبارنج ۴- ماہ جمادی الآخر مطابق پنجم ماہ چیت ادیک پیچ شکل پچہ ۱۱۸۲ء

حروف مرہٹا مین مادہوجی سیندہیا نے یہ لکھا ، جو کچہ فارسی اوپر لکھا ہے وہ منظور ہوا —

دستخط ڈیوڈ اندرسین۔

گواہان

دستخط جیمس اندرسین

ڈبلو بلین

ترجمہ صحیح ہے

دستخط جیمس اندرسین

اسسٹنٹ سفیر

تصدیق ہوا بمقام فورٹ ولیم تباریخ ۶- ماہ جون ۱۷۸۲ء عیسوی

دستخط وارین ہیسٹنگ

دستخط ایڈورڈ ویلز

(مہر کمپنی)

دستخط جان میکفرسن

دستخط جی۔ بی اوریال

سکرٹری

---

مضمون ذیل ہنگام تصدیق بمقام پونا شامل ہوا اور آخر کو بمقام کوالیار تبدیل ہوا —

یہ عہدنامہ جسمین سترہ شرایط ہین تباریخ ۱۵- ماہ محرم الحرام ۱۱۹۶ھ ہجری التصدیق اور بلا تفاوت اور مدام ہر دو فریق معاہدہ پر فرض ہونگی —

آفرنا ویس نے یہ لکھا) مین نے یعنی بالاجی جنار دہن نے تصدیق کیا تباریخ

بخلاف اس عہدنامہ کے کام کریگا

## شرط شانزدہم

ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا مادہوراو پنڈت پردہان کو اطمینان کامل مہاراجہ صوبہ دار مادہوراو سیندھیا بہادر پر ہے لہذا ان دونون نے مہاراجہ مذکور سے چاہا کہ وہ ضامن فریقین کا ہو گا شرائط عہدنامہ ہذا کے تعمیل تمام وہ کرینگے اور مادہوراو سیندھیا مذکور نے بنظر خیرخواہی فریقین یہ ضمانت فریقین کی منظور کی اگر کوئی فریق عہدنامہ کی شرائط سے انحراف کریگا تو مہاراجہ مذکور شریک فریق ثانی ہوکر منحرف کو نصیحت معقول دینگے۔

## شرط ہفدہم

یہ اقرار ہوتا ہے کہ جسقدر علاقجات و قلعجات و شہر واقع گجرات رگھناتھ راو کی انگریزونکو قبل از عہدنامہ کرنیل اپٹن صاحب کے دیے ہین اور وہ اُنکے قبضہ مین آگئے ہین اور جنکی واپسی شرط ہفتم عہدنامہ مذکور مشروط تھی بموجب شرط مذکور کے اب واپس دیے جاینگے

یہ عہدنامہ ہفدہ شرائط کا بمقام سالبی قیامگاہ مہاراجہ مادہوراو سیندھیا کے بتاریخ ۴ ماہ جمادی الثانی ۱۱۹۷ ہجری مطابق ۱۷ ماہ مارچ ۱۷۸۲ء فیمابین مہاراجہ مذکور اور مسٹر دیود اندرسین کے قرار پایا ایک ایک نقل اسکی دونون صاحبان مذکورہ بالا اپنے اپنے حاکمون کے پاس بمقامات فورٹ ولیم و پونا کے روانہ کرینگے اور جب یہ دونون نقول وہان سے واپس آئین گے ایک بمہر ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی و دستخط ہنوربل گورنر جنرل و کونسل فورٹ ولیم تو وہ حوالہ مہاراجہ مادہوراو سیندھیا بہادر کے کیجائیگی اور دوسری جو بمہر پیشوا مادہوراو پنڈت پردہان اور دستخط بالاجی پنڈت اور نانا فرنویس کے آئیگی وہ حوالہ مسٹر ڈیوڈ اندرسین صاحب اوسوقت یہ عہدنامہ کامل اور تصدیق تصور ہوگا اور جو شرائط اسمین درج ہین دونون فریق معاہدہ پر فرض ہونگی۔

آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا باہم اقرار کرتے ہین جہاز ایک فریق کا دوسرے
جہازون سے سمندر مین مزاحم نہوگا اور جہاز ایک فریق کا دوسرے فریق کی بندرگاہون
مین رسائی رکھین گے اور وہان ان سے مزاحمت نہوگی اور حفاظت تمام فیابین
ہوتے رہینگے —

## شرط دوازدہم

پیشوا اور سرداران مرہٹا بذریعہ اس تحریر کے اقرار کرتے ہین کہ انگریز ملک
[illegible] مثل سابق استحقاق تجارت رکھین گے اور کسیطرح کی ممانعت انکو نہوگی
اور اسیطرح آنریبل ایسٹ انڈیا کمپنی اقرار کرتے ہین کہ رعایاے پیشوا کو استحقاق
تجارت بلا مزاحمت ملک انگریزی مین حاصل رہیگا —

## شرط سیزدہم

پیشوا [illegible] کرتے ہین کہ وہ کارخانہ کسی اور قوم یورپ زا کا اپنے ملک مین
[illegible] بنانے دینگے اور نہ اپنے ماتحت علاقجات مین قائم ہونے دینگے باستثنا
[illegible] پورتگال قوم مین اب موجود ہین اور وہ کتابت دوستی کسی قوم
[illegible] رکھینگے اور انگریز وعدہ کرتے ہین کہ وہ مدد کسی قوم وطن یا
[illegible] ہندستان کی جو [illegible] پیشوا کے ہون گے نہ کرینگے —

## شرط چہاردہم

[illegible] اور پیشوا باہم [illegible] کرتے ہین کہ وہ دوسرے کے دشمن کی مدد نہ
کرینگے —

## شرط پانزدہم

[illegible] اور جنرل اور [illegible] وارن ہیسٹنگز وعدہ کرتے ہین کہ وہ کسی سردار
[illegible] انگریزی کو [illegible] مقام بمبئی یا سورت یا سندراس کو اجازت
[illegible] عہدنامہ کے کام کرنے اور اسیطرح
[illegible] کہ کوئی سردار یا رعایا سے ملک مرہٹا

جو پیشوا سے درمیان اُس جنگ کے جو بعد عہد نامہ منعقدہ کرنیل اٹن صاحب وقوع
مین آئے سے لیے گئے تھے اور قبضہ انگریزی مین آ گئے ہین اب پیشوا کو
دیدئے جاینگے اور علاقجات اور لنگرگاہان و شہر وغیرہ دوبارہ واپس دیے جاینگے اندر عرصہ
دو مہینے کے اوسوقت سے جب یہ عہد نامہ ختم ہوگا جیسا اوسمین تعداد مین مذکور ہین اور اوس
شخص کے سپرد کئے جائینگے جنکو پیشوا یا اونکا وزیر نانا فرناویس مقرر کرینگے۔

## شرط دوم

یہ فیما بین انگریزی کمپنی اور پیشوا کے منظور ہوا کہ سالسٹی اور تین اور جزایر یعنی ایلفنٹا
کارنجا اور ہوگ جو شامل عہد نامہ کرنیل اٹن صاحب کے ہین واسطے دوام کے
قبضہ انگریزی مین رہینگے اگر کوئی اور جزیرہ اس جنگ مین لیا ہوگا تو وہ واپس پیشوا کو دیا جائیگا

## شرط سوم

چونکہ شرط چہارم عہد نامہ اٹن صاحب مین مشروط ہے کہ پیشوا اور جمیع سرداران ملک مرہٹا
اقرار کرتے ہین کہ وہ انگریزی کمپنی کو واسطے دوام کے جملہ حقوق وغیرہ شہر بروچ
کے اُسقدر کامل اور پورے جسقدر اُنھون نے سرکار مغل و دیگر حاکمان سے جمع کیا
تھا دینگے اور بروچھ وغیرہ مطالبہ کچھ اپنا نرکھین گے تاکہ انگریزی کمپنی اُنکا قبضہ بلا شرکت و
دعوی احدے رکھین پس یہ شرط تمام وکمال مرعی رہے گی۔

## شرط چہارم

جو پیشوا نے سابق عہد نامہ کرنیل اٹن صاحب مین از راہ دوستی شرط کی ہے
کہ وہ انگریزونکو تین لاکھ روپیہ کا ملک متصل بروچ کے دینگے اب انگریز درخواست
مادہورا و سیندھیا راضی ہین کہ دعوے اپنا بابت اُس ملک کے چھوڑکر پیشوا کو
دیتے ہین۔

## شرط پنجم

جو ملک پیشوا جی اور فتح سنگہ گیکوار نے انگریزون کو دیا ہے اور جنکا تذکرہ شرط ہفتم
عہد نامہ کرنیل اٹن صاحب مین درج ہے مگر اسمین التوا ہوا ہے انگریز بنظر رفع تکرار آیندہ

اب وعدہ کرتے ہین کہ وہ واپس دیا جاویگا اور بذریعہ اس تحریر کے قرار پایا ہے کہ اگر علاقہ مذکور جزو ملک قدیم ملک گیکوار ہوگا تو وہ گیکوار کے سپرد کیا جاویگا اور اگر وہ جزو ملک پیشوا ہوگا تو وہ پیشوا کو واپس دیا جاویگا۔

## شرط ششم

انگریز وعدہ کرتے ہین کہ چونکہ انھون نے رگھناتھ راؤ کو چار مہینے کی مہلت واسطے تجویز مقام قیام کے دی ہے وہ بعد از انقضاے میعاد مذکور اسکو کسیطرح کی پرورش یا حمایت یا مدد نہ دینگے اور نہ اسکے مصارف کے واسطے روپیہ دینگے اور پیشوا اپنی طرف سے وعدہ کرتے ہین کہ اگر رگھناتھ راؤ اپنی خوشی اور رضامندی سے مہاراجہ مادہوراؤ سیندھیا کے پاس جاویگا اور خاموش ہوکر انکے پاس رہیگا تو وہ ... ماہواری اسکے مصارف کے واسطے بطور مدد خرچ دینگے اور کسیطرح کی تکلیف اسکو منجانب پیشوا یا رعایاے پیشوا نہ دی جاویگی۔

## شرط ہفتم

ہنوز بل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا کی خواہش باہمی یہ ہے کہ ان کے دوست بھی شامل اس عہدنامہ کے کئے جاوین لہذا باہم یہ شرط قرار پاتی ہے کہ ہر ایک فریق دوسرے کے دوست کے ساتھ بطور مذکورہ بدفعات آیندہ عہدنامہ ہذا صلح کریگا۔

## شرط ہشتم

وہ ملک جو قدیم سے جاگیر مقررہ سیواجی گیکوار اور فتح سنگھ گیکوار کا ہے یعنی جسقدر ملک فتح سنگھ گیکوار کے قبضہ مین ہنگام شروع جنگ حال مین تھا وہ ہمیشہ اسیطرح اسکے قبضہ مین رہیگا اور فتح سنگھ مذکور تاریخ عہدنامہ سے واسطے آیندہ کے اسقدر خراج پیشوا کو دیگا جسقدر وہ قبل جنگ حال دیتا تھا اور اسیطرح خدمت کیا کریگا اور فرمانبردار رہیگا جسطرح قدیم سے رسم مقررہ ہے اور کوئی دعوے پیشوا اوپر فتح سنگھ کے بابت ایام گذشتہ کے نکرینگے۔

دستخط کیا بمقام فرودگاہ انگریزی جان کارنیک اور چارلس اجرتن نے

---

اقرار نامہ جان کارنیک صاحب کونسل اور کرنیل اجرتن اور انگریزی کمپنی بمبئی ساتھ مادہوراؤ سینڈھیا —

یہ کہ بعد تکرار ہونے ساتھ مادہوراؤ نراین پنڈت پردہان کے ہم مع فوج کے گھاٹ پر آئے اور تلاگانؤ مین مقیم رہے جسپر آپ نے حکم جنگ کا دیا اور فیما بین جنگ ہوئی جسمین ہمکو شکست ہوئی اور ہم واپس چلے گئے اور بمقام ورگانون داداصاحب کے پاس رہے ہم اپنی فوج اور اسباب کو ساتھ لیکر مشکل سے بمبئی پہنچے بہ لحاظ آپکے ہمنے فارمر اور ہومز صاحب کو تمہارے پاس بھیجا کہ اب درمیان مین آکر سرکار کے اور ہمارے صلح مثل سابق کرادین اور ہمکو اور ہماری فوج کو بمبئی پہنچا دین اس امر سے آپنے جنگ موقوف کی اور آپ نے درمیان مین آکر سرکار اور انگریزون کے صلح کرادی اور وعدہ کیا کہ آپ ہمکو اور ہماری فوج کو بلا مزاحمت احدے مقام بمبئی تک پہنچا دینگے آپنے ہمکو وہان سے نکالا یہ سب ہمنے خوب غور سے سمجھا اور بہت خوش ہوئے اور آپ سردار جلیل ہین اور خیرخواہ اس سرکار کے ہین اس سبب سے ہمکو خواہش آپکی دوستی کی ہوئی یہ ہمارے دلمین جانشین ہوا اور ہمکو اطمینان ہوا کہ آپ نے سرکار کی اور کسی اور کی مزاحمت سے ہمکو بچایا اور بلا تکرار سرکار مثل سابق صلح کرادی اسواسطے ہمنے چاہا کہ آپکی خدمتگذاری کرین اور اس نیت سے ہمنے اپنی خوشی اور رغبت سے بمہر بادشاہ اور کمپنی کے منظور کیا کہ تمکو قلعہ بروچ مع وہانکی حکومت کے اسطور پر جسطرح کہ وہ مغل کے قبضہ مین تہا دین اور وہ قلعہ اب ہمارے پاس ہے اور ہم تمکو دیتے ہین اور یہ بھی ہم وعدہ کرتے ہین کہ بوقت ہمارے پہنچنے بمقام بمبئی کے اسپر ہم گورنر کے دستخط مع مہر بادشاہ بنام قلعہ دار بروچ جاری کرادینگے اور قلعہ مذکور مع شہر متعلقہ اسطور پر جسطرح مغل کے پاس تہا تمکو دینگے اور عہد کرتے ہین کہ اسمین کچھ تکرار واقع نہوگی یہ عہد ہم سنجیدگی کرتے ہین اور فارمر صاحب اور چارلس سٹوارٹ صاحب

بطور اول یا ضامن در باب تعمیل اس عہد کے تمہارے پاس چھوڑ جاتے ہیں آئین کہ یہ تکرار ہم نہ ہونے دینگے اور اسکی ہم تحریری منظوری دیتے ہیں —

بمقام ورگانو متصل تلاگانو تاریخ ۲۷ ماہ ذی الحجہ

واضح ہو کہ عبارت بالا ایک ہندوستانی زباندان نے ترجمہ کی اور صحیح نقل اسکی یہ ہے —

بروز یکشنبہ تاریخ ۱۷ - آجکی روز وقت صبح فارمر صاحب مقام قیام مرہٹا مین ہمراہ وکیل مادہوجی سیندھیا کے مع اس کاغذ تصدیق شدہ کے گئے —

واضح ہو کہ گورنر اور کونسل بمبئی نے اس عہد کے تصدیق کرنے سے انکار کیا —

---

## نمبر ۹

### صلحنامہ مرہٹا ۱۷۸۲ عیسوی

عہدنامہ دوستی اور اتفاق دوامی فیمابین ہنوربل ایسٹ انڈیا کمپنی و پیشوا مادہوراؤ پنڈت پردہان قرارداد مسٹر ڈیوڈ اندرسن منجانب ہنوربل کمپنی حسب اختیارات عطیہ ہنوربل گورنر جنرل و کونسل مامورہ بادشاہ و پارلیمنٹ گریٹ برٹن بنابر ہدایت و حکومت امور ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی واقع ہندوستان و مہاراجہ صوبہدار مادہوراؤ سیندھیا مختار کل منجانب پیشوا مادہوراؤ پنڈت پردہان و بالاجی پنڈت نانا فرناویس و جمیع سرداران قوم مرہٹا بموجب شرائط ذیل جو واسطے ہمیشہ کے فرقین اُسکے ورثہ اور جانشینوں پر رہینگی اور شرائط اُنکی بلا تفاوت جانبین سے مرعی رہینگی —

### شرط اول

یہ مشروط اور منظور فیمابین ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی اور پیشوا کے بوساطت مادہوراؤ سیندھیا کے ہوا ہے کہ تمام ملک اور مقامات اور شہر اور قلعجات مع بسین وغیرہ

## نمبر ۸

### صلحنامہ ورگانو ۱۷۷۹ء

ترجمہ شرائط عہدنامہ فیمابین مہادیوراؤ نراین پنڈت پردہان ایک فریق اور انگریزی
کمپنی فریق ثانی بیچ عہد سری منت پنڈت پردہان مادہوراؤ بلال مرحوم کے سب امور
اسلوبی ہوتے تھے اُسکے بعد انگریزون نے اکثر مقامات پر جو سرکار کے تھے
قبضہ کرلیا مثل جزیرہ سالسٹی اور اُوران اور جمبوسیر اور محالات اور پرگنجات بروج پر
سرکار مرہٹا اور گیکوار کے تھے اور انگریزون نے مدد رگھناتہ راؤ دادا صاحب
کو دی اسپر جنگ شروع ہوئی اور کرنیل جان اپٹن صاحب کلکتہ سے بعد حصول اختیار
کُل آئے اور اُنھون نے ایک عہدنامہ منعقد کیا جسکے مطابق تمام امور فیمابین کمپنی
اور سرکار مرہٹا ہونے چاہیے تھے مگر منجانب انگریزان مطابق اُن شرایط کے
بروے کار نہ آیا کیونکہ اُنھون نے مدد رگھناتہ راؤ کی کی اور تیاری سامان جنگ کیا اور
سب گہاٹون پر اتواب قائم کین اور اضلاع سرکار مرہٹا پر حملہ آور ہوئے اور دشمنی کرنی
شروع کی پھر سرکار نے بھی تیاری جنگ کی بیچ ضلع ورگانو متصل اندوری تلاگانو کے
جان کارنیک صاحب اور کرنیل چارلس اجرٹن صاحب نے جو سیلکٹ کمپنی مین
تھے اور جنکو کُل اختیار حاصل تھا مسٹر طامس ہومز صاحب اور مسٹر فارمر صاحب
کو پیغام دیکر روانہ کیا ماوراے اسکے ابتدا سے دوستی فیمابین سرکار اور انگریزون
کے تھی مگر اُسمین فتور واقع ہوا بعد ازان کرنیل اپٹن صاحب نے ایک عہدنامہ کیا
اُسکے مطابق کارروائی نہین ہوئی لہذا وہ عہدنامہ بھی منسوخ ہوا اور اِسیطرح اُسی طرز
پر جسطرح انگریز اور سرکار عہد مادہوراؤ مین تھی اب بھی رہنی چاہیے مدد اور پاسداری اگوبا
کی ترک ہو اور اُسکی حفاظت اور حمایت نہ دی جاوے اور نہ مدد کسی دشمن سرکار مرہٹا
کو دی جاوے جزایر سالسٹی اور اوران اور دیگر جزائر اور مقامات جمبوسیر اور محال
بروج پر جو سابق سرکار مرہٹا اور گیکوار کے تھے مثل چکلی اور اُریال وغیرہ قبضہ کرلیا

یہ ہم چھوڑتے ہین اور اقرار کرتے ہین کہ جسطرح عہد پیشوا سابق مادہوراؤ بلال مین سے تھے
اُسیطرح اب بھی رہینگے لہذا یہ عہدنامہ سرکار سے کیا گیا کہ بیچ عہد مادہوراؤ بلال پنڈت
پردہان مرحوم کے سب امور باسلوبی اور امنیت ہوتے تھے اور بعد ازان اکثر مقامات
مثل جزایر سالسٹی واوران اور دیگر جزایر وجمبوسیر اور دیگر محال اور عمل بروچ سابق
جو سرکار اور گیکوار کے تھے انگریزون نے قبضہ کر لئے یہ سب سرکار کو واپس
دینے چاہین اور آیندہ کسیطرح کی مدد رگھناتہ راؤ اور دشمنان سرکار کو ندی جاے
اِسیطرح ہم بپایداری وعدہ مدد کرنیکا کرتے ہین اور منجانب سرکار پایداری قائم رہیگی
رگھناتھ راؤ داداصاحب ہمارے ساتھ تھا وہ اپنی خوشی سے معہ تمام جایداد کے
زیر حفاظت توکاجی ہولکر اور باداجی سیندہیا کے چلا گیا انگریزی فوج ہمارے ساتھ ہے
بمقام ورگانو ہے اسکو اجازت بمبئی واپس جانے کی معہ تمام اسباب وسامان کے
دی جاوے اور اس امر کے واسطے بطور ضامنان منجانب سرکار دو دو شخص متعلقان
ان سردارون کے مسمیان نارو گنیش اور وساجی سمالش اور بلاروگوبندا ور راماخان
ہمراہ فوج کے بمبئی تک جاوینگے اور اس غرض سے اگر تمہاری مرضی ہوگی تو فوج
بھی بھیجی جائیگی ورنہ کچھ ضرور نہین فوج انگریزی جو ہمارے ساتھ ہے وہ راستہ مین کسیکو
دق نہ کرینگے اور انتربیدی اور بندھیلکھنڈ کے سرداران کا جو ہمیشہ ماتحت سرکار
کے ہین کچھ نقصان نہ کیا جایگا اور فوج انگریزی سب جسنے کلکتہ سے کوچ کیا ہے اور عبور
دریاے نربدا کیا ہے اب ہوشنگ آباد مین ہے اسکو اجازت آگے آنے کی
ندی جاوے بلکہ اسکو حکم واپس جانے کلکتہ کا دیا جاوے اور راستہ مین وہ کسیکو
دق نکرین عہدنامہ مذکورہ بالا ساتھ درمیان مین آنے توکاجی ہولکر اور باداجی سیندھیا
کے منعقد ہوا ہے اور آیندہ سب امور مطابق اسکے سرانجام پاوینگے اور اس سے
انحراف نہوگا ہم اپنے مذہب انگریزی کو درمیان دیتے ہین کہ اسکا لحاظ رہیگا اور سرکار
بھی اسکا لحاظ رکھے مدد اور حفاظت فرانس والون کو ندی جاوے

دستخط کیا مقام فرودگاہ مرہٹا طامس ہوم فراور ولیم جی فارمر نے

## شرط یازدہم

رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان وعدہ واثق اور اقرار صحیح کرتا ہے کہ جو کچھ قرضہ کمپنی کا اب اُسکے ذمہ ہے وہ فوراً جب ممکن ہوگا وہ ادا کریگا جب اُسکا حساب اُسکو دیا جایگا

## شرط دوازدہم

فوج انگریزی رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان کے ہمراہ اُسوقت تک رہے گی جبتک اس عہدنامہ کا وعدہ پورا ہوگا یعنی جبتک وہ کارپردازی پونا پر مامور ہوگا اور جب یہ امر ظہور مین آجایگا تو اُنکو اختیار حاصل ہوگا کہ بمبئی کو واپس چلے جاوین اور کمپنی ہمیشہ آمادہ مدد وہی رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان رہین گے جسقدر اُنسے اُسوقت پر ممکن ہوگا یا اُنکی دیگر ضروریات سے امکان رکھتا ہوگا۔

## شرط سیزدہم

جمیع عہدنامجات اور اقرارنامجات جو اب فیمابین گورنمنٹ بمبئی و سرکار مرہٹا جاری ہین بذریعہ اس عہدنامہ کے تصدیق اور مستحکم ہوئے اور اسیطرح سرانجام ہونگے جسطرح وقت انعقاد متصور تھا بشرطیکہ ازروے اس عہدنامہ کے کچھ اور تبدیلی یا اختلاف انمین نہ ہو جاوے۔

## شرط چہاردہم

بعد ماموری رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان کے اوپر کارپردازی پونا کے صلح اور اتفاق مستحکم فیمابین ہنوربل کمپنی اور سرکار مرہٹا کے قائم ہوگا رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان اقرار کرتا ہے کہ وہ کسی دشمن کی مدد نہ کریگا اور نہ مزاحمت ملک کمپنی واقع ہندوستان مین کریگا اور نہ جنگ یا غارتگری ملک کرناٹک مین کریگا اور نہ اُنکے دوست نواب آرکوٹ کے ملک مین کچھ فساد کریگا اور گورنر اور سیلکٹ کمیٹی بمبئی اپنی طرف سے یعنی منجانب ہنوربل کمپنی وعدہ کرتے ہین کہ وہ دشمن رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان کی مدد نہ کرینگے

## شرط پانزدہم

رگھناتہ راؤباجی راؤپردہان بذریعہ اس تحریر کے وعدہ اور اقرار کرتا ہے کہ آبادی کسی یورپ زاکی کنارہ سمندر پر یا کسی مقام واقعہ ملک مرہٹا پر بغیر مرضی کمپنی یا اُسکے مختار کے نہوگی اور کسیطرح کی خط کتابت یا دوستی فیمابین سرکار مرہٹا اور فرانس والونکی جاری نرہیگی اسمین اگر تفاوت ہوگا تو وہ باعث شکستگی رشتہ دوستی فیمابین سرکار مرہٹا اور ہنوربل کمپنی کے متصور ہوگا۔

## شرط شانزدہم

رگھناتہ راؤباجی راؤپردہان بذریعہ اسکے شرط اور وعدہ کرتا ہے کہ انگریزی اپنے حقوق سابق وآزادی تجارت بیچ ملک مرہٹا کے بدستور بلا مزاحمت رکھینگے اور وہ یہ بھی اقرار کرتا ہے وہ حتی الامکان تجارت انگریزی کی افزایش کریگا اور انکو کل اختیار لانے اسباب یورپ یعنی ولایتی کے ملک مرہٹا مین دیگا مگر ہنوربل کمپنی اُسکے ملک مین صورت آبادی اپنی بغیر اجازت رگھناتہ راؤباجی راؤپردہان کے نکرینگے۔

## شرط ہفدہم

اگر کوئی شرط عہدنامہ حال کی کسیطرح برعکس عہدنامہ موجودہ گورنر جنرل اور کونسل نے کیا ہو اور جسکی اطلاع گورنر اور سیلکٹ کمیٹی بمبی کو ابتک نہوئی ہو تو ایسی شرط قابل تبدیلی یا برہم کے حسب ضرورت متصور ہوگی۔

شرایط بالا جو باہم گورنر اور سیلکٹ کمیٹی بمبئی نے منجانب ہنوربل کمپنی اور رگھناتہ راؤباجی راؤپردہان نے منظور کین اسلیے فریقین نے اپنی مہر اور دستخط اور مہر ہنوربل کمپنی کردی اور باہم نقول لین بمقام بمبئی کیسل تاریخ وسنہ مذکورہ صدر۔

دستخط ولیم ہورنبائی

دستخط جان کارنیک

دستخط دانیال ڈریپر

جو کمپنی کے قبضہ مین نہین دِیئے گئے تھے دوبارہ دِیئے جائینگے مقامات مختلفہ جو ہنوربل کمپنی کو بتعمیل اس عہدنامہ کے ملین گے اُنکی تفصیل ذیل مین درج ہوتی ہے ۔

بسین معہ قلعہ اور شہر و جمیع اضلاع متعلقہ و ماتحت اُسکے جہان تک ازروے حدبست مقررہ متعلق اُنکے ہے ۔

جمبوسیر اور آرپاد اُسقدر جسقدر ازروے عہدنامہ سورت دیئے گئے جزیرہ کینیری ۔

دہانیدا و پرگنہ اُنگلاسیر کے بابت مبلغ ... سالیانہ جو ازروے شرط ہشتم عہدنامہ سورت کے مشروط ہوئی ہے ۔

چند مقامات خُرد مشہور بنام اُنکام جو ہمیشہ متعلق اور جزو ضلع سالسٹی مشہور ہین اور جنکو اراکین پونا نے کمپنی کو نہین دیا تھا رگھناتہ راؤ باجی راو پردہان بذریعہ اس تحریر کے وعدہ اور اقرار کرتا ہے کہ مقامات اُنکام مذکور بھی وہ ہنوربل کمپنی کو دیگا لیکن اگرچہ گورنر اور سیلکٹ کمیٹی کو دریافت ہوا ہے کہ یہ مقامات آنکام جزو ضلع سالسٹی ہین تاہم اگر خلاف اسکے بہ تصدیق ظاہر ہوگا تو وہ دعوی انکا چھوڑ دینگے ۔

## شرط ہفتم

ماوراے ان عطایات کے جنکا ذکر اوپر ہوچکا ہے رگھناتھ راؤ باجی راؤ پردہان بذریعہ اس تحریر کے وعدہ اور اقرار کرتا ہے کہ وہ واسطے ہمیشہ کے پرگنجات احمود اور ہنسوٹ ثبوت اپنی خیرخواہی و اتحاد کے ہنوربل کمپنی کو دیگا اور بیان کرتا ہی کہ جن شرائط پر یہ پہلی دیئے گئے تھے اُنکا سرانجام نہین ہوا

## شرط ہشتم

تمام مقامات جو بذریعہ اسکے ہنوربل کمپنی کو دیئے جاتے ہین وہ ازآن اُنکے بلاشرکت غیرے تاریخ انعقاد عہدنامہ ہذا سے تصور کیے جائینگے اُنمین کچھ حق

چونکہ سرکار مرہٹا کا نہین رہیگا اور نہ کسی اور قسم کا مطالبہ اُنکا نہین رہیگا اور جب مناسب متصور ہوا اُسوقت ہنوربل کمپنی اُسکا قبضہ کرلین اِس سبب سے رگھناتہ راو باجی راؤ پردہان اُس کے ساتہ احکام مناسب واسطے تفویض کردینے مقامات مذکورین کے بنام افسران مرہٹا صادر کرتا ہے اور رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان یہ بھی وعدہ کرتا ہے کہ جسوقت وہ کارپردازی پونا پر مامور ہوگا فوراً گورنمنٹ بمبئی کو وہ اسناد بمہر پیشوا واسطے ان تمام مقامات کے جوازروے اِس عہدنامہ کے انکو سلے ہین دیگا۔

## شرط نہم

رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان وعدہ کرتا ہے کہ وہ تمام اخراجات فوج و سامان جنگ جس کی ساتہ اُسکے مدداب ہوگی ادا کریگا جسکے ادا کرنے کا وعدہ نقد کرتا ہے جب اُس سے ممکن ہوگا اور واسطے اطمینان ہنوربل کمپنی کے وہ پرگنہ ورسال اور باقی پرگنہ اُکلاسیر بطور حمایت کے دیتا ہے انکا محاصل اُسکے اہلکار اور عامل تحصیل کرکے سرکار ہنوربل کمپنی کو اُسوقت تک دینگے جب تک سب روپیہ ادا نہ ہوجایگا مگر درصورتیکہ اُسمین تفاوت واقع ہو تو یہ دونون پرگنہ تفویض کمپنی ہوسگے اور اُنکی آمدنی بھی وہی تحصیل کرینگے جب تک اُنکا کُل روپیہ ادا نہ ہوجایگا بعدازان تمام استحقاق ہنوربل کمپنی کا نسبت اُنکے جاتا رہیگا یا اگر رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان بموجب اقساط ماہواری مصرحۂ شرط ذیل ادا کرتا رہیگا تو ہنوربل کمپنی پرگنجات مذکور سے کچھ سروکار نرکھین سکے۔

## شرط دہم

رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان اقرار کرتا ہے کہ وہ بابت خرچہ فوج کے جو چار ہزار آدمی ہونگے اور اُسکی مدد کو آئین گے ڈہائی لاکہ روپیہ ماہواری ادا کیا کریگا اور اُسکو گورنر اور سیلکٹ کمیٹی بمبئی وعدہ کرتے ہین کہ وہ منظور کرینگے اور کچہ اور حساب پیش نکرینگے اور جو کچہ اُنکا خرچ ہوگا وہ اُسمین شامل سمجھا جایگا اور یہ روپیہ واجب الادا اُس تاریخ سے ہوگا جس تاریخ فوج بمبئی سے روانہ ہوگی۔

شرط یازدہم

جو کمپنی کے قبضہ مین نہین دیئے گئے تھے دوبارہ دیے جائینگے مقامات مختلفہ جو ہنوربل کمپنی کو بتعمیل اس عہدنامہ کے ملین گے اُنکی تفصیل ذیل مین درج ہوتی ہے —

بسین معہ قلعہ اور شہر و جمیع اضلاع متعلقہ و ماتحت اُسکے جہان تک ازروے حد بست مقررہ متعلق اُسکے ہے —

جمبوسیر اور اُرپاد اُسقدر جسقدر ازروے عہدنامہ سورت دیے گئے جزیزہ کینیری —

وہانیدا و پرپرگنہ اُنگلاسیر کے بابت مبلغ [illegible] سالیانہ جو ازروے شرط ہشتم عہدنامہ سورت کے مشروط ہوئی ہے —

چند مقامات خرد مشہور بنام اُنگام جو ہمیشہ متعلق اور جزو ضلع سالسٹی مشہور ہین اور جنکو اراکین پونا نے کمپنی کو نہین دیا تھا رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان بذریعہ اس تحریر کے وعدہ اور اقرار کرتا ہے کہ مقامات اُنگام مذکور بھی وہ ہنوربل کمپنی لیکن اگرچہ گورنر اور سیلکٹ کمیٹی کو دریافت ہوا ہے کہ یہ مقامات آنگام سالسٹی ہین تاہم اگر خلاف اسکے بہ تصدیق ظاہر ہوگا تو وہ دعوی انکا —

## شرط ہفتم

ان عطایات کے جنکا ذکر اوپر ہوچکا ہے رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردہان تحریر کے وعدہ اور اقرار کرتا ہے کہ وہ واسطے ہمیشہ کے پرگنہات ٹ ثبوت اپنی خیرخواہی و اتحاد کے ہنوربل کمپنی کو دیگا اور بیان کرتا ہی چہ پہلے دیے گئے تھے اُنکا سرانجام نہین ہوا!

## شرط ہشتم

جو بذریعہ اسکے ہنوربل کمپنی کو دیے جاتے ہین وہ از آن اُنکے سے تاریخ انعقاد عہدنامہ ہذا سے تصور کیے جائینگے اُنین کچھ حق

انکار کرین تو رڑکے کے ساتھ وہ تجویز کیجاے جو مناسب واسطے اسکی حفاظت کی ہو اور جو معاہدۂ فریقین کی عزت اور حرمت کا باعث ہو۔

## شرط چہارم

مورابا فرنیس اور بھیا پر ونڈر اور توکاجی ہولکر نے رگھناتہ راؤ باجی راؤ پر دہان کو طلب کیا کہ کارپردازی اختیار کرے اور اُنھون نے وعدہ اعانت کا کیا ہے تو رگھناتہ راؤ باجی راؤ پر دہان بذریعہ اسکے اقرار کرتا ہے کہ بشرط اُسکے پورا کرنے اسپنے اقرار کے حسب اطمینان اُسکے اور سیلکٹ کمیٹی ممبئی کے اور اُنکی خدمت کرنے مثل وفادار اور فرمانبردار ملازمین کے وہ اُنپر حسب لیاقت اور خدمتگذاری اُسکے نظر مہربانی رکھیگا اور کار ریاست تفویض کریگا اور اُسکے جان و مال سے مزاحم نہوگا۔

## شرط پنجم

گورنر اور سیلکٹ کمیٹی اقرار کرتے ہین کہ وہ کدا خلت بیچ تقرری و ماموری اہلکاران قلعہ و فوج و توپخانہ و مال و انتظام ملک کے نہ کرینگے بشرطیکہ کوئی امر ناسخ شرائط عہدنامہ ہذا وقوع مین آوے اور رگھناتہ راؤ باجی راؤ پر دہان اپنی طرف سے وعدہ کرتا ہے کہ وہ حسب منشا رچھی کشتی بیچ حفاظت اُن لوگون سے کے جنھون نے اُسکی راے مین اُسکو تکلیف دی ہے کاربند ہوگا۔

## شرط ششم

بالعوض مدد دہی ہنوربل کمپنی کے دربارہ قائم کرنے رگھناتہ راؤ باجی راؤ پر دہان کے بیچ کارپردازی پونا رگھناتہ راؤ باجی راؤ پر دہان بذریعہ اسکے اقرار کرتا ہے کہ وہ تصدیق اور منظوری اُس عہدنامہ کی کرتا ہے جو بمقام سورت بتاریخ ۶ ماہ مارچ ۱۷۷۵ع منعقد ہوا تھا اور جو مقامات اور علاقجات ازروے اُس عہدنامہ کے ہنوربل کمپنی کو واسطے دوام کے دیے گئے تھے اور عہدنامہ پورندہ کے روسے واپس ہوئے ہین اور بسین معہ اضلاع متعلقہ و جزیرہ کینری جو

بمبی

بخدمت صاحبان --- یہ اقرار فیمابین گورنر جنرل اور پیشوا اور اُسکے اراکین کے ہوا ہی کہ تبدلات ذیل اور دفعہ ذیل عہدنامہ مین سے کیے جاوین لہذا عمل ہوا اور عہدنامہ پر دستخط پورے ہوکر فیمابین مین تقسیم ہوا

(عبارت خاتمہ بھی حسب معمول)

دستخط جی اپٹن

المرقوم بمقام پورندر بتاریخ ۲۶ - ماہ مئی ۱۷۷۶ء

شرایط سیزدہم اور ہفدہم بالکل قلم انداز ہوئین اور شرط چہاردہم سیزدہم ہوئی اور اسیطرح پانزدہم بھی نمبر شمار مین کم ہوئین اور شرط ہیزدہم شانزدہم ہوئی اور آگے کی شرایط بھی اسیطرح نمبر شمار مین کم ہوئین

الفاظ ذیل جو شرط ہشتم کے اخیر مین ہین وہ بھی قلم انداز ہوئے یعنی یہ عہدنامجات جب ہاتھ آوینگے روبروے اراکین پیشوا کے چاک کیے جاوینگے

شرط مستزاد

چونکہ شرط سوم عہدنامۂ بالا مین یہ بیان ہوا ہے کہ پیشوا راو پنڈت پردہان اور اُسکے اراکین کی یہ مرضی ہے کہ مقام سالستی ور دیگر جزائر جو انگریزون نے اس جنگ گذشتہ مین سر کئے ہین واپس ملین اور اُسکے معاوضہ مین وہ اور علاقجات متصل بروچ جمعی تین لاکہ روپیہ کے معہ چوتھ وغیرہ اُنکو دینگے اور یہ بھی بیان ہوا ہے کہ اگر گورنر جنرل اور کونسل فورٹ ولیم واپس دین تو وہ بدستور قبضہ انگریزی مین رہین اور پیشوا بعد اُسکے اراکین کل حقوق اور دعوی جزائر مذکور کا چھوڑ دینگے پس گورنر جنرل اور کونسل ممدوح بذریعہ اِسکے اپنی مرضی اور ارادہ درباب چھوڑنے جزائر سالستی و کارنجا و ایلفنٹا و ہوگ کے اور نہ قبول کرنے علاقجات مجوزہ معاوضہ جزائر مذکور ظاہر کرتے ہین لہذا جزائر مذکور واسطے دوام کے قبضۂ انگریزی مین بذریعہ عہدنامہ حال کے رہینگے

دستخط جی اپٹن

المرقوم پورندہ تاریخ ۲۲ ماہ مئی ۱۷۷۹ء

---

## نمبر ۷

### عہدنامہ راگوبا ۱۷۷۸ء

مہر کمپنی

راگوبا سنگھ

دستخط ایڈورڈ راونسکروفت

سکرٹری سیلکٹ کمیٹی

شرایط اقرارنامہ وعہدنامہ فیمابین ہنوربل ولیم ہورنبائی صاحب پریسیڈنٹ اور گورنر اور سیلکٹ کمیٹی بمبئی منجانب ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی مشترکہ ایک فریق اور رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردھان فریق ثانی منعقدہ ومجوزہ بمقام بمبئی تاریخ ۲۴ ماہ نومبر ۱۷۷۸ء وسوم ذیقعدہ ۱۱۹۲ ہجری مطابق پنچمی مارگشر سودی یعنی اگھن سُدی سمت ۱۸۳۵ا۔

### شرط اول

عہدنامہ جو کرنیل اپٹن صاحب نے ساتھ سکارام پنڈت اور بالاجی پنڈت اراکین منجانب پیشوا و سرکار مرہٹا کے کیا تھا اراکین مذکور نے ہر ایک شرط اُسکی خود منسوخ کی لہذا گورنر اور سیلکٹ کمیٹی بمبئی بمنظوری واتفاق رائے گورنر جنرل اور کونسل کے بذریعہ اس تحریر کے منجانب ہنوربل کمپنی مذکور وعدہ اور اقرار کرتے ہین کہ وہ مدد رگھناتہ راؤ باجی راؤ پردھان حتی الامکان کرکے اُسکو پونا مین قابض کرا دینگے اور اُسکو کارپردازی ریاست مرہٹا پر تا صغرسنی مادھوراؤ نراین پیشوا خوردسال کے مامور کرینگے اور یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ اصل مطلب اور مدعا اس عہدنامہ کا یہ نہین کہ طریق حکومت تبدیل ہو یا جو صلح فیمابین ہنوربل کمپنی اور سرکار مرہٹا کے جاری ہے اُسمین کچھ فتور واقع ہو مگر صرف یہ غرض ہے کہ حکومت اشخاص نالائق سے لیکر اُس شخص کے تفویض ہو جسکا استحقاق واجبی اُس کام کا پہنچتا ہی۔

اُسکی مدد نہ کرینگے اور نہ کسی سردار مرہٹا کو جو ماتحت اُسکے یا راج کے ہوگا اجازت اُنکے مدد دہی کی دینگے —

## شرط چہاردہم

یہ اقرار ہوتا ہے کہ اگر کوئی جہاز یا کشتی انگریزی یا اُنکی محفوظہ تجار ان کی کشتی کنارہ واقعہ ملک مرہٹا پر شکست ہوجایگی تو سرکار اور رعایا مدد دیکر جسقدر اسباب ممکن ہوگا بچاینگے اور جو اسباب اسطرح بچایا جایگا وہ سب واپس دیا جایگا اور مالک اسباب خرچ واجبی جو بچانے مین ہوگا ادا کریگا اور اسیطرح انگریزی کمپنی اقرار مدد کا کرتے ہین اگر کوئی جہاز یا کشتی مرہٹا کسی کنارہ واقع ملک انگریزی پر شکست ہوجایگی —

## شرط پانزدہم

عہدنامجات جو فیمابین گورنمنٹ بمبئی و مرہٹا کے ماہ جولائی ۱۷۳۹ء و بتاریخ ۱۲ ماہ اکتوبر ۱۷۵۶ء منعقد ہوئے ہین اُنکی تعمیل اُسیطرح لازم رہیگی جسطرح سابق تھی جب وہ قرار پائی تھی بشرطیکہ کوئی شرط یا شرائط اُنمین سے کسی کی کسی اور مضمون سے اس عہدنامہ مین مشروط نہو اور اگر ایسا ہوگا تو وہ شرط یا شرائط نامرعی رہ کر مطابق اس عہدنامہ کے عمل درآمد ہوگا —

## شرط شانزدہم

جمیع عہدنامجات یا اقرارنامجات جو فیمابین گورنمنٹ بمبئی و سرکار مرہٹا کے مرعی ہین اور اُنمین کچھ تبدیلی یا اختلاف اس عہدنامہ کے روسے پیدا نہین ہوا ہے وہ اسیطرح واجب التعمیل تصور کیے جاینگے جسطرح وہ بوقت انعقاد متصور تھی —

## شرط ہفدہم

یہ اقرار ہوتا ہے کہ اگر رگھناتھ راؤ نے کچھ جواہرات پیشوا راؤ پنڈت پردھان کے انگریزون کے پاس رکھے ہونگے تو وہ واپس دیے جاینگے جب معاوضہ اُنکا جسکے عوض وہ رکھے گئے ہین ادا ہوجایگا —

## شرط ہیردہم

ہنوربل انگریزی بطور مالک بلا شرکت غیرے تمام اُن مقامات کے اُس تاریخ سے متصور ہونگے جو از روے اس عہدنامہ کے اُنکے سپرد ہوتے ہین جس تاریخ سے اُسکے اسناد اُنکو ملینگے اور وہ اُنمین اپنے قوانین اور احکام کا عمل درآمد کرینگے اور مرہٹا کسی ملک سپرد شدہ مین فساد پیدا نہ کرینگے اور نہ انگریز کسی ملک مرہٹا مین ایسا کرینگے—

## شرط نوزدہم

درباب اُن مقامات کے جو ہنوربل کمپنی کو ملے ہین اور اُنکے جو سرکار مرہٹا کو انگریزون نے واپس دیے ہین یہ اقرار ہوتا ہے کہ جسکو جس تاریخ ملے اُسی تاریخ سے وہ تحصیل اپنی اُنمین جاری کرینگے اور کسی ایام گذشتہ کی بابت مطالبہ اُنمین قابض حال نہ کرینگے۔

## شرط بستم

ایک نقل اس عہدنامہ کی بمہر کرنیل اپٹن صاحب اراکین سرکار مرہٹا کے پاس رہیگی اور ایک پرت اُسکی واسطے مُہر اور دستخط ہنوربل گورنر جنرل اور بزرگان سوپریم کونسل فورٹ ولیم کے پاس بھیجی جائیگی اور بعد ازان پیشوا کو دیجائیگی—

دستخط جی اپٹن

ترجمہ صحیح ہے

دستخط آر میکفرسن

مترجم فارسی

دستخط بالاجی پنڈت

دستخط سکارام پنڈت

(یہان تاریخ درج ہے)

---

کرنیل اپٹن صاحب کے پاس سے یہ چٹھی موصول ہوئی

سنہ اور باقی چھ لاکھ روپیہ اندر عرصہ دو سال سے تاریخ مذکور سے

## شرط ہفتم

انگریز وعدہ کرتے ہین کہ ہر ایک جزو ملک گجرات جو رگھناتہ راؤ نے کمپنی کو دیا تھا یا جو انھون نے خود قبضہ کر لیا ہے معہ قلعجات و شہور متعلقہ کے واپس دینگے باستثنا اُسکے جو از روے اِس عہدنامہ کے قرار پایا ہے اور جو ملک سیواجی نے یا فتح سنگ گیکوار نے انگریزون کو دیا ہے وہ بھی واپس ہوگا جب یہ امر از روے خطوط یا اسناد عطیہ پیشوا سے سابق و مقبوضہ گیکوار ثابت ہو کہ اُنکو اختیار اسطرح دینے کا حاصل نہ تھا اور پرگنجات چکلی و کورال معہ شہر دراوتین [illegible] ضلع پرگنہ چپاسی اور موضع بناگنج بدستور بطور مکفول قبضہ انگریزی مین اُسوقت تک رہینگے جبتک اُستمرار تین لاکھ روپیہ کے دیئے [illegible] عہدنامجات واقرار [illegible] انگریزان و رگھناتہ راؤ جاری [illegible] ہوسکے اور عہدنامہ [illegible] فتح سنگہ گیکوار کی بھی اُسوقت [illegible] منسوخ ہونگے جب وجہ ثبوت مطلوب [illegible] ہوسکے اور یہ عہدنامجات جب وہ ہاتھ آوینگے روبرو [illegible] پیشوا [illegible] چاک کیے جاسینگے

## شرط ہشتم

انگریز اقرار کرتے ہین کہ فوج پریسیڈنسی بمبئی فوراً اُسکے قلعجات اور اضلاع کو روانہ کر دی جائیگی —

## شرط نہم

یہ وعدہ ہوتا ہے کہ رگھناتہ راؤ اپنی فوج کو ایک مہینے کے عرصہ مین آجکی تاریخ سے برخاست کر دیگا اور اُسکے ہمراہی اور رفیق بھی (باستثناء ملازمین ذات) بھی اُسی عرصہ مین جدا ہو جائین اور سرکار مرہٹا اشتہار دینگے کہ سب ہمراہی اور رفقا یا جو کوئی اور رگھناتہ راؤ کے ساتھ مسلح رہا ہوگا اُسکے قصور معاف کیے جائینگے باستثنا چار شخص جنکے نام درج ہوتے ہین یعنی آپاجی مہادیو اور نورخان گاردی اور تولا خدمتگار اور کرم سنگہ جمعیدار جنکے کیفر کردار سے جلاوطنی دوامی ملک مرہٹا سے ہوئی

### شرط دہم

اگر رگھناتہ راؤ برخاست کرنے اپنی فوج مین راضی نہوگا تو انگریز اپنی فوج جدا کرینگے اور اسکی مدد نکرینگے —

### شرط یازدہم

نشا شرط نہم عمل مین آئے اور پیشوا اور اراکین راضی اس امر پر ہوئے کہ کچھ سپاہ خانگی واسطے رگھناتہ راؤ کے مقرر کیجائے اور وہ سپاہ ایک ہزار سوار اور تھوڑے پیادہ ہون اور انکی تنخواہ اور تبدیلی باختیار سرکار رہے مگر تعمیل احکام واجبی رگھناتہ راؤ کی کیا کرین اور دو سو خدمتگار بھی جنکو رگھناتہ راؤ پسند کرے لازم رہین انکی تنخواہ بھی سرکار سے ملیگی اور وہ اسپر بھی راضی ہوئے کہ واسطے اخراجات خانگی رگھناتہ راؤ کے وہ تین لاکھ روپیہ سالیانہ دینگے اور ماہ بماہ پچیس ہزار روپیہ دیتے رہینگے بشرطیکہ وہ مقام کوپرگنج واقعہ برلب دریائے گنگ گوداوری سکونت اختیار کرے اگر کسی وقت وہ اپنے مقام کی تبدیلی کرنی چاہے تو وہ درخواست اس امر کی پیشوا کے پاس بھیجے اور بغیر اجازت پیشوا کے وہ تبدیلی مقام نکرے اور وہ کچھ فساد برپا نکرے اور نہ کسی شخص کے ساتھ کتابت ناجائز کرے —

### شرط دوازدہم

یہ وعدہ ہوتا ہے کہ انگریز رگھناتہ راؤ کو یا کسی رعایا یا ملازم پیشوا کو جو فساد یا سرکشی ملک مرہٹا مین برانگیختہ کرے مدد نہ دینگے

### شرط سیزدہم

راؤ پنڈت پردہان پیشوا اور اُسکے اراکین بیان کرتے ہین کہ جو چوتھ بنگالہ کی اور اُسکے متعلقات کی مدت دراز سے جسکی تعداد سال یاد نہین جزو جاگیر بہونسلا اور یا اُسکے کسی اولاد یا جانشین یا کسی اور رفیق کی جاگیر مین شامل ہے وہ اسواسطے اُسکی موقوف نہین کرسکتے لیکن اگر بہونسلا مذکور یا کوئی اُسکی اولاد یا جانشین یا کوئی اور شخص طلب یا دعوی چوتھ بنگالہ و متعلقات مین کچھ فساد برپا کریگا تو اقرار وہ کرتے ہین کہ وہ

عہدنامہ فیمابین ہنوریبل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی و سرکار مرہٹا منعقدہ ۱۸۰۲ء

در قید مقام پورندہ تاریخ یکم ماہ مارچ ۱۷۷۶ء

چونکہ اختلاف درمیان سرداران مرہٹا کے پیدا ہوا ہے اور گورنمنٹ بمبئی بھی ایک شریک ساتھ بھیجنے اپنی فوج کے ملک مرہٹا میں ہوے اور ہنوریبل گورنر جنرل اور کونسل فورٹ ولیم نے اِس امر کو ناپسند کیا اور مرضی اُنکی یہ ہوئی کہ یہ اختلاف دور ہو اور یہ تجویز قرار پائی کہ وہ مدد کرنا چاہیے جس سے یہ مطلب ونتیجہ حاصل ہو لہذا اِس غرض سے انھوں نے حکم دیا کہ لفٹنٹ کرنیل جان اپٹن صاحب ملازم ہنوریبل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی کو نامزد کرکے کل اختیار انکو دیں کہ تا کہ صلح فیمابین گورنمنٹ بمبئی و سرکار مرہٹا منعقد کریں اور کرنیل اپٹن صاحب نے اِس نیت سے مقام پورندہ میں وارد ہوکر منعقد اور مستحکم صلح منجانب انگریزی کمپنی ساتھ ارکین سکارام پنڈت اور بالاجی پنڈت کے منجانب پیشوا راو پنڈت پردہان اور دیگر ارکین و سرداران مرہٹا اور شرایط مقبولہ ومنعقدہ ذیل میں درج ہوتے ہیں —

## شرط اول

آج کے روز سے صلح فیمابین ہنوریبل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی عموماً اور گورنمنٹ بمبئی خصوصاً اور راو پنڈت پردہان اور اُسکے ارکین سکارام باپو و بالاجی پنڈت کے منجانب سرکار مرہٹا قرار پاکر بروے کار آویگی اور شرایط ذیل بلا تفاوت فریقین سے [illegible] —

## شرط دوم

یہ صلح بلا تامل فیمابین ہنوریبل کمپنی اور سرکار مرہٹا بمقام بمبئی و دیگر متعلقات اور مقام چھاونی فوج ماندوا اور ہر ایک ضلع گجرات انگریز [illegible] باش کرتی ہے مشتہر کیجائیگی اور سرکار مرہٹا بھی حکم اشتہار [illegible]

پیشوا راو پنڈت پردہان !

جو انگریزون نے اِس جنگ گذشتہ مین سر کئے ہین واپس لین اور اُنکی عوض مدین و دوا اور علاقجات متصل بروچ جمعی تین لاکھ روپیہ کے معہ چوتھ وغیرہ اُنکو دینگے اور کرنیل اپٹن صاحب نے بیان کیا کہ وہ جزایر مذکورہ کو واپس نہین دیسکتا لہذا یہ قرار پایا کہ وہ بحالت اصلی جسکے پاس ہین رہین اور ایک تحریر اِس بارہ مین سوپریم کونسل فورٹ ولیم کو بھیجی جاسے اور یہ قرارداد ہوا کہ جو جواب وہان سے آئے اُسکے مطابق دونون کاربند ہونگے اگر گورنر جنرل اور کونسل فورٹ ولیم واپس ندین تو وہ بدستور قبضہ انگریزی مین رہین اور مرہٹا کل حقوق اور دعوی جزایر مذکور کا چھوڑ دینگے اور اگر گورنر جنرل اور کونسل کلکتہ مقام سالٹی معہ دیگر جزایر کے واپس دین تو انگریز وہ مقامات پیشوا کو دیدینگے —

## شرط چہارم

مرہٹا وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہنوربل انگریزی کمپنی کو واسطے دوام کے جملہ حقوق اور دعوی اپنے کل حصہ شہر و پرگنہ بروچ کا جسقدر اُنھون نے سرکار مغل سے یا دیگر حاکمان سے جمع کیا تھا دینگے اور چوتھ وغیرہ مطالبہ کچھ اپنا نرکھینگے تاکہ انگریزی کمپنی اُنکا قبضہ بلاشرکت و دعوی احدی رکھین —

## شرط پنجم

مرہٹا ازراہ دوستی وعدہ کرتے ہین کہ وہ واسطے دوام کے انگریزی کمپنی کو ایک ملک متصل یا ملحق بروچ کے جمعی تین لاکھ روپیہ کا دینگے اور اُسپر کچھ دعوی اُنکا باقی نرہیگا اور نہ کچھ کسی قسم کا مطالبہ وہ اُس مین کرینگے دو شخص منجانب کمپنی اور دو شخص منجانب راؤ پنڈت پردہان وہان جاکر تجویز ملک اور حدود کرینگے بعد ازان پیشوا اسناد بھی تحریر کر دینگے —

## شرط ششم

پیشوا اور اراکین وعدہ کرتے ہین کہ وہ کمپنی کو بارہ لاکھ روپیہ بابتہ جزو خرچہ فوج انگریزی دو اقساط مین ادا کرینگے یعنی چھ لاکھ اندر عرصہ چھ مہینے کے تاریخ عہدنامہ ہذا

یک قطعہ سند بابت — بلسر

دو قطعہ اسناد بابتہ — اکلاسیر

یک قطعہ سند بابتہ — منسوٹ

دو قطعہ اسناد بابتہ — احمود

---

عـــ قطعہ

---

ترجمہ پانچ قطعہ اسناد راگو باباتہ بسین و سالسٹی و اُرپاد و نمبو سیرہ و بروچ جو سب نمبر ا مین شامل ہین

بنام دسموک اور دسپانڈی یعنی پنڈت و عملداران ماتحت پنڈت مین راگوبا باجی راؤ پردہان سنے فتح کمپنی طلب کی ہے اور اس سبب سے اپنی حکومت پرگنجات مذکورہ سے اٹھا کر حکومت انگریزی کمپنی کی وہان قائم کی لہذا بنام تمہارے نفاذ حکم ہے کہ تم تابعداری اور فرمانبرداری اُنکی کرو اور علاقہ سپرد انگریزی کمپنی سے کردو۔

المرقوم ۱۱ ماہ ذیحجہ ۱۱۶۵ھ

---

ترجمہ پانچ اسناد راگوبا بابتہ بسین و سالسٹی و کارنجا و ایلفنٹا و کینری جو تمام شامل نمبر ۲ کے ہے

بنام حوالدار و جمیع کارپردازان

راگوبا باجی راؤ پردہان کا سلام آگے اطلاع دیجاتی ہے کہ تعلقجات تمام ان مقامات کے کمپنی کو دیے گئے لہذا تمکو چاہیے کہ قبضہ انکا انکو دیکر رسید اُنسے لو۔

المرقوم ۱۱ ماہ ذی الحجہ ۱۱۶۵ھ

---

ترجمہ چار قطعہ اسناد راگوبا بابتہ اکلاسیر و منسوٹ و بلسر و احمود جو تمام شامل نمبر ۳ کے ہین —

بنام عملداران

بعد سلام یہ کہ مین راگوباباجی راؤ پردہان سنے بالعوض فوج کے جو کمپنی سنے میری مدد کے واسطے دی ہے اقرار کیا ہے کہ مین اُنکو ایک لاکھ پچاس ہزار روپیہ ہر مہینے دونگا لہذا چاہیے کہ تم اپنے مقام کی آمدنی سے اُنکو روپیہ دو اور جسقدر دو اُسقدر کی رسید اُنسے لو اور اسیطرح کارروائی کرتے رہو جبتک اُنکا کل روپیہ ادا نہو جاے

المرقوم ۱۱- ماہ ذی الحجہ ۱۱۶۵ سنہ ہجری ـــ

---

ترجمہ سند راگوبابابتہ اُکلاسیر جو شامل نمبر ۴ کے ہے

بنام پنڈت اُکلاسیر

بعد سلام یہ کہ راگوباباجی راؤ بنام تمہارے حکم صادر کرتے ہین کہ تم اپنے مقام کی آمدنی سے پچتر ہزار روپیہ انگریزی کمپنی کو سال بسال دیا کرو یہ روپیہ بابت ہمارے مدد کرنے کے اُنکو دیا جاتا ہے ـــ

المرقوم ۱۱- ماہ ذی الحجہ ۱۱۶۵ سنہ ہجری ـــ

---

ترجمہ سند راگوبابابتہ احمود جو شامل نمبر ۵ کے ہے

بنام زمیداران احمود

مین راگوباباجی راؤ پردہان حکم دیتا ہون کہ تم اپنے مقام کی آمدنی انگریزی کمپنی کو دیا کرو یہ روپیہ سنے جنے شرط کی ہے کہ اُنکو ماہواری بابتہ اُس مدد کے جو ہمکو اُنہون نے دی ہے ملا کریگا اور یہ کارروائی اُسوقت تک جاری رہیگی جب تک اُنکا کل روپیہ موعود ادا نہ ہو جاے گا اور اُسوقت تک تمہارا مقام اُنکے پاس گویا رہن رہیگا ـــ

المرقوم ۱۱- ماہ ذی الحجہ ۱۱۶۵ سنہ

---

نمبر ۶

وہ سب عمل مین آسکے اور راگوبا اپنے دشمنون سے صلح کرین یا نہ کرین —

## شرط شانزدہم

بفور تصدیق ہونے شرائط مذکورہ بالا کے اور بعد داخل ہونے جواہرات قیمتی چھہ لاکھ روپیہ کے اور ضمانت بابتہ ادا ے خرچ ماہواری یا واپسی فوج کے جو راگوبا کے پاس روانہ ہوگی یعنی جب تمام معاملہ حسب متذکرہ بالا طے ہو جاوینگے تو گورنر اور کونسل وعدہ کرتے ہین کہ فوج کمپنی حسب مضمون مندرجہ عہدنامہ تتمہ سے پاس راگوبا کے بھیجی جاوگی اور امید عنایت ایزدی سے یہ ہے کہ فوج مذکور دشمنان راگوبا سے گروہ اہلکاران پر غالب آویگی اور اسکو بمقام پونا اوپر حکومت کل ملک مرہٹا کے قائم اور مقرر کریگی —

شرائط مذکورہ بالا ہنوربل پریسیڈنٹ اور کونسل بمبئی نے منظور کرکے مجھے اختیار دیا کہ مین اُنکے طرف سے منظور کرون لہذا مین بصداقت اُنکی مہر ہنوربل کمپنی مذکور کی اسپر کرتا ہون اور اپنے دستخط کرتا ہون بمقام سورت بتاریخ و سنہ مذکورۂ بالا اور مین وعدہ کرتا ہون کہ یہ عہدنامہ تصدیق شدہ بمہر ہنوربل کمپنی و مہر و دستخط ہنوربل پریسیڈنٹ و کونسل بمبئی اندر میعاد تیس روز کے بعد اس تاریخ کے منگا دونگا —

دستخط رابرٹ گیمبیر

---

ہم پریسیڈنٹ اور کونسل بمبئی مذکورہ بالا نے مسٹر رابرٹ گیمبیر صاحب کو اختیار کرنے صلح عہدنامہ کا ساتھ رگھناتھ راؤ بالاجی پیشوا کے اپنی طرف سے منجانب ہنوربل کمپنی شرائط بالا دیا اور صاحب ممدوح نے بتاریخ مذکورۂ بالا اُسکو منعقد کیا اور عہدنامہ مذکور پر دستخط اور تصدیق اور منظوری رگھناتھ راؤ بالاجی پیشوا کی ہوئی اور چونکہ ازروے شرط اخیر یہ اقرار ہوا ہے کہ تصدیق عہدنامہ مذکور کی ہماری طرف سے بمہر ہنوربل کمپنی و دستخط و مہر صاحبان مجاز کی ہو کر بیچ عرصہ تیس روز کے تاریخ مذکورۂ بالا سے دیجاوے لہذا ہم

تصدیق اسکی کرتے ہین کہ ہم جزو کل عہدنامہ مذکور کو تصدیق اور منظور کرتے ہین بشہادت
اس امر کی ہنی مہر ہنوربل کمپنی کی اس پر لگائی — اور اب دستخط اپنے ہاتھ سے کرکے
اپنی اپنی مہر اسپر لگاتے ہین بتاریخ ۱۶ ماہ مارچ ۱۸۰۳ء

دستخط ولیم ہورنبائی (مہر)

دستخط ڈانیل ڈریپر (مہر)

دستخط طاس موشن (مہر)

دستخط برایس اٰلیشر (مہر)

دستخط ولیم ٹیلر (مہر)

حسب الحکم ہنوربل لیم ہورنبالی صاحب پریسیڈنٹ اور گورنر کونسل ہز مجسٹیز کیسل وجزیرہ بمبئی و
دیگر قلعجات و کارخانجات و ممالک و افواج و امور ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی بجانب
مغرب ہند و کنارہ فارس و عرب —

دستخط جارج سکپ (مہر)

سکرٹری

---

تفصیل اسناد بابت مقامات مفصلہ ذیل جو راگوباباجی راؤ پردہان نے ہنوربل کمپنی کو دی

| | |
|---|---|
| دو قطعہ اسناد بابتہ — | بسین |
| دو قطعہ اسناد بابتہ — | سالسٹی |
| یکقطعہ سند بابتہ — | اُرپاڑ |
| یکقطعہ سند بابتہ — | جمبوسیر |
| یک قطعہ سند بابتہ — | بروچ |
| یک قطعہ سند بابتہ — | کارنجا |
| یک قطعہ سند بابتہ — | ایلیفنٹا |
| یک قطعہ سند بابتہ — | کینری |

جس روز سے فوج مذکور مقام بمبئی سے روانہ ہوگی مگر چونکہ تمام فوج مذکور فی الحال بھیجی
نہین جائیگی لہذا وہ اُسیقدر فوج کے حساب سے اُس وقت سے دینگے جبتک کل فوج
کی ضرورت طلب کرنے کی نہوگی اور وہ وعدہ کرتے ہین کہ روپیہ ماہواری ادا ہوگا
اور واسطے اطمینان کے اُسوقت تک جبتک وہ روپیہ نقد دے سکیگا وہ آمدنی مقامات
ذیل کی مکفول کرتے ہین —

اُکلاسیر مین جو انکا حصہ بعد منہائی اُس رقم کے جو پیشتر ہنوربل کمپنی کو دیا گیا ہے

احمود معہ تمام اضلاع ملحقہ

ہنسوت معہ تمام اضلاع ملحقہ

ورسال معہ تمام اضلاع ملحقہ

مگر یہان یہ بھی بیان کیا جاتا ہے کہ آمدنی ان مقامات کی اُسی وقت تک مکفول ہے
اور ہنوربل کمپنی کے اختیار مین رہیگی جب تک تمام اخراجات ماہواری فوج انگریزی کے
ادا نہین ہوتے اور جب ادا ہوجاوینگے تو بعد ازان کوئی مطالبہ ان مقامات پر باقی نرہیگا
اور اسی شرط پر ہنوربل گورنر اور کونسل ان چار پرگنجات کی منظوری کا بیان کرتے ہین —

## شرط دہم

چونکہ یہ وعدہ لیا مین درمیان اسکے ہوگیا ہے کہ راگوبا چھ لاکھ روپیہ ہنوربل کمپنی
کے ایجنٹون کے پاس بطور امانت رکھے اور اوسکا حساب بعد ختم ہونے اُنکی
خدمت کے جو وہ بمقابلہ اُسکے دشمنان یعنی گروہ اہلکاران کے کرینگے اور راگوبا
تصور کرکے کہ اسوقت یہ ناممکن ہے کہ اسقدر روپیہ وہ جمع کرکے امانت رکھے گو درصورت
امکان کے اُسکی مرضی ہے لہذا فریقین نے اِس معاملہ کو اسطرح سے طے کیا کہ راگوبا بمعاوضہ
اس رقم چھ لاکھ روپیہ کے جواہرات ہنوربل کمپنی کو دینگے اور یہ کمپنی کے پاس اُسوقت
تک رہینگے جب تک وہ اُنکو چھوڑا نہ لے اور راگوبا انکو جب ممکن ہوگا چھوڑا لیگا
یہ سب معاملہ راگوبا قسمیہ وعدہ کرتا ہے کہ وہ کریگا اور ہنوربل کمپنی منظور کریگی —

## شرط یازدہم

اگر کسی مقام مذکورہ بالا پر ہنوربل کمپنی کے قبضہ کرنے مین مقابلہ بروے کار آئے
راگوبا وعدہ کرتے ہین کہ جو کچھ خرچ اُسکے قبضہ کرنے مین کمپنی کا ہوگا وہ دینگے اور
تدابیر مناسبہ کرکے اُنکا قبضہ کرا دینگے اور ایسی تدابیر کرینگے جنسے قبضہ بلا دغدغہ
اُن مقامات پر ہو جاے گا اور رہیگا جو اب اُنکو دیے گئے ہین اور آمدنی بھی اُنکی اُنکو
ہوتی رہیگی—

## شرط دوازدہم

اگر راگوبا اپنے دشمن اہلکارون سے صلح کرے تو اِس صورت مین وہ وعدہ کرتے
ہین حسب استرضا کمپنی کے وہ ہنوربل کمپنی کو بھی شریک صلح کرینگے—

## شرط سیزدہم

راگوبا یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہرگز مزاحمت ملک کمپنی واقع بنگالہ سے نہین
کرینگے اور وہ یہ بھی اقرار کرتے ہین کہ جب تک نواب عہدنامہ گذشتہ کی جو
فیمابین سرکارین جاری ہے تعمیل کرینگے اُسوقت تک وہ کرناٹک کے ملک
سے بھی مزاحم نہ ہونگے—

## شرط چہاردہم

درصورتیکہ خدانخواستہ کوئی جہاز ہنوربل کمپنی کا یا کوئی جہاز یا کشتی کسی شخص کی جو بحمایت
ہنوربل کمپنی ہوگا متصل کنارہ واقع ملک مرہٹا شکستہ ہو جائیگا تو ہر طرح کی مدد سرکار
اور باشندے وہان کے اُسکو دینگے اور حتی المقدور اسباب کے بچانے
مین کوشش کرینگے اور جو اسباب بچیگا وہ سب حوالہ مالک کے کیا جائیگا ہان خرچہ
واجبی مالک کو دینا ہوگا—

## شرط پانزدہم

تمام مقامات اور علاقجات جو بذریعہ اِس عہدنامہ کے ہنوربل کمپنی کو دیے گئے ہین
اُنکی ملکیت مین کلیتہ تاریخ دستخط ہونے اِس عہدنامہ سے تصور کیے جاینگے اور
یہ عہدنامہ تاریخ مذکور سے مکمل اور واجب التعمیل تصور کیا جائیگا گویا کہ جو امر مشروط ہین

وہ ہرگز کسی حیلہ سے یا کسی طریق پر مدد دشمن ہنوربل کمپنی کی کسی اسپنے علاقہ واقع ہندوستان
مین نکرینگے اور ہنوربل گورنر بمبئی اسیطرح وعدہ کرتے ہین کہ وہ ہرگز کسی دشمن راگوبا کی
مدد نہ کرینگے —

## شرط چہارم

ہنوربل پریسیڈنٹ وکونسل بمبئی منجانب ہنوربل کمپنی بالعوض علاقجات مذکورہ بالا جو راگوبا
مذکور نے کمپنی کو دیے بذریعہ اس تحریر کے اقرار اور وعدہ کرتے ہین کہ بفور تعمیل ہونی
اور تصدیق ہوسنے اور منظور ہوسنے شرائط عہدنامہ ہذا کے منجانب راگوبا جسقدر جلد
ممکن ہوگا فوج مضبوط سے اور اتواب سے مدد راگوبا کی کرینگے اور یہ فوج بشراکت فوج
راگوبا کے بخلاف اسکے دشمنان کے مقابلہ آرا ہوگی اور فوج مذکور مین سات سو گورہ
سے کم نہ ہونگے اور تمام فوج دو ہزار پانچ سو نفری سے کم نہ ہوگی مگر فی الحال صرف پانسو
گورہ اور ایک ہزار سپاہی ولشکر معہ اتواب ضروری کے بھیجے جاوینگے اور اگر ضرورت
اور مطلوب ہونگے تو باقی بھی روانہ کیے جاوینگے —

## شرط پنجم

بالعوض اس مدد کے جو منجانب ہنوربل کمپنی ملیگی راگوبا بحیثیت پیشوا یعنی گورنر اعلی تمام
ملک مرہٹا بذریعہ اسکے اقرار کرتے ہین کہ مقامات و علاقجات مذکورہ ذیل ہنوربل
کمپنی کو واسطے دوام کے دینگے اور وہ یہ سب عطیہ تمام وکمال دیتے ہین اور
اور سند ضرور یہ بھی واسطے ان مقامات کے دیتے ہین جنکے روسے واسطے
آیندہ کے تمام حقوق سرکار مرہٹا کے ان علاقجات مین انکو دیے جاتے ہین اور اگر
آیندہ کوئی سند انمین سے تلف ہوجاسے تو یہ علاقجات ہمیشہ بطور عطیہ تصور کیے
جاوینگے جیسی گویا سند انکی موجود ہی —

بسین اور تمام متعلقات اسکے جسقدر ہین اور تمام محصول اور آمدنی انکی معہ
قلعجات وغیرہ جسقدر جائداد سرکار مرہٹا کی انمین ہی —

سالسٹی تمام جزیرہ جزو وکل معہ تمام آمدنی مقامات مختلفہ جو انتت راؤ اور راناجی نیت

تحصیل کرتے تھے۔

جمبوسیر اور اُرپاڈ معہ تمام متعلقات اُسکے جسقدر ہین معہ تمام جائداد سرکار پونا جو اُن پرگنجات مین ہون۔

چار جزائر ذیل ملحقہ ممبئی معہ تمام جائداد سرکار پونا کے جو اُنمین ہو یعنی جزیرۂ کارنجا وجزیرۂ کینری وجزیرۂ الفنٹا وجزیرۂ ہوگ۔

## شرط ششم

راگوبا یہ بھی وعدہ کرتے ہین کہ وہ فوراً گیکوار سے وہ حصہ جو گیکوار شہر اور پرگنجات بروچ کا لیتے ہین واسطے دوام کے کمپنی کو معہ اسناد دِلوا دینگے۔

## شرط ہفتم

ہنوربل کمپنی تاریخ دستخط ہونے اِس عہدنامہ سے مالک کُل تمام مقامات کی اُسیطرح پر جسطرح سرکار پونا اور سرکار گیکوار تھے آیندہ تصور کیے جائینگے اور آج کی تاریخ سے وہ مقامات مذکورہ مین وہی حقوق اور حکومت کا عمل درآمد کرینگے اور سب محاصل تحصیل کرینگے جو سرکار پونا اور سرکار گیکوار وہان عمل درآمد کرتے تھے اور تحصیل کرتے تھے۔

## شرط ہشتم

راگوبا یہ بھی بایمانداری وعدہ کرتے ہین کہ وہ پچھتر ہزار روپیہ سالیانہ اپنے حصہ آمدنی اوکلیسر سے کمپنی کو دینگے اور یہ روپیہ دو اقساط مین باوقات مقررہ اُنکا پنڈت داخل کیا کریگا۔

## شرط نہم

راگوبا وعدہ کرتے ہین کہ وہ بالعوض خرچہ فوج کے جو اُسکے مدد کے واسطے تعینات ہوگی اور جسمین دو ہزار پانچ سپاہی ہونگے مبلغ ایک لاکھ پچاس ہزار روپیہ ماہواری اور ہر مہینے ادا کیا کرینگے اور ہنوربل گورنر اور کونسل وعدہ کرتے ہین کہ وہ بلاحساب وکتاب بیش وکم کے اِس روپیہ کو منظور کرینگے اور یہ روپیہ اُس روز سے دیا جائیگا

کھلا ہوا ہے اور اکثر لوگ اسمین بلا آگہی چلی جا سکتے ہین اور یہ بھی وعدہ ہوتا ہے کہ جو لوگ
باستثنا ریورپ نزا کے جو ملازم مادہوراوسکے ہون اور مفرور ہوکر انگریزی علاقہ مین چلی جائینگے
وہ بھی اسی شرط پر سپرد کردیے جاوینگے۔

## شرط چہارم

اشخاص لیئق فوراً واسطے دوبارہ دینے حکومت اور علاقجات راجاپور کے شیدیان
جنجیرہ کو اسی شرط پر اور اسی طرز پر روانہ کیے جاوینگے جسطرح وہ اسکے پاس قبل از حملہ
راجی پنت کے تھے اور آیندہ اس ملک کے ساتھ کوئی مرہٹا افسر و رعایا مزاحم
نہ ہوینگے۔

## شرط پنجم

تمام قیدی جو مرہٹا اور شیدیون نے رعایا سے سرکارین سے گرفتار کیے ہین
اور اب اسکے قبضہ مین ہون ایک مہینے کے عرصہ مین تحریر عہدنامہ ہذا سے رہا ہوکر
بمبئی کو روانہ کیے جاوینگے اور گورنر ان سب کو آزاد کردینگے اور دشمنی مرہٹا اور شیدیون
مین سے اب موقوف ہوگی۔

آخر مین یہ تحریر ہوتا ہے کہ احکام مناسب فوراً بنام افسران مرہٹا جاری ہوینگے کہ فرمانبرداری
اور تعمیل ان شرائط کی کرین اور انکی تصدیق بمہر پیشوا ہوکر فوراً ایک پرت بعد مہر اور
دستخط کے روانہ بمبئی کی جاویگی بعد ازان ایک پرت اسکی گورنر تیار کرکے پونا کو روانہ کرینگے۔

منظوری ان تمام کے مین گوبند شیورام پنت تاتیا اپنی مہر اور دستخط اس عہدنامہ پر
منجانب مادہوراو بالاجی پنڈت مذکورہ بالا کے بمقام بمبئی بتاریخ ۱۶ ماہ ستمبر سنہ ۱۷۶۱ع
کرتا ہون۔

## شرط مستزاد

نسبت تکہ درباب واپس دینے قلعہ اندیری و علاقہ متعلقہ کے مادہوراو کی فیاضی سے تحریک
ہوئی ہے امید قوی ہے کہ وہ یہ بھی دیدینگے یا بالعوض اسکے اور علاقہ اپنے ملک مین
سے جو مساوی آمدنی ہوگا دینگے۔

مرقوم تاریخ وسنہ صدر

## نمبر ۵

### عہد نامہ راگوبا سنہ ۱۷۷۵ عیسوی

مہر کمپنی

شرائط عہد نامہ فیمابین ہنوربل ولیم ہورنبائی صاحب پریسیڈنٹ وگورنر کونسل بمبئی معہ متعلقات منجانب ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی شرکہ ایک فریق اور رگھوناتھ راؤ بالاجی پیشوا فریق ثانی المرقوم تاریخ ۶ ماہ مارچ سنہ ۱۷۷۵ء مطابق ۳ ماہ محرم سنہ ۱۱۸۹ ہجری مطابق تاریخ و ماہ نذار وسمت ۱۱۷۹—

### شرط اول

عہد نامہ منعقدہ فیمابین گورنمنٹ بمبئی وباجی راؤ پنڈت پردہان یعنی وزیر اعظم مہاراجہ شیواجی عہد نامہ منعقدہ منجانب سرکار ساتہ بالاجی باجی راؤ مرقومہ ماہ جولائی سنہ ۱۷۳۹ء یا سمت ۱۱۴۰ وعہد نامہ منعقدہ منجانب سرکار ساتہ بالاجی باجی راؤ پنڈت مرقومہ ۱۲ ماہ اکتوبر سنہ ۱۷۵۶ء مطابق ۱۷ محرم سنہ ۱۱۷۰ ہجری بذریعہ اس تحریر کے کلیتہ مطابق اُسکے اصل مدعا ومعنی کے اُسی طریق پر اور اُسی پیرایہ مین تصدیق منظور ہوئی جس مین وہ اتبک مفہوم تھی—

### شرط دوم

جمیع عہد نامہ دیگر جو فیمابین گورنمنٹ بمبئی وسرکار مرہٹا اب تک جاری اور قائم ہین بذریعہ اس تحریر کے تصدیق اور منظور ہوئی اور بعد دوبارہ قائم کرنے راگوبا کے اوپر حکومت ملک مرہٹا کے صلح اور امن فیمابین اس سرکار کے منجانب ہنوربل کمپنی اور سرکار مرہٹا کے جاری رہیگا—

### شرط سوم

مسمی راگوبا اپنی طرف سے اور منجانب سرکار مرہٹا اقرار کرتا ہے کہ اس تاریخ سے

سے کے ہمراہ خود بنکوٹ تک آسے گا تاکہ معلوم ہو کہ احکام نانا درباب دیہات سے کے کلیتہ تعمیل ہوسے یا نہین

## شرط ہفتدہم

یہ شرائط منعقد ہو کر طرفین مین منظور ہوئین اور دونون فریق مطابق اُسکے کاربند ہونگی جسکے سبب تمام تنازعات فرو ہو جاسینگے اور کوئی دعوی سرکار مرہٹا او پر ہنوربل کمپنی کر تا تاریخ اِس عطیئہ سے کے نکر سینگے

## شرط ہیجدہم

تمام عہدنامجات جو اتبک فیمابین سرکار مرہٹا اور سرکار انگریزی سے کے ہوسے ہین اُن سب کا لحاظ رہے گا اور وہ سب بلا تفاوت طرفین کی جانب سی حسب منشا اُسکے قائم رہین گے

شرائط مذکورۂ بالا ہمسے مشروط ہوسے اور ہمنے انکو منظور کیا بصداقت اُسکے ہم روبروسے حاضرین سے کے مُہر ہنوربل انگریزی ایسٹ انڈیا کمپنی مشترکہ کی ثبت کرتے ہین اور اُسکی تصدیق اپنے اپنے نام دستخط کرسے کے بمقام پونا تاریخ وسنہ مذکورہ عنوان کرتے ہین

دستخط طامس ہائی فیلڈ

دستخط جان سپینسر

---

## نمبر ۱۲

شرائط عہدنامہ شیورام پنت تاتیا منجانب مادھوراؤ بالاجی پسر بالاجی باجی راؤ پنڈت پنت پردھان المرقوم ۱۲ ماہ ستمبر ۱۷۶۱ع

## شرط اوّل

ایسے افسران مرہٹا جنھون سے نے مبادرت روکنے تیار کشتیون کی کی ہوگی یا کسیطرح سدّراہ کاروبار انگریزان مین ہوسے ہونگے اُنکے قصور کی سزا سے سخت انکو دیجائیگی

